تا تو بیدار شوی نالہ کشیدم، ورنہ
عشق کارے است کہ بے آہ و فغان نیز کنند
(عطیۂ علامہ سر اقبال)

# مرقع

دار الادب لکھنؤ کا مقبول جہاں عزیز جریدہ

۱۳۴۴ھ

مرتبہ

سیّد مقبول حسین وصل بلگرامی

# "مرقع" کے قواعد وضوابط

(۱) مرقع ہر انگریزی مہینے کی ۵ تاریخ کو دارالادب لکھنؤ سے شایع ہوگا۔
(۲) مرقع کی قیمت عام خریداروں کے لئے پانچ روپیہ سالانہ مع محصول ڈاک مقرر ہے، جو پیشگی وصول ہونا چاہئے۔
(۳) مرقع کا نمونہ بغیر نقد وصول ہوئے روانہ نہیں ہو سکتا۔
(۴) مرقع کی قیمت رؤسا و دیگر معزز اصحاب ور اُسکے مُربیوں سے اُنکی ہمت افزائی پر منحصر ہے۔
(۵) جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ کا آنا لازمی ہے۔
(۶) خط وکتابت کے سلسلہ مین خریداری کا نمبر لکھنا ضروری ہے۔
(۷) رسالہ نہ پہونچنے کی اطلاع ہر ماہ کی ۵ تاریخ تک آجانا چاہئے۔
(۸) کوئی مضمون ایسا شایع نہ ہوگا جو مخرب اخلاق ہو یا کوئی خراب اثر پیدا کر سکے۔
(۹) تعلیم یافتہ خواتین کے صرف وہ مضامین نظم ونثر درج ہونگے جو خوبیون کے لحاظ سے بہترین اور اپنے اثرات کے لحاظ سے نہایت خوشگوار ہونگے۔
(۱۰) مرقع کو موجودہ پالیٹکس یا مذہبی مباحث سے کوئی سروکار نہوگا۔
(۱۱) تنقیدی مضامین بھی اس مین شایع ہونگے، مگر وہی جنمین خلوص ہوگا، باہمی نزاعات یا کسی قسم کے تعصب یا کسی بغض کی بنا پر لکھے ہوئے مضامین سے احتراز کیا جائیگا۔
(۱۲) ایسے مضامین جن مین کسی شخص پر چوٹ کی گئی ہو یا اُس مین ایسے مضامین ہون جن سے دوسرے کو رنج کا شائبہ بھی پیدا ہو ہرگز شایع نہونگے۔
(۱۳) جس نظم ونثر کے مضمون مین زبان، لغت، یا فن کی غلطیان ہونگی اُسوقت تک شایع نہ ہوگا جب تک اُسکی مناسب ترمیم اطلاع پانے پر خود صاحب مضمون نہ کردین۔
(۱۴) مرقع کا مسلک صلح کل ہے وہ انشاءاللہ کبھی دل آزار یا متعصب نہ ثابت ہوگا۔
(۱۵) مرقع کو ذاتیات سے کبھی تعلق نہ ہوگا، وہ اپنے معاصرین سے خواہ وہ اہل جرائد ہون یا اہل اخبار اتفاق واتحاد پیدا کرنے کی کوشش کریگا اور انشاءاللہ وہ ہمیشہ اسمین ثابت قدم رہیگا۔

"مدیر مرقع لکھنؤ"

## مرقع مین اشتہارات بھیجتے وقت
## ذیل کا نرخنامہ ملاحظہ فرمالیجئے

| تعداد طبع | ایک صفحہ | نصف صفحہ | چوتھائی صفحہ |
|---|---|---|---|
| ایک سال کے لئے | ؎ | ؎ | عـــ؎ |
| چھ ماہ کے لئے | ؎ | عـــ؎ | ؎ |
| تین ماہ کے لئے | عـــ؎ | ؎ | سے ر |
| ایک ماہ کے لئے | سے | ؎ | سے ر |

### ضروری نوٹ
ٹائٹل پیج کے صفحہ ۲ و ۳ و ۴ کی اُجرت کا نرخ اسکے علاوہ ہے جو خط وکتابت سے طے ہو سکتا ہے۔ اُجرت کا پیشگی آنا ضروری ہے۔
منیجر مرقع لکھنؤ

جہان مرقعِ تصویرِ حسنِ اوست تمام — بہ حیرتم بہ کہ بندم دل از کہ بردارم

# فہرست مضامین

## اپریل سنہ ۱۹۲۶ء

# صبحِ عید

از جناب باسط بسوانی

رنگِ چمن بنا ہے گریبانِ صبحِ عید
دامانِ گل سے کم نہیں دامانِ صبحِ عید

کیا شے ہے کیا کہوں رخِ خنداںِ صبحِ عید
گویا بہار پر ہے گلستانِ صبحِ عید

بھولا نہ رات بھر مجھے عالم ہلال کا
اُسکا ظہورِ شام تھا اعلانِ صبحِ عید

کیوں دل نہ خوش ہو کس لئے خاطر نہ جمع ہو
دیکھی ہے میں نے زلفِ پریشانِ صبحِ عید

دشمن ہیں یا کہ دوست گلے آج سب ملیں
جاری ہوا یہ دہر میں فرمانِ صبحِ عید

کاٹی ہے انتظار میں میں نے تمام رات
پیشِ نظر تھا شام سے سامانِ صبحِ عید

رنگِ نشاط ہے در و دیوار سے عیاں
قصرِ جناں سے کم نہیں ایوانِ صبحِ عید

ہر شے سے کیوں نہ رحمتِ حق کا ظہور ہو
یہ شانِ صبحِ عید یہ سامانِ صبحِ عید

حاصل ہوا ہے آج مجھے انبساطِ روح
سو جان سے ہے دل مرا قربانِ صبحِ عید

سر خود بخود جھکا مرا سجدے کے واسطے
واللہ میرے سر پہ ہے احسانِ صبحِ عید

تارِ شعاعِ مہر ہیں سطریں بیاض کی
سرخیِ شفق کی صاف ہے عنوانِ صبحِ عید

بخشش خدا کی آج ہے ہر ذرہ ذرہ پر
معمور نعمتوں سے ہوا خوانِ صبحِ عید

کیا دلفریب اسکی ہیں رنگین ادائیاں
پھولوں سے ہے بھرا ہوا دامانِ صبحِ عید

تعریف روزِ عید کی باسطؔ سنی بہت
اب اک غزل سنائے ثنا خوانِ صبحِ عید

# غزل

پیماں شکن کو یاد ہو پیمانِ صبحِ عید
پیمانِ صبحِ عید ہو عنوانِ صبحِ عید

وہ قتل کر رہے ہیں مجھے آج اس لئے
رنگین ہو میرے خون سے دامانِ صبحِ عید

ملتی ہے زلفِ یار اگر شامِ عید سے
چہرہ ہے یار کا رخِ تابانِ صبحِ عید

رنگین لباس انکا ہے، دامن میں پھول ہیں
سازِ شبِ وصال ہے سامانِ صبحِ عید

باسطؔ وہ رشکِ گل ہے عشرت سے مست ہے
سنتا ہے کون تیری غزلخوانِ صبحِ عید

# مرقعِ عید

از جناب محمد ممتاز احمد صاحب بسملؔ (داناپوری) مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

تیغِ حسرت کھب کے دل میں رہ گئی
کچھ خلش سی ہو کے دل میں رہ گئی

میں ملا اُن سے نہ وہ مجھ سے ملے
ایک حسرت ہو کے دل میں رہ گئی

عید کے دن یادِ کُل احباب کی
نشترِ غم ہو کے دل میں رہ گئی

انتہائے یاس اے بسملؔ یہ تھی
حسرت اپنی ہو کے دل میں رہ گئی

# تازے پھول

از جناب حسنی کاکوروی سکریٹری بزمِ شعرا اورنگ آباد - دکن

برق تڑپے گی ٹھہر جائیگی
دل نہ ٹھہرا ہے اور نہ ٹھہریگا

پتلیاں بھی پھر گئیں وقتِ نزع
وقت پڑنے کی یہ ساری بات ہے

مصور تھک گیا جب کوششوں میں
تصور نے تری تصویر کھینچی

زیست کا ہے مزہ ہمیں تک جب
تم نہیں ہو تو زندگی کیسی

پوچھتے ہیں وہ حال دل میرا
ہائے انکو مری خبر ہی نہیں

درد کے بیمار خوگر ہو گئے
اور کوئی اب ستم ایجاد کر

جلد ۱ — اپریل ۱۹۲۶ء — نمبر ۱



بعکس روے تو ہر رنگ روح انسان است ۱۹۲۶ء زحسن وعشق مرصع مرقع جان است

# نواے اقبال

از رشحاتِ علامہ سر محمد اقبال اقبال - ام - اے پی - ایچ - ڈی

من شکوہِ خسروی او را دہم — تختِ کسریٰ زیرِ پاے او نہم
او حدیثِ دلبری خواہد ز من — آب و رنگِ شاعری خواہد ز من

کم نظر، بیتابیِ جانم نہ دید
آشکارم دید و پنہانم نہ دید

اسکے پاس سے جو دل شکستہ ہے اور کوئی نہیں جانتا کہ وہ دل شکستہ ہے! وہان سے جہان حرمانِ محبت کی چٹانین ہین اور ظاہر بین نظرین اُنھین شاداب وادیان سمجھتی ہین!!

والسلام — جلیل قدوائی — علیگڈھ میگزین (اردو) — مسلم یونیورسٹی علیگڈھ

# ٹالسٹائے کی زندگی پر ایک نظر



روس کا زبردست مصنف جسکو مرے ابھی ایسا کچھ بہت زیادہ زمانہ نہین ہوا۔ایک عالمگیر شہرت وعزت رکھنے والا شخص تھا لوگون کے دلون مین جو اسکی وقعت تھی وہ اسکے غیر معمولی خلوص کی وجہ سے تھی۔وہ کہا کرتا تھا کہ دنیا مین دو طرح کے آدمی ہوتے ہین۔ایک تو وہ جو گفتگو اور تبادلۂ خیالات کے کرنے کے قابل ہوتے ہین اور دوسرے وہ جو اس قابل نہین ہوتے۔جنسے گفتگو اور تبادلۂ خیالات کرنے مین لطف آتا ہے وہ آزاد خیال لوگ ہین۔آزاد خیال لوگون سے اسکی مراد لا مذہب شخصون سے نہین ہے بلکہ وہ لوگ ہین کہ جو تقلید اور کورانہ پیروی سے آزاد ہوکر زندگی کے ہر پہلو پر وسیع اور گہری نظر رکھتے ہین ایک جگہ وہ خود لکھتا ہے "ایک شخص خواہ وہ عابد وزاہد ہو یا لامذہب اور ملحد۔انگریز ہو یا روسی۔دولتمند ہو یا مفلس یا اور جو بھی کچھ مگر پھر بھی وہ ایک آزاد خیال شخص ہوسکتا ہے لیکن اگر اُسکے ذہن پر اسکی اپنی قومیت شخصیت یا حیثیت کا احساس غالب ہو اور وہ صرف سیقدر سچائی اور حقیقت کو دوسرے ذرائع سے قبول کرسکتا ہے جس سے اُسکے عقائد پر اثر نہین پڑتا۔تو اس شخص کے لیے جو سچائی کو دنیا کی تمام باتون پر ترجیح دیتا ہے۔ایسے شخص کے ساتھ تبادلۂ خیالات کرنا قطعی غیر ممکن ہے کیونکہ ایسی گفتگو سے کوئی نفع متصور نہین ہوسکتا"

ٹالسٹائے کے اس خیال سے اُسکا مطمح نظر معلوم ہوتا ہے جس پر کہ اُسنے اپنی تمام زندگی بسر کی۔ممکن ہو کہ اسکا دماغ اس کے اپنے چند ذاتی خیالات وعقائد پر اُسکی عمر کے آخر زمانہ مین راسخ ہوگیا ہو لیکن تقریباً ساٹھ سال تک وہ مختلف مسائل پر یکے بادیگرے متواتر اپنے ذہنیات کو منتقل کرتا رہا۔یہانتک کہ کوئی اہم مبحث جو کسی ذہین اور طباع شخص کے پیش نظر ہوسکتا ہے باقی نہ بچا تھا جسکو ٹالسٹائے نے اپنا نہ کرلیا ہو جسکے مختلف پہلوؤن پر اُسنے غائر نظر نہ ڈالی ہو اور جسکی حقیقت کے متعلق اُسنے اپنی آزادانہ رائے دنیا کے سامنے پیش نہ کی ہو۔بغیر اس لحاظ کے کہ آیا اسکی رائے خود اسکے لئے باعث تسکین ہوگی یا نہین یا اسکے اور اُسکے کارنامون اور روش زندگی کے لئے موجب تحقیر۔

یہ ایک خاص بات ہے کہ اُسنے علم ادب کے متعدد اور مختلف اصناف پر قلم اٹھایا اور ہر شعبہ مین اپنی قابلیت ومعلومات کے ایسے ایسے جوہر نمایان کئے ہین کہ ہر شعبہ ادب بذات خود اسکے اعلی خیالات وقدرت بیان کی ایک بیّن دلیل ہے۔ناول۔افسانے۔ڈرامے خطوط۔تبصرے۔تذکرے۔اخلاقی وتاریخی مضامین اسکے ادبی کارنامون کی غیر فانی مثالین ہین۔اسکے علاوہ دوسری زبانون کی تصانیف سے اسنے اپنی روسی زبان مین بہت سے ترجمے بھی کئے ہین اور دیگر ممالک کے بزرگون کے اقوال زرین کا ایک بیش قیمت ذخیرہ بہم کیا ہے۔ان باتون سے اسکے ادبی شغف اور انہماک کی حقیقت معلوم ہوتی ہے اسکی تصانیف زیادہ تر اسکے ذاتی تجربات اور معلومات پر مشتمل ہین۔جس فطری اور لازمی طریقہ سے اسکے دماغ کی نشو ونما ہوئی تھی وہ بجائے خود ایک حیرت انگیز امر تھا ایک صنف ادب سے دوسری صنف کی طرف رجوع ہونے مین وہ اپنے مشاہدات وتجربات کو جس حسن وخوبی کے ساتھ کام مین لاتا تھا وہ ہر شخص کے اختیار مین نہین ہے۔اسکے ابتدائی مضامین مثلاً کریمین وار کے متعلق جس مین اُسنے خود حصہ لیا تھا۔چھوٹی چھوٹی کہانیان جو اُسنے لکھی ہین گویا وہ اُن بڑے بڑے ناولون کے پیش خیمہ تھے جو اُسنے اپنی شادی کے بعد جبکہ اسکو زیادہ فراغت وبیفکری نصیب تھی لکھے اسیطرح اسکی دوسری

تصانیف بھی ہین جو اسنے اپنے ذاتی تجربات کی بنا پر لکھی ہین۔

۱۸۶۱ء مین شادی ہونے سے قبل اسنے اپنی جائداد کے دہقانون کے لڑکون کی تعلیم کے لیۓ اپنے تحت مین ایک مدرسہ قائم کیا اور اسمین بڑی دلچسپی اور انہماک کے ساتھ اپنے اوقات صرف کرتا رہا۔ لڑکون کو مختلف مضامین پر خود سبق دیتا تھا اور اُنکے ساتھ اُنکے کھیل کود مین ہمیشہ شریک ہوا کرتا تھا۔ اسنے اپنے اس زمانہ کے تجربات پر بعد مین ایک زبردست کتاب درس و تدریس کے متعلق لکھی۔ تیس سال کے بعد ۱۸۹۱ء مین اسنے دو سال تک متواتر وسط روس کے قحط زدہ دہقانون کی اعانت کے لیۓ بے انتہا خلوص اور سرگرمی کے ساتھ کام کیا۔ اسکے متعلق جو کچھ اُسے تجربات ہوۓ وہ اُسنے ایک کتاب کی صورت مین قلمبند کیۓ ہین۔ لیکن چونکہ اسکی یہ تصنیف گورنمنٹ روس کی پالیسی کے منافی تھی اسلیۓ اُسکو اسکے سبب سے اپنی آزادی کی قربانی ادا کرنی پڑی۔ امور سیاسی مین ٹالسٹاۓ کے اثرات یہانتک تھے کہ اُسکی تصانیف نے سلطنت زار کی بنیادون کو ہلا دیا۔ اور صرف اسی کی تنہا ہستی تھی جسکو زار روس کو اسکے افعال و حرکات پر برملا بُرا کہنے مین زرا بھی باک نہ تھا۔

ٹالسٹاۓ کا قلب ان بُرائیون سے بہت زیادہ متاثر تھا جو دولت و ثروت یا انتہائی عُسرت و افلاس کا لازمی نتیجہ ہین۔ ٹالسٹاۓ خود اپنی جائداد و دولت سے بیزار تھا۔ وہ کسی نہ کسی طرح ان جھگڑون سے آزاد ہونا چاہتا تھا۔ اس خیال سے نہین کہ اسکو الگ کرکے دوسرون کو فائدہ پہونچاۓ بلکہ خود اپنے ضمیر کو باعافیت و مطمئن کرنیکے لئے اسکی عمر کے آخری تیس سال علائق دنیاوی سے دست بردار ہونے کی کوشش مین صرف ہوۓ جسکے واقعات بذات خود ایک دلچسپ افسانہ ہین۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اُسکی بیوی سے آخر انھین معاملات کے متعلق آپسمین ناچاقی ہوگئی۔

آخرکار جب اسکی عمر تقریبًا بیاسی سال کی تھی اُسنے اپنے آپ کو تمام وابستگیون سے آزاد کرکے اپنے محبوب وطن کو ترک کردیا اور ایک ناآشنا مقام پر اجنبی ہمسایون کے ساتھ بہت ادنیٰ اور معمولی زندگی بسر کرنے لگا۔

یہ بھی ایک عجیب اتفاق ہے کہ جس شخص نے اپنی تمام زندگی مین کسی کا دل نہ دکھایا تھا اسکو اپنی آخری عمر مین اپنے ابناۓ جنس کے لیۓ موجب تکلیف و دردسری ہونا پڑا۔

اسٹاپوڈ کا ایک چھوٹا سا گمنام اسٹیشن جو آبادیون سے دور ایک جنگل مین واقع تھا مرجع خلائق بنا ہوا تھا۔ آدمیون کے ہجوم کی وہ کثرت تھی کہ رہنے کے لیۓ کہین جگہ نہ ملتی تھی۔ دنیا بھر کے تار برقی پیغام رسانی مین مصروف تھے تاکہ اُس زبردست مصنف کا حال دریافت کرین جو ایک غیر معمولی ماحول مین بستر مرگ پر جان بحق تسلیم ہو رہا تھا۔ اخبارات کے ہزارہا صفحات اسکے متعلق کثرت سے شائع ہو رہے تھے۔ اور خطون کے موصول ہونے کی کوئی انتہا نہ تھی۔

یقینًا اس سے قبل کبھی ایک عزلت گزین کے بستر مرگ نے اسقدر عالمگیر شہرت حاصل نہین کی۔

محمد عبدالحیٔ صدیقی۔ بی۔ اے۔ (علیگ)

---

# رباعیاتِ رَوان

ازجناب بابو جگت موہن لال صاحب رَوان ایم اے۔ ایل ایل بی وکیل اناو

رکھتے ہین جو دوست دل مین الفت میری
للہ کرین نہ وہ حمایت میری
کیون ہو کے شریک لطف غم کھوتے ہین
بخشین تیرے لئے مصیبت میری

غم کی عظمت کسی کو معلوم نہین
اُسکی حکمت کسی کو معلوم نہین
سب محو خیال دین و دنیا ہین رَوان
اپنی قدرت کسی کو معلوم نہین

---

# لندن کے ایک خط کا اقتباس

جناب مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی بی اے علیگ کے نام - مرسلہ جناب اعزاز متخلص بہ مومن از لیڈس (لندن)

آپ مجھسے یہان کے حالات دریافت کرتے ہین یہ میری سمجھ مین نہین آتا کہ کیا لکھون - جس چیز کو دیکھتا ہون نئی نظر آتی ہے یہان کے لوگون کا تصور حیات جدا - غرض ہر چیز مختلف ہے - اور تو اور یہان محبت کا مفہوم و اثر بھی بالکل نرالا اور انوکھا ہے - جب سے ہوش سنبھالا ہے اُسوقت سے عنفوان شباب تک و عنفوان شباب سے اسوقت تک یہی سنا تھا اور یہی محسوس ہوتا رہا ہے کہ محبت کے معنی ایثار و قربانی کے ہین - عاشق کیلئے ناز اور دلبر کے واسطے نیاز - اُس کے لئے سوز اور اس کیلئے ساز - اُسکے لیے مہر و وفا اسکے لیے جور و جفا پیدا کئے گئے ہین - لیکن یہان معاملہ بالکل برعکس ہے - اگر لڑکی کو عشق کا دعوی ثابت کرنا ہوتا ہے تو لڑکے کے چھری بھونک دیتی ہے اور صاحبزادے کو اپنی محبت جتانا ہوتا ہے تو وہ اپنی دلربا کے حلق پر استرا چلا دیتا ہے کوئی ہفتہ ایسا نہین جاتا جو یہ قصہ پیش نہ آتا ہو - اب تو یہانکی لڑکیون سے خصوصًا اونکی محبت سے اور بھی پناہ مانگتا ہون باللہ التوفیق و منہ الرشاد

یہان سب سے زیادہ جس چیز سے متاثر ہوا ہون وہ آزادی کی روح ہے ہر شخص قانون کے نہایت وسیع غیر محدود دائرے مین بالکل آزاد و خود مختار ہے اسکے لئے یہان کی تنظیم ہر چیز چند اصولی قواعد کے تحت مین اپنا کام کرتی جاتی ہے - جس خوشی سے قواعد کی پابندی لوگ کرتے ہین - اُسکی مثال غلام ممالک مین ہرگز نظر نہین آسکتی ہر شخص یہ سمجھتا ہے اور سچ سمجھتا ہے کہ قانون انھین کا بنایا ہوا ہے اور اُسکی پابندی اُسکا اولین فرض ہے

ان سب سے زیادہ جو چیز نئی معلوم ہوتی ہے وہ یہان کے مدارس اور طرز تعلیم ہے ہمارے یہان اور یہان کے مدارس مین زمین و آسمان کا فرق ہے ہمارے یہان بچے اسکول سے بھاگتے ہین یہان صبح ہوتے ہی اسکول بھاگے آتے ہین - ہمارے اوستاد جلاد ہین یہان کے ماں باپ اور بھائی سے زیادہ مہربان - اسکے علاوہ رٹائی سے واسطہ نہین - اساتذہ کی کوشش تمامتر اس بات پر صرف ہوتی ہے کہ طالب علم مین غور و فکر کے بعد صحیح نتائج پر پہونچنے کی صلاحیت پیدا ہو جائے - چنانچہ اوستاد صرف رہنمائی اور رہبری کرتا ہے اور تمام کام ایک معقول حد تک لڑکے کی مرضی پر چھوڑ دیتا ہے -

یہان کے ماہرین تعلیم کا خیال ہے کہ ہر شخص دنیا مین کسی خاص کام کے واسطے پیدا کیا گیا ہے اور ایک کا کام دوسرا نہین انجام دیسکتا ع ہر کسے را بہر کارے ساختند لہذا طالب علم کو اسبات کا کافی موقع دیا جاتا کہ وہ اپنی جدت Originality سے دنیا کو فائدہ پہونچائے چونکہ یہ بحث مستقل کئی صحبتون کی محتاج ہے اس لئے یہین ختم کرتا ہون -

گزشتہ پچیس تیس سال مین یہان کے نوجوانون کی جسمانی حالت و صحت مین نہایت بین فرق ہو گیا ہے اور طلباء کی جسمانی حالت نہایت قابل اطمینان ہے یہ تمامی قومی حکومت کے نتائج ہین - یہان

ع فیض روح القدس ار باز مدد فرماید — دیگران ہم بکنند آنچہ مسیحا می کرد

ایک امر بات جو اہل مشرق کیلئے دلچسپی سے خالی نہین یہ ہے کہ تمام دفترون اور کارخانون مین عورتون کی کثرت ہے چنانچہ زنانی پولیس بھی علحدہ ہے - گو ابھی زیادہ عام نہین ہوئی ہے ٹینس ہاکی فٹ بال کرکٹ مگر کوئی کھیل ایسا نہین ہے جسمین یہ شریک نہ ہوتی ہون - چنانچہ اب دوڑنے اور کودنے مین بھی حصہ لینا شروع کر دیا ہے ابھی کچھ روز ہوئے جب مین دوسرے طلباء کے ساتھ ایک چاکولیٹ کا کارخانہ جسمین تقریبًا سات ہزار آدمی کام کرتے ہین دیکھنے گیا تھا تو اثنائے گفتگو مین ایک انگریز طالب علم نے کہا کہ ہان جلدی وہ وقت آنیوالا ہے جب ہم لوگ گھر بار اور بچون کی نگہداشت کیا کرینگے - اور ہماری عورتین دوسرے تمام کام انجام دیا کرینگی - یہان جو مردون کو مزدوری نہین ملتی ہے اور جو کئی لاکھ بیکار ہین اسکی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ عورتیان عمومًا بلا ضرورت زیادہ پر عیش زندگی بسر کرنے کیلئے کم اجرت پر میسر آجاتی ہین -

اس تصدیعہ کی تلافی کے طور پر نیز معاوضہ کی امید مین - فارسی کی ایک تازہ غزل بھیجتا ہون - کوئی خاص بات نہین ہے - یہ غزل الیسٹ بورن مین بیٹھے کہی تھی -

شرم آن طرفہ نقابے کہ دریدن نتوان — شوق آن دست درازے کہ رسیدن نتوان
رُخ رنگین ز دل آویزی رعب جنبش — چشم دیدن نتوان نیز ندیدن نتوان
سینہام مدفن صد شور ز پاس الفت — نالہ کردن نتوان آہ کشیدن نتوان
شیخ با آن ہمہ بدذوقی و کم بینی حُسن — کشتہ داشت دویش کہ ندیدن نتوان
مایۂ این دل شوریدہ چو دیدم مومن — قطرۂ بر سر مژگان چکیدن نتوان

# روحِ سخن

## از جناب مولوی سید امین الحسن صاحب رضوی بسمل موہانی

اُنکو جو التفات کی عادت مجھی سے ہے — گویا زمانہ بھر کو شکایت مجھی سے ہے
وہ سادگی سے بزم میں ہیں مجھ پہ مہربان — میں یہ سمجھ رہا ہوں محبت مجھی سے ہے
اور وں سے کچھ غرض نہیں اللہ رے نصیب — اُس فتنہ جو کو ہے تو عداوت مجھی سے ہے
میرے ہی عشق نے اُنہیں یہ ہی سکھائی ہے — آغاز کاروبارِ عنایت مجھی سے ہے
وہ قبر پر کھڑے ہوے کہتے ہیں کیا ہوا — مجھ کشتۂ الم کی عیادت مجھی سے ہے
میری نگاہِ شوق پہ برہم نہیں ہے وہ — میدانِ حشر میں یہ حمایت مجھی سے ہے
محفل طرازیوں کا ہی گر ذکر مجھ سے ہے — دشمن فریبیوں کی حکایت مجھی سے ہے
میرے ہی طرزِ عشق پہ ہیں وہ مٹے ہوے — اُنکو اگر کسی سے ہے چاہت مجھی سے ہے

بسمل تہی ہیں وہ اور وں سے صبر آزمائے شوق
اُس حیلہ جو کی ساری متانت مجھی سے ہے



## جناب سید منیر آغا صاحب اشہر لکھنوی

وحشتِ قیس کی تصویر دکھانے والے — کیا کہیں گے تجھے موجود زمانے والے
دیکھ تو کتنی جگہ قبر نے سانسین دین — مسکراتے ہوے اس سمت سے جانے والے
وہ چلے آتے ہیں ہنستے ہوئے آبادی سے — خوش رہیں دامنِ صحرا کے بسانے والے
میری تاریکیِ قسمت میں سحر ڈوب گئی — حشر میں آئینگے اب شام کے آنے والے
... کی حرکت وقت نے آواز بھری — لے کے انگڑائی اُٹھے حشر میں جانے والے
شوقِ نظارہ کئے ڈھونڈھ رہا ہے سرِ طور — دور ہو پہنچے تجھے آواز سنانے والے

دل کو آہ سے اک گونہ تعلق اشہر
ہم ہیں بے وقت کی آواز لگانے والے



## عکسِ فطرت علامہ مولانا محوی صدیقی لکھنوی نائب صدر بزم شعرا اورنگ آباد

نہ بھگڑا تا زمانہ اور نہ دشمن آسمان ہوتا — میں یا زارِ جہان میں کاش جنسِ رائگان ہوتا
اُلٹ دینا کوئی مشکل نہ تھا اس بزم ہستی کو — ہماری داستاں ہوتی کوئی رنگین بیان ہوتا
خوشا اے اضطرابِ شوق اے شوریدہ سامانی — سکون کی زندگی میں یہ مزہ حاصل کہاں ہوتا
سکونِ خامشی سے مر رہوں دامانِ صحرا میں — نہ میں یا بانگِ جرس بنتا نہ گردِ کاروان ہوتا
یہ کیا اے اشک تو ہی اور کنارِ خاکِ گمنامی — ٹپک کر میری بربادی کی خونین داستان ہوتا
ہجومِ آرزو ہی میں ہوں وہ اک خود فراموشی — یہی ہوتا جو وہ نا مہربان بھی مہربان ہوتا
غنیمت ہے مری وارفتگیِ شوق بھی ورنہ — بھلا میں اور رہینِ منتِ کوشش ہر کارواں ہوتا
زبانِ خامشی کیا ترجمانِ زخمِ دل ہوگی — نگاہِ یاس بسمل کاش کچھ کچھ سے بیان ہوتا
کہاں تک ضبط کوئی جب بھی ہے آتشِ حرماں — لہو کی بند تک میری ہر رگِ دل سے روان ہوتا
حسینوں کا تبسم ہی مری نیچی نگاہیں ہیں — کوئی ان بے زبانوں کا الٰہی ترجمان ہوتا

کبھی کرتا تو کوئی پرسشِ زخمِ جگر محوی
مرا ہر قطرۂ خون ایک رنگین داستان ہوتا

## عبودیتِ عبد

از جناب مولوی عبداللہ صاحب عبد تلمیذ حضرت شفیق جونپوری

مژدہ اے وحشت کہ پھر فصلِ بہار آنے کو ہے — پھر دلِ دیوانہ صحرا کی طرف جانے کو ہے
یون شبِ فرقت بسر ہوتی ہی میری ہمدمو — دل تڑپتا ہی میں سمجھا تا ہوں وہ آنے کو ہے
اب قیامت ہوگی برپا ہوشیار اے آسمان — آہ پُر تاثیر دل سے تا بلب آنے کو ہے
کس قدر خوش ہوگیا دل یہ جو میں نے کہہ دیا — مجھ سے ملنے کے لئے وہ میرے گھر آنے کو ہے
کس کا استقبال کرنے کو بگولے اٹھتے ہیں — دشت میں شاید کوئی وحشی مزاج آنے کو ہے
اپنی ہستی سے بھی غافل ہوگیا ہی عشق میں — صرف تیری یاد ہمدم تیرے دیوانے کو ہے

عبد ساقی کی نگاہِ مست کا کیا پوچھنا
جھومتے ہیں بادہ کش اک جوش میخانے کو ہے

# موسیقی

ذیل کی چند سطرین جرمنی کے مشہور شاعر و نقاد ہنرش ہائنہ کے اُس مضمون سے ماخوذ ہین جو اسنے راسنی اور میئربیر دو ممتاز ماہرین موسیقی کا موازنہ کرتے ہوئے سپرد قلم کیا تھا۔ یہ مختصر سا ٹکڑا اپنی ندرت اور رنگینی کے لحاظ سے ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔

"موسیقی کیا ہے؟ اِس سوال نے سونے سے پیشتر رات گھنٹون میرے دماغ کو مصروف رکھا۔ موسیقی کا وجود ہی حیرت ناک ہے۔ میں کہہ سکتا ہون کہ معجزہ ہے۔ اسکی جولانگاہ تخیل اور مشاہدے کے درمیان ہے۔ صبح (یا شام) کے دھندلکے کے مانند روح اور مادہ کے بیچ مین محوِ پرواز ہے موسیقی روح ہے لیکن ایسی روح جو مساحتِ زمانی کی تابع ہو۔ وہ مادہ ہے لیکن ایسا مادہ جو قیود مکانی سے آزاد ہو۔

ہمکو مطلق علم نہین کہ موسیقی ہے کیا؟ البتہ اتنا جانتے ہین کہ دلکش موسیقی کیا ہے اور اس سے بہتر جانتے ہین کہ کریہہ موسیقی کسے کہتے ہین کیونکہ ہمارے کانون کو اکثر سابقہ موخر الذکر سے ہوتا ہے۔ اس فن کی تنقید کسی اصولی ترکیب پر نہین بلکہ محض تجربہ پر مبنی ہے اس لئے نغمون کی تنظیم مثالون کے ذریعہ سے کرنی چاہئے اور ان کے باہم مقابلہ کرنے سے جو نتائج پیدا ہون انہین پر کلیات قائم کرنا چاہیئے۔

نظریہ موسیقی سے زیادہ کوئی چیز دنیا مین مبہم اور غیر واضح نہین بیشک اس مین اصول ہین اور ایسے اصول جو ریاضیات کی رو سے معین کئے گئے ہین۔ مگر ان کو موسیقی نہین کہتے۔ موسیقی نام ہے ان کیفیات کا جو ان اصول سے بہ طور نتائج رونما ہوتے ہین بالکل اُسی طرح جس طرح رنگ اور خاکہ وغیرہ مصوری نہین بلکہ سامانِ مصوری ہین۔ موسیقی کی روح روانی الہام ہے جو ہمکو تجزیہ و تحلیل کی اجازت نہین دیتا اور موسیقی کی حقیقی تنقید ایک اختیاری علم (Experimental Science) ہے۔"

مجنون گورکھپوری

## افکار جناب مجنون گورکھپوری

عشق کی گیتی مین حسن کے اعجاز سے　　کیا کہا ہان پھر ذرا کہنا اُسی انداز سے　|　عندلیبون کی فغان مین نالۂ مہجور مین　　آپکو پہچانتا ہون آپ کی آواز سے

آشنا نا آشنا سے محترز دمساز سے　　الغرض دل کی عجب لغتا وتھی آغاز سے　|　نغمہ سنجیہائے فطرت دل کی سہم دھڑکنین　　پھوٹ نکلی ہین صدائین سینہ کے راز سے

خاک مین بھی احتساب حشر سے فرصت نہین　|　ہجر کی روداد پھر دلہر رہے آغاز سے

## غزل از جناب فرخ بنارسی

ترا وصال جو ہوتا تو مین کہان ہوتا　　یہ قطرہ بحر سے ملتا تو بے نشان ہوتا　|　جنونِ عشق اُٹھاتا جو پردۂ وحشت　　ہر ایک خار مین رنگ بوستان ہوتا

امل مین وحشتِ دل کا گر امتحان ہوتا　　تو پھر زمین نظر آتی نہ آسمان ہوتا　|　ترے حجاب نے رسوا تجھے کیا ورنہ　　نہ کوئی راز ہی ہوتا نہ رازدان ہوتا

کبھی نہ شکوۂ بیداد آسمان ہوتا　　جو امتحان کے طریقے سے امتحان ہوتا　|　جو پائمال محبت کی راہ مین ہوتے　　ہماری خاک کا ہر ذرہ آسمان ہوتا

مین ضبط عشق بھی کرتا تو رائیگان ہوتا　　کہ آنسوؤن سے مرا راز دل عیان ہوتا　|　نگاہِ شوق اگر عبرت آشنا ہوتی　　بہار دیکھ کے اندیشۂ خزان ہوتا

فروغِ حسن ترا مرکزِ نظر بنتا　　ہزار پردے مین بھی تو اگر نہان ہوتا　|　اُسے چھپا کے مین ضبطِ عشق کیا کرتا　　وہ راز جو کہ چھپانے پہ بھی عیان ہوتا

بنانے والے کو جب تھا بگاڑنا منظور　　تو پھر مجھے نہ بناتا تو کیا زیان ہوتا　|　ہجوم شوق سے دل بے نیاز ہے فرخ　　اب اپنا حال بھی ہم سے نہین بیان ہوتا

# دریاے نیل

(از لسان الہند جناب مرزا محمد ہادی صاحب عزیز لکھنوی)

دریاے نیل کا ساحل پہلے بحر شور سے مملو تھا اور جہان اب بہتا ہے پہلے اسکی جگہ نہ تھی اسکا دھارا دریاے شور مین گرتا تھا۔ رفتہ رفتہ اسنے اپنے امواج کی قوت اور روانی کی طاقت سے ایک راستہ نکالا لیکن یہ قوت طاقت ایک جانب محدود نہ تھی اسلیئے اسکا مجری بدلتا رہتا تھا موجون کی روانی جس طرف اسکو لیجاتی تھی اُدھر راستہ بن جاتا تھا مشرق مین اسکا مجری جبالِ عرب کی وادی اور مغرب مین جبالِ لوبیا کی وادی تھی۔ دریاے نیل کا طول جبلِ مقطم سے جبلِ جنیفہ تک تھا راستہ مین موڑین بہت پڑتی تھین یہی راستہ نیل کو بحرِ احمر سے ایشیا اور افریقہ کے درمیان مین ملاتا تھا۔ جبلِ جنیفہ کے درمیان مین ایک بہت بڑا جزیرہ بھی تھا۔

جبلِ لوبیا سے ۱۳ درجہ کے فاصلہ پر سفید پتھر پائے جاتے ہین جنکا سلسلہ جبلِ ابی قیر کی چوٹی تک چلا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ساحلِ نیل پہلے کھاری پانی سے بھرا ہوا تھا۔ اور اُسوقت مصر کی زمین دلدل کی شکل مین تھی۔ اسکے بعد نیل نے اپنا سالانہ کف اس خلیج مین پھینکنا شروع کیا یہانتک کہ وہ بھر گیا اسکی موجین یورپ کے کنارہ پر گرتی تھین تا اینکہ اس خلیج مین راستہ بنانا شروع کیا اور برابر جاری رہا رفتہ رفتہ ان ریت کے ٹیلون سے ٹکرایا جنکے نشانات بنہا مین ہمیشہ تھے جسقدر کنارے کی مٹی کاٹتا تھا اسکو بہاکر ان ریت کے ٹیلون پر ڈالتا تھا اور وہ مٹی جم جاتی تھی یہ عمل عرصہ تک جاری رہا اور ایک تہ دوسری تہ پر بنتی رہی تا اینکہ ڈیلٹا[1] بن گیا اسی جگہ سے ہیرودت نے کہا ہے کہ یہ ہدیہ دریاے نیل کا ہے اسکے بعد کف دریاے بنہا کی پشت پر جمع ہونا شروع ہوا اور برابر رسوب و تراکم ہوتا تھا یہانتک کہ کوہ ابی قیر کی چوٹی سے ملکر ٹھہر گیا۔

وسط افریقہ سے جو تیز موجین آتی ہین وہ کفِ دریا کو مشرق کی طرف ڈالتی ہین جس سے ایک جھکی ہوئی کمان بنجاتی ہے جو شام مین جبلِ کازیوس تک پہونچتی ہے۔ اور اسی سخت و خوفناک موج کی وجہ سے مصر کی آبادی دریا کی طرف نہین بڑھتی کیونکہ یہ موج بحرِ ابیض مین گرتی ہے اور ساحل کو غیر آباد رکھتی ہے جسطرح اسوقت ہے۔ اسکے بعد یہ جمع شدہ کفِ دریا سوکھنا شروع ہوا اور تھوڑا تھوڑا ابلند ہوا جس سے زمینین پیدا ہو گئین۔

علماے طبقات الارض نے اس ڈیلٹا بننے کی مدت ۷۴ ہزار برس تجویز کی ہے۔ ماسیرو کہتا ہے کہ یہ مبالغہ ہے اسلئے کہ پہلے زمانہ مین کفِ دریا کی چال بہ نسبت اس زمانہ کے تیز تھی۔

**اسماے نیل** نیل یونانی لفظ ہے اصل مین نیلوس تھا عجب نہین کہ یونانیون نے یہ لفظ حبشین سے لیا ہو یا اُن قبایل سے جو لوبیا یا ایشیاے صغریٰ سے تھے اہلِ مصر مین اسکا نام باعتبار تقدس حعپی ہے اور دائرۂ پرستش سے نکلکر اسکو یومع (دریا) یا اُدُ (بڑی نہر) کہتے ہین اسکے مختلف بہاؤ کی بنا پر باعتبار فصول تقریباً بیس نام ہین۔

**نیل کی شاخین** اصلی شاخین نیل کی تین ہین:۔ (۱) فرع کانوبی ابی قیر والی شاخ جو مغرب کی طرف بہکر بحرِ ابیض متوسط مین قریب ابی قیر کے گرتی ہے۔ اس قوس کے مغربی انتہا کو

[1] ڈیلٹا Delta جب دریاے سمندر سے ملتا ہے اور اسکی رفتار کم ہوجاتی ہے اور مٹی جوار کے ساتھ بہکر آتی ہے دہانہ پر جم جاتی ہے اور دریا کئی شاخون پر منقسم ہو جاتا ہے اس نئی خلقت نما زمین کو ڈیلٹا کہتے ہین۔

ہوجاتا ہے سرخی بڑھ جاتی ہے اسوقت بھی اسکا صاف کرنا ضروری ہر یہ دریا اسوقت اپنا کف خشک زمین پر ڈالتا ہے جسکی وجہ سے وہ زمینین شاداب ہوجاتی ہین اور انکے فوائد زیادہ ہوتے ہین اسکے بعد تھوڑا تھوڑا کم ہوتا ہے اور زمینون کو سندس کے خلعت پہنا دیتا ہے۔

## سبب زیادتِ آب

اسکی اصل مد کا رُک جانا ہے جسکی وجہ یہ ہے کہ پانی قبل اسکے کہ بحر ابیض مین پہونچے نہر کنارا مین خشک ہوجاتا ہے اور بارش کا پانی نیل ازرق تک نہین پہونچتا البتہ دو جگہ سے اسکو مدد ملتی ہے۔ ایک بلاد حبش سے برف گھل گھل کر آتی ہے۔ دوسرے نہر ابیض اور انھین دو کمزور مددون کی وجہ سے زیادتی شروع ہوتی ہے اور اسی بنا پر نیل کی وجہ سے مصر مین تین حالتین ہوتی ہین۔ اول فیضان کا زمانہ (چڑھنے کا) اس زمانہ مین شہرہاے مصر بمنزلۂ جزیرہ کے ہوتے ہین اور زمین مانند نہرون کے لیکن یہ حالت جلد جاتی رہیگی کیونکہ نئی نہرین سیرابی زمین کے لیئے نکل رہی ہین۔

دوسرے انحسار (رکنا) کا زمانہ اس زمانہ مین شہر مصر ایک سرسبز باغ کی طرح ہوتا ہے جسکی زمین شاداب کھیت اور درخت پھل دار ہوتے ہین۔ سوم زمانۂ تحریق۔ اس زمانہ مین مصر کی زمین خشک اور غبار آلود ہوجاتی ہے اور آثار قحط پیدا ہوجاتے ہین۔

## قیاس النیل

مصر والے نیل کی زیادتی کا اندازہ ہاتھون سے کرتے تھے جب پانی ۱۴ ہاتھ بڑھ جاتا تھا کہ ۴۵ سنٹیمیٹر ہوتے ہین اسوقت وہ اتنی زیادتی کو مبارک سمجھتے تھے اور جب ۱۳ ہاتھ یا (۵) سے زیادہ بڑھ جاتا تھا تو وہ علامت مصیبت کبریٰ کی ہوتی تھی۔

چونکہ دریاے نیل (اہل مصر) کی سرزمینون کو سرسبز وشاداب کرتا ہے نباتات کا ذخیرہ بہم پہونچاتا ہے اور مختلف اقسام کے طیور اور مچھلیان اور دیگر حیوانات پیدا کرتا ہے۔ لہذا اسکو منجملہ اپنے معبودون کے ایک معبود قرار دیتے ہین اور اسکی صورت ایک آدمی کی سی بتاتے ہین جسکی خلقت درست قوی ہیکل اور تنومند ہے امیرون کی ہیئت مین ہے اور جسکا نسب بہت درست ہر اسکا سینہ مین (چربیلا) وسیع پستان لٹکتے ہوئے ہین کمر پتلی ہے رانون پر کپڑے رہی ہے جس سے اسکا بڑا پیٹ ملا ہوا ہے۔ پیرون مین جوتے ہین سر پر ایک مضبوط ٹوپی جسپر دریائی پھولون کا تاج ہے بعض اوقات ایسی صورت بتاتے ہین کہ پانی اسکے پستان سے بہتا ہوتا ہے اور وہ قربانی کے لیئے پیالے مین کوئی چیز لیئے ہوئے یا ایک دسترخوان اُٹھاسے ہر جسپر طرح طرح کی قربانیان ہین۔

یہان پر اسکی صورت کا ایک نقشہ بھی دکھایا گیا ہے ایسے نقشون کا نام حِیپی رکھا گیا ہے اسکی کیفیت یہ ہے۔

ابی الارباب (رب الغذا) ذات پروردگار خوراک مخرج الماکولات بخصبہ اپنی فراخی سے کھانے کی چیزین نکالنے والا مالی القطرین بمحصولاتہ قطرین ارض کو اپنے محاصل سے بھرتا ہے مانح الحیاۃ زندگی دینے والا مزیل المجاعۃ قحط سالی کو دور کرنے والا مقعم الاشوان اشوان کا بھرنے والا۔

کبھی اسکی شکل دو آدمیون کی بتاتے ہین ایک سرخ رنگ کا ہے ایک نیلے رنگ کا پہلے کے سر پر تاقہ کا لوطس (نباتِ دریائی) ہر یہ اشارہ اس طرف ہر کہ رئیس بحری ہے یہ دونون صورتین بھی حِیپی کہلاتی ہین اور انھین سے ہر ایک کی ایک زوجہ ہے پہلے کا نام مرایت قمایت ہر دوسرے کا نام مرایت محبت ہے یہ دونون اکثر کھڑی ہوئی دکھائی دیتی ہین دونون کے ہاتھ بلند ہین گویا پانی مانگتی ہین۔

## معابد نیل

ہر شاخِ نیل مین ایک پرستش گاہ ہے اور انمین سنا

رہتے ہین اسکے لیے مخصوص زمین ہے جسکی آمدنی وقف ونذر وغیرہ ڈوبے ہوؤن کے دفن کے لئے مخصوص ہے انسان ہو یا حیوان اور یہی وجہ ہے کہ ہیرودت نے اہل مصر سے سُنا کہ ہمارا معبود نیل خصوصیت رکھتا ہے غرقی سے اور ہم لوگ اسکے تابع ہین انسان وحیوان کی میتون کا دفن کرنا اور انکے اجسام کا چھپانا اسکا فریضہ ہے۔

## شہرہاے نیل

نیل کے بہت سے شہر ہین اور بعید نہین کہ یہ سب اسکے لیئے وقف ہون بعض کے نام یہ ہین۔ حسات چیپی۔ قوبیت چیپی نبلوبولیس

چونکہ اہل مصر کا خیال یہ تھا کہ دنیا کی آخری حد شلال ہے اس وجہ سے انکے دل مین یہ امر راسخ ہوگیا کہ نیل جزیرہ بیعہ کی غار مین ایک تابوت چھپا رہتا ہے جسکا نام بجست ہے وہین سے بڑھنا شروع ہوتا ہے جبکہ مقدس نیل آسمانی سے اسمین قطرہ گرتا ہے۔ اہل مصر کا یہی خیال تھا کہ وہان دو گڑھے ہین بہت عمیق کھلے ہوئے جنکو ناراتی کہتے ہین نیچے کے حصہ مین حجر جرانیت ہے جسکا نام موینتی ہے۔ بیلاق مین ایک اور شکل دکھائی دیتی ہے ایک پتھر دوسرے پر رکھا ہے جسپر داہنی جانب عقاب ہے۔ نیچے ایک گول پتھر ہے جسمین انکا معبود چھپا بیٹھا ہے دونون ہاتھون مین برتن ہین جنسے پانی بہتا ہے اور ایک اژدہا اسکو گھیرے ہوئے ہے جسکے سر اور دُم کے درمیان تھوڑی سی جگہ ہے جہان سے پانی بہکر زمانہ مخصوص مین بڑھتا ہے وہ مصر مین عمدہ عمدہ غذائین مہیا کرتا ہے جسے لوگ کھاتے ہین۔

## عید النیل

جب انقلاب صیفی ہوتا ہے اور دریا کی گرمی اسوان کے جبل تک آتا ہے تو پادری یا پادشاہ یا بادشاہ کا بیٹا آتا ہے بیل یا بط کی قربانی کرتا ہے اسکے بعد دریا مین ایک کاغذ ڈالتا ہے جو دریا کی گھانس سے مختوم ہوتا ہے جسمین ترک حریت کی قسم دی جاتی ہے تاکہ مصر مین اسکی زیادتی حد اعتدال سے نہ بڑھے جب بادشاہ قربانی کرتا ہے تو سب حالات پتھر پر کندہ کئے جاتے ہین اور اس عید کا وہ بیحد خیال رکھتے ہین خواہ بادشاہ شریک ہو یا نہ ہو اور روایات قدیمہ کے متبع ہین کیونکہ سال کی نیکی بدی ماہ مہرجان پر موقوف ہے اگر اس معاملہ مین کمی یا سستی کیجائے تو دریاے نیل بھی اپنی نیکیون کو چھوڑ دیگا اور زمین وغیرہ کو ڈبو دیگا اس موسم مین کاشتکار اپنا اپنا توشہ لیکر آتے ہین اور چند روز متواتر یہان رہتے ہین اور اسقدر شراب پیتے ہین کہ بیہوش ہو جاتے ہین رفتہ رفتہ بڑی عید کا دن آتا ہے اور پادری محراب سے گاتے بجاتے نکلتے ہین انکے ساتھ ایک تصویر ہوتی ہے اسکو دریا کے کنارے لیجاتے ہین اور کہتے ہین :-

| | |
|---|---|
| السلام علیك ایها النیل یا من | اے نیل تجھ پر سلام ہو تو زمین پر مصر کے |
| ظهرت علی هذه الارض واتیت | زندہ کرنیکے لیئے آیا ہے تو وہ ہے جسکا |
| لاحیاء مصر انت الذی تختفی | آنا تاریکیون مین مخفی ہے آنیکے دن تک |
| مجیئك فی نغیا هب الی یوم التنزیل | تو وہ دریا ہے (پانی کا فیضان) ان باغون |
| بفیض تلك انت البحر المفیض (بمیاهه) | پر ہوتا ہے جسکو آفتاب نے پیدا کیا ہے |
| علی البساتین التی اوجدتها الشمس | ہمارے لئے تاکہ مشرق کے رہنے والے |
| لنا لتحی جمیع ما یکون فی شرق انت | زندہ رہین تو وہ ہے جو صحرا کو سیراب |
| الذی تمنع عن ذی الصحرا حین | ہونے سے منع کرتا ہے آسمان کے پانی |
| نزولك من میاه السماء المقدس | سے (اپنے پانی سے سیراب کرتا ہے) مقدس |
| (یبست) ای الارض نتولع یا مجاد | یعنی زمین حرص کرتی ہے عیش جدید کی |
| العیش المقدس (نبوا) صاحب | اور مقدس تیرا صاحب الحوب پیش کرتا |
| الحوب یقدم قرابینه والمقدس | ہے اپنی قربانیان اور مقدس نساج حالات |
| قام لیصلح احوال العالم انت صلك | عالم کو درست کرتا ہے۔ تو ہی مالک ہے |
| الاسماك حتی تجاوزت الشلال | مچھلیون کا جب تو شلال سے گزرتا ہے |
| لم یجد الطیر ینزل فی حقول انت | تو جانور کھیتون مین کھانے کے لیئے |

صانع القمح وموجد الشعیر و
مطیل اجل العابد ان تعطلت
اصابعه او اعتراك کسادا
اصبحت الالوف من الناس فی
فاقة وان نقصت وقت نزولك
من السما اقنت المعبودات
والخلق وتکدرت الحیوانات
وصارت الارض کبارا وصغارا
فی عذاب واذا کانت الحال
علی عکس ذلك واستجیب
دعاء الناس حین تفیض وتکون
لهم خدم عند زیادته ای
نیل امبارکا عند ارتفاعه حینئذ
تصبح الارض ابتهاجا وینشرح
کل ذی بطن ویهتز کل ظهر من
الضحك وتمضغ کل سنة یا جالب
الارزاق ومکثر الماکولات موجدا
احسن الاشیاء انت صاحب الجرائم
انت اللطیف بمجیئك حیث
تکون خلیلا لهم نعم انت
الذی توجد علفا للحیوانات
وتعطی کل ما لزم لقرابین المعبودات
فالبخور الناتج عمله هو الاجود انت
الذی یهتم بالقطرین فیمتلی
المخازن وتزداد خیرات الفقراء

نہین آتے تو گیہون اور جو کا بنانے والا
اور عابد کی عمر دراز کرنے والا ہے۔ اگر
تیری انگلیان بیکار ہو جائین (کام نکرین)
یا تجھکو کساد بازاری لاحق ہو تو ہزارہا
آدمی کو فاقہ ہو جائے اور اگر تجھکو آسمان
سے آنے مین دیر ہو تو مخلوقات فنا
ہو جائے اور حیوانات مین خرابی پیدا ہو
اور زمین کے چھوٹے بڑے سب مصیبت زدہ
ہو جائین اور اگر برعکس اسکے حال ہوگا
اور لوگون کی دعائین قبول ہونگی تیرے
فیضان کے متعلق تو ہنگام زیادتی تو
خدام (دریائے مبارک اپنی زیادتی مین)
ہوگا زمین خوشی سے جھنجھنیگی اور ہر ذی بطن
(غذا کا محتاج) مسرور ہوگا اور ہر پشت والا
ہنسی سے متحرک ہوگا (خوشی مین جھومیگا)
اور ہر دانت مو الاچبا یگا۔ اے لانے والے
روزی کے زیادہ کرنے والے ماکولات کے
اور اچھی چیزون کے ایجاد کرنے والے
تو صاحب جرائم ہے تو مہربانی کرتا ہے
اپنے خیر مقدم سے اس حیثیت سے کہ تو
انکا دوست ہوتا ہے۔ ہان تو وہ ہے جو
جانورون کا چارہ پیدا کرتا اور جو چیزین
معبودات کی قربانی کے لیے لازم ہین۔ تو وہ
ہے کہ دونون قطرون کا اہتمام کرتا ہے
فقیرون کے لیے خیرات زیادہ کرتا ہی خزانون

انت الذی تستجیب دعاءهم عند
تقدیم النذور فلا ینقصهم
شیء وان تشبیل السقف وهو
منتهی قصده فلا یصنعون للنیل
احجارا ولا تماثیل تبام مزدوج
ولا یشاهد ولا یدفع له جزیه
ولا یوتی الیه بقربان ولا یوثر فیه
کلام السحر الخفی ولا یعرف له مکان
ولا یهتدی الی مقره بسر الطلاسم
السحریة لا بیت رحیبا یکفیك
لا احد یطلع علی ضمیرك الا ان
ذراری اولادك تنشرح منك
لانك تحکم کملك وامره نافذة
علی جمیع اهل الارض یتجلی فی مشهد
من مکان الجنوب وسکان الشمال
وهو الذی یشفق ضعفه دموع
الاعین ویفیض باحساناته و
اینما وجدت حلت الافراح
وانشرحت الصدور واخذا
لتمساح سك بن بنت بشر سرورا
لان طائفة المعبودات المصاحبة
لا اعدت کل شیء واخذ الفیضان
یروی الحقول ویجعل جمیع البلاد
فی نیامه وکل یروی من عمل الآخر
بدون نزاع فاذا دخلت کنت

کو بھر دیتا ہے۔ تو ہی وہ ہے جو انکی دعا کو
قبول کرتا ہے نذر پیش کرتے وقت پس
کوئی چیز کم نہین ہوتی اور انتہا کا قصد
اسکا کشتیون کا مضبوط کرتا ہے نیل
کے لیے قیمتی پتھر نہین بناتے نہ تاج صحیح
کی صورت نہ اسکو جزیہ دیتے ہین اور نہ
کوئی قربانی لاتے ہین سحر اور جادو بھی
اثر نہین کرتا نہ اسکا مکان معلوم ہے
اور نہ اسکے مقام تک طلسم کے ذریعہ پہونچ سکتے
ہین کوئی ایسا وسیع گھر نہین جو تیرے
واسطے کفایت کر سکے اور نہ کوئی تیرے
دل کا حال جانتا ہے ہان تیری اولاد کی
ذریت تجھسے خوش ہوتی ہے۔ کیونکہ
تیرے احکام اس بادشاہ کے ایسے
ہوتے ہین جسکا حکم تمام روے زمین پر نافذ
ہو جلوہ نما ہوتا ہے جنوب وشمال کے
رہنے والون کے لیے اور جہان کہین تو جاتا
ہے مسرتین نازل ہوتی ہین اور سینے
کشادہ ہو جاتے ہین گھڑیال فرط خوشی
مین اچھلتا ہے کیونکہ اک گروہ معبودات
جو تیرے ساتھ ہوا اس نے ہر شے مہیا
کی ہے اور تیرے فیض سے زراعت
سیراب ہوتی ہے اور ایک کی وجہ سے
دوسرا سیراب ہوتا ہے بغیر کسی فساد
کے جب تو داخل ہوتا ہے تو راگ تجھکو

محاطاً بالاغانی واذا خرجت
صاحبك التهليل واذا رقصوا
فرحا يوم ظهورك من غياهب
مكونك فما ذلك الا لكون عجزك
اضمحلال لهم وفساد وحتى تضرعوا
اليك ليأتوا الماء السنوى
شوهد اهالى مصر الوسطى
واهالى الوجه البحرى مصطفه
بعضها بجانب بعض وشوهد
كل امرئ حاملا لعدد صنعته
ولا ينزوى احد وراء حارة
ولا يلبس احد ملابس الاعياد
ولا يتحلى بحلى ولا دنحوت معبود
الثروة ولا على طائفة المعبودات
التسع لكونها تلبث فى الظلمة
لكن متى منحت الزيادة تعطر كل
انسان انت مبنت الارزاق
الحقيقة التى هى رغبة الناس
هذا هو كلام الالتماس الذى
يجعلك مجيبا لدعائهم واذ
تكرمت بلج المحيط السماوى على
الانسانية فدم (ريترى) معبود
الجب عندئذ قربانة وتحلت
لك كل معبودات قاطبة لهم
تنزل الطيور فوق الجبال ومتى

گھیرے ہوتے ہین اور (تجھکو حلقہ مین
لیکر گاتے ہین) جب تو نکلتا ہے تو
تہلیل تیرے ساتھ ہوتی ہے تیرے
ظہور کے دن لوگ خوشی مین رقص کرتے
ہین تیرے عجز سے (نہ بڑھنے) انہین ضمحلال
وفساد طاری ہوتا ہے اور جبتک تجھے
سالانہ پانی کے لئے عاجزی کرتے ہین
تو مصر وسطی اور سواحل بحر کے لوگ
صف در صف دکھائی دیتے ہین بعض
پہلو مین بعض کے ہر ایک اپنے صفت
کی مقدار کو اُٹھائے ہوئے (اپنے ساتھ لئے
ہوئے) نہین چھپا اور نہ ملبوس عید پہنتا
ہے اور نہ زیور سے آراستہ ہوتا ہے۔
نحوت معبود ثروۃ کے اور نہ معبودات
تسع کے کیونکہ انکا قیام تاریکی مین ہوتا
ہے لیکن جب تو بڑھتا ہے تو ہر شخص عطر
لگاتا ہے اور مسرور ہوتا ہے۔ تو اُگاتا ہے
ان ارزاق کو جنکی طرف لوگون کی رغبت
ہوتی ہے۔ یہ التماس جو سبب ہوتا ہے
انکی دعا کے قبول ہونے کا جب تو آسمانی
دریا کی موجون سے کرم کرتا ہے انسانون
پر تو معبود الجب اور جمیع معبودات
اسوقت قربانی پیش کرتے ہین اور پرند
پہاڑون سے نہین اُترتے جب تیرے ہاتھ
کسی چیز کو خمیر کرتے ہین تو وہ سونا ہو جاتا ہے

عجنت يداك شيئا صار ذهبا
او طوبة صارت فضة فلا يؤكل
اللازورد ولكن القمح افضل من
الاحجار الكريمة لقد شرعوا
فى الاغانى على العود واخذوا
يرتلون لك بتصفيق مستمر بنسبح
من احلك ذرارى اولادك
وليكثروا من احلالك تراتيل المدح
كيف لا والنيل هو معبود الثروة
الذى يحسن الارض ويكثر لسفن
فى عيون الناس وهو الذى
يحيى النساء الحبالى ويحب كثرة
الحيوانات ولما ارتفعت فى مدينة
الامير شيع الغنى وعفى الصغير
اللوطس وثار كل شئ ثابتا وجيدا
للغاية ووجدت جميع الحشائش
لاولادك فلو اغمضت عن
عطاء الغذاء لذالت السعادة
من المساكن ووقعت الارض فى ضعف شديد

یا کسی اینٹ کو چھو جائے تو چاندی ہو جاتی ہے
لاجورد کھایا نہین جاتا اسلئے گیہون قیمتی
پتھرون سے عمدہ ہے عود د باجا پر انھون
نے گانا شروع کیا اور پڑھنے لگے اور
تالیان برابر بجاتے تھے تاکہ تیری وجہ سے
تیری اولاد کی ذریت خوش ہو اور تیری
وجہ سے وہ زیادہ تعریف کرین اور ایسا
کیون نہ ہو اسواسطے کہ دریائے نیل تونگری
کا معبود ہے جو زمین کے ساتھ نیکی کرتا ہے
اور حاملہ عورتون کو زندہ کرتا ہے حیوانات
کی زیادتی کو دوست رکھتا ہے اور جبکہ تو
بلند ہوتا ہے امیر کے شہر مین تو تونگری
ہمراہ کرتا ہے اور چھوٹے نوطس (گھانس)
مٹ جاتی ہے اور ہر شے ثابت ہوتی ہے
اور انتہا درجہ کی اچھی ہوتی ہے اور کل
حشائش (گھاس وغیرہ) تیری اولاد کے
لئے موجود ہوتی ہے اگر تو غذا دینے سے
منہ پھیرے تو نیکی مساکن کی جاتی رہیگی
اور زمین مین شدید ضعف ہو جائیگا۔

دریائے نیل کی بزرگی محض اسوجہ سے نہین ہے کہ وہ مصر کی
زمین پیدا کرتا ہے بلکہ اسوجہ سے ہر کہ نیل ہی کی وجہ سے اسکی صورت پوری
ہوتی ہے اور اسکی بہجت کامل ہوتی ہے کیونکہ وہ قسم قسم کے درخت اور خوبصورت
پھول وغیرہ پیدا کرتا ہے ہان وادی نیل جسکو ہر سال پانی ڈھانپ لیتا ہے
اسمین زیادہ امید درخت اور گھانس اُگنے کی نہین۔

## نباتات مائیہ نیل

ہیرودوت نے کہا ہے کہ مصر کے تالابون اور جھرون

وغیرہ ہین جو بڑھنے کے وقت پانی سے بھر جاتے ہین دو قسم کے نباتات پائے
جاتے ہین جو یورپ مین مشہور ہین کیونکہ مصر کی تاریخ قدیم مین انکی اہمیت
ہے - بلاد کی دیانت اور دینی اور قومی آداب مین برتے - لوطس - یہ دریا
کنارہ دریا یا ٹھہرے ہوئے پانی مین یا آہستہ بہنے والے پانی مین اگتی ہے
اور دریاے سمت کی شناخت ہے اسکو سال بھر بعد توڑتے ہین پتھریلی
زمین سے اکھاڑنے کے بعد اسکی پھننگی کاٹ کر ڈالدیتے ہین اور اسکے
تنہ کو بقدر ایک ہاتھ کے باقی رکھتے ہین اور اسکو کھاتے ہین اور بیچتے
ہین لیکن امرا اسکو تنور مین بھونکر کھاتے ہین - اور خوش ذائقہ عمدہ
روٹی پکاتے ہین اور یہ انکو بہت مرغوب ہے اور اسی وجہ سے بادشاہون
کے دستر خوان پر اسکا ہونا رسوم تھا - لوطس - یہ اشارہ ہے مصر اسفلی کا
اسکی تین قسمین ہین ابیض تسنین - خنزیری - ارزق تسنین اعرابی
اور اسکا پھل خشخاش کی طرح کا ہوتا ہے اور اسکے فصوص[1] مین چینا کے
ایسے دانے ہوتے ہین - تیسری قسم نیلوفر وردی ہے - ہیرودت نے اسکی
بہت تعریف کی ہے - اسنے کہا ہے کہ اسکے ایک تنہ سے پھل نکلتا ہے اور
یہ تنہ پھول والا تنہ نہین ہوتا بلکہ جڑ سے نکلتا ہے اور اسکا پھل شہد کی
مکھی کے قرص (مالکھی چھتہ) کا ایسا ہوتا ہے یا پیالہ کا ایسا اور اوپر کے
حصہ مین ۲۰ یا ۳۰ خول ہوتے ہین ہر ایک مین ایک پھل ہوتا ہے مصری
اسکو یا قلی قبطی کہتے ہین -

## حیوانات نیل

حیوانات مختلف قسم کے ہین - بڑے سینگ والے
بیلون کے جو مشابہ ہین دقلہ شہر کے بیلون سے
بھیڑیان - بکریان معمولی کتے - ثعلبی کتے دو سرخ بھورے رنگ کے،
مسحوب الانف المدید ب الاذن الکثیف الذلیل - سلوقی کتے جنکے
کان لمبے ہوتے ہین اور چوڑائی مین کم قلطی کتے مستضبع کتے جمین جو
افریقیہ مین خوبصورت ہوتا ہے اور آب و ہوا کی عمدگی سے اسکے رنگ و پٹھے

[1] یہان مراد پھول کے اندر کی دال ہے جسمین زیرہ بھرا ہوا ہوتا ہے -

مضبوط ہوتے ہین - ارنب جسکے کان بڑے ہوتے ہین
نمس دعل دشتی مرغ (بارہ سنگھا ہرن) اور اسکی ایک
قسم کو پالتے ہین - حیوانات کاسرہ (درندہ) قط بری (بلی بھیڑیا) لومڑی
کتا - شغلہ فیلس - چیتا سیاہ چیتی داران جانورون کے شکار ہین - بہت
اہتمام کیا جاتا ہے اور جنگلون مین شکار کرتے ہین - اونٹ گھوڑے
باہر سے آئے ہین -

### وہ جانور جو خشکی اور تری دونون مین رہتے ہین

تمساح گھڑیال - بن بیو - یہ دونون جانور رود نیل
کے کنارے رہتے ہین اور انسانون حیوانون دونون کو اذیت دیتے ہین -
سلاطین سابق کے زمانہ مین بن بیو بہت تھے لیکن شکار
وغیرہ سے کم ہوتے گئے - تا اینکہ دریائی جانب پتھریلی زمین مین چھپ گئے
وہان حضرت مسیح کے بعد قرن سیزدہم کے نصف تک بعض موجود تھے -
بعض اہل مصر تمساح (گھڑیال) کی عبادت کرتے تھے اور
انکی حفاظت کرتے تھے - اور بعضے انکا شکار کرتے تھے اور ہلاک کرتے تھے
مع ذالک وہ تھوڑے زمانہ قبل تک دریائے نیل مین موجود تھے یہانتک
کہ نپولیون نے ایک چھوٹے جزیرہ مین سامنے قنا کے چودہ گھڑیال دیکھے
لیکن آجتک نیل اسفل سے اسوان تک گھڑیال کا پتہ نہین آتشی سلاح
کے شکار سے اور دخانی جہازون کی حرکت سے معدوم ہوگئے -
طیور بہت تھے - عقاب - لحدہ - ماشق - صقر - نسر -
قاق - عقعق - کبوتر - سمام - حجل - عصفور - حارس ابیض اسود - بط -
وغیرہ یہ سب جھاڑون مین رہتے تھے اور انکے اقسام سے جزائر بھرے
پڑے تھے - اور بط قدیم زمانہ سے مانوس ہوگئے ہین اور خلفائے مصر
ملک منیا کے زمانہ تک مرغ کے عوض پالتے تھے - کیونکہ مرغ اس زمانہ
مین کمیاب تھے - رود نیل کی شاخون مین بہت سے قسم کی مچھلیان تھین
جسمین بہت سی کھانے مین عمدہ اور لذیذ ہوتی تھین جیسے سمک سلطان

ابراہیم جسکی غذا الوطس تھی اور لطما شہر طلینیز مین پائی جاتی تھی) ب- لوماى- شلیه- عبیدی- ذی انعم المحدود- رعاذ- سلحفاۃ کبیرہ (کچھوا) جو نیل مین رہتا ہے- ظاہر یہ ہوتا ہے کہ قہا فد (قسمے از ماہی) سنین قدیم زمانہ سے موجود ہے اور وہ ایک مستطیل مچھلی ہے جو اپنے تئین پھلاتی ہے اور جب بہت پھول جاتی ہے تو پانی کے اوپر تیرتی ہے اور پشت کے بہل پلٹ جاتی ہے- اس کے کانٹے ساہی کے ایسے ہوتے ہین- جب نیل کا پانی کم ہوتا ہے تو اسکو زمین پر چھوڑ دیتے ہین- اسوقت یا تو اسکو جانور کھا جاتے ہین یا انسان شکار کرتے ہین یا بچے کھیلتے ہین- اشائیم نیل مین تین طرح کی مچھلیان پائی جاتی ہین- بحری نیلی نیلی مچھلیان بہت سی ملکر بحر ابیض مین تیرتی ہین- بحری کیلی بھی تیرتی ہین اور ملکر بھی ان دونون مچھلیون کی نسل بڑھتی ہے اور بہت ہوتی ہے- اسوجہ سے اسکا شکار ان اشائیم مین آسان ہے- (ماخوذ از المخصصات القدیمہ مطبوعہ مصر) (عزیز)

---

"مرقع"- مرقومۂ بالا مضمون اپنی نوعیت مین بہت خوب اور دلچسپ ہے- دریائے نیل کے متعلق عجیب عجیب روایتین مشہور ہین جنکو عقائد مین بہت زیادہ دخل ہے اور وہ عقائد اور مذہب کا ایک جزو اعظم ہو گئی ہین- اہل تاریخ و جغرافیہ کو اسوقت تک جو انکشافات ہوئے ہین اگر انکا ذکر بالتفصیل کیا جائے تو ایک مستقل کتاب ہو جائے لیکن صرف اُن روایتون کا بیان جنکی بنا اعتقاد پر ہے کیا جائے یا اُنکو ایک جگہ جمع کر دیا جائے تو بھی ایک ضخیم کتاب کے صفحات اسکے لئے درکار ہونگے-

اگست سنہ ۱۹۱۳ء کے رسالہ "دلگداز لکھنؤ" مین "دریائے نیل کا منبع" کے عنوان سے ایک مضمون شائع ہوا تھا اسمین بھی ایسی ہی روایات کا ذکر تاریخ و حدیث کے ساتھ ساتھ کیا گیا تھا جو نہایت دلچسپ اور پر لطف ہے ہم ناظرین کی مزید دلچسپی کے لئے اُسکو درج ذیل کرتے ہین- اڈیٹر

یعنی وہ مقام جہان سے دریائے نیل نکلا ہے- آج کل جغرافیہ دان اگرچہ نیل کے سرچشمہ تک نہین پہونچ سکے مگر پھر بھی جانتے ہین کہ افریقہ کی اُس مشہور اور سب سے بڑی جھیل سے نکلا ہے جسے موجودہ جغرافیہ دانان انگلستان "وکٹوریہ لیک" (وکٹوریہ جھیل) کہتے ہین- جہان سے ۴ ہزار میل کی مسافت طے کرنے کے بعد دریائے نیل بہت سے دھارون پر منبٹ کے شمالی سواحل مصر پر بحیرۂ روم مین گرا ہے-

اگلے زمانہ مین دریائے نیل کے منبع اور اصلی سرچشمہ کی اکثر لوگون کو جستجو تھی اور چونکہ اُن دنون ارض حبشہ کے ناپیداکنار دشت مین گھسنے کی کسی کو جرأت نہ ہوتی تھی- اس لئے کسی جغرافیہ نویس کو اس دریا کے اصلی سرچشمہ کا پتہ نہ لگ سکا- بے علمی اور ناواقفیت ہمیشہ طرح طرح کے خیالات پیدا کیا کرتی ہے چنانچہ دریائے نیل کے متعلق بھی بہت سی لایعنی باتین مشہور ہو گئین- اس پر طرہ یہ ہے کہ کہ نہرون اور ندیون سے چونکہ زمین شاداب اور زرخیز ہو جاتی ہے روئیدگی کی برکت سے قسم قسم کے پھول کھلتے، طرح طرح کے پھل لگتے اور دنیا مین جنت کی سی نزہت و دلکشی پیدا ہو جاتی ہے- اِس لئے احادیث مین بعض دریاؤن کی نسبت کہدیا گیا کہ وہ جنت سے آئے ہین اور حقیقت مین وہ جنت ہی کی سی برکتین ہین- مگر نیل کے اصلی مرکز کے نہ معلوم ہونے اور اُسکی جنت کی ندی ہونے کے خیالات نے اِس لاعلمی کے پردے مین عجیب کرشمے پیدا کر دیئے-

قرآن مجید اور سچی حدیثون مین بہت کم ایسے واقعات ہین جو عقل سے باہر اور بے سر و پا ہون- مگر جب مسلمانون مین احادیث کے سننے اور دینی روایات کی جستجو کا شوق پیدا ہوا تو بہت سے راویون نے اُن واعظون کی طرح جو عجیب و غریب کرشمے سنا سنا کے سامعین کو متحیر و محظوظ کیا کرتے ہین- ایسی روایتین تصنیف کرنا یا ڈھونڈھ ڈھونڈھ کے نکالنا شروع کر دین جو سامعین کی سمجھ سے بالا ہون اور اُن پر معجزات اور خوارق عادت کا اثر ڈالین-

---

تصنیف کی بھی زیادہ ضرورت نہ تھی اس لیے کہ یہود مین توراۃ کے علاوہ ایسی بے سروپا روایات کا ایک بڑا بھاری ذخیرہ موجود تھا، اور چونکہ صحابہ مین سے کئی بزرگ یہودی الاصل اور روایاتِ یہود سے واقف تھے اِس لیے اُنہین کے زمانہ سے یہودی روایات کا بیان کیاجانا شروع ہوگیا" جو "اسرائیلیات" کہلاتی تھین۔ چونکہ یہ عام خیال پیدا ہوگیا تھا کہ قرآن مجید کے مجمل قصص انبیا کی تفصیل توراۃ اور یہود کی دوسری کتابون مین موجود ہے۔ اِس لئے قرآن مجید کی تفسیر و شرح کی حیثیت سے اِس قسم کی روایتین پیش کی جانے لگین اور لوگ اُن کو دلچسپی سے سُننے لگے۔

سچ یہ ہے کہ اس بے احتیاطی کی نقالی نے تفسیر و حدیث کے فنون کو بڑا نقصان پہونچادیا۔ حدیث مین جرح و تعدیل کے قوانین نے اگرچہ بہت کچھ روک تھام کی۔ مگر چونکہ صحابہ ہی کے عہد سے روایات بیہودہ اخذ کرنے کا طریقہ جاری ہوگیا تھا اِس لئے شک نہین کہ صحیح الروایت احادیث مین بھی ایک معتد بہ حصہ اسرائیلیات کا موجود ہے۔ جو اگر اُن ائمۂ دین کی جانب منسوب نہ ہوتا جن سے سُنا گیا ہے تو ہرگز قابل اعتبار نہ ہوتا لیکن اس پر بھی ہمین یقین ہے کہ اصول حدیث کے مطابق اگر پوری طرح تنقید کیجائے تو مہمل و لایعنی اسرائیلیات کا بہت ہی کم حصہ باقی رہ جائیگا۔

اُنہین مزخرف روایات مین سے ایک روایت دریائے نیل کے سرچشمے اور اصلی منبع کی تحقیق مین ہے جو اصول روایت سے چاہیے جس قدر ساقط الاعتبار ہے مگر گزشتہ بارہ صدیون مین اکثر علما اور ائمۂ دین کے نزدیک مسلمانون کا جزو دین بنی رہی ہے۔ یہ ہم مانتے ہین کہ محققین نے ایسی مزخرف روایت کو کبھی نہین مانا لیکن اس سے انکار نہین کیاجاسکتا کہ غلبہ اسکے ماننے والون ہی کو حاصل رہا۔

ابو صالح عبداللہ بن صالح بن محمد کاتب لیث بن سعد کہتے ہین کہ مجھے روایت پہونچی ہے کہ عیص بن اسحق، بن ابراہیم کی نسل مین سے ایک شخص تھا جو حائد کے نام سے مشہور تھا اور ابو شالوم بن عیص بن اسحق کا بیٹا تھا کسی بادشاہ کے خوف سے وہ اپنے وطن سے بھاگ کے ارض مصر مین پہونچا اور سالہاسال وہان مقیم رہا۔ یہان دریائے نیل کی عجیب عجیب باتین دیکھ کے اُس نے قسم کھائی اور عہد کرلیا کہ نیل کے سرچشمے کا پتہ لگانے کے لئے جہان تک زمین ملیگی مین اُسکے کنارے کنارے چلاجاؤنگا، چاہے اس کوشش مین مر ہی کیون نہ جاؤن۔ اپنے اس عہد کے مطابق وہ نیل کے کنارے کنارے روانہ ہوا۔ بعض کہتے ہین تیس سال تک اور بعض کہتے ہین کہ پندرہ سال تک برابر چلا گیا۔ یہان تک کہ بحر اخضر (دریائے سبز) کے کنارے پہونچا اور کیا دیکھتا ہے کہ دریائے نیل اُس سمندر کے پانی کو کاٹ کے برابر بہتا چلا آتا ہے۔ اب وہ اس سمندر پر چلا۔ وہان کیا دیکھتا ہے کہ سیب کے ایک درخت کے سائے مین ایک شخص کھڑا ہوا نماز پڑھ رہا ہے (شاید اِس سمندر مین کوئی جزیرہ ہوگا) اُس شخص نے ایک اجنبی کو دیکھ کے سلام کیا اور پوچھا "آپ کون ہین"؟ اُنھون نے کہا "مین حائد بن ابی شالوم بن عیص بن اسحق بن ابراہیم" اور آپ فرمائیے کہ آپ کون ہین۔ اُسنے کہا "مین عمران بن عیص بن اسحق (تمہارا چچا) ہون۔ مگر یہ بتاؤ کہ تمہارا یہان آنا کیونکر اور کس لیے ہوا؟ کہا مین تو دریائے نیل کا سرا ڈھونڈھنے کو آیا ہون مگر تمہارا آنا کیونکر ہوا؟" جواب دیا کہ "جس لیے تم آئے ہو اسی لیے مین بھی آیا ہون۔ مگر جب یہان پہونچا تو خداوند جل و علا نے وحی بھیجی کہ جب تک مین حکم نہ دون یہین ٹھہرے رہو۔ اب حائد نے کہا "اچھا آپ کو نیل کے جو کچھ حالات معلوم ہوے ہون مجھے سنائیے۔ اور بھلا کتابون مین آپ نے کہین دیکھا ہے کہ نسل آدم مین سے کوئی شخص دریائے نیل کے سرچشمے تک پہونچ سکیگا یا نہین؟ عمران نے کہا "ہان۔ مجھے معلوم ہوا ہے کہ عیص بن اسحق کی نسل کا ایک

شخص پہونچ سکیگا - اور سوائے حائد میرے خیال میں وہ تمہارے سوا
کوئی دوسرا نہیں ہے " یہ سُن کے حائد نے خوش ہوکے کہا
" ایسا ہے تو پھر مجھے وہاں کا راستہ بتایئے " عمران بولا بتادونگا -
مگر پہلے تمہیں مجھ سے ایک شرط کرنا ہوگی - حائد نے کہا "کہئے جو شرط ہو
فرمایئے " کہا " جب تم دریائے نیل کے منبع اور سرچشمے کو دیکھ کے
واپس آؤ تو اگر میں زندہ ملوں تو اُس وقت تک میرے ہی پاس ٹھہر
رہو - جب تک کہ حضرت باری تعالیٰ مجھے وحی کے ذریعے سے کوئی حکم
دے یا مجھے اپنے پاس بُلا لے - آخر الذکر صورت میں مجھے دفن کرکے
چلے جانا - اور اگر واپس آکے تم مجھے مردہ پاؤ تو ٹھہرنے کی ضرورت
نہیں - مجھے آغوش لحد کے سپرد کرنا اور اپنی راہ لینا - " حائد نے
کہا اس شرط کو بسر وچشم بجا لاؤنگا " یہ اطمینان بخش جواب سُن کے عمران
نے کہا " تو جس طرح اس سمندر کو طے کرتے ہوئے آئے ہو آگے چلے جاؤ
آگے بڑھ کے تمہیں ایک جانور ملیگا - جسکا پچھلا حصہ تو دکھائی دیتا
ہوگا - مگر اگلا حصہ نہ نظر آئے گا - تم اس سے خوف نہ کھانا بلکہ دیکھتے
ہی اُسکی پیٹھ پر سوار ہوجانا یہ جانور آفتاب سے دشمنی رکھتا ہے - جہاں
آفتاب نے طلوع کیا لپکتا ہے کہ اُسے دوڑ کے نگل جائے - یہاں
تک کہ آفتاب آڑ میں آجاتا ہے اور اُسے ٹھہر جانا پڑتا ہے - پھر جب
آفتاب کو غروب ہوتے ہوئے دیکھتا ہے تو پھر سمندر کے اندر گھُستا ہے کہ
دوڑ کے نگل لے - غرض وہ تمہیں سمندر کے اُس پار پہونچا دیگا
تم خشکی پر قدم رکھ کے پھر آگے کی راہ لینا - اب نیل کے کنارے کنارے
کوچ کرکے تم ایک ایسی زمین پر پہونچوگے جو فولاد کی ہوگی - اُسکے پہاڑ جنگل
اور بیابان سب فولاد کے ہونگے - اس سرزمین سے گزر کے تم تانبے کی
سرزمین پر پہونچوگے - جہاں پہاڑ جنگل بیابان سب تانبے کے ہونگے -
اگر اس سرزمین سے بھی گزر گئے تو تم چاندی کی سرزمین پر پہونچوگے
جہاں کے پہاڑ جنگل بیابان سب چاندی کے ہونگے - اس سے تم گزر گئے
تو سونے کی سرزمین میں پہونچوگے - جہاں پہاڑ جنگل بیابان سب
سونے کے ہونگے - بس اسی مقام تک تمہیں نیل کا حال معلوم ہوسکیگا -
آگے نہ بڑھ سکوگے -

عمران کی ان ہدایتوں کو بازو میں باندھ کے حائد روانہ ہوا
اور تمام مراحل طے کرکے سونے کی سرزمین میں پہونچ گیا - وہاں کیا
دیکھتا ہے کہ خالص سونے کی ایک عظیم الشان دیوار ہے اور اُسکے
نیچے ادھر سونے کا ایک برج ہے جس پر طلائی گنبد ہے - اس گنبد کے
چاروں طرف سونے کے چار دروازے ہیں - دریائے نیل کا پانی
اُس دیوار کے اوپر سے زور و شور کے ساتھ گرکے اس برج میں چلا
آتا ہے - پھر اُس برج کے چاروں دروازوں سے اُس کے چار دھارے
گرتے ہیں - اُن میں سے تین تو زمین کے اندر غائب ہوجاتے ہیں
اور ایک اوپر بہتا ہوا آگے بڑھتا ہے جو کہ دریائے نیل ہے - حائد
نے یہاں بیٹھ کے پانی پیا اور ارادہ کیا کہ اُس دیوار پر چڑھ جائے جہاں
سے نیل کا اصلی پانی آتا ہے فوراً ایک فرشتے نے نمودار ہوکے روکا
اور کہا " حائد ! بس آگے بڑھنے کا قصد نہ کرو - دریائے نیل کا جسقدر
علم تمہیں حاصل ہونا تھا ہوچکا - اب اسکے بعد جنت ہے اور دریائے نیل
وہیں سے آرہا ہے - حائد نے کہا " میں جنت کی بھی سیر کرنا
چاہتا ہوں - جواب ملا " یہ زندگی میں غیر ممکن ہے -
اب حائد نے پوچھا " تو یہ چیز جسے میں دیکھ رہا ہوں کیا ہے؟
فرشتے نے کہا " یہ وہ آسمان ہے جسمیں آفتاب اور ماہتاب چکر لگاتے
رہتے ہیں - یہ چکی کے مانند ہے " حائد بولا " میرا جی چاہتا ہے کہ اس
چرخ پر بیٹھ کے ایک چکر میں بھی لگاؤں " اسکے بعد سے علماء
میں اختلاف ہے - بعض کہتے ہیں کہ حائد اس پر چڑھ گیا - اور دُنیا کے
گرد چکر لگایا - اور بعض کہتے ہیں کہ انہیں اسکی نوبت نہیں آئی -
اسکے بعد فرشتے نے کہا " حائد اب تمہیں جنت سے رزق ملیگا

جو تمہاری زندگی کے لئے کافی ہوگا- اور اُسکے سامنے تمہیں دنیا کی کوئی چیز مزہ نہ دے گی - یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ انگور کے تین خوشے اوپر سے اُتر کے حائد کے ہاتھ میں آگئے - یہ تین رنگ کے تھے- ایک زمرد سبز کا معلوم ہوتا تھا- دوسرا یاقوت سرخ کا اور تیسرا سفید موتیوں کا - فرشتے نے دیکھتے ہی کہا "یہ جنت کی تاک کے انگور ہیں - مگر وہاں کے اعلیٰ اور منتخب انگوروں میں سے نہیں ہیں - اب تم واپس جاؤ- اور نیل کا جس قدر حال تمہیں معلوم ہونا تھا معلوم ہو چکا-

حائد نے پوچھا "مجھے یہ تو بتا دو کہ یہ تین دھارے جو زمین میں غائب ہو جاتے ہیں یہ کہاں جاتے ہیں ؟ فرشتہ نے کہا "ان میں سے ایک فرات ہے- دوسرا دجلہ ہے اور تیسرا جیحون ہے -

اب حائد فرشتہ سے رخصت ہو کے واپس چلا - پہلے کی طرح دشمن آفتاب جانور کی مدد سے سمندر کے اس پار آیا اور اُس مقام پر پہونچا جہاں عمران سے ملاقات ہوئی تھی- دیکھا تو اُسی دن اُسکا انتقال ہو گیا تھا حسب وصیت اُسے نہلا دُھلا کے اور کفنا کے دفن کیا- اور تین دن تک اُسکی قبر پر ٹھہرا رہا- چوتھے دن واپسی کا ارادہ کیا تو ناگہاں ایک پیر مرد نمودار ہوا جسکی پیشانی پر سجدے کا نشان تھا- اُس نے آتے ہی سلام کیا اور کہا "اے حائد- دریائے نیل کے کیا حالات تمکو معلوم ہوئے - اُنھوں نے جو کچھ دیکھا تھا بیان کر دیا جسے سُن کے وہ کہنے لگا، ہاں یہی حالات ہم نے کتابوں میں دیکھے تھے

اسکے بعد اُس پیر مرد نے حائد کو سیب کا ایک درخت دکھایا- جس پر سیب لگے تھے اور کہا "آؤ میرے ساتھ اسکے سیب تم بھی کھاؤ حائد نے کہا میرے پاس جنت کے میوے موجود ہیں- اور مجھے ممانعت ہے کہ اُنکے کھانے کے بعد دنیا کی کوئی غذا نہ کھاؤں"- پیر مرد نے کہا "سچ کہتے ہو- جو کوئی جنت کے میوے کھاتا ہو اُسے اور کوئی چیز نہ کھانی چاہیے- مگر بھلا کبھی تم نے ایسے سیب دنیا میں بھی کھائے تھے ؟ یہ درخت بھی جنت ہی سے آیا ہے- دنیا کا نہیں ہے- خدا نے عمران کے لئے اس درخت کو یہاں اُگا دیا تھا کہ وہ اسکے پھل کھایا کرے- اور تمہارے ہی لئے وہ مرحوم اسے چھوڑ گئے ہیں- اور اگر تم نہ آتے تو یہ پھر آسمان پر چلا جاتا- اس کے بعد وہ پیر مرد برابر اس سیب کا شوق دلاتا رہا- یہاں تک کہ حائد کو بھلا معلوم ہونے لگا اور دل میں اس قدر شوق بڑھا کہ اُسمیں سے ایک سیب توڑ کے مُنہ میں رکھا مگر جیسے ہی اس پر دانت مارے خود اپنا ہاتھ کاٹ لیا اس پر متحیر تھا کہ پیر مرد نے کہا "یہی وہ پھل ہے جس نے تمہیں جنت سے نکالا- ضرورت تھی کہ تم اس پھل کو کھاؤ تاکہ تم میں اور دنیا کے جو لوگ تمہارے جنت کے انگوروں کو کھائیں اس سیب کو کھا کے دنیا میں رہنے کے قابل رہیں -

اسکے بعد حائد ارض مصر میں واپس آیا- لوگوں کو اپنے سفر کے واقعات بتائے اور وہیں پیوند زمین ہوا-

## تصویر حقیقت

مصور حقیقت جناب اکبر حسین قرباش لکھنوی اڈیٹر الناطق، و صدر انجمن نقاد سخن لکھنؤ - یادگار جناب ... مرحوم و جناب ... مغفور

اگر یہ ساز خودبینی مرے دل میں نہاں ہوتا
نہ فتنے منتشر ہوتے نہ کوئی رازداں ہوتا

سمٹ کر روح دل میں نقطۂ موہوم بن جاتی
فنا کا گو مجھے ہستی کی جانب کچھ گماں ہوتا

نہاں ہوں نالۂ خاموش تو میں شمع تربت کی
یہ چپ کی داد یوں کون پھر نوحہ خواں ہوتا

میں اُس حسن زلف کی عزت ضبط ...

مبارک تھا یہ سینا کاش یوں ہی سکھا رہا
کہیں راہ طلب میں نقش پائے کارواں ہوتا

حدیں ملنے لگی ہیں لامکاں سے وسعت دل کی
زمانہ ناز کا تھا اب کوئی ہم سے نہاں ہوتا

محبت میں اگر جرات بھی ہوتی سر اٹھانے کی
یہ صورت ہی ہوتا کہ سر آسماں ہوتا

نکل آتا وہ پردے سے جو میرے فغاں ہوتا

# ٹالسٹائے اور انقلاب روس

اُنیسوین صدی کے شروع مین روس دنیا کی نظرون مین ایک نیم وحشی ملک کی حیثیت رکھتا تھا۔ وہان کے باشندے موجودہ تہذیب و تمدن سے قطعی ناآشنا تھے۔ سیکڑون برس سے ملک پر جبر و استبداد کی حکمرانی تھی۔ قومی تعلیم کا خیال بھی کبھی وہان کے باشندون کے دماغ مین نہ آیا تھا اور نہ کبھی کسی حکمران نے اس خیال کو اپنی عملی امداد سے قوت دی۔ ملک کا بیشتر حصہ ویران اور غیر آباد تھا۔ باشندے عموماً کاشتکار پیشہ تھے مگر صرف اس قدر پیدا کرسکتے تھے کہ اپنے خاندان اور عزیز واقارب کے لیے کفالت کرسکے۔ تجارت گویا ایک ایسی شئے تھی جس کے وجود سے بھی وہ لوگ ناواقف تھے۔

ایسے ملک مین جہان کے باشندے ایسے سادہ لوح اور دنیا کے مکروفریب سے ناآشنا ہون وہان اقتدار پسندون کی حکومت ایک لازمی امر ہے اور پھر روس مین توان حکومت کے قزاقون کا جادو ایک مدت دراز تک قائم رہا۔ بیچارے کسان کو ہر طرح سے پریشان کیا جاتا تھا حکومت کے ٹیکس روز بروز اس قدر بڑھتے جاتے تھے کہ غریب باشندے پناہ مانگنے لگے۔ اور ظلم و جبر کی یہ حالت ہوئی کہ وہ لوگ اُس نام نہاد آزادی پر ایک آزاد غلامی کو ترجیح دینے لگے۔

گزشتہ صدی کے وسط مین دنیا نے سرزمین روس پر ایک عجب تماشہ دیکھا یعنی کہ وہی روسی کسان جن کو کہ دنیا نیم وحشی لکھکر خطاب کرتی تھی، ایک بیک مہذب و متمدن ہوگئے بلکہ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ روس نے دنیا کے سامنے ایک نئی تہذیب کا عملی نمونہ پیش کردیا۔ یہ کام موجودہ زمانہ کے مورخ کے احاطہ تحریر سے باہر ہے کہ وہ اس نئے تمدن کی خوبی یا خرابی پر کسی قسم کی رائے زنی کرسکے کیونکہ یہ نئی عمارت اپنی حیثیت مین بالکل انوکھی ہے اور اس کی بنیادین ایک بالکل جداگانہ اصول پر قائم کی گئی ہین۔ یہ صرف زمانہ و واقعات ہی آئندہ بتا سکین گے کہ یہ نیا نسخہ انسانی مزاج کی درستی کے واسطے کہان تک مفید ثابت ہوا اور اس کے جواز یا عدم جواز پر رائے زنی کرنا صرف آئندہ مورخ کا حق ہوگا۔ مگر واقعات یہ بتاتے ہین کہ جن ہستیون نے انسان کے رہنے کے واسطے ایک نہایت وسیع اور خوشنما باغ کی بنیاد ڈالی تھی افسوس کہ وہان بھی مکروفریب کے خارہائے مغیلان نے بڑھ بڑھ کر نازک و بے بساط پودون کو دبا لیا۔

انقلاب روس کی حقیقت ان چند الفاظ مین بخوبی ادا کیجا سکتی ہے کہ یہ انقلاب حق و باطل کی دیرینہ جنگ کا از سر نو آغاز تھا مگر اس مرتبہ نبرد آزما بھی نئے تھے اور نبرد آزمائی بھی نئے نئے اصولون پر کی گئی۔ اس مین ذرا بھی شک نہین کہ دونون مخالفین اپنے اپنے فن سے بخوبی واقف تھے۔ لیکن واقعات پر غور کرنے سے انسان ایک لمحہ کے لیے اس شک و شبہہ مین گرفتار ہوجاتا ہے کہ "فتح کس کی ہوئی؟"

کسی ملک کے انقلاب کا ذکر قلمبند کرتے ہوئے اُن دلسوز واقعات کا ذکر بھی لازم ہوتا ہے جو کہ دور انقلاب مین ظہور پذیر ہوتے ہین۔ مگر ان سطور مین میرا مقصد یہ نہین کہ خونریز ہنگامون کا ذکر کرون جن سے کہ روس کی تاریخ پر ہے بلکہ اُن واقعات کا انکشاف منظور ہے جن سے کہ روس کے

باشندون کی اخلاقی و دماغی کیفیتون مین ایک ایسا نمایان تغیر واقع ہوا کہ روس دنیا کے سامنے ایک نیا لباس زیب تن کرکے آکھڑا ہوا - اس حقیقت سے کوئی منکر نہین ہو سکتا کہ اس سرزمین کے دورافتادہ صحراؤن مین تہذیب و تمدّن کی شعاع بہت دیر مین پہونچی مگر گزشتہ پچاس سال کے زمانہ مین وہان چند ایسی فخرِ زمانہ ہستیان پیدا ہوگئین کہ جن کی سحر بیانی نے روسیون کے مردہ جذبات مین از سر نو جان ڈالدی - حکومت کی غلامی اور حاکون کے تشدد نے روس کے جسم سے گویا جان نکال لی تھی - لیکن اُنیسوین صدی مین اُس مردے مین پھر جان آگئی اور زندگی کا ایک نیا دور شروع ہوگیا -

دنیا کی تاریخ کے صفحات پر ہزارون ایسی ہستیون کے نام ملین گے جو کہ صرف اوراق پر لکھے ہوئے ہین اور جن کو گردش ایام ایک مدت کے بعد مٹا دیتی ہے مگر چند ایسی ہستیون کے نام بھی موجود ہین جن کو مٹانے کے لیے خود تاریخ کو مٹانا پڑے گا - روس بھی ایک ایسی ہستی پیدا کرنے پر ناز کر سکتا ہے - ٹالسٹاے دنیا کے لیے ایک نیا پیغام لیکر آیا تھا مگر جیسا کہ دنیا مین ہوتا چلا آیا ہے یعنی دنیا والون نے اُس کی زندگی مین اُسے نہ پہچانا مگر اب آثار نمایان ہو رہے ہین کہ اب دنیا نے اس محقق کی قدردانی کے لیے قدم بڑھایا ہے اور وہ گھڑی دور نہین کہ تمام انسانی جماعتون کا نظام ایک نئی صورت اختیار کرے گا اور یہ ارتقا جو کہ آہستہ آہستہ انسانی دل و دماغ مین اپنا کام کر رہا ہے یک بیک انقلابی صورت اختیار کرلے گا -

جب دنیا ایک مدت دراز تک ایک ہی راستہ پر گامزن ہوچکتی ہے تو ایک لمحہ وہ بھی آتا ہے کہ اپنی غلطیان محسوس کرتا ہے اور اپنی تباہی کے اسباب کو پہچان لیتا ہے اور یکبارگی وہ اُس قدیم راہ سے پلٹ پڑتا ہے - اس گھبراہٹ اور پریشانی کے ایام مین اگر شاہراہِ عقل پر دیکھ بھال کر قدم نہ رکھا گیا تو کیا عجب ہے کہ دوسرا قدم تباہی و بربادی کے عمیق غار مین گرے - یہ وہی وقت ہوتا ہے جب کہ دنیا مین کوئی نہ کوئی مصلح کسی نہ کسی صورت مین نمودار ہوتا ہے - ٹالسٹاے کا پیغام صرف روس کے کسانون تک محدود نہ تھا، بلکہ اُس نے اپنی آواز کو ایک قلیل عرصہ مین تمام دنیا کے گوش گزار کردیا - یہ وہی پیغام تھا کہ جس کا اثر ہم آجکل عملی صورت مین نمایان دیکھتے ہین -

ٹالسٹاے کسان کا ہمدرد تھا اور اُس کی مدد کو وہ اپنا فرض سمجھتا تھا - وہ جانتا تھا کہ یہ فرقہ جو کہ دنیا کے لیے سب سے زیادہ کار آمد ہے اور جس کے اوپر تمام دنیا کی حیات و ممات کا دار و مدار ہے سرمایہ دارون کے ہاتھون پریشان حال ہے - کسان کو وہ دنیا کی روح روان سمجھتا تھا اور اس کی نظر مین کسان ہی اعلیٰ ترین تہذیب کا وارث ہے - کسان کی تباہی و بربادی گویا دنیا کی بربادی ہے - اور کسان کی بہبودی یعنی دنیا کی بہبودی ہے - روس مین انسانی حقوق کی پائمالی کا افسوسناک منظر اُس نے اپنی آنکھون سے دیکھا تھا - وہ خود ایک اعلیٰ رتبہ خاندان سے تعلق رکھتا تھا - اُس کے مورث روس کے اعلیٰ و جلیل القدر عمائدین سلطنت رہ چکے تھے، اور ٹالسٹاے بذات خود ایک بہت بڑی جاگیر کا وارث تھا - مگر جب کہ روسی کسانون کی دردانگیز حالت نے اس کے دل پر اثر کیا تو اُس نے اپنی تمام جائداد کو یک قلم اپنے مقاصد کی کامیابی کی راہ مین وقف کردیا اور خود اپنی ضروریات زندگی کو اس قدر کم کردیا حتیٰ کہ

وہ ایک اوسط درجہ کے کسان کی زندگی بسر کرنے لگا۔

ٹالسٹائے نے سرمایہ داری کے خلاف کوئی باقاعدہ جنگ نہین کی اور سرمایہ دارون کی تباہی و بربادی اس کا مقصد تھا بلکہ اُس کا مطمح نظر یہ تھا کہ دنیا مین ایک خوش حال انسانی وجود کے واسطے یہ ضروری ہے کہ ہر فرقہ اور ہر گروہ آپس مین امن و امان سے زندگی بسر کرے اور یہ جبھی حاصل ہو سکتا ہے کہ دنیا مین ضروریات زندگی کی تقسیم برابر ہو۔ اس مقصد کے حصول کے لیے یہ امر ضروری ہے کہ ایک اعلیٰ قومی نظام سلطنت اُن تمام ذرائع کو اپنے ہاتھ مین رکھے۔ زمین کا بیشتر حصہ جو کہ اس وقت بڑے بڑے سرمایہ دارون کے پاس ہے اور کیونکہ یہ تقسیم سراسر قوانین قدرت کے خلاف ہے اس لیے اُسے بھی حکومت اپنے ہاتھ مین رکھے پھر ملک کی تقسیم مساوات کے اصولون پر کیجائے یعنی ہر شخص کو مساوی حصہ زمین کاشتکاری کے لیے دستیاب ہو سکے۔ اُس کا یہ قول ہے کہ اگر تمام دنیا کی مختلف اقوام اپنی اپنی قومون کو توڑ دین اور آلاتِ حرب کو برباد کر دین تو دنیا سے جنگ وجدل کا نام ہمیشہ ہمیشہ کیلیے مٹ جائے گا۔ اور انسان ایک امن چین کی زندگی بسر کرسکین گے۔

ان انقلاب انگیز تعلیمات نے روسیون کے دلون پر ایسا گہرا اثر کیا کہ اُن کے خیالات مین یک بیک ایک ہیجان پیدا ہوگیا۔ ٹالسٹائے کو وہ اپنا پیغمبر سمجھنے لگے۔ اور اُس کے واسطے وہ ہمیشہ اپنی جان نثار کردینے پر تیار رہتے۔ حکومتِ وقت کے خلاف آہستہ آہستہ بےچینی پیدا ہونے لگی جس کا کہ اثر یہ ہوا کہ ٹالسٹائے کے مرنے کے بعد روس مین ہزارون خفیہ انجمنین قائم ہوگئین جو کہ ہر وقت جبر و تعدی کی حکومت کی تباہی پر تیار رہتین۔ اُسی کا نتیجہ ہم آیندہ چل کر زمانہ موجودہ کی پیچیدگیون کی صورت مین دیکھتے ہین۔

ان تغیرات اور ارتقاے دماغی کا نتیجہ ایک اور خاص شکل مین نمودار ہوا۔ تقریباً پچاس سال قبل روس مین کوئی مصنف پیدا ہوا تھا۔ لیکن اب روس دنیا کے اہم ترین لٹریچر رکھنے کا دعویدار ہے۔ اُن متعدد مصنفین مین سے جو کہ روس مین اُن ایام مین پیدا ہوئے ٹالسٹائے۔ دوستوسکی۔ گورکی۔ آیون، ترگنیو کے اسما خصوصیت سے لیے جاتے ہین۔ مگر ان سب مین اعلیٰ ترین درجہ ٹالسٹائے کو حاصل ہے۔

وہ جذبہ جس کو ہم آجکل حب الوطنی کے نام سے موسوم کرتے ہین ٹالسٹائے اس کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ اُسکا قول ہے کہ دنیا مین تمام جنگ وجدل کی اس وقت سے شروع ہوجاتی ہے جب سے کہ ہم اپنے چھوٹے چھوٹے بچون کو حب الوطنی کی تعلیم دیتے ہین۔ اس تعلیم کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ آیندہ بھی لوگ دنیا مین شور و شر کے بانی ہوتے ہین، اور اقوام عالم کے درمیان دشمنی کا بیج بوتے ہین۔ یہ جذبہ حب الوطنی نہین بلکہ خدا اور اُس کی مخلوق سے دشمنی ہے۔ اور ایسے لوگ نسلِ انسانی کے واسطے اولاد ابلیس سے کم نہین۔

اس موقع پر روسی ناول کی چند خصوصیات بیان کرنا بھی بعید از بحث نہ ہوگا۔ کیونکہ روس مین انقلاب برپا کرنے مین روسی ناول کو بہت بڑا دخل ہے۔ یہ امر بھی نظرانداز نہ کرنا چاہیے کہ روسی لٹریچر ایک غیر متمدن قوم کا لٹریچر ہے۔ اُس کا دعویٰ ہے کہ ہم بغیر ایک اعلیٰ معیار تمدن کے دنیا مین رہ کر سب کچھ کرسکتے ہین۔ موجودہ تہذیب کے ہم متمنی نہین بلکہ خود تہذیب کو ہم اپنا غلام سمجھتے ہین۔ روسی ناول کے کیریکٹر اکثر غریب مفلوک الحال کسان ہوتے ہین جو کہ راستبازی

وخودداری کا ایک اعلیٰ معیار دنیا کے روبرو پیش کرتے ہین۔ روس کا ہر ایک باشندہ قدرتاً فلسفی پیدا ہوتا ہے مگر فلسفہ کی حقیقت سے ناآشنا ہوتا ہے۔ روسی لٹریچر قومی جذبات کا ایک شفاف آئینہ ہے جس کو کہ مکر وخود بینی کی گرد آلودہ فضاؤن نے کبھی دھندلا نہین کیا۔ یہی وجہ ہے کہ ہر لفظ اور ہر بات مین سچے جذبات کی تصویر نظر آتی ہے۔

علی مقصود
مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

# قطعات تاریخہائے وفات جناب پنڈت برج نرائن چکبست لکھنوی

## قطعہ

بسالِ وفات یا ئندہ جناب برج نرائن صاحب چکبست لکھنوی ۱۹۲۶ء
از تصانیف لطیف پروفیسر سید اولاد حسین شاداںؔ ۱۹۲۶ء
سینیر پروفیسر اُرانٹل کالج بلاہور پنجاب ۱۹۲۶ء

شاعرِ نکتہ رس برج نرائن چکبست — سخت دشوار ہے اُنکا سا سخندان ہونا
ذیل کے شعر مین بتلاتے ہین اِس مسئلہ کو — زیست کیا ہوتی ہے کیا چیز ہے بیجان ہونا

"زندگی کیا ہے عناصر مین ظہورِ ترکیب
موت کیا ہے انھین اجزا کا پریشان ہونا"

قول کو اپنے عمل سے بھی کیا اثبات — ہے بجا موت پر اُنکی مرا نالان ہونا
شعر مذکور ہی تاریخ کا ماخذ ہو اگر — بات ہی کیا ہے ان اشکال کا آسان ہونا

کچھ تصرف سے یہ شاداںؔ نے کہا سنِ وفات
ہے حدؔ[1] مرگ عناصر کا پریشان ہونا

[1] (نوٹ) کسی شی کی ذاتیات سے تعریف کو اصطلاح منطق مین حد کہتے ہین۔

ختم شد۔ ۱۳۴۴ھ

محلہ شاہ ابو المعالی روڈ۔ ومکان جناب سردار سوہن سنگھ لاہور۔ ۱۹۲۶ء

## از جناب مرزا کاظم حسین صاحب محشرؔ لکھنوی

دار فانی سے اُٹھے برج نرائن چکبست — سُن لیا جس نے اُسے صدمۂ جانکاہ ہوا
رنیائے بیش پہ پوچھو کہ تھے کتنے اوصاف — دوست احباب کا سو جان سے شیدا دیکھا
قدرتی ایسا فنِ شعر مین پایا تھا دماغ — جو لکھا صفحۂ قرطاس پہ مقبول ہوا
نظم مین فلسفیانہ تھی ہمیشہ تخئیل — اُس پہ یہ لطف کہ جو بھی ہے کہا صاف کہا
غالب اتنا تھا طبیعت پہ مذاقِ علمی — جتنا تحصیل کیا اُس سے بہت کام لیا
کیسی بیوقت اجل آگئی محشرؔ افسوس — روح رخصت ہوئی اک نقطہ کہا اور سُنا
اُنکے ہی قول سے تاریخ ہے ہمراہ عزا — موت کیا ہے انہین اجزا کا پریشان ہونا

---

# جلیسِ ماضی

چودھوین صدی ابھی ختم نہین ہوئی اِس باغ کی بہار ابھی تک ہم دیکھ رہے ہین، اسکے آغاز مین گلزارِ سخن اپنے پورے شباب پر تھا۔ اِس چمن مین ہزارون خوشنوا بلبل چہک رہے تھے جنہین خزان کے دَور نے مٹانا شروع کیا۔

کیسے کیسے بلیغ و فصیح شاعر ہماری آنکھون کے سامنے پوشیدہ ہو گئے سب کا ذکر تو در کنار، وہ زمزمہ پردازِ سخن جو ہمارے ہم صحبت تھے دیکھتے ہی دیکھتے ہمین مفارقت کا داغ دے گئے اور کچھ ایسے خفا ہوئے کہ ہمارے پہلو سے اُٹھکر گوشۂ تربت پسند کر لیا۔

اِن بزرگانِ طریقت کا جب کوئی ذکر کرتا ہے تو آنکھ سے آنسو جاری ہو جاتے ہین اور دل پر عجب کیفیت طاری ہوتی ہے۔ اُنہین صاحب کمالون کی برکت سے مشاعرے کی زینت تھی جنکے قدمون پر خوشگوئی آنکھین ملتی تھی، وہ آسمان کے تارے توڑ لاتے تھے۔ انکے مبارک عہد مین زبان کی اصلاح ہوئی، رسم الخط مین ترمیم ہوئی، زبان مین فصاحت آئی، خود فاقے کئے زبان کو سنوارا، قدردانی اور جوہر شناسی کا دروازہ بند ہو چکا تھا مگر اُنکی ہمت نے عروسِ سخن کو سنوارا اور خوب سنوارا۔

(۱) حکیم ضامن علی جلال لکھنوی:- میانہ قد خشخشی داڑھی نازک مزاج، گرمی کے زمانے مین ہاتھ مین پنکھا لئے ہوئے آہستہ آہستہ تشریف لاتے ہین اور دو چار شعر ایسے سنا جاتے ہین کہ تمام جلسہ بیخود ہو جاتا ہے۔

شبِ وصال یہ اندھیر کیا کیا مین نے — کہ انکو لیکے تہِ آسمان نکل آیا

---

کی ہے مری خاقت غربت مین کیسی کیسی — پھنے کو مین یہ کانٹے لیجا ؤنگا وطن مین

---

آج آپکی فرقت مین بسر رات نہ ہوگی — مل لیجیے پھر ہم سے ملاقات نہ ہوگی

توبہ کرین ہم بادہ کشی سے تو گنہگار — تقصیر یہ اے پیرِ خرابات نہ ہوگی

---

دل مرا آنکھ تری دونون ہین بیمار مگر — ایک کا حال برا ایک کا حال اچھا ہے

مٹی ہو کر بھی صفائی نہ مٹی دل سے جلال

لاکھ شیشون سے مرا جامِ سفال اچھا ہے

---

عدو کے ساتھ ہی اچھا تم آؤ وقتِ اخیر — وہ اب کرینگے گوارا جو عمر بھر نہ کیا

(۲) مائل۔ میر صادق علی لکھنوی:- آخری شاہ اودھ کے انتقال کے بعد کلکتہ سے لکھنؤ چلے گئے اور زندگی بھر سر بہر کو چوک مین ایک عطر فروش کی دکان پر نشست رکھی۔ نثر برس کا سن تھا بہت خوش فکر تھے۔ کبھی کبھی راستے مین صاحب سلامت ہو گئی تو فکرِ تازہ کے دو چار شعر سنا دیتے تھے۔

اندھیرا تھا جو ہجر مہ جبین سے — جلائی شمع آہِ آتشین سے

رہیگا سر مین سودائے محبت — نہ چھوٹیگا یہ صندل اِس جبین سے

گلا کاٹون بہت شوقِ اجل ہے — مجھے خنجر کوئی لا دے کہین سے

(۳) نواب مرزا مہدی علی خان ثمر شاگردِ میان تجرد۔ تمام زندگی افکار مین مبتلا رہے۔ مگر شعر گوئی کا مذاق جاری رہا، دو گھڑی یارون مین بیٹھکر دل بہلا لیا کرتے تھے، فنِ شعر سے بھی واقفیتِ کامل رکھتے تھے آخر مین کربلائے معلیٰ تشریف لیگئے اور وہین انتقال ہو گیا۔

خاکسارانِ جہان کا یہ خیال اچھا ہے — کہ رہِ دوست مین مٹنے کا مآل اچھا ہے

---

نذر کو لیکے چلے ہین دل و دین و ایمان　　اسمین جو انکو پسند آئے وہ مال اچھا ہے

(۴) سید ابو صاحب جلیس خلف سلیس نبیرہ میر انیس:-
نہایت دوست پرور زندہ دل آدمی تھے - مگر گردش روزگار نے ایسا پیسا تھا کہ سر نہ اُٹھا سکتے - جب زرا مرثیہ کی طرف توجہ کی، اور دو چار جگہ مرثیہ پڑھنے لگے، کچھ آمدنی کی صورت نظر آئی تو قضا آگئی جس مجمع مین بیٹھ جاتے تھے غم غلط کرتے تھے - تخمیناً انتقال کو بیس برس ہوئے -

قتل سے محروم ہون ضعف کی تاثیر سے　　سو قلم ٹکڑے ہوئے گرتا ہون ہوا تیر سے
کیا تعجب ہے جو حسن و عشق کی تاثیر سے　　دوست کو آواز آئے دوست کی تصویر سے
تشنہ کامان محبت پر انہین رحم آگیا　　سب کے دل ٹھنڈے کئے آب دم شمشیر سے
بعد پہنچی موت پہلے جان سے مین جا چکا　　تیز ہے تیر نظر اسکا قضا کے تیر سے

(۵) سید مہدی صاحب جدید لکھنوی:- مرثیہ گوئی کا بھی شوق، مگر غزل اچھی کہتے تھے، با مروت دوست نواز تھے - گندمی رنگ میانہ قد، دوپلی ٹوپی پہنتے تھے، دن دن بھر صحبت احباب مین گزار دیتے تھے، دنیا کی فکرون کے پاس آتے تھے، ہر شخص کی تعریف کرتے تھے -

پس فنا بھی ہی وہ درد آہ مین تاثیر　　سحر کو پھول مری قبر کے سیاہ ملے
ہمارا دل ہے بہت سخت فوج ناز ہے کم　　حضور اور کمک کے لئے سپاہ ملے
ہر ایک ذرے مین پیدا ہے کیفیت اسکی　　دل و جگر نے مجھے دنیا مین یون تباہ ملے

(۶) منشی امیر اللہ تسلیم تلمیذ رشید نسیم دہلوی:- آپ دربار رام پور مین ملازم تھے - لکھنؤ مین اکثر آیا کرتے تھے اور دو مہینے قیام کر کے چلے جاتے تھے، نہایت نیک مزاج تھے، شعر اچھا کہتے تھے - ہر شخص سے بخلوص ملتے تھے - خوشنویس بھی تھے - اپنا پہلا دیوان خود لکھا تھا جو مطبع نولکشور مین مطبوع ہوا ہے -

نواب کلب علی خان مرحوم کے دیوان بھی آپنے لکھے ہین -

عاشق دل خموش ہے حسن قدیم کا　　یہ بے زبان رقیب بنا ہے کلیم کا

مر کے بھی شعلہ فشان ہے دل پر درد مرا　　گرمیان کرتا ہے ابتک نفس سرد مرا

---

نہ ہوگا حشر مین کوئی کسی کا　　بھروسہ ہے تو اپنی بیکسی کا
سدا گریان رہا مانند شبنم　　نہ دیکھا منہ مرے غم نے خوشی کا

---

قریب کام ترے وقت پر نہین آتا　　بجھانے دل کی لگی کو جگر نہین آتا
حجاب دیدہ نرگس سے باغ مین نہ کرو　　یہ دیکھنے کی ہین آنکھین نظر نہین آتا

(۷) خواجہ بادشاہ صفیر، خلف خواجہ وزیر وزیر:- چکن کی چوگوشیہ ٹوپی پہنے ہوئے جالی کا رومال اوڑھے ہوئے، مشروع کا پائجامہ سلیم شاہی جوتا پہنے ہوئے، جریب ہاتھ مین لئے چلے آتے ہین - ان کے ساتھ ایک بزرگ پستہ قامت اسی وضع کے بہت ضعیف آہستہ آہستہ قدم اُٹھائے چلے آتے ہین - انکو بخشی جی کہتے ہین، شاہی مین فوج کے بخشی تھے - یاس تخلص فرماتے ہین - نام تو انکا کوئی نہین پوچھتا - آتے ہین اور سب سے سلام و نیاز کے بعد مزاج پرسی کرتے ہین منشی فدا علی عیش انکے ہمسن ہین - ان سے کچھ مذاق کی باتین ہوتی ہین - پھر کلام سناتے ہین - انکے انتقال کو تیس برس ہوئے - ۸۰ برس کا سن ہوا ہے

پیار سے مین نے بلائین لین ان کی بات کی　　انگلیان چٹکین صدا آنے لگی ہیہات کی

(۸) شیخ فدا علی عیش تلمیذ میر کلو عرش - بڑے خوش مزاج آدمی ہین مسکراتے ہوئے چلے آتے ہین اور آتے آتے اپنے ہمسن شعراء پر دو چار آوازے کس دیتے ہین - لوگون کے اصرار سے دو چار شعر سنا دیتے ہین - پڑھنے کا انداز اچھا ہے تلاش بھی اچھی ہے - ۲۵ برس ہوئے کہ انتقال کیا - ان کا دیوان بھی نہین چھپا - آغا میر کی ڈیوڑھی پر مکان تھا ہے

نہ جائین سیر گلستان کو آپ نازک ہین　　حضور سایہ گل جسم پر گران ہوگا
صدائے صوت ہے صوت شکست رنگ مجھے　　مری طرح نہ کوئی زار و ناتوان ہوگا

**(۹) حکیم مولوی میر عنایت حسین صاحب برق** :- عمر، سال لیلائے سخن کے ایسے مجنون ہوئے کہ تمام عمر تجرد مین گزار دی - وسیلۂ رزق معلمی - ذی استعداد - دوپہر کا وقت ہے - حکیم صاحب ایک چادر اوڑھے ہوئے چھتری لگائے ہوئے آرہے ہین، آئے بیٹھے ذرا سستائے مزاج پوچھا خیریت پوچھی، دو شعر نئے کے سنائے اور خدا حافظ کہکر چلے، نہ مزاج مین غرور نہ تمکنت، انتقال کو دو برس ہوئے

کیا داغ عشق کا تھا سویدائے دل مین نام | نقطہ سا بنکے وہ جو مرے دل مین رہ گیا

بیڑا اُسی کا پار ہوا بحر عشق مین | جو وقت غرق حسرت ساحل مین رہ گیا

---

ادائے لغزش مستانہ کرتی آئی بہار | مزہ ہوائے گل و مل مین ہے ہوائے بہار

گلون کی جان ہو اور بلبلون کا ایمان ہے | فضائے اہل خرابات ہے ادائے بہار

**(۱۰) میر بادشاہ علی بقا خلف شاگرد میر زبیر علی وزیر صبا** - چیچک رو، مائل بفربہی، میانہ قد، چوگوشیہ ٹوپی پہنے ہوئے چکن کا رومال اوڑھے ہوئے تشریف لاتے ہین، نہایت خلیق متواضع نیک طینت معلومات شاعری سے مالامال، سنگی بیگ کے احاطے کے قریب، محلہ شاہ گنج مین رہتے تھے -

کیا آئینہ طرح جو دل تو وہ ہوئے برہم | کدورت اُوہم سے بڑھ گئی انکو صفائی مین

جدائی روح کی اک دم نہین گوارا ہے | محبت ہوگئی یہ چار دن کی آشنائی مین

**(۱۱) لالہ بنسی دھر ہمت کایستھ شاگرد لالہ مینڈو لال زار تلمیذ موجی رام موجی** :- منشی باقر علی ہمسر نے کہا، ہمت ہمارے اُستاد ہین - ستر بہتر برس کی عمر ہے - کہین جانے آنے کے قابل نہین ہین، تمکو دیکھنے کا شوق ہو تو ہمارے ساتھ چلو - محلہ اشرف آباد مین رہتے ہین، پرانے شعرا مین مغتنم ہین -

ہم انکے ساتھ گئے تو دیکھا - ایک مُسن آدمی دُبلے پتلے نہ منہ مین دانت، نہ پیٹ مین آنت، ایک کوٹھری مین لیٹے ہوئے ہین - آس پاس کچھ کتابون کا ڈھیر ہے ہمکو دیکھکر بیٹھ گئے اور صاحب سلامت کے بعد اپنا کچھ کلام سنایا -

پھر کہنے لگے کچھ تم بھی اپنا کلام سناؤ - مین نے کہا یہ خلاف تہذیب ہے کہ ایک بزرگ شاعر کے بعد اپنا شعر پڑھون، فرمایا اچھا کچھ اپنے اُستاد کا کلام سناؤ - سُن کر بہت داد دی، ایک تاریخ بھی آخری شاہ اودھ کے انتقال کی سنائی، جسکا مادہ یہ تھا -

چراغ ہند گل بے باد گردید

فرمانے لگے گل شدن اور گل گشتن تو مین نے سنا ہے لیکن گل گردیدن سے کان آشنا نہین ہین - مین نے کہا آپ کے پاس تو "بہار عجم" موجود ہوگی، اسمین دیکھ لیجئے، دیکھا تو گل گردیدن بھی لکھا تھا - اپنا کان زور سے پکڑا اور کہنے لگے تم سچ کہتے ہو ہائے کیا منصف لوگ تھے ؎

خدا کے واسطے آباد رکھ دیر و حرم دونون | نہ ترسا اور بُت کافر بہت گبر و مسلمان کو

جدائی مین تمہاری اشکباری کو ترقی ہے | سمندر لوگ کہتے ہین ہماری چشم گریان کو

**(۱۲) سید علی محمد صاحب عارف نبیرہ میر خورشید علی صاحب نفیس** - ۵۴ برس کی عمر مین انتقال کیا - شاعر مرثیہ گو تھے - غزل بھی کبھی کبھی کہتے تھے - رنگ سخن اچھا تھا، پابند وضع تھے ؎

حسرت ہجر نہ ارمان وصال اچھا ہے | جس سے بہلا رہے دل کچھ وہ خیال اچھا ہے

پاتے ہین مجھکو وہ ہر روز سے بدلا جس دن | ہنسکے کہتے ہین کہ آج آپکا حال اچھا ہے

صبح رخ نے اسے کافور کی ٹھنڈک بخشی | اب دل سوختہ برق جمال اچھا ہے

طلب وصل پہ دیتے جو ہین کچھ وہ جواب | ہم سمجھتے ہین کہ انجام سوال اچھا ہے

**(۱۳) بشیر احمد خان بشیر تلمیذ امیر و جلال** :- وطن ملیح آباد مین تھا، مگر زیادہ تر لکھنؤ مین رہتے تھے اور نہایت خلیق تھے - ۵۴ برس کی عمر پائی - نو برس آپ کے انتقال کو ہوئے، ایک مختصر دیوان چھپا ہے ؎

افسانہائے عشق وہ عالم مین بن گئے | کچھ حرف آ گئے تھے ہماری زبان پر

تم نے کبھی اس بات پہ بھی غور کیا ہے　　یہ کیا ہے کہ تم سے کوئی خوش رہ نہیں سکتا
ماتم میں مری شکل بنائی ہے کچھ ایسی　　رنج انکو نہیں ہے یہ کوئی کہہ نہیں سکتا

———— ❖ ————

جفائے عشق سی اک یادگار راہ میں ہے　　یہ بے محل نہیں اپنا مزار راہ میں ہے

———— ❖ ————

دل پر آفت کوئی آئی کہ جگر پر آئی　　نام لے لیکے مرا مجکو پکارا کس نے

———— ❖ ————

نہیں ہے راہِ محبت میں کوئی اندیشہ　　زرا سا خوف ہے اور وہ بھی جان جانیکا

(۱۴) حکیم سیّد علی محسن عرف ننھنے آغا صاحب ابر تلمیذ شیخ محمد جان صاحب شاد پیرو میر:- رسالہ معیار کے اڈیٹر تھے - زبانِ اردو کے بہی خواہ تھے - اگرچہ اصولِ مفروضۂ شاعری پر ہم سے مخالفت رہتی تھی مگر رسم ملاقات و آمد و رفت برابر جاری رکھی اور کہتے تھے کہ شاعری کی بحث تو گل و بلبل کا جھگڑا ہے اسکو آپس کے مراسم سے کیا تعلق، نیک مزاج اور بڑے ملنے والے تھے - مناقشاتِ تحقیقِ الفاظ کے بعد رفع ملال کرنا بھی انہیں کا حصہ تھا - "معیار" کا اجرا محض آپکی ہمت پر موقوف تھا، انکے انتقال کو تخمیناً دس برس ہوئے ؎

ہے ناشکیبیِ دلِ ناداں مجھے عزیز　　وہ ہنس رہے ہیں خجل ہوں خجالت ہی کیوں نہ ہو

———— ❖ ————

دیوانگی تھی قیس کی محدود نجد تک　　ہمسے جنوں میں کون سا ویرانہ چھٹ گیا

———— ❖ ————

چارہ گر امید اسی کا نام ہے　　دو دوا جبتک لبوں پر دم رہے
رونے والے دفن کرکے رو چکے　　اب امیدِ گریۂ شبنم رہے

(۱۵) منشی نوبت رائے نظر تلمیذ رشید آغا مظہر؛ اڈیٹر رسالہ "خدنگ نظر" خوش گو شاعر تھے - دو برس ہوئے کہ انتقال کیا، فنِ مصوری سے بھی واقف تھے - قریب قریب روز ہی آتے تھے کچھ زمانے سے "اودھ اخبار" کے اڈیٹر بھی ہوگئے تھے - اس سبب سے پانچ بجے ضرور آتے تھے، احباب سے نہایت خندہ پیشانی سے ملتے تھے - "رسالہ زمانہ" میں بھی اڈیٹر رہ چکے ہیں، اور رسالہ "ادیب" کی اڈیٹری کا فخر بھی حاصل تھا - باوجود افکارِ معاش کے شاعری کا شوق جاری تھا -

رسالہ "خدنگ نظر" کا اجرا خلد مکان ہز ہائنس میر محبوب علیخان سرکار حیدرآباد کی سالگرہ کی یادگار میں کیا تھا، حسنِ قسمت سے کوئی قدردانی نہ ہوئی - اور رسالہ بند ہوگیا، پہلے نواز گنج میں رہتے تھے اسکے بعد اشرف آباد میں اٹھ آئے تھے ؎

اس قدر جوشِ جنونِ عشق عبرتناک تھا　　میری حالت دیکھنے والا گریبان چاک تھا
ابتو اپنے ہاتھ بھی اس کام سے جاتے رہے　　دستِ جاناں سے کبھی اپنا گریباں چاک تھا

———— ❖ ————

دکھانیوالے کہاں تک دکھائینگے دل کو　　جنہیں ہے صبر سنیگا کبھی خدا انکی
بنے ہیں ظالم و مظلوم دیکھ دیکھ کے لوگ　　وفا وفا ہے ہماری جفا جفا انکی
بھٹک رہی ہے دمِ نزع روح عاشق کی　　بنا بنا کے سناتے ہیں سب صدا انکی
وہ نازکیں ہیں کہ دیکھوں بہار خونِ جگر　　چھڑائی جائے الٰہی کہیں حنا انکی

(۱۶) نواب مرزا ملک، شاگرد رشید لکھنوی:- ہر مہینے خود مشاعرہ کرتے تھے اور قریب قریب ہر ایک مشاعرے میں شریک ہوتے تھے، شاعری کا نہایت شوق تھا - ایک مرتبہ پاؤں پکا ہوا تھا، درد کی سخت تکلیف تھی، اسی حالت میں ڈولی پر سوار ہوکر مشاعرے میں شریک ہوئے، انتقال کو تخمیناً بارہ برس ہوئے ؎

خدا کرے کہ میں اٹھ جاؤں پہلے دنیا سے　　سنا ہے بزم سے عاشق اٹھائے جاتے ہیں
ہمارا حال بگڑتا ہے کوئی کہدے ملک　　انہیں خبر نہیں گیسو بنائے جاتے ہیں

مولوی عبد الرحیم کلیم تلمیذ منیر و لطافت - کہنہ مشق شاعر تھے، صاحبِ دیوان تھے - ایک دیوان چھپ چکا تھا اور ایک غیر

مطبوعہ تھا، فارسی کی استعداد اچھی تھی، مرزا بہادر مرزا محمد عباس کے
مصاحبین میں داخل تھے۔ انتقال کیے ہوئے دو برس ہوئے
لکھنؤ اور اہل لکھنؤ کے بہت طرفدار تھے۔ ہر شخص سے نہایت خلوص سے
ملتے تھے، شعر کا مزا خود بہت لیتے تھے، وضعدار تھے، نہایت
پُرگو تھے۔ سوا فکر شعر کے اور کوئی فکر نہ تھی ؎

ہچکیاں آتی ہیں کیونکر نہ اسے یاد کرون | جو کرے میرا خیال اُسکا خیال اچھا ہے

---

کس قدر میرا جنون کمبخت وحشتناک تھا | جو کہ دیوانے نہ تھے انکا گریبان چاک تھا
غیر کی بھی اُسکے سینے پر پڑی ہوگی نگاہ | ہائے وہ کیون سامنے ماتم میں گریبان چاک تھا

(۱۸) میر ذاکر حسین صاحب یاس شاگرد جلال:- ان کے
انتقال کو دس برس ہوئے۔ بہت کم سخن تھے، نواب مہدی علیخان
کی سرکار سے توسل رکھتے تھے، نہایت خلیق تھے، شاعرون میں
کم شریک ہوتے تھے۔ کہنہ مشق شاعر تھے۔ انکا دیوان طبع ہوچکا ہے ؎

جو مرنیوالے ہیں جرأت تو دیکھو ذرا انکی | شکست دیگی جفا کو تری حیا انکی
نہ سمجھے کوئی کہ ہیں ناتوان بہت عشاق | فرشتے عرش کی سن لیتے ہیں صدا انکی
سبب ہے جو بہت دیکھتے ہیں آئینہ | کہ اس میں شکل ہے کچھ صورت آشنا انکی

---

خبر نہیں ہمیں کچھ کہتی ہے خدائی کیا | قیامت آگئی اپنی طبیعت آئی کیا
جواب دیتا ہے دعوے کا انکے آئینہ | دکھا رہی ہے حسینون کو خودنمائی کیا
تمام عمر گزاری ہے حق پرستی میں | کریگا کوئی ہماری سی پارسائی کیا

(۱۹) مولوی عبدالاحد شمشاد فرنگی محلی لکھنوی تلمیذ رشید
آفتاب الدولہ قلق و شاہ عبدالعلیم آسی و حکیم جعفر حسین کاشف:-
نہایت پرگو تھے۔ تین دیوان آپکے طبع ہوچکے ہیں۔ غازیپور میں مدرسہ
"چشمہ رحمت" کے مینیجر تھے۔ علم فارسی و عربی میں کافی دستگاہ رکھتے تھے
گرمی کی تعطیل میں لکھنؤ آتے تھے اور زمانہ قیام لکھنؤ میں چار بجے سے شام تک
ہمارے یہان نشست رہتی تھی۔ نہایت وضعدار تھے۔ خوش پوشاک
بھی تھے، احباب سے بہ خندہ پیشانی ملتے تھے۔

ہمارے دیدۂ دل میں ہے محویت کیسی | خیال یار نے جھلکی کوئی دکھائی کیا
تو اپنے دل ہی میں انصاف کرلے اے صیاد | کٹی بہار قفس میں تو اب رہائی کیا

---

ہم خاک میں مل کر بھی مزے لوٹ رہے ہیں | لے لیتے ہیں بوسہ جو کسی کف پا کا
دھوکے میں جو بر آئے کہیں میری تمنا | ہو دست اثر اور گریبان دعا کا

(۲۰) حکیم عابد علی کوثر تلمیذ امیر مینائی:- نہایت خلیق، نیک
نفس، مسکین بزرگ تھے، خیرآباد مسکن تھا۔ لکھنؤ میں جب آتے۔
ہماری ملاقات کو ضرور تشریف لاتے اور شعر و سخن کا چرچا رہتا۔ تحقیق
الفاظ کا بہت شوق تھا، صاحب تلامذہ تھے، کہنہ مشق تھے، افسوس
ہے کہ آپکا دیوان طبع نہ ہوا۔

چشم مست ناز ساقی کے قدح خوارون میں ہون | وہ میکش ہون کہ مستون میں نہ ہشیارون میں ہون
گھر مرا گور غریبان ہے فراق یار میں | حسرتیں مردہ پڑی ہیں میں عزادارون میں ہون
شوق کی بیتابیاں لائیں یہاں تک کھینچکر | جرم کیا دیوان کا میں تیرے گنہگارون میں ہون

نالہ موزون ہے یہ کوثر نہیں ہے شاعری
دل جلا ہون شاعرون میں ہون نہ شاعر میں ہون

(۲۱) حکیم سید محمد مہدی کمال خلف میر ضامن علی جلال لکھنوی:-
عمر ۵۴ سال، انتقال کو دس برس ہوئے، پہلے تو دوسری ریاستون
میں امرا و اطبا میں ملازم رہے۔ آخر میں ریاست رامپور سے تعلق ہوگیا تھا
لکھنؤ میں جب آتے تو ہم سے ضرور ملتے، نہایت خلیق اور منکسر مزاج تھے
اکثر اپنا تازہ کلام سناتے تھے، شعر اچھا کہتے تھے، اور فن شعر و سخن سے واقف تھے

جتا دو عشق تو کہتا ہے خوبرو کوئی | کسی کو اپنا بناتا ہے کیوں عدو کوئی
ستانا انکا تڑپنا مرا نہ جائے گا | کسی میں ہو کوئی عادت کسی میں خو کوئی
وہ دل میں آتے ہیں سب حسرتیں نکل جائیں | پکارتی ہے یہ رہ رہ کے آرزو کوئی

ساد گی مین بناؤ کرتے ہین — رنگ تصویر مین وہ بھرتے ہین
تم سلامت رہو، یہ پھر کہنا — آپ میری بلا سے مرتے ہین

(۲۲) مولوی سید محمد اصطفٰی صاحب عرف مولوی ٹڈن صاحب خورشید:- دوست بے یا تھے کنکوے کا بہت شوق تھا۔ "انتخاب" نام ایک رسالہ طرحی غزلون کا نکالا تھا، مشاعرے بہت کئے، اور بہت سے مشاعرون مین شریک ہوئے۔ انتقال کو ۳۰ برس ہوئے۔ آپکی ایک کتاب "افادات" علم عروض مین طبع ہوچکی ہے

کیا فقط دیوانے ہم ہین گھر بنانے کے لئے — طیر تک چنتے ہین تنکے آشیانے کے لئے
باغبان گلشن ہے تیرا اسد اباغ و بہا — ہمکو بھی تھوڑی سی جا آشیانے کے لئے
قبر پروانہ کا تھا یہ پاس شمع بزم کو — نور کی چادر عطا کی شامیانے کے لئے
پھر وہ ٹھکراتے ہین قبر عاشق بیتاب کو — آئے ہین سوتے ہوئے فتنے جگانے کے لئے

(۲۳) مرزا محمد علی آدم لکھنوی:- عمر تخمیناً پچاس سال، انکے انتقال کو دس برس ہوئے۔ محلہ وزیر گنج مین رہتے تھے اور ریاست تانپارہ مین ملازم تھے۔ گندمی رنگ، چیچک رو، نیک مزاج تھے تخمیناً ۸ برس ہوئے کہ انتقال فرمایا ہے

ہے بے پناہ تیر تری چشم ناز کا — تعلیم یافتہ اثر دلگداز کا
اے مبتلائے نزع بس اب آنکھ بند کر — تا چند انتظار بت حیلہ ساز کا

(۲۴) محمد حیات بخش رسا تلمیذ داغ دہلوی:- عمر تخمیناً ساٹھ سال، ابتدا مین آپ محرر جوڈیشل کمشنری شکوہ آباد تھے۔ آخر عمر مین ریاست رامپور مین بزمرۂ شعرا ملازم ہوئے لکھنؤ مین دو چار مرتبہ تشریف لائے۔ اور اپنے کلام سے محظوظ فرمایا، تخمیناً انتقال کو دس برس ہوئے آدمی خوش فکر تھے ہے

کیا تھا عشق کہ کچھ دن مزے اٹھائینگے — خبر نہ تھی کہ یہ ظالم وبال جان ہوگا
جفائے یار کا شکوہ رسا نہ کرنا تم — تمام عمر کا احسان رائگان ہوگا

(۲۵) نواب سید بنیاد حسین خان صاحب جاہ لکھنوی:- عمر تخمیناً ۵۰ سال تلمیذ امیر مینائی، ساکن ڈیوڑھی آغا میر، انکے انتقال کو ۸ برس ہوئے۔ آپکا دیوان چھپ چکا ہے، سہ پہر کو آپکے دولتکدہ پر شعرا کا مجمع ہوتا تھا۔ اکثر نواب شیش محل بھی آتے تھے ہے

قسمت لیلی و مجنون کا عجب قصہ ہے — شہر حسن کسی کا ہوا رسوا کوئی
عمر بھر کم نہ ہوئی الفت مژگان ہمسے — تیر یون دل مین در کئے نہ نکلا کوئی

---

جادو یہ کسکی چشم فسونگر کا چل گیا — چارون طرف سے شور کلیجا نکل گیا

(۲۶) مرزا محمد وصی علی خان منظر لکھنوی:- ساکن محلہ تحسین گنج تلمیذ منیر شکوہ آبادی نہایت خوشگو شاعر تھے ہمیشہ افکار مین مبتلا رہے آخر عمر مین بزمرۂ شعرا ملازم ہوگئے تھے، لیکن زندگی نے وفا نہ کی اور تخمیناً ۴۷ برس کی عمر مین انتقال کیا طبیعت نہایت مذاق پسند تھی۔ تھوڑا زمانہ ہوا کہ انتقال فرمایا ہے

جنہین دیکھ کر وہ تھا صورت آفرین سے — لپیٹے منہ وہ آتے ہین کہین سے
سنبھل کر دل تراش لے کاوش غم — وفا کا نام ہوگا اس نگین سے

---

سو گئے ہیں لیکے مری قبر کے مرجھائے پھول — رنگ باقی نہین پر بوئے وفا دیتے ہین

---

کوئی ہنستا ہے مجھے دیکھکے روتا ہے کوئی — آپ ہین آؤ تو دیکھو تماشا کیا ہے

---

اور چندے بہار ہے واعظ — تو بہ کرنے کے دن بھی آتے ہین

---

اشک کہتا ہو رکا مین تو قیامت آئی — وہ یہ کہتے ہین ہوا حشر جو آنسو نکلا

---

اے شوق جلد ست ہے بیخودی بنا — ہٹ جائے عقل و عشق مین جو اختلاف ہے

---

یادش بخیر دل جو گیا تھا بہار میں — ہم ساری عمر باغ میں کلیاں چنا کئے

سید مصطفی میرزا عرف پیارے صاحب رشید لکھنوی

ساکن محلہ رکاب گنج وال کی منڈی۔ مرثیہ گو شاعر تھے، غزل بھی اچھی کہتے تھے اور خوش گو تھے۔ ابتدا میں مشاعروں میں شریک ہوتے تھے۔ آخر عمر میں غزل گوئی ترک کر دی تھی۔

مشاعرے میں جانا موقوف کر دیا تھا۔ ترکِ مشاعرے کی کیفیت ایک صاحب بیان کرتے ہیں، کہ نواب سید صفدر حسین صاحب کے یہاں نہایت نفیس اور پاکیزہ صحبت مشاعرے کی ہوتی تھی، مشاعرے کی کوٹھی دلہن بنی ہوئی تھی، قدِ آدم آئینے لگے ہوئے تھے۔ لکھنؤ کے اساتذہ سخن سب جمع ہوتے تھے، مولوی علی میاں صاحب کامل، مولوی [illegible] صاحب خورشید، سید بندہ کاظم جاوید، سید عباس حسن فصاحت وغیرہ بات یہ تھی کہ نواب صاحب کا اخلاق سب کو کشاں کشاں محفل تک لیجاتا تھا، اور مراسم بھی کچھ ایسے تھے کہ کوئی شاعر ان سے عذر نہ کرتا تھا، اول تو نواب خود خاندانِ اجتہاد سے تھے، دوسرے رئیس سیر چشم، تیسرے ارتباط اور خلوص۔

اِس مشاعرے میں جناب رشید بھی جاتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ شریکِ مشاعرہ تھے کہ ایک نوجوان انگریزی تعلیم یافتہ تشریف لائے اور جناب رشید کے قریب بیٹھے۔ آتے ہی سب سے پہلے آپ نے ٹوپی اُتار کر آگے رکھدی اور آپ ہشت پہلو ہو کر کسی قدر صف سے آگے بڑھے ہوئے بیٹھے۔ یہ امر جناب رشید کی تہذیب کے خلاف ہوا، طوعاً و کرہاً مشاعرے میں بیٹھے رہے۔

اور اسکے بعد سے کسی مشاعرے میں شریک نہ ہوئے۔

لوگوں نے سبب پوچھا، آپ نے کہا، آج کل کے زمانہ میں تہذیبِ مشاعرہ قائم نہیں رہی۔ غرض مشاعرے سے یہ ہوتی ہے کہ شعرا کی تہذیب، انکا ادب، انکا حفظ مراتب لوگوں کو آئے۔ اور اس سے لوگ مشاعرے میں آتے ہیں، اِس انگریزی زمانے نے ان سب کو مٹانا شروع کر دیا ہے، جو لوگ مشاعرے میں اپنی ٹوپی اُتار کر بیٹھتے ہیں، انکو دوسروں کی ٹوپی کی کیا عزت ہو سکتی ہے، جب مشاعرے کی غرض باقی نہ رہی تو اسمیں شریک ہونا بیکار ہے۔

ہم نے جناب رشید کو آخر عمر میں دیکھا اور بارہا اُنکی خدمت میں جانے کا اتفاق ہوا، آپکی تہذیب بہت اچھی تھی، اور سب سے زیادہ قابلِ تعریف انکی قناعت تھی۔

انکے انتقال کو آٹھ برس ہوئے۔

کہتے ہیں شبنم و گل عالمِ نیرنگ کا حال — کوئی ہنستا ہوا نکلا کوئی گریاں نکلا

---

خندۂ جام پہ ہر وقت نظر ہے میری — ساقی اس وجہ سے کہتا ہے خوش اوقات مجھے

شیشۂ دل کی طرح ہچکیاں آئیں اس وقت — یاد کرتے ہیں کہیں اہلِ خرابات مجھے

---

اُنکی آرائش بھی ہوتی ہے بموقع وقت کے — دن کو منہ دھو لیا گیسو سنوارے رات کو

---

لگ کے کان سُنے کون التجا میری — درِ قبول کے قابل نہیں دعا میری

---

جام چلنے کو ہے سب اہلِ نظر بیٹھے ہیں — آنکھ ساقی نہ چرانا ہم اِدھر بیٹھے ہیں

---

ایک مدت کا ہے قصہ کسی جانب تھا دل — اب نہیں یاد یہ پہلو ہے کہ وہ پہلو ہے

---

مجھکو منظور ہے مرنے پہ سبکباری ہو — اور احباب کو ہے فکر کفن بھاری ہو

---

کہتا ہے ہاتھ اُٹھا کر سوئے شجر یہ گلچیں — کیوں بدنصیب تو نے پھر آشیاں بنایا

حمید - سید باقر صاحب لکھنوی برادر رشید مرحوم - نہایت خلیق باوضع تھے - سلیم المذاق شاعر تھے - اکثر مشاعروں میں تشریف لاتے تھے - تخمیناً چھ برس ہوئے انتقال فرمایا -

پوچھنا چھوڑ دیا راہ گلی میں بھی مزاج | جان کر دوستوں نے مورد آفات مجھے
کسی موسم میں نہیں ہوتا ہے رونا موقوف | آپ کے ہجر میں ہر فصل ہے برسات مجھے
دیکھتا ہوں کہ شکستہ ہیں مزار احباب | دے رہی ہے خبر انجام کی ہر بات مجھے
لب ساغر پہ نہ بھولے سے ہنسی آئیگی | روئینگے بعد مرے اہل خرابات مجھے

---

بیٹھے ہیں لے کے جا میں ہم میان کوے دوست | روح تازہ ہو رہی ہے آرہی ہے بوے دوست
ایک میری قبر تھی اب ہیں ہزاروں بستیاں | ہو گئی آباد کیا جلدی زمین کوے دوست

---

حکیم حامد علی خان صاحب بیرسٹر ایٹ لا لکھنوی: - نہایت خلیق ملنسار بہت متواضع تھے - اور جب کبھی ملاقات ہوتی تھی نہایت خلوص سے پیش آتے تھے -

ایک مرتبہ چوک سے تانگہ پر کہیں جا رہے تھے، مجھے دیکھا اور سلام علیک کے بعد تانگہ رکوا کر مصافحہ کیا، معانقہ کیا، اور شکایت کی کہ بہت دنوں سے ملاقات نہیں ہوئی، کبھی کبھی تو آیا کرو -

یہ عجیب بات تھی کہ سلام میں ہمیشہ انہیں کو سبقت رہتی تھی ہمکو ہمیشہ یہ حسرت رہی کہ ایک دفعہ تو پہلے ہم انکو سلام کر لیتے -

ہمیشہ بہت انکسار کے بعد اپنا کلام سناتے تھے انتقال کو چھ برس ہوئے

جو چیز ہوئی خلق نہیں عیب سے خالی | کیا داغ جگر میں مہ کامل نہیں رکھتا
ملتا ہے ترے قلزم رحمت سے یہ جاکر | اشکوں کا وہ دریا کہ ساحل نہیں رکھتا

---

خاک سے میری چمن کو رنگ حاصل ہوا | غنچے چٹکے بھی نہ تھے بوٹے فنا دینے لگے

---

تم سلامت ہو اٹھی میری کس دھوم سے لاش | گر نہ آتے تو یہ رونق نہ یہ ساماں ہوتا

یہ وہی سخندان کامل تہ زمین دفن ہیں جو کبھی ہمارے جلیس تھے - ان میں سے بعضوں اور خدا جانے اس تیس برس میں ایسے ایسے کتنے نامورانِ سخن پیوند خاک ہو گئے، جنکو ہم روزانہ دیکھتے تھے لیکن اب نام تک یاد نہیں آتا -

اس مضمون کو ابھی ناتمام سمجھئے یعنی بہت سے احباب ابھی ایسے زیر زمین ہیں جنکا کلام ہم نے انکی زبان سے سنا ہے اور وہ ہمکو اپنی تشریف آوری سے مشرف فرماتے تھے -

تو ایسا سمجھنا چاہئے کہ اس مرثیہ کا پہلا بند ختم ہو گیا اور دوسرا بند سننے کے لئے مستعد ہو کر انتظار فرمائیے

**خواجہ عبدالرؤف عشرت لکھنوی**

## نغمۂ عشرت

از جناب خواجہ عبدالرؤف صاحب عشرت لکھنوی

وسط سینے سے اگر تیر ستمگر نکلا | ساتھ اپنے دل مجروح کو لیکر نکلا
آپ کا ناز تو غمزے سے بھی بڑھکر نکلا | ایک سے ایک سوا تیر سے خنجر نکلا
دیر و کعبہ میں وہی مہر منور نکلا | ایک ہی نور سے معمور ہر اک گھر نکلا
بیوفاؤں کی محبت میں کٹی عمر اپنی | دل جسے نذر کیا ہم نے ستمگر نکلا
قہر ہے فرقت ساقی مجھے اس موسم میں | فصل گل میں نہ شراب آئی نہ ساغر نکلا
کس لئے طور پہ لے نور تجلی جاؤں | دل سمجھتا تھا جسے میں وہ ترا گھر نکلا
اسکو کہتے ہیں وفا ساتھ مرا دل بھی چلا | ڈوب کر سینے سے جب آپکا خنجر نکلا
کنج عزلت میں بسر ہوگئی عنقا کی طرح | ہم تو کیا نام ہمارا بھی نہ باہر نکلا
حسن والوں کو گدائی بھی فلک دیتا ہے | رات کو لے کے پیالہ مہ انور نکلا
کون دل بحر محبت میں الٰہی ڈوبا | ڈھونڈھنے کو جسے ہر موج کا لشکر نکلا
کیوں گرایا مجھے اہل وطن نظروں سے | کیا خطا تھی جو قدم شہر سے باہر نکلا
حسن قسمت سے ہوئی قدر نہ انکی عشرت | کوئی دنیا میں اگر صاحب جوہر نکلا

# لسان الملک حضرت ریاض کی غزل

## اُنکے قلم کی لکھی ہوئی

یہ سن کے آج جشن ہے وہ بات بھی تو ہو
ہنس کر کہا کہ ذکر ہے کہیں رات بھی تو ہو

ہم لیں بلائیں زلف کی وہ رات بھی تو ہو
آئی مزے کی رت کہیں برسات بھی تو ہو

گزرے یونہی ہیں توبہ کے دن کچھ پیو پلاؤ
ساقی ذرا تلافیٔ مافات بھی تو ہو

اظہار آرزو کوئی ایسی خطا نہ تھی
کیوں تیوریاں چڑھی ہیں کوئی بات بھی تو ہو

ہم جا کے سر جھکائیں وہاں جام کی طرح
پیر مغاں سا قبلۂ حاجات بھی تو ہو

پاپوش ان حسینوں کی آتی ہے میرے گھر
ان کی نظر میں کچھ مری اوقات بھی تو ہو

بیعت کو سوئے شیخ بڑھینگے ہزار ہاتھ
حضرت سے کچھ ظہور کرامات بھی تو ہو

کہنے کو اٹھ رہیگی ستمگر سے کون بات
محشر کے روز مجھ سے ملاقات بھی تو ہو

بنت عنب بچھائیگی دامن پئے نماز
زاہد مرید پیر خرابات بھی تو ہو

ہم میکدے کو چھوڑ کے کعبے کی ہو رہیں
کعبے میں اس طرح کی مدارات بھی تو ہو

تم کو ریاض جانتی ہیں خوب یہ حسیں
جتنے ہو نیک اتنی ہی بد ذات بھی تو ہو

# جناب مولانا نیاز فتحپوری اڈیٹر "نگار" بھوپال

کی

## ایک فارسی غزل

جو خود اُنکے قلم کی لکھی ہوئی ہے

دلم را با تو چشم دوست آخر آشنا کردم فسونت را ولے بشنیدم و بازش مبتلا کردم

زحال دل ہمہ رفتست از یادم کنوں حیرانم کہ چیزے بود و آنرا از فرط شوق ادا کردم

چہ پرسی از ہجوم آرزوہای من بیکس سوے من ہر نگاہت را کہ نامد مدعا کردم

جہاں دل محو سازد یاد آں یک شب کہ در خلوت نگاہش با من و من با نگاہش ماجرا کردم

لبش جنبید از جوش تبسم وقت ذبح من تپش را من چرا وقف خیال مرحبا کردم

عزیزاں حیلہ می جویند بہر ترک چارہ سازیہا چہا کردم کہ من اظہار حسنش بر ملا کردم

نیاز اینجا دلم شد محو یاس و درد و وقف غم

شنیدم باشد اگر گوئی کہ ترک مدعا کردم

نیاز فتحپوری

۲۲ جنوری سنہ ۱۹۲۶ء

# فریبِ خیال

(افسانہ)

(از حضرت نیاز فتحپوری اڈیٹر نگار بھوپال)

(خاص مرقع کے لئے)

یہ فسانہ جناب نیاز نے فروری مین خاص مرقع کیلئے لکھنا شروع کیا تھا جسکا ایک حصہ فروری کے مرقع مین شائع بھی ہو چکا ہے فروری کے نگار مین بھی جناب نیاز نے یہی افسانہ کچھ ترمیم کیساتھ مرقع سے نقل فرمایا تھا اب وہ فسانہ باوجود پریشانیون کے میرے اصرار سے کسی نہ کسی طرح جناب نیاز نے ختم کیا ہے جسکے لیے مین اُنکا بیحد ممنون ہون اپریل کے نگار مین اسی فسانہ کا کچھ حصہ شائع ہو رہا ہے میرا ارادہ تھا کہ جو حصہ فسانہ کا فروری مین شائع ہو چکا ہے اسکے بعد سے بقیہ حصہ شائع کرون لیکن ایک تو یہ کہ مارچ مین فسانہ شائع نہ ہوسکا سلسلہ ٹوٹ گیا دوسری فروری مین جو فسانہ مرقع مین شائع ہوا اوسمین کچھ ترمیم اضافہ کرکے نگار مین جناب نیاز نے شائع کیا ہے اسلئے مناسب معلوم ہوا کہ پورا افسانہ شروع سے مرقع مین شائع کر دیا جائے تاکہ ناظرین کو پورا لطف حاصل ہو فسانہ کا قلم بہت خفی ہے لیکن مجبوری سے ایسا کیا ہے جسکے لئے معافی کا خواہان ہون

رشید، کبھی متاملانہ قدمون کے ساتھ اور کبھی غصہ و برہمی کی تیز رفتار سے، برآمدگی کوئی سو مرتبہ پیمایش کر چکا ہوگا، لیکن اس کی سمجھ مین نہ آیا کہ کیا فیصلہ کرے اور فیصلہ نہ کرے تو کب تک اپنی بدمزہ و غیر مطمئن زندگی کی تلخیون کو برداشت کئے جائے ——

اس نے اپنی مٹھی کھول کر ایک پرچہ کاغذ کا نکالا اور دیکھنے لگا، دیکھا اور پھر تازہ برہمی کے ساتھ ٹہلنے لگا —— — —— ——

وہ اس وقت اپنی گزشتہ زندگی پر تنقید کر رہا تھا، حال کی امیدون کے تجزیہ مین مصروف تھا اور اپنے مستقبل پر بھی ایک سرور آمیز نگاہ ڈالتا جاتا تھا۔ جسکی بیک گرونڈ (Back Grounds) ہکو لر نقش و نگار نظر آ رہی تھی

تھوڑی دیر بعد اُسنے پھر اُسی تحریر کو دیکھا اور اب اُس کے خیال نے الفاظ کی اور جذبات نے آواز کی صورت اختیار کر لی:—

”مین، کہ اس وقت علمی دنیا کی تمنائین میرے ساتھ وابستہ ہین۔ مین، کہ میرے قلم سے ہر ہر لفظ معیار ادب بنکر نکلتا ہے، اور ہان، وہی مین، کہ جس کے افکار دماغ اور زائیدہ ہاے خیال کا ایک ایک نقش لطیف مستقل آذر کدہ سمجھا جاتا ہے (وہ اپنی اس ادبیت سے متاثر ہوکر خود ہی تن گیا) کسقدر دردناک فیصلہ فطرت کا ہے کہ وہی مین، اپنی ازدواجی زندگی کے اعتبار سے اس شعبۂ حیات کے لحاظ سے جو آج مہذب دنیا مین تمام ذہنی و دماغی ترقیون کا سرچشمہ خیال کیا جاتا ہے، اسقدر بدنصیب واقع ہوا! یہ تحریر، رشید کی بیوی کی! سواد تحریر ملاحظہ ہو، گویا بے اختیاری مین کچھ لکیرین کاغذ پر بن گئی ہین، حرفون کا جوڑ دیکھئے کسقدر مسلسل ہے، جیسے کوئی ہکلا رہا ہو۔ املا تو خیر کیا درست ہوگا۔ جب کہ اُن کے باپ کو بھی اس کا سلیقہ نہین اور نقرہ کو نارہ، منفج کو منجّس لکھنا اور بولنا انکا روزمرہ ہے مجھے کسقدر شرم آتی ہے جب کوئی دریافت کرتا ہے کہ آپکی شادی کہان ہوئی ہے، نہ کوئی دنیاوی جاہ و ثروت، نہ کوئی علمی قابلیت و شہرت، نہ کوئی ذاتی وجاہت و اہمیت۔ معمولی طبقہ کے لوگ اور معمولی انسانون کے درمیان نشو و نما پائے ہوئے جانور کیا سمجھ سکتے ہین کہ مین کیا چیز ہون اور دنیا مجھے کس نگاہ سے دیکھتی ہے۔ سالِ گزشتہ جب مین اُن حضرت (خُسر) کو اسٹیشن پہونچانے گیا تو مین نے اسی خیال سے کہ خدا جانے کیا حماقت ان سے سرزد ہو جائے۔ افضال (رشید کا دوست) کو منع کیا تھا کہ اس کے اسٹیشن آنے کی ضرورت نہین لیکن

وہ نہین مانا۔ پھر کیا وہ وقت مین بھول سکتا ہون جب حضرت نے میرے اور افضال کے سامنے ہی ناول بیچنے والے کو بلایا اور اُس سے چار چار آنے مین "شہنشاہ عیاران" "میٹھی چھری" اور "بانکی ساقن" خرید کر کے کنکھیون سے ہملوگون کی طرف بھی دیکھا، گویا اپنے نزدیک بڑا زبردست سکہ اپنی قابلیت کا ہم پر جمارہے تھے۔ اور ادھر میرا شرم کے مارے یہ حال تھا کہ نگاہ اوپر نہ ہوتی تھی۔

والد مرحوم اپنی فراست و دانائی کے لحاظ سے خواہ کتنا ہی فائق مرتبہ کیون نہ رکھتے ہون، لیکن یہ یقینی ہے کہ وہ نبض شناسِ فطرت نہ تھے اور انھون نے میری شادی کے مسئلہ مین اسقدر استبداد سے کام لیا کہ دنیا کا کوئی حساس دماغ اسکو برداشت نہین کرسکتا۔ ہرچند جسوقت انھون نے میری شادی کی مین طالبعلم تھا اور اُن کے ہاتھ مین صرف ایک بندۂ بیچارہ کی حیثیت رکھتا تھا، لیکن وہ یہ تو سمجھ سکتے تھے کہ میری دماغی افتاد کیا ہے اور مین کیونکر ایک جاہل عورت کے ساتھ زندگی بسر کرسکتا ہون۔

ذرا طرزِ خطاب ملاحظہ ہو:-

"میرے سرتاج"

استغفر اللہ وہی دقیانوسیت، وہی ابتذال پیدا کرنیوالی بیہودگی، ہزار مرتبہ سمجھایا کہ مجھے کسی ایسے مکروہ لفظ سے مخاطب نہ کیا کرو، بلکہ بغیر کسی تمہید کے مطلب کی بات شروع کردیا کرو، لیکن وہ تو دماغ کی راہین قدرت کی طرف سے پیچیدہ بنکر آئی ہین، سمجھ مین کیونکر آسکتا ہے۔

"بیادۂ ہمہ وجوہت (وجوہ) خیریت ہے اور آپ کی خیریت خداوند (خداوند) کریم سے نیک خاہان (خواہان)"

اللہ تجھ خیریت چاہنے والی کو دنیا سے اٹھالے، یا پھر مجھی کو کہ دوبارہ یہ فقرے نظر سے نہ گزرسکین، اسی انداز تحریر پر میری خیریت چاہی جاتی ہے، زہر دیکر مزاج پرسی کی جاتی ہے۔ بار ہا کہا کہ تو خط نہ بھیجا کر لیکن اظہار محبت کی تکمیل بیچارا بغیر میری جان لئے کیونکر ہوسکتی ہے۔

"عرسے (عرصہ) سے آپ نے اپنی خیریت....."

پھر وہی خیریت، صد شکر یہ تانا معقول، جاہل، بدتمیز۔

"سے اتلا (اطلاع) نہین دی، دلکو بہت فکر ہے"

بجا ہے، درست ہے، یہ بھداد ماغ اور فکر، کمبخت اگر تجھ مین حس ہوتی تو کب کی فکر کے مارے مر چکی ہوتی، لیکن ایسے بے غیرتون اور بے شرمون کو فکر، تردد اور تاثر سے کیا واسطہ۔ جانور ہین، جانور! کمارہے ہین، جی رہے ہین۔

"مین جانتی ہون کہ آپ کو مجھ سے کبھی محبت نہین ہوئی اور نہ ہوسکتی ہے کیونکہ مین جاہل ہون اور کسی طرح آپ کی بیوی بننے کے قابل نہین ہون، لیکن کچھ ہو میری محبت تو کم نہین ہوسکتی کیونکہ وہ تو میرا دین ایمان ہے، خدا کے لئے کبھی کبھی تو اپنا حال لکھ دیا کیجئے، میری خاطر نہین، سعیدہ کی خاطر سے کہ بآز (بعض) وقاز (دفعہ) وہ آپ کو یاد کرکے رو دیتی ہے"

خدا جانے یہ جملہ کیونکر ایسا مربوط ہوگیا، مگر چلتے چلاتے بآز اور وقاز کے دو چرکے، بالنو، لگا ہی گئین ہان، یہ سعیدہ ہی کا خیال ہے جو اس وقت تک مجھے روکے ہوئے ہے، ورنہ خدا جانے مین کب کا آزاد ہوچکا ہوتا، غضب تو یہی ہے کہ ایک نااہل اور جاہل مان کی تربیت اس کے مستقبل کو بھی تباہ کر رہی ہے اور میرے لئے اس مین بھی عار ہے کہ مین اس کو اپنی بیٹی کہون ——————"

رشید کا غصہ، دفعتہ پھر بڑھ جاتا ہے اور اس تحریر کے پرزے پرزے کر کے

منتشر کر دیتا ہے۔ تھوڑی دیر تک پھر ٹہلتا ہے، لیکن اس مرتبہ اُس کے
چہرے سے خاص قسم کی مسرت ٹپکتی ہے، رفتار میں بھی بجائے اضطراب
کے سکون ہے، اور چہرہ پر غصہ کے بھیانک نقوش کی جگہ لطف و نشاط
کے خطوط نمایاں ہیں۔ وہ جیب سے دوسرا خط نکالتا ہے اور آرام
کرسی پر جھککر پہلے لفافہ کو دیر تک دیکھتا ہے:-

"انگریزی" کا خط اور ایسا خوبصورت، اس درجہ
لبریز صنعت! لفافہ کا رنگ تو دیکھئے، حُسنِ ذوق کی آخری
حد ہے۔

پھر لفافہ کے اندر سے اُسی کے ہمرنگ ایک کاغذ نکالتا ہے اور پڑھنے
لگتا ہے:-

"رشید"

اس کو کہتے ہیں ذوقِ لطافت، ادبی نزاکت، حسنِ معنیٰ کہ
صرف نقطے لگا کر کس طرح یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے
کہ ہر چند تم ہو تو "میرے" ہی لیکن میں تم کو ایسا لکھ نہیں سکتی
یہی ہے وہ شاعرانہ لہجہ اور یہی ہے وہ قیامت نما ادا جس کو

پرسش ہے اور پائے سخن درمیاں نہیں

سے تعبیر کرتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ بلا کا ذہن پایا ہے۔
میں یہ کب تک لکھے جاؤں کہ زندہ ہوں بغیرتی
اور اسپر یہ اصرار! خدا کے لئے اس احساس کو
میرے اندر قوی نہ ہونے دیجئے، کیونکہ زندگی نام
ہے صرف بے حسی کا"

کیا طرزِ ادا ہے، کسقدر دلکش اسلوبِ بیان ہے، شوق
میں جان دیدینے کا مفہوم نہایت پامال بات ہے لیکن بیان اسکا
کہیں ذکر نہیں کیا گیا، حالانکہ مدعا وہی ہے۔
"آپ سے بار رہا عرض کیا کہ مجھے میرے حال پر

چھوڑ دیجئے، لیکن آپ نہیں مانتے،
کسی داغدار ہستی کی دلبری اگر نمک پاشی
نہیں، تو اُس کی مترادف ضرور ہے،"
سبحان اللہ، نمک پاشی سے اعراض کرکے خندہ زنی کہنا
جو شاعری کی زبان میں عین نمک پاشی ہے، کسقدر بلیغ
انشا ہے۔ مترادف! ظالم کا مبلغِ علم تو دیکھئے،
عام لوگوں کی طرح مرادف نہیں لکھا، بلکہ مترادف
لکھا جسکو خواص ہی لکھ سکتے ہیں۔
"آپ تفصیل دریافت فرماتے ہیں؟
اچھا تو سنئے، شبِ گزشتہ جو میری اور
سوگوار راتوں سے کم تاریک نہ تھی
اس تفصیل کے اجمال کو یوں ظاہر کر سکی
ہوں:-

کیا ہو گیا نسیم کو پھر یہ خبر نہیں
اک چیخ تو سنی تھی دمِ انتہائے شب

کیا اس سے زیادہ تفصیل آپ چاہتے ہیں؟
اگر یہی خواہش ہے تو اُس وقت کا انتظار
کیجئے (جو غالباً دور نہیں ہے) جب میرے
لبوں پر ہمیشہ کے لئے مہر سکوت ثبت
ہو چکی ہو گی، کہ اس کے بیان کے لئے
ایسے ہی سکونِ مطلق کی ضرورت ہے۔
اسی زمین میں ایک خیال اور نظم ہو گیا تھا،
جس کا مفہوم اب میرے ذہن میں بھی نہیں ہے
دامانِ صبح پر نظر آتا تو ہے مجھے
ہاں، ایک داغِ بے اثریِ دعائے شب"

پہلا شعر کس قیامت کا ہے اور کس درجہ میر کا رنگ لئے ہوئے ہے، دوسرا شعر بالکل مومن کا معلوم ہوتا ہے - آفتاب کو دامنِ صبح کا ایک داغ کہکر دعاے شب کی بے اثری کے اثر کو ثابت کرنا کسقدر بلیغ اندازِ بیان ہے - مدعا صرف یہ ظاہر کرنا ہے کہ اگر شبِ ہجر کی صبح ہوئی بھی تو کیا، جب کہ ایک مہجور کا دن بھی دعذار ہوتا ہے، لیکن اس کو بیان کیا اس انداز سے کہ رات کی دعائین خواہ کتنی ہی بے اثر رہی ہون - لیکن یہ ضرور ہے کہ وہ آفتاب کی صورت مین دامانِ صبح پر ایک دھبہ چھوڑ گئی ہین پھر اس کے ساتھ ضمناً التہابِ عشق کا اظہار جس حسن کے ساتھ ہوگیا، وہ ایک جداگانہ لطف ہے -

"خیر یہ باتین نہ کہنے کی ہین، نہ سننے کی، وقت آجائے تو صرف دیکھنے کی ہین - چھوڑئے ان قصون کو - اب یہ بتائے کہ آپ کا ڈرامہ "ظلمت و نور" کب تک مکمل ہو کر شائع ہو جائے گا - آپ نے بڑا ظلم کیا کہ اس کے ناقص اجزاء بھیج کر مجھے بیتاب بنا دیا، ہرچند یہ حقیقت ہے کہ آپ کے خیالات سے پورا لطف اٹھانے کی اہلیت مجھ مین نہین ہے لیکن اپنی قابلیت کے لحاظ سے جو کچھ مین آپ کی تحریرون سے سمجھ لیتی ہون وہ بھی سر دھننے کے لئے کافی ہے مین نہین سمجھ سکتی کہ ایک انسان کیونکر الفاظ پر ایسی زبردست قدرت حاصل کر سکتا ہے اور اس درجہ بلند خیالات کی بارش مسلسل و متواتر کس طرح ہو سکتی ہے -

آپنے شیطان کا کیرکٹر پیش کر کے فی الحقیقت اُس تصورِ انسانی کو بیدار کرنا چاہا ہے، جس کے وجود کو علم بھی ابھی تک لوگون کو نہین ہے - حیرت کرتی ہون کہ کتنے آدمی اس کے سمجھنے والے آپ کو مل سکین گے - مگر آرٹ ان باتون سے بے نیاز ہے، صنعت کسی اعتراف کی محتاج نہین - گلاب کا پھول جنگل کی جھاڑیون مین بھی وہی صنعتِ رنگ و بو ہے، خواہ نگاہِ انسانی اُس تک پہونچے یا نہ پہونچے، معاف کیجئے، مین نے بہت سمع خراشی کی اب اجازت دیجئے کہ اس تحریر کو ختم کر دون -

نسیم

نسیم کا جو خط آتا ہے وہ تازہ اور زیادہ گہرا اثر دل پر چھوڑ جاتا ہے - حیرت ہے کہ کس فضا مین اس کی تربیت ہوئی ہے اور اسقدر بلند خیالات اس کے دماغ مین پیدا ہونے کا کیا سبب ہے، پھر سنجیدگی کا یہ عالم ہے کہ باوجود اتنے عرصہ سے خط و کتابت ہونے اور باوصف اس حقیقت کے کہ وہ مجھ سے محبت کرتی ہے، آج تک ایک لفظ بھی بے تکلفی یا بے اختیاری کا اس کے قلم سے نہین نکلا -

کتنی بار دبی زبان سے اُسنے یہ بھی خواہش کی مین کلکتہ جاکر اُس سے ملون، لیکن اس کمبخت کاروبار سے فرصت ہی نہین ہوتی اور حقیقت تو یہ ہے کہ مین خود بھی

# فریبِ خیال

(افسانہ)

(از حضرت نیاز فتحپوری اڈیٹر نگار بھوپال)

(خاص مرقع کے لئے)

یہ فسانہ جناب نیاز نے فروری مین خاص مرقع کیلئے لکھنا شروع کیا تھا جسکا ایک حصہ فروری کے مرقع مین شائع بھی ہو چکا ہے فروری کے نگار مین بھی جناب نیاز نے بھی افسانہ کچھ ترمیم کیساتھ مرقع سے نقل فرمایا تھا۔ اب وہ فسانہ باوجود پریشانیون کے میرے اصرار سے کسی نہ کسی طرح جناب نیاز نے ختم کیا ہے جسکے لیے مین اُنکا بیحد ممنون ہون۔ اپریل کے نگار مین اسی فسانہ کا کچھ حصہ شائع ہو رہا ہے میرا ارادہ تھا کہ جو حصہ فسانہ کا فروری مین شائع ہو چکا ہو اسکے بعد سے بقیہ حصہ شائع کرون لیکن ایک تو یہ کہ مارچ مین فسانہ شائع نہ ہو سکا سلسلہ ٹوٹ گیا دوسرے فروری مین جو فسانہ مرقع مین شائع ہوا اسمین کچھ ترمیم اضافہ کرکے نگار مین جناب نیاز نے شائع کیا ہے اسلئے مناسب معلوم ہوا کہ پورا افسانہ شروع سے اس نمبر مین شائع کر دیا جائے تاکہ ناظرین کو پورا لطف حاصل ہو فسانہ کا قدم بہت خفی ہو لیکن مجبوری سے ایسا کیا ہے جسکے لئے معافی کا خواستگار ہون

رشید، کبھی متاملانہ قدمون کے ساتھ اور کبھی غصہ و برہمی کی تیز رفتاری سے برآمدہ کی کوئی سو مرتبہ پیمایش کر چکا ہوگا، لیکن اس کی سمجھ مین نہ آیا کہ کیا فیصلہ کرے اور فیصلہ نہ کرے تو کب تک اپنی بدمزہ و غیر مطمئن زندگی کی تلخیون کو برداشت کئے جائے ——

اس نے اپنی مٹھی کھول کر ایک پرچہ کاغذ کا نکالا اور دیکھنے لگا، دیکھا اور پھر تازہ برہمی کے ساتھ ٹہلنے لگا —— ——

وہ اس وقت اپنی گزشتہ زندگی پر تنقید کر رہا تھا، حال کی امیدون کے تجزیہ مین مصروف تھا اور اپنے مستقبل پر بھی ایک سرسری نگاہ ڈالتا جاتا تھا۔ جسکی بیک گرونڈ (Back Ground) ہکو کہ نقش و نگار نظر آ رہی تھی

تھوڑی دیر بعد اُسنے پھر اُسی تحریر کو دیکھا اور اب اُس کے خیال نے الفاظ کی اور جذبات نے آواز کی صورت اختیار کر لی ہے۔

"مین، کہ اس وقت علمی دنیا کی تمنائین میرے ساتھ وابستہ ہین۔ مین، کہ میرے قلم سے ہر ہر لفظ معیار ادب بنکر نکلتا ہے، اور ہان، وہی مین، کہ جس کے افکار دماغ اور زائیدہ اُسے خیال کا ایک ایک نقش لطیف مستقل آذرکدہ سمجھا جاتا ہے" (وہ اپنی اس ادبیت سے متاثر ہو کر خود ہی تن گیا) کسقدر دردناک فیصلہ فطرت کا ہے کہ وہی مین، اپنی ازدواجی زندگی کے اعتبار سے اس شعبۂ حیات کے لحاظ سے جو آج مہذب دنیا مین تمام ذہنی و دماغی ترقیون کا سرچشمہ خیال کیا جاتا ہے، اسقدر بدنصیب واقع ہوا!

یہ تحریر، رشید کی بیوی کی! سواد تحریر ملاحظہ ہو گویا بے اختیاری مین کچھ لکیرین کاغذ پر بن گئی ہین، حرفون کا جوڑ دیکھئے کسقدر مسلسل ہے، جیسے کوئی ہکلا رہا ہو۔ املا تو خیر کیا درست ہوگا۔ جب کہ اُن کے باپ کو بھی اس کا سلیقہ نہین اور نعرہ کو نارہ، منجّم کو منجّس لکھنا اور بولنا انکا روزمرہ ہو مجھے کسقدر شرم آتی ہے جب کوئی دریافت کرتا ہے کہ آپکی شادی کہان ہوئی ہے، نہ کوئی دنیاوی جاہ و ثروت، نہ کوئی علمی قابلیت و شہرت، نہ کوئی ذاتی وجاہت و اہمیت۔ معمولی طبقہ کے لوگ اور معمولی انسانون کے درمیان نشو و نما پائے ہوئے جانور کیا سمجھ سکتے ہین کہ مین کیا چیز ہون اور دنیا مجھے کس نگاہ سے دیکھتی ہے۔ سال گزشتہ جب مین اُن حضرت (خسر) کو اسٹیشن پہونچانے گیا تو مین نے اسی خیال سے کہ خدا جانے کیا حماقت ان سے سرزد ہو جائے۔ افضال (رشید کا دوست) کو منع کیا تھا کہ اس کے اسٹیشن آنے کی ضرورت نہین، لیکن

وہ نہین مانا۔ پھر کیا وہ وقت مین بھول سکتا ہون جب حضرت نے میرے اور افضال کے سامنے ہی ناول بیچنے والے کو بلایا اور اُس سے چار چار آنے مین "شہنشاہ عیاران" "میٹھی چھری" اور "بانکی ساقن" خرید کر کے کنکھیون سے ہم لوگون کی طرف بھی دیکھا، گویا اپنے نزدیک بڑا زبردست سکہ اپنی قابلیت کا ہم پر جما رہے تھے۔ اور ادھر میرا شرم کے مارے یہ حال تھا کہ نگاہ اوپر نہ ہوتی تھی۔

والد مرحوم اپنی فراست و دانائی کے لحاظ سے خواہ کتنا ہی فائق مرتبہ کیون نہ رکھتے ہون، لیکن یہ یقینی ہے کہ وہ نبض شناسِ فطرت نہ تھے اور انھون نے میری شادی کے مسئلہ مین اسقدر استبداد سے کام لیا کہ دنیا کا کوئی حساس دماغ اسکو برداشت نہین کرسکتا۔ ہر چند جسوقت انھون نے میری شادی کی مین طالبعلم تھا اور اُن کے ہاتھ مین صرف ایک بندۂ بیچارہ کی حیثیت رکھتا تھا، لیکن وہ یہ تو سمجھ سکتے تھے کہ میری دماغی افتاد کیا ہے اور مین کیونکر ایک جاہل عورت کے ساتھ زندگی بسر کرسکتا ہون۔

ذرا طریقِ خطاب ملاحظہ ہو:۔

"میرے سر تاج"

استغفر اللہ، وہی دقیانوسیت، وہی امتلا پیدا کرنیوالی فرسودگی، ہزار مرتبہ سمجھایا کہ مجھے کسی ایسے مکروہ لفظ سے مخاطب نہ کیا کرو، بلکہ بغیر کسی تمہید کے مطلب کی بات شروع کردیا کرو، لیکن وہ تو دماغ کی راہین قدرت کی طرف سے پیچیدہ بنلوی گئی ہین، سمجھ مین کیونکر آسکتا ہے۔

"یہان ہمہ وجح (وجوہ) خیریت۔
ہے اور آپ کی خیریت خودآوند۔
(خداوند) کریم سے نیک خاہان (خواہان)"

اللہ تجھ خیریت چاہنے والی کو دنیا سے اٹھائے، یا پھر مجھی کو کہ دوبارہ یہ فقرے نظر سے نہ گزر سکین، اسی انداز تحریر پہ میری خیریت چاہی جاتی ہے، ز ہر دیگر مزاج پرسی کی جاتی ہے۔ بارہا کہا کہ تو خط نہ بھیجا کر لیکن اظہار محبت کی تکمیل بھلا بغیر میری جان لئے کیونکر ہوسکتی ہے۔

"عرسے (عرصہ) سے آپ نے اپنی خیریت......"

پھر وہی خیریت، ضد ٹھہری نا۔ نامعقول، جاہل، بدتمیز۔

"سے اتلا (اطلاع) نہین دی، دلکو بہت فکر ہے"

بجا ہے، درست ہے، یہ بھدا دماغ اور فکر، کمبخت اگر تجھ مین حس ہوتی تو کب کی فکر کے مارے مرچکی ہوتی، لیکن ایسے بے غیرتون اور بے شرمون کو فکر، تردد اور تاثر سے کیا واسطہ۔ جانور ہین، جانور! کہا رہے ہین، جی رہے ہین۔

"مین جانتی ہون کہ آپ کو مجھ سے کبھی محبت نہین ہوئی اور نہ ہوسکتی ہے کیونکہ مین جاہل ہون اور کسی طرح آپ کی بیوی بننے کے قابل نہین ہون، لیکن کچھ ہو میری محبت تو کم نہین ہوسکتی کیونکہ وہ تو میرا دین ایمان ہے، خدا کے لئے کبھی کبھی تو اپنا حال لکھ دیا کیجئے، میری خاطر نہین، سعیدہ کی خاطر سے کہ بآز (بعض) وقا (دفعہ) وہ آپ کو یاد کرکے رو دیتی ہے"

خدا جانے یہ جملہ کیونکر ایسا مربوط ہوگیا، مگر چلتے چلاتے بآز اور دقا کے دو چرکے، بالو، لگا ہی گئین ہان، یہ سعیدہ ہی کا خیال ہے جو اس وقت تک مجھے روکے ہوئے ہے، ورنہ خدا جانے مین کب کا آزاد ہوچکا ہوتا، غضب تو یہی ہے کہ ایک نااہل اور جاہل ماں کی تربیت اس کے مستقبل کو بھی تباہ کر رہی ہے اور میرے لئے اس مین بھی عار ہے کہ مین اس کو اپنی بیٹی کہون ——————"

رشید کا غصہ، دفعتہ پھر بڑھ جاتا ہے اور اس تحریر کے پرزے پرزے کرکے

مانی قلم خجستہ آثار　　نیکو سشیم حمیدہ اطوار
استاد ہنروران عالم　　در فن ہنر وری مسلم
بہزاد یگانۂ زمانہ　　مانی بزبان افسانہ

شاہنامہ بھی اس بات کا حامی ہے اور سکندر نامہ سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے۔

**قتل مانی** مانی یہ کتاب لیکر ایران پہنچا۔ بہرام ابن شاپور کی حکومت کا زمانہ تھا۔ بہرام نے موبدون کو مانی سے بحث کروادیا۔ موبد کب اسکے مذہب کو اچھی نظر سے دیکھ سکتے تھے۔ موبدون نے کہا کہ جو شخص احکام یزدانی کے خلاف عمل کرے اسکی یہ سزا ہے کہ سیسہ پگھلا کر اسکی حلق مین ڈالدیا جائے" مانی نے جواب دیا کہ "ایسی سزائین دینا اہرمن کا کام ہے نہ خدائے عادل کا" اس کے بعد زردشتی پیشواؤن نے اسکے قتل کا فتویٰ دیدیا۔ کیونکہ مانی نے توبہ سے انکار کردیا تھا اسلئے بہرام نے اسکو قتل کروادیا۔ یہ واقعہ سنہ ۲۷۶ سنہ ۲۷۷ء[1] مین ہوا جبکہ مانی کی عمر ۶۰ سال کی تھی۔ لیکن البیرونی لکھتا ہے کہ پہلے شاپور نے اپنے بھائی پرویز کے کہنے سے اسکا مذہب قبول کرلیا تھا اور اسکا مداح بھی تھا لیکن اسکے بعد جب موبدان موبد کے سوالات سے وہ عاجز رہا تو اس نے مانی کو اس شرط پر شہر بدر کرنے پر اکتفا کی کہ وہ آیندہ ایران مین قدم نہ رکھے لیکن جب بہرام کے زمانہ مین یہ پھر ایران مین آیا تو بہرام نے اسکو خلاف ورزی کے جرم مین قتل کرادیا۔

**روایت پروفیسر اشپیکل** جرمن مستشرق پروفیسر اشپیکل ایک روایت نقل کرتا ہے کہ ایک شخص سیتالیوس نامی عرب کی پیغمبر خیز زمین سے پیدا ہوا جو یونان قدیم کے ادبیات مین ماہر اور عقائد مشرکین سے پورا پورا واقف تھا۔ علاوہ برین تجارت کے سلسلہ مین ہند و مصر کا سفر کرکے اس نے بہت سی دولت جمع کرلی تھی۔ وہ ایک دفعہ شہر ہیپ سلا مین گیا اور ایک حسین عورت کو اپنی زوجیت مین لیکر وہین رہنے لگا یہان اس نے مشرکین اور مختلف مذاہب کی تعلیم کا بغور مطالعہ کرکے ایک کتاب چار جلدون مین تصنیف کی اسی زمانہ مین جبکہ اس نے فلسطین کے پیغمبرون کے پند و نصائح کا شہرہ بلند پایا تو یہ بیت المقدس کی طرف روانہ ہوگیا اور وہان جاکر علمائے موسوی سے بحث و مباحثہ کیا۔ اس مناظرہ مین سیتالیوس نے بہت کوشش کی کہ وہ اپنی تعلیمات کو ان سے تسلیم کرائے لیکن کسی نے بھی اسپر کان نہ دھرے۔ اس شکست کے بعد اسکا دماغ اس طرف گیا کہ یہ تعلیم لوگون کے دلون مین تازہ حسن نہین پیدا کرسکتی اسلئے وہ فسونگری اور معجزہ نمائی کی طرف مائل ہوا جسکو اس نے مصر و ہند کے زمانہ سیاحت مین وہان کے لوگون سے حاصل کیا تھا۔ اسکے جادو نے اسپر الٹا اثر کیا۔ ایک روز وہ اپنی نبوت کے ثبوت مین معجزہ پیش کرنے کے لئے کوٹھے پر چڑھا۔ نیچے گرکر اور موت سے ہمکنار ہوکر اپنے معجزہ کا ثبوت پیش کردیا لیکن اسکی یہ ساری محنت بیکار نہین گئی۔ تیرہ بندیوس نامی اسکا ایک شاگرد تھا جسکو سیتیانوس نے پرورش بھی کیا تھا۔ اس شاگرد نے پہلے اپنے استاد کا ایک شاندار مقبرہ بنوایا اور اسکے بعد استاد کی کتابین لیکر ایران کا راستہ لیا جہان اس نے اپنے آپ کو "بودا" کے نام سے شہرت دیکر استاد کے تعلیمات کی تبلیغ شروع کردی۔ مذہب مہر کے سامنے اسکا چراغ نہ جل سکا اور وہ اپنی تعلیمات کی حقیقت ثابت نکرسکا۔ اس بے اثری نے اسکو بھی اپنے استاد کی سنت پر عمل کرنے کی ترغیب دی اور سحر و طلسم کی بھول بھلیون مین پھنس کر تھوڑے ہی عرصہ مین معجزہ ہی کے دکھانے کی حالت مین گر کر مرگیا اور اپنی استاد پرستی کا پورا ثبوت دیدیا۔

گر کر جان دینے والا بودا جس بڑھیا کے یہان رہتا تھا وہ ان کتابون کی مالک ہوئی۔ اس بڑھیا کا پروردہ جسکا نام علی الاختلاف کوربیکوس اور مانس بتایا جاتا ہے۔ یہی مانی ہے جو اس بڑھیا کے مرنے کے بعد ان کتابون پر قابض ہوگیا۔ مانی نے ان کتابون کا مطالعہ کرکے

---

[1] صد پارۂ دل از مولانا اختر لکھنوی

---

اپنی تعلیم کی بنیاد ڈالی۔

مانی اپنے دائرۂ نفوذ کو وسیع کرنے کی فکر ہی مین تھا کہ انہین دنون شاہ ایران کا بیٹا کسی مہلک مرض مین گرفتار ہوگیا۔ مانی اپنی دھن کا پکا تھا یہ خیال کرکے کہ وہ اپنی کتابون کی مدد سے شہزادہ مین تندرستی کی روح پھونک دیگا جس سے شاہ کی ارادت و عقیدت بڑھ جائیگی اور سعادت کھینچ آئیگی۔ اس خیال نے عملی جامہ پہنا اور یہ ایران پہنچا اور پہنچتے ہی علاج بھی شروع کردیا قسمت کا پانسہ الٹا پڑتا ہے اور شہزادہ اسی کے دادن پر اپنی زندگی کی دولت ہار جاتا ہے جسکا خمیازہ قید خانہ کی چہار دیواری مین اسے بھگتنا پڑتا ہے اس شاہزادہ کو مارنے سے پہلے مانی اپنے بائیس شاگردون مین سے توماس۔ ہاداس اور آداکو انتخاب کرکے بیت المقدس بھیج چکا تھا تاکہ وہ بیرد مسیح ہوکر بعض ضروری کتابون کو اسکے لئے مہیا کرین تینون تلامذہ نے بیت المقدس پہنچکر کتابین جمع کین اور اُسوقت ایران پہنچے ہین جب مانی جیل کی سختیون کا لطف اُٹھا رہا تھا بدقت تمام یہ کتابین اُس تک پہنچ سکین۔ مانی نے اس حالت پابندی مین ہی کتابون کا مطالعہ کیا اور بہت سی مفید اور اہم باتون کا اپنے "خانہ ساز" مذہب مین اضافہ کیا۔ اسکے بعد مانی جیلخانہ کی مضبوط دیوارون سے نکل کر فرار ہوگیا اور عربستان مین دریاے اسٹرنیگ کے پاس مقیم ہوا۔ اُس نے یہان مارسلوس نامی ایک مسیحی دیندار کی شہرت سنی تو اپنے شاگرد تیربون کو ایک خط دیکر اسکے پاس بھیجا اور مذہبی مباحثہ کے لئے دعوت دی۔ مارسلوس نے بھی اسکی دعوت پر لبیک کہا اور اسکی ساری تعلیمات کو تیربون سے یاد کرلیا جو پھر اپنے استاد کے پاس واپس نہین گیا یہی وجہ تھی کہ مارسلوس مانی پر غالب آگیا اور مانی کو اسکے مریدون سے پیچھا چھڑانا دوبھر ہوگیا۔

ان باتون سے اسکی متانت پر کوئی اثر نہین پڑا۔ اسکے بعد بھی وہ شہر دمودوری گیا اور وہان کے علما سے اس نے بحث و مباحثہ کا بازار گرم کیا لیکن مغلوبیت جو اسکی تقدیر تھی اس نے وہان بھی پیچھا نہ چھوڑا وہان سے یہ نہایت ذلت و خواری کے ساتھ عربستان واپس گیا اور کچھ دنون بعد شاہ ایران کے حکم سے اسکو شہر بھر مین تشہیر کراکے اسکی زندہ کھال اتار لی گئی اور اس مین بھس بھروا کر ایک نمایان جگہ پر لٹکا دیا گیا تاکہ دنیا کے خود ساختہ پیغمبر اسکی زندگی سے سبق لیکر عبرت حاصل کرین۔

**تعلیمات** | مانی کے حالات زندگی کے سلسلہ مین اسکی تعلیمات پر بھی نظر ڈالنے کی ضرورت ہے۔ اسکی تعلیم کے دو رخ تھے۔ ایک خاص جسکو اُس نے علما و فضلا کی مخصوص جماعت مین پھیلایا تھا۔ دوسرا عام۔ یہ تعلیم[۱] نہایت آسان اور سہل تھی لیکن زیادہ تر وہم و خیال پر مبنی اور ایسی روایتون اور قصون سے مملو تھی جیسی ہندؤن کی کتابین (مہابھارت رامائن اور بہت سے شاشتر) کیونکہ مانی ہر طبقہ کے لوگون کے ادراک و فہم کے موافق قانون وضع کرتا تھا اسلئے اسکی تعلیم فلسفہ اور منطق کے معیار پر پوری نہین اتر سکتی۔

بعض روایتون سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکا مرتبہ دنیاے شعر مین بھی بلند تھا اور وہ اس فن مین بھی ایک بلند مرتبہ رکھتا تھا اور اپنے مذہبی مسائل کو اکثر شعر کی جاذبیت کے ساتھ لوگون کے دلون مین بٹھانے کی سعی کرتا تھا۔ ابن ندیم نے کتاب فہرست العلوم مین لکھا ہے کہ مانی کی تعلیمات بہت سے قصون اور مختلف مذاہب کی تعلیمات سے مرکب ہے۔ شہرستانی نے بھی قریب قریب ایسا ہی لکھا ہے۔

مانی کی تعلیمات مین توحید کا جلوہ کم نظر آتا ہے۔ اسکا عقیدہ تھا کہ مخلوق نور و ظلمت سے وجود مین آئی ہے۔ آسمان، زمین، چاند، سورج اور ستارون کی پیدائش کے بارہ مین بھی مانی نے طبیعت کو جولان کیا ہے لیکن مادی تشبیہات اور سطحی نظر سے تجاوز نہین کیا گیا۔ اگرچہ غور کرنے سے بعض جگہ فلسفیانہ جھلک بھی پائی جاتی ہے لیکن زیادہ تر ایسے خیالات ہین

---

[۱] اس تعلیم کو اس نے اپنی کتاب "پیرفن گندہ" مین قلمبند کیا ہے جو حال مین تورخان کے کھنڈرات سے برآمد ہوئی ہے ۱۲ ۔ مانی کی تصنیف "کتاب بیہا" مین اسکا ذکر ہے ۱۲

---

جن سے جہلا کی شاید تسکین ہو سکے۔

بیرونی[1] اپنے خط مین لکھتا ہے۔

"مین نے ابوبکر بن زکریا الرازی کی اس کتاب کو جو علم الٰہی کے متعلق ہے مطالعہ کیا۔ اس مین اس نے مانی کی کتابون کی طرف رہنمائی کی ہے۔ بالخصوص اُس کتاب کی طرف جسکا نام سفر الاسفار ہے۔ مجھے اس کتاب کے نام سے ایسی فریفتگی ہوئی جیسے اور لوگون کو کیمیا کے متعلق سونے چاندی کی فریفتگی ہوتی ہے۔ میری نوعمری بلکہ حقیقت کی پردہ پوشی نے دل مین اس کتاب کی طلب کرنے کی کمال خواہش پیدا کی کہ کسی شہر یا ملک مین جہان اپنا شناسا ہو اُسے تلاش کیا جائے۔ مین چالیس برس سے کچھ زیادہ اسی تپش کی تپایئون مین رہا یہان تک کہ چند ہمدان سے ایک شخص آیا جس نے فضل ابن سہلان کے ذریعہ سے کچھ کتابین پائی تھین اور اُسے معلوم ہوا تھا کہ مجھے ان کا بہت اشتیاق تھا۔ شخص مذکور نے ان کتابون کو مجھ سے ملاقات حاصل کرنے کا وسیلہ بنایا۔ اسکے پاس ایک مجموعہ تھا جس مین مانی کی حسب ذیل کتابین تھین فرقماطیہ، سفر الجواہرہ، کنز الاحیا، ضح الیقین، تاسیس، انجیل اور شابورقان اور مانی کے چند دوسرے رسالے تھے اور میری مطلوبہ کتاب سفر الاسفار بھی ان مین شامل تھی مجھے اسقدر خوشی ہوئی جیسے پیاسے کو شربت کے دیکھنے سے ہوتی ہے لیکن اخیر مین ایسا ملال ہوا جیسے ناگوار چیز کھانے سے ناگوار ڈکار آتی ہے۔ مین نے خدا کو اپنے قول مین سچا پایا کہ جسکو خدا روشنی نہین دیتا اُس مین روشنی نہین ہوتی پھر مین نے اس کتاب مین سے نوادر بیہودہ باتون کو چھانٹ کر ایک جگہ جمع کر دیا تاکہ جو شخص میری طرح گرفتار مصیبت ہو اسے پڑھ کر جلد شفا حاصل کرے جیسا میرا حال ہوا"

شراب پینے، گوشت کھانے اور عورتون کی قربت سے مانی کی شریعت منع کرتی ہے۔ تناسخ کا مسئلہ اسکے یہان بھی ہندوؤن کی طرح موجود ہے۔ دوزخ و جنت کا جھگڑا، آدم و شیطان کی منافرت اور ہابیل و قابیل کی رقابت و مقاتلہ کی جھلک بھی اسکے مذہب مین پائی جاتی ہے۔

مانی خوشبو کو دوست رکھتا تھا اور موسیقی سے محبت بلکہ بعض مورخین اسکو ایک ماہر موسیقی بھی بتاتے ہین اور عود باجہ کا موجد۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اسکا مذہب موسیقی کو جائز سمجھتا تھا جس طرح اہل ہنود کا مذہب۔ مانی کے عقیدہ مین وہ پیغمبر جو ہدایت و رسالت کے لائق ہو سکتے ہین آٹھ ہین۔

(۱) آدم (۲) شیث (۳) نوح (۴) ابراہیم (۵) زردشت (۶) بودا[2] (۷) عیسیٰ (۸) پاولوس۔

مانوی مانی کو ختم الانبیا مانتے ہین اور ان کے مذہب پر نہ چلنے والون کو کافر اور دوزخ کا سزاوار سمجھتے ہین۔

ساحل بلگرامی

**مرقع**۔ صد پارۂ دل مین مولانا نشتر کا جو مضمون مانی کے عنوان سے شائع ہوا ہے اُس مین کہین نہین ہے "بودا گوتم بدھ ہے" مولانا نشتر نے اس مضمون مین مانی کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:-

"مانی نے اپنے مذہب کے لئے اخلاقی اصول بالکل بودھ مذہب کے اخلاقی فلسفہ سے لئے اور اسی سلسلے مین بعض باتین ہندوستان کے بھی (صد پارۂ دل مین ایس غلط چھپا ہے بلکہ اُس نے) مذہب سے بھی مین جو برہمنون کا مذہب ہے"

---

[1] البیرونی از سید حسن برنی۔ بی۔ اے [2] یہ گوتم بدھ نہین جیسا کہ مولانا نشتر نے صد پارۂ دل مین لکھا ہے۔

میرے خیال مین جناب ساحل نے مرقومۂ بالا عبارت کے سمجھنے مین زیادہ غور نہین کیا ہے مولانا سے خود اسکو دریافت کیا وہ فرماتے ہین میرا یہ منشا نہین نہ میری عبارت کا یہ منشاء ہے کہ "بودھ گوتم بدھ تھے" نہ یہ کہ برہمنون کا مذہب بودھ ہے" بلکہ منشا یہ ہے کہ (۱) مانی نے اپنے مذہب کے اخلاقی اصول بالکل بودھ مذہب کے اخلاقی فلسفہ سے لئے (۲) اور اسی سلسلے مین بعض باتین ہندوستان کے اُس مذہب سے بھی لین جو برہمنون کا مذہب ہے"۔

جناب ساحل میرے مکرم وہموطن شفیق جناب ہوش بلگرامی کے حقیقی بھائی ہین۔ آپنے تحصیل علم کے ساتھ ساتھ اپنے پاکیزہ خیالات کو مضمون کی صورت مین لاکر علمی دنیا کے سامنے پیش کرنا شروع کیا ہے جو ہرطرح قابل ستایش اور لائق تحسین ہے آپ چاہتے تو ابتک بہت کچھ اس صف مین آگے بڑھے ہوئے نظر آتے مگر آپ اُن چند نفوس مین ہین جو گمنامی کو شہرت سے بہتر سمجھتے ہین۔ یہی وجہ ہے کہ ملک کے جرائد آپ کی علمی فیاضیون سے ابھی تک محروم ہین۔

مرقومۂ بالا مضمون جناب ساحل کی خاص جودت طبع کا نتیجہ ہے اس مین شک نہین کہ اس عنوان پر جناب ساحل سے بہت عرصہ قبل ملک کے مسلم الثبوت مورخ وانشاپرداز مولانا شرر لکھنوی قلم اٹھا چکے ہین۔ صدر پارۂ دل مین مولانا شرر کا ایک مضمون مانی کے عنوان سے چھپا ہے جو دلگداز سے لیا گیا ہے دوسرا مضمون اکتوبر ۱۹۱۲ء مین مسیحیت کے ستیدسہ فرقے کے عنوان کی تحت مین شروع ہو کر نومبر ۱۹۱۲ء کے دلگداز مین ختم ہوا۔ ہم اُن دونون مضمونون کو بیان ناظرین کے مزید لطف کے لئے درج کرتے ہین تاکہ ناظرین لطف اندوزی کر سکین باوجود مولانا شرر کے اُن دونون مضمونون کے جو مولانا شرر نے مانی کے متعلق لکھے ہین جناب ساحل کے اس مضمون مین بہت سی خصوصیتین ہین جنھون نے حضرت ساحل کے اس مضمون کو خاص نوعیت کا سرمایہ دار بنا دیا ہے ہم کو امید ہے کہ ناظرین مولانا شرر کے دونون مورخانہ مضامین کے پڑھنے کے بعد جناب ساحل کے مضمون سے خاص فائدہ اُٹھائین گے اور اُنکی کاوش وجانفشانی کی دلسے داد دین گے۔

وصل بلگرامی

# مانی

(از جناب مولانا عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی مدظلہ العالی)

ہمارے ملک مین اور ہماری زبان بولنے والون مین کون ہوگا جس نے شعرا کے کلام کو پڑھا ہو اور مانی کا نام نہ سنا ہو جو مصوری اور نقاشی کا سب سے بڑا کامل نمونہ اور اتنا بڑا باکمال مانا جاتا ہے کہ کوئی مصور چاہے کتنا بڑا مصور ہو جائے مگر ملک کے خیال مین مانی کے درجہ سے نہین بڑھ سکتا مگر افسوس کہ سارے ہندوستان مین شاید شاذونادر ہی کوئی جانتا ہوگا کہ مانی کون شخص تھا کس زمانہ مین تھا؟ کیا کرتا تھا کہان رہتا تھا؟ اور کیونکر اور کہان مرا؟ واقعی ہمارے لٹریچر کا یہ بہت بڑا نقصان ہے کہ ہم ان لوگون کے حالات سے بہت ہی کم واقف ہین جن کے نام بار بار ہماری زبان پر آتے ہین ہمارے قلمون سے نکلتے ہین اور جو ہماری انشاپردازی کا زیور بنے ہوئے ہین ہم نے اس بات کی کوشش شروع کی ہے کہ ایسے تمام لوگون کے حالات سے پبلک کو واقف کر دین چنانچہ ہم بہت سے لوگون کے حالات شایع کر چکے اور اب اس مشہور و معروف نقاش عجم کی سوانحعمری کی طرف توجہ کرتے ہین۔

مانی ایک ایرانی نژاد اور مجوسی الاصل شخص تھا۔ اگرچہ اُسکا سنہ ولادت ہمین معلوم نہین مگر اس مین کچھ کلام نہین کہ اسکا نشوونما اور عروج تیسری صدی عیسوی مین یعنی حضرت رسالت صلعم سے

تقریباً تین سو برس بیشتر ہوا۔ اپنے وطن کے استادون سے سیکھ کے اور نیز اپنی ذاتی طباعی و مناسبت سے کام لیکے فن مصوری میں اس درجے کو پہنچ گیا کہ سارے ملک مین کوئی شخص ہمسری کا دعویٰ نہ کرسکتا تھا۔ لیکن اس کے کمالات صرف اسی فن پر محدود نہ تھے علمی ذوق نے اُسے جتنا بڑا مصور بنایا تھا اُتنا ہی بڑا فلسفی اور اُسی درجے کا ہیئت دان اور نجومی بھی بنا دیا۔ الغرض علوم فلسفیہ اور الٰہیات مین غور و تدبر کرنے کے ساتھ اُس نے دنیا کی پولٹیکل اور سوشل حالت دیکھی اور کوشش کی کہ ان مذہبی جھگڑون کو مٹا کے دنیا کو ایک اصول کا پابند بنانے کی کوشش کرے۔

اُن دنون دنیا کی پولٹیکل حالت یہ تھی کہ ممالک مشرق مین باوجود بڑی کوششون کے دین عیسوی کو کسی طرح کامیابی نہ حاصل ہوتی تھی مغرب مین تو مسیحیت بحر اعظم مغرب کے سواحل تک جا پہنچی تھی۔ مگر مغرب کی طرف زرتشتی نے اسے ایسا روکا کہ کسی طرح دریاے فرات و دجلہ سے آگے نہ بڑھنے پاتی تھی۔ جہان کے سرحدی اضلاع و صوبجات مین پولٹیکل انقلابات کے دامن مین چھپ چھپ کے دین عیسوی اور دین زرتستی لڑ رہے تھے۔ چنانچہ ارمینیہ جو ایران و روم کا سرحدی صوبہ تھا اس قسم کی عظیم الشان معرکہ آرائیون کا دنگل اور بڑی بڑی سازشون کا مرکز بن گیا۔ یہان کا فرمانروا ایک عیسوی واعظ کی تلقین سے عیسائی ہو گیا تھا لیکن جب دولت عجم کے ساسانی تاجدار کو یہ حال معلوم ہوا۔ تو اس نے اس مسیحی حاکم کو قتل کر کے پہلی آتش پرستی قائم کردی۔ اتفاقاً اب مسیحیت کے فروغ پانے کا یہ ایک نیا سلسلہ جاری ہو گیا کہ خاص ساسانی خاندان کا ایک شاہزادہ اور ایک شاہزادی جو خسرو دخت کہلاتی تھی کسی پادری کی صحبت مین بیٹھ بیٹھ کے عیسائی ہو گئے۔ اور اُن کوششون سے پھر مسیحیت ارمینیہ مین فروغ پانے لگی۔ اگرچہ اب بھی تاجداران عجم نے عیسائیون پر بہت کچھ ظلم و جور کیا مگر اب مسیحیت کا قدم آرمینیہ مین جم گیا تھا۔ اور اُس کو مٹانا غیر ممکن تھا۔

یہ انقلابات یہ کشت و خون اور یہ خرابیان دیکھ کے مانی کو یہ خیال ہوا کہ کوئی ایسی کوشش کرنی چاہئے جسکی بدولت یہ جھگڑے مٹ جائین اور ایران و روم دونون کسی نئے اصول کے تابع ہون۔ ان اصول کو اُس نے اپنے علم و فضل کے زور اور حسن تدبیر سے خود ہی قائم کرنا شروع کیا۔ مگر تاریخ سے بہت سی شہادتین مل سکتی ہین کہ ایسی کوششون کا نتیجہ ہمیشہ یہ ہوا ہے کہ بعوض اس کے کہ مذہبی اختلاف مٹے ایک نیا مذہب پیدا ہو گیا۔ اور جھگڑے بجاے مٹنے کے اور بڑھ جایا کئے۔ چنانچہ یہی نتیجہ مانی کی ان کوششون کا بھی ہوا۔

اپنے جدید مذہب کو ہنوز تیار اور مضبوط نہین کر چکا تھا کہ اپنی کوششون مین اثر پیدا کرنے کے لئے اس نے ارادہ کیا کہ دولت ساسانی مین رسوخ پیدا کر کے اپنے ہاتھ مین حکمرانی کی قوت پیدا کرے۔ اور دولت عجم کو بھی اپنے جدید کیش و آئین کا حامی بنائے اور چونکہ بہت بڑا لائق و فائق شخص تھا ہر جگہ اُسکے علم و فضل کا شہرہ تھا لہٰذا اس غرض مین اُسے بہت آسانی سے کامیابی ہو گئی۔ اور شہنشاہ ایران شاپور اول کے دربار مین پہنچ کے سارے ملک مین عزت و وقار کی نظر سے دیکھا جانے لگا۔ اب یہ عزت و وقعت حاصل کرنے کے بعد مذہب کے متعلق اُس نے اپنے آزادانہ اور مصلحت آمیز خیالات ظاہر کرنا شروع کئے تھے کہ ایران کے تمام کاہنون اور ملت زرتشت کے معتقداؤن نے بڑے زور و شور سے مخالفت کی۔ ایران مین باوجودیکہ شاہنشاہی سطوت کے آگے ہر شخص کو غلامون کی طرح سر جھکانا پڑتا تھا مگر مذہب کا زور اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ اس کے مقابلے مین بادشاہ سے بھی کوئی مدد نہ مل سکتی تھی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مانی کو سخت ناکامی ہوئی۔ اور ایسی ناکامی کہ دربار خسروی در کنار وطن کو بھی خیرباد کہنی پڑی۔

مگر ایسی ناکامیان اس طبیعت کے لوگون کے لئے عموماً بجاے ضرر رسان ہونے کے ہمیشہ مفید ہوا کی ہین۔ مانی دربار ساسانی سے نکلا تو سیدھا ارض

مشرق کو روانہ ہوا پہلے ترکستان مین گیا۔ وہان کی قومون اور ان کے مذہب
کو دیکھا۔ پھر ہندوستان اور چین کا سفر کیا یہان کے مذاہب اور اُن کے
اصول الٰہیات مین بصیرت حاصل کی۔ بودھ مذہب کی حقیقت و ریاضت
کی۔ برہمن کے اخلاقی و مذہبی اصول دیکھے۔ اور ان سب امور مین پورا
کمال حاصل کرکے ترکستان مین واپس آیا اور اب یہان پہنچ کے اُسنے
ایک سنسان گھاٹی مین جاکے خلوت اختیار کی۔ اس جگہ ایک شفاف
چشمہ جاری تھا اور جابجا میوہ دار درختون کے موجود ہونے سے کھانے
کے لئے بھی پورا اطمینان تھا۔ اس وادی مین وہ کامل ایک سال تک
بیٹھا رہا۔ اور اُسی خلوت کدے مین اُس نے اپنی کتاب ارتنگ تیار
کی۔ اور جس طرح حضرت موسیٰ چالیس دن بعد کوہ طور پر سے توراۃ
کی لوحین لے کے آئے تھے اسی طرح وہ اپنی اس کتاب کو لیکر برآمد ہوا۔
اور آتے ہی لوگون سے کہا "مین خدا کے پاس سے آیا ہون جس نے
مجھے مبعوث بہ نبوت کیا ہے۔ اور یہ آسمانی کتاب وہی ہے جس کتاب پ
ساری دنیا کو عمل کرنا چاہئے"۔ دیگر آسمانی کتابون کے خلاف اس کتاب
مین نہایت اعلیٰ درجے کی تصویرین بنی ہوئی تھین۔ جو اُس زمانے
کے اعتبار سے اتنی بڑی اعلیٰ چابکدستی اور ایسی صناعی کا ثبوت
دیتی تھین کہ انسانی قوت سے بالاتر بتائی گئین انہین کو اُس نے اپنی اُس
کتاب کے آسمانی ہونے کا معجزہ اور ثبوت دیا۔

فارسی و اردو شاعری و انشاپردازی مین مانی محض ایک مصور
مشہور ہے غیاث اللغات کے مصنف نے خدا جانے کس بنیاد پر اُسے
ایک رومی نژاد مصور بتایا ہے۔ جو بالکل بے اصل ہے۔ اس کے حالات
مین لکھا ہے۔ کہ اُس کے اس کمال کی مصوری ہی کو اپنا معجزہ قرار دے کے
دعوی نبوت کیا۔ اس کے اس کمال کی نسبت مولانا نظامی نے سکندر
نامے مین چند ایسے واقعات لکھے ہین۔ جو غالباً اُن دنون ایرانیون
مین مشہور تھے۔ کیونکہ قدیم تاریخون مین ان باتون کا پتہ کہین نہین

وہ لکھتے ہین کہ مانی نے نقاشان چین کے اعلیٰ کمال نقاشی کا شہرہ
سن کے چین کا سفر کیا۔ اُس کی روانگی کا حال چینیون کو معلوم ہوا
تو انھون نے ایک اندھے کوئین کی تہ مین (جو اُس کے راستے مین پڑنے
والا تھا) ایک آئینہ بنا دیا جو پانی کا دہوکا دیتا تھا۔ مانی وہان پہنچا اور
پانی اور شیشہ کا امتیاز نہ کرسکا۔ چنانچہ پانی نکالنے کے لئے اس کنوین
مین ڈول ڈالا۔ مگر جب پانی کی ٹھیس سے شیشہ ٹوٹ گیا تو اپنی
غلطی پر اُسے بڑی ندامت ہوئی۔ سمجھا کہ چینی مصورون نے مجھے دہوکا
دینے کے لئے یہ چالاکی کی ہے۔ فوراً کوئین مین اُترا اور اس شیشے کی جگہ
اب اس نے ایک مرا اور سڑا ہوا کتا بنا دیا جس مین اوپر سے کیڑے بھی
بلبلاتے نظر آتے تھے۔ اور اس صنعت سے اُس کا یہ مطلب تھا کہ اول
تو چینیون کی معاندانہ کارروائی کا جواب ہو جائے تو پھر کوئی راہ چلتا
اس کنوین مین پانی لینے کے لئے ڈول نہ ڈالے۔ اس کے بعد جب وہ
چین مین پہنچ گیا تو نقاشان چین سے اُس سے مقابلہ ہوا۔ قدردان
بادشاہ یا اُمرا نے مقابلے کی یہ صورت نکالی کہ آمنے سامنے کی دو دیوارین
مانی اور چینی نقاشون۔ کو دی گئین کہ اُن پر اپنے اپنے فن کا کمال دکھائین
اور درمیان مین ایک اور دیوار اُٹھا دی کہ جب تک دونون کی طرف کی
تصویرین تیار نہ ہو جائین کوئی اپنے حریف کی کاریگری سے مطلع نہ ہو۔
چینیون نے بڑی محنت و سرگرمی سے اپنی دیوار کو عجیب و غریب تصویرون
کا مرقع بنا دیا۔ مگر مانی نے صرف اتنا کیا کہ اپنی دیوار کو خوب گھونٹ گھونٹ
کے آئینہ بنا دیا۔ اور اس پر ایک پردہ ڈال رکھا۔ جب دونون نے کہا کہ
اب ہم اپنی تصویرین بنا چکے تو ممتحن اور مقابلہ کرنے والے آکے کھڑے
ہوئے۔ اور دیوار بیچ سے توڑی گئی۔ چینیون کی صنعت کی تعریف
کی گئی۔ اور اب مانی نے اپنی دیوار سے پردہ ہٹایا تو جو تصویرین چینیون نے
بنائی تھین۔ اُن کا عکس مقابل کی دیوار پر پڑا۔ اور معلوم ہوا کہ مانی
نے بغیر دیکھے اُن کے مرقع کی نقل اس کمال کے ساتھ اُتار لی ہے کہ

کسی بات میں امتیاز نہیں کیا جا سکتا۔ سبھون نے اس کی بے انتہا تعریف
کی اور عش عش کرنے لگے۔ یہ واقعات اس قسم کے ہین کہ انکی ایک کہانی سے
زیادہ وقعت نہین معلوم ہوتی۔

بہرحال اس سفر اور اپنی ترکستان کی مذکورہ خلوت گزینی سے
فراغت کر کے جب وہ ایران مین واپس گیا تو اپنے کو ایک صاحب کتاب
پیغمبر بنا رہا تھا۔ اب ایران مین آتے ہی اُسے نمایان کامیابی ہونے لگی
بہت سے لوگ اُس کے معتقد اور پیرو ہو گئے۔ علماے زرتشتی سے اُس
سے بڑے بڑے مناظرے ہوئے اُس زمانے مین شاہ پور اول دنیا سے رخصت
ہو چکا تھا۔ اور اس کی جگہ اُس کا بیٹا ہرمز بن شاپور تخت و تاج ساسانی
کا مالک تھا۔ ہرمز نے اُس کی بڑی قدر و منزلت کی علم و فضل کی قدردانی
کر کے اس پر نہایت ہی مہربان ہوا۔ اور علاقہ بابل مین ارابیون
نام ایک قلعہ اُسے رہنے کو دیا۔

اس قلعے مین بیٹھ کے مانی نے اپنے نئے مذہب کی تبلیغ شروع کی۔
اور اس کامیابی کے ساتھ اپنے مذہب کو شائع کرنے لگا کہ ہزارہا آدمی
اُس پر ایمان لے آئے۔ اور مذہب مانوی روز افزون ترقی کرنے لگا۔
مانی کا مذہب بادی النظر مین دین عیسوی کی شاخ معلوم ہوتا ہے۔ مگر
اصل مین وہ دنیا کے تمام مذہبون سے مرکب تھا۔ بظاہر مسیحیت کو مذہب
حق تسلیم کر کے اُس نے تمام مشرقی مذاہب کے فلسفۂ الٰہی کو اپنا
دستور العمل بنا لیا تھا۔ وہ وحدت وجود کے مسئلہ کا حامی اور مدعی تھا۔
تخلیق عالم کی نسبت کچھ نئے اور عجیب خیالات ظاہر کئے تھے۔ آتش پرستون
کے اصول کے مطابق اصلی بنا دو خداؤن یزدان و اہرمن پر قائم کی۔
اور انہین کے نتیجے مین نور و ظلمت۔ کی اصطلاحون سے بھی کچھ مذہبی
اور روحانی کام لیا۔ حضرت مسیح کی نبوت کو تسلیم کیا۔ اور اُن کے پیشتر کے
انبیا خاصۂ حضرت موسیٰ کی نبوت سے قطعاً انکار کر دیا۔ جس کی وجہ
یہ تھی۔ کہ وہ یہودیت سے کسی قسم کا علاقہ نہین رکھنا چاہتا تھا۔
یہودیت مین اسقدر تنگ خیالی تھی۔ اور وہ مذہب ایک قوم اور ایک
خاص سرزمین اور ہزارہا قسم کی سخت قیود کے ساتھ اِس قدر وابستہ
تھا کہ وہ تمام نئے بانیان مذاہب جنھون نے حضرت مسیح کے بعد دین مین
کوئی اجتہاد و تغیر کرنا چاہا۔ سب کے سب دین موسوی کے خلاف تھے
مانی نے اپنے مذہب کے لئے اخلاقی اصول بالکل بودھ مذہب کے خلاقی
فلسفہ سے لئے۔ اور اسی سلسلے مین بعض باتین ہندوستان کے اُس مذہب
سے بھی لین۔ جو برہمنون کا مذہب ہے۔ الغرض مانی کے مذہب کی حقیقی
شان یہ تھی کہ مجوسیت کے یزدان و اہرمن اور چین و ہند کے خلاقی فلسفہ
کو عیسویت کا جامہ پہنا دیا گیا۔ کتاب عہد عتیق (توراۃ) کو اُس نے
شیطانی وسوسون کو نمونہ بتایا۔ اور چندان انجیلون کے ساتھ جنھین
مسیحی جعلی بتلاتے ہین۔ مانی کی کتاب ارتنگ اس نئے دین کا دستور العمل
قرار پائی۔ مگر باوجود اس کے کہ مانی نے مختلف مذاہب سے التقاط اور
انتخاب کیا تھا پھر بھی زرتشتیت غالب تھی۔ کیونکہ مانی کہتا ہے عالم مصنوع
اور دو قدیم وہ ازلی اصلون سے مرکب ہے۔ ایک نور اور ایک ظلمت۔
یہ دونون اصلی چیزین ازلی ہین۔ ہمیشہ تھین اور ہمیشہ رہین گی۔ ان مین
ہمیشہ سے حس عقل اور دیکھنے سننے کی قوت تھی اور ہمیشہ رہیگی یہ دونون
باعتبار ذات صورت فعل اور تدابیر کے ایک دوسرے کی ضد ہین۔ اور
اور بہ لحاظ اپنے حیز کے ایک دوسرے کی مقابل ہین یعنیہ اسیطرح
جیسے کہ کسی چیز کا سایہ اُسکے مقابل رہا کرتا ہے۔ اور جتنی خوبیان اور
بھلائیان ہین سب نور کی طرف منسوب ہین اور جتنی برائیان اور
خرابیان ہین سب ظلمت کی طرف منسوب ہین۔

تاہم مشرقی مذاہب کے ان خیالات و عقائد کے ساتھ اُس نے انجیل
سے یہ فائدہ اُٹھایا کہ فارقلیط جس کے ظہور کی بشارت حضرت مسیح نے
دی تھی اور مسلمان جس کا مورد حضرت محمد (صلعم) کو بتاتے ہین خود اپنے
آپ کو بتایا۔ اور علانیہ کہہ دیا کہ حضرت عیسیٰ نے میرے ہی آنے کی

پیشین گوئی کی تھی۔

لیکن حیرت کی یہ بات ہے۔ کہ مانی نے اگرچہ اپنے مذہب مین سب سے زیادہ اصول آتش پرستی ہی کو قائم رکھا تھا۔ مگر سب سے زیادہ ضرر اور صدمہ اُسے خاص زرتشتیون ہی کے ہاتھ پہنچا۔ علماے مجوس اُس کے مخالف اور دشمن ہوتے جاتے تھے۔ جب تک ہرمز بن شاپور زندہ رہا اُس وقت تک تو اُسے کچھ نقصان نہین پہنچا۔ اس لئے کہ وہ اس کا دوست تھا۔ اور اسی کی مہربانی سے قلعۂ ارابیون مین بیٹھ کے اُسے اپنے مذہب کے شایع کرنے کا موقع ملا تھا۔ مگر جب ہرمز کے بعد اس کا بیٹا بہرام شہنشاہ ایران ہوا تو اُسے آتش پرستون کے موبدون اور دستورون نے اسقدر اُبھارا کہ مانی کا دشمن اور اُس کے خون کا پیاسا ہو گیا۔ آخر حضرت مسیح کے ۲۷۷ برس بعد اور حضرت محمد صلعم سے ۳۴۳ سال پیشتر وہ اپنے قلعے سے گرفتار کر کے بہرام کے سامنے لایا گیا جس نے یہ نہایت ہی سخت سزا دی کہ زندگی ہی مین اس کی کھال کھنچوالی۔ اس مین بھُس بھروا دیا مانی کی کھال کا یہ پتلا اپنی مظلومی کی تصویر دکھانے اور تعصب ہی کے ظلمون کے کارنامے ظاہر کرنے کے لئے ایک مدت تک شہر شاپور کے پھاٹک پر جو اُن دنون ساسانیون کا دار السلطنت تھا رکھا رہا۔

لیکن مانی نے اپنی زندگی ہی مین اپنے مذہب کو اس قدر فروغ دے دیا تھا۔ کہ اُس کے بعد پورے استقلال کے ساتھ قائم رہا اور چندہی روز مین اس نے اس قدر عروج حاصل کر لیا کہ کیتھولک مسیحیت یعنی پولوس کے پیروؤن کے مقابلہ مین ایک مستقل اور زوردار مذہب بن گیا۔ اور رومی کلیسیا کا سب سے زبردست حریف یہی فرقہ تھا۔ مانوی لوگ اپنی توحید پر نازان تھے۔ اپنے مخالف عیسائیون کو مشرک و بت پرست بتاتے تھے اور جو انتظامات کہ رومی کلیسیا کی ترویج کے لئے عمل مین آتے تھے وہی انتظامات زیادہ قوت اور اثر کے ساتھ مانویون مین بھی قائم ہو گئے۔ چنانچہ بارہ بڑے عہدہ دار رسولون اور حواریون کے نام سے معین ہوئے اُن کے ماتحت ۷۲ بشپ یعنی اُسقف اعظم تھے پھر ان کے زیر حکم پریسبیتر اور ڈیکن تھے جو سفر کرتے اور ہر طرف شہرون شہرون اور قریون قریون دین مانوی کی تبلیغ کرتے پھرتے تھے۔

مانی کا قائم کیا ہوا دین مانوی ایک ہزار برس تک دنیا مین قائم رہا اور باوجودیکہ روم کی مسیحی شہنشاہی اور پطرس کے جانشین پاپاؤن نے اس پر بڑے بڑے اور طرح طرح کے ظلم کئے مگر کسی طرح اُن کے مٹائے نہ مٹ سکا۔ فتوحات اسلام سے بھی اس مذہب کو بڑا ضرر پہنچا تھا لیکن اُنکی حکومت مین بھی ایک مدت دراز تک زندہ رہا۔ لیکن آخر مسلمانون ہی کی کوشش سے غالباً اس مذہب کا خاتمہ ہو گیا۔

کتاب ملل ونحل مین علامۂ شہرستانی نے۔ مانی کے باپ کا نام فاتر بتایا ہے۔　　　　(از صد پارۂ دل حصۂ اوّل)

## مسیحیت کے [illegible] فرقے

(از مولانا عبد الحلیم صاحب شرر مدظلہ العالی)

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

ناسٹک کے سب فرقون سے زیادہ قوی اور زبردست مانیکی یا عربی ترکیب سے کہا جائے کہ مانوی فرقہ تھا۔ اس کا بانی مانی نام ایک ایرانی نژاد اور مجوسی الاصل شخص[1] تھا یہ وہی مانی ہے جو مصوری کا بہت بڑا اُستاد خیال کیا جاتا ہے۔ اور فارسی و اردو شاعری مین بھی مشہور ہے۔ شاید ہمارے ہان پڑھے لکھے لوگون مین سے کم ہون گے جو مانی و بہزاد

[1] مسیحی کلیسیا کی تاریخ مصنفہ ڈی گکر ۱۲

کے نام سے نہ واقف ہون[سلہ]۔ مانی تیسری صدی عیسوی کا بڑا نامور ایرانی
فلسفی و دقیقہ رس نجومی اور مشہور مصور تھا۔ اصل بات یہ تھی کہ مشرق
مین دین عیسوی کو کسی طرح کامیابی نہین حاصل ہوتی تھی زرتشتی مذہب
نے عیسویت کو ایسا روکا کہ مغرب مین تو وہ بحر اعظم مغرب تک جا پہونچا مگر
مشرق مین دریائے فرات و دجلہ سے آگے نہ بڑہنے پاتا تھا۔

آرمینیہ ایران و روم کا سرحدی صوبہ پہلے پولٹیکل تغیرات اور
بڑی بڑی سازشون کا مرکز بنا ہوا تھا۔ اب وہ مذہبی انقلابات کا
دنگل بن گیا۔ یہان کا فرمان روا ایک عیسوی واعظ کی تلقین سے عیسائی
ہوگیا تھا۔ مگر جب ایران کے شاہی خاندان نے اُسے قتل کرکے پہلی آتش پرستی
قائم کی تو قدیم شاہی خاندان کے ایک لڑکے اور ایک لڑکی خسرو وقت
کی کوشش سے پھر دین عیسوی اس ملک مین آیا۔ اور اگرچہ اب بھی
بڑے بڑے ظلم عیسائیون پر ہوئے مسیحیت کا قدم اس ملک مین جم گیا۔

اسی حالت کو دیکھ کے مانی نے کوشش کی کہ ایک ایسا نیا مذہب
قائم کر دے جو مشرقی و غربی دونون مذہبون سے مل کے بنا ہو۔ اس نے
اپنی ذاتی لیاقت کی وجہ سے ایرانی شہنشاہ شاپور اول کے دربار مین
عزت حاصل کی۔ لیکن جب دیکھا کہ وہان کے کاہن اور مقتدایان ملت
زرتشتی اُس کی عداوت پر آمادہ ہین اور مذہبی امور مین دخل دہی کرنیکو
بادشاہ بھی نہین پسند کرتا۔ تو شاہی دربار کو چھوڑ کے مشرق کی طرف
چلا گیا۔ پہلے ترکستان مین گیا۔ پھر ہندوستان اور چین کی سیاحت
کی۔ یہان کے مذاہب کے اصول سے واقف ہوا۔ بودھ مذہب کی
حقیقت دریافت کی۔ ترکستان مین پہونچ کے اُس نے ایک گھاٹی مین
خلوت اختیار کر لی جہان ایک چشمہ جاری تھا۔ اور کھانے کا سامان بھی
موجود تھا۔ کامل ایک سال تک اسی مین بیٹھ کے اپنی کتاب ارژنگ تیار کی
جس کو ایک آسمانی کتاب کی شان سے لے کے باہر آیا۔ اور حضرت موسیٰ
کی طرح لوگون سے کہا مین خدا کے پاس گیا تھا۔ اور یہ احکام خداوندی
تمھارے لیے لایا ہون۔ دیگر تمام آسمانی کتابون کے خلاف اس کی
کتاب مین نہایت ہی اعلیٰ درجہ کی تصویرین بنی ہوئی تھین۔ اور
جو اُس زمانے کے لحاظ سے اتنی بڑی چابکدستی کا ثبوت دیتی تھین کہ انسانی
قوت سے بالا اور بہت ہی زبردست معجزہ تصور کی گئین[عہ]۔ الغرض ایک
مدت کے بعد پیغمبر مرسل و صاحب کتاب نبی بن کے وہ ایران مین
واپس آیا۔ اور بہت سے لوگون کو اپنا معتقد بنا لیا۔ مجوسیون سے اُس سے
بڑے بڑے مناظرے ہوئے[عہ] ہرمز بن شاپور کے عہد مین وہ اپنے اس طولانی

---

سلہ ہمارے یہان مانی کے متعلق عجیب عجیب قصے مشہور ہین۔ غیاث اللغات مین لکھا ہے کہ مانی ایک رومی نژاد شخص تھا جس نے اپنے کمال مصوری کو اپنا معجزہ قرار دے کے دعویٰ نبوت
کیا۔ خیر یہان تک غنیمت ہے گو رومی نژاد ہونا غلط ہے مگر مولانا نظامی سکندر نامہ مین لکھتے ہین کہ مانی نے نقاشان چین کا شہرہ سن کے چین کا سفر کیا۔ چینیون کو جب
اُسکی روانگی کا حال معلوم ہوا تو اُنھون نے ایک کنوئین کی تہ مین (جو اُس کے راستہ مین پڑنے والا تھا) ایک آئینہ بنا دیا تاکہ پانی کا دھوکا ہو۔ مانی اس فریب مین
آگیا۔ کوئین مین ڈول ڈالا اور ڈول کی ٹھیس سے شیشہ ٹوٹ گیا تو اُسے بڑی ندامت ہوئی کہ چینیون کی چالاکی سے مجھے بڑا دھوکا ہو گیا۔ اس ندامت کے
مٹانے کے لئے اُس نے شیشہ کی جگہ اُس کوئین کی تہ مین ایک مرا اور سڑا ہوا کتا بنا دیا جس پر کیڑے بھی بلبلاتے نظر آتے تھے۔ مقصود یہ ظاہر کرنا تھا کہ پھر کسی کو دھوکا نہ ہو
جب نقاشان چین سے مقابلہ ہوا تو ایک مکان مین آمنے سامنے کی دیوارون مین سے ایک مانی کو اور ایک چین کے مصورون کو دی گئی کہ اپنا اپنا کمال دکھائین
درمیان مین ایک دیوار اُٹھا دی گئی اور کہا گیا کہ جب دونون کی نقاشی ختم ہو جائے گی تو دیوار کو گرا کے باہم مقابلہ کیا جائیگا۔ چینیون نے بڑے بڑے کمالات مصوری
دکھائے مگر مانی نے اپنی دیوار کو صرف گھونٹ گھونٹ کے آئینہ بنا دیا اور جب بیچ کی دیوار گرائی گئی تو چینیون کی تصویر کا عکس مانی کی دیوار پر پڑا اور بعینہ ویسی ہی تصویرین اُدھر بھی نظر آتین
لیکن ان واقعات کی ایک کہانی سے زیادہ وقعت نہین معلوم ہوتی۔ عہ تاریخ دین عیسوی مصنفہ مل مین۔ عہ مسیحی کلب کی تاریخ مصنفہ ڈی گلن

سفر سے واپس آیا تھا۔ جس نے اس کی بڑی قدر و منزلت کی اور علاقۂ بابل مین ارابیون نام ایک قلعہ اُسے رہنے کو دیا اس قلعہ سے بیٹھ کے مانی نے اپنے نئے دین کی اشاعت شروع کی اپنے بارہ حواری قرار دیئے۔ اُونکو تبلیغ شریعت مانوی پر مامور کیا۔ مگر چند ہی روز بعد متعصب مقتدایان دین زرتشتی نے نئے شہریار ایران بہرام کے دربار مین اس کی شکایت کی۔ بہرام اپنے مذہبی بزرگون کے اُبھارنے سے اس قدر برہم ہوا کہ اُس کے حکم سے سنہ ۲۹۳ ق م سنہ ۲۷۶ء کے قریب زمانہ مین مانی اپنے قلعہ سے گرفتار کر کے لایا گیا زندہ کھال کھینچ کے اُس مین بھس بھروا دیا گیا۔ اور کھال کا یہ پتلا مدت تک شہر شاپور کے پھاٹک پر لٹکا رہا۔

مانی کا مذہب اگرچہ مسیحیت کے ایک شاخ بن کے نمودار ہوا مگر اصل مین وہ دنیا کے تمام مذہبون سے مرکب تھا۔ وہ وحدت وجود کا قائل تھا تخلیق کی نسبت کچھ نئے ہی خیالات ظاہر کئے تھے۔ اصلی بنا دو خداؤن یعنی یزدان واہرمن کے ماننے پر قائم تھی۔ اسی طرح نور و ظلمت کی اصطلاح بھی کثرت سے استعمال کی گئی تھی۔ اخلاقی اصول بالکل بودھ مذہب کے اخلاقی فلسفہ سے لئے گئے تھے۔ یہودی مذہب بالکل ترک کر دیا گیا تھا اور کہنا چاہئے کہ ایران کے یزدان واہرمن چین و ہند کے اخلاقی فلسفہ کو عیسائیت کا جامہ پہنا دیا گیا تھا۔ کتاب عہد عتیق شیطانی الہام کا نمونہ بتائی گئی اور چند جعلی انجیلون کے ساتھ مانی کی تحریرین اس فرقہ کا دستور العمل تھین۔ مانی نے انجیل سے یہ فائدہ بھی اٹھایا کہ اپنے تئین موعودہ فارقلیط بتا کے اپنے خاتم الانبیا ہونے کا دعویٰ کیا۔

اس مانوی فرقہ نے عیسائی دنیا مین اس قدر ترقی کی کہ پولوس کے پیروون کے مقابلہ مین مستقل اور زوردار مذہب بن گیا۔ اور رومی کلیسا کا سب سے زیادہ قوی حریف تھا مانوی لوگ اپنی توحید پر نازان تھے۔ اور اپنے مخالف عیسائیون کو بت پرست بتاتے تھے۔ اس فرقہ نے یہان تک ترقی کی کہ رومی کلیسا کے سے پورے مذہبی نظامات اسپین بھی جاری ہوگئے۔ بارہ بڑے مذہبی عہدہ دار رسول و حواری کے نام سے۔ اُنکے نیچے ۷۲ بشپ اور پھر اُنکے ماتحت پریسٹ اور ڈیکن تھے جو سفر کرنیوالے داعی قرار دیئے گئے تھے۔ یہ فرقہ تیرھوین صدی عیسوی تک قائم رہا۔ اور اسپر روم کے عیسائی شہنشاہون اور پوپون نے بڑے بڑے ظلم کئے اور فتوحات اسلام نے بھی اُسے بڑا اضرر پہونچایا۔

(ماخوذ از دلگداز۔ اکتوبر و نومبر سنہ ۱۹۱۲ء)

# قند پارسی

(از جناب شفیق صدیقی جونپوری اڈیٹر رسالہ وسیلۂ عصر جونپور)

قربان دلم بر لب شکر شکن تست | عالم متحیر بہ ادائے سخن تست
دیدیم بہر انجمنے انجمن تست | اے جلوۂ جانان ہمہ عالم وطن تست
خلد و ارم و جنت فردوس ندانم | یاد چمن تست خیال چمن تست
در چاہ بافتیم برو زنے عجبے نیست | شوریدہ دل با خیال ذقن تست

در قبر پس از مرگ شفیق این چہ جنونے
صد چاک چرا ہمچو گریبان کفن تست

---

عــہ تاریخ دین عیسوی مصنفۂ دل مین۔

# عربی ارباب قلم

از مولوی عبدالحمید صاحب نعمانی ناظم دائرۂ ادبیہ - مالیگاؤن

مکمل تاریخ ادبیات عرب لکھدینا تو بعض وجوہ کی بنا پر سردست میرے بس کی بات نہین، لیکن اس سے متعلق ایک بسیط تحریر لکھ رہا ہون، مین نہین کہہ سکتا کہ ناظرون کے پیش نظر کرنے کا شرف مجھے کب حاصل ہوگا۔

عربی ادبیات پر کچھ لکھنے کے لیے جو کتابین میرے زیر مطالعہ تھین، ان مین ایک کتاب کا نام اشہر مشاہیر ادبا الشرق ہے، اس کتاب مین محمد کرد علی کے سلسلۂ ذکر مین موصوف کا ایک طویل مضمون بعنوان الانشار والمنشئون مندرج ہے پیش نظر تحریر در حقیقت موصوف کے اس مفصل مضمون کی ترجمانی ہے اور ترجمہ بھی۔

ادبیات عرب پر نظر ڈالتے ہوے اگر یہ معلوم کرنے کی کوشش کیجائے کہ بادیہ نشین شتربانون کی محدود و مختصر زبان کیونکر اس قدر وسعت پذیر ہو گئی کہ مختلف علوم و فنون کا گہوارہ بن گئی، تو قرآن مجید و احادیث نبویہ کے نفوذ و اثر سے قطع نظر کے بعد معلوم ہو جائیگا کہ اس باب مین جو کچھ حصہ ہے وہ عربی انشا پردازون کا، جنکی موثر بلاغت و فصاحت نے عربی زبان کے سر پر ایک غیر فانی تاج رکھدیا۔

عہد آغاز اسلام مین جسے بلاغت و انشا کا دور اول کہنا چاہیے، فصاحت و بلاغت کی ایاست بلا چون و چرا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے زیر قلم تھی، محققین اس امر مین متفق ہین کہ قرآن مجید اور احادیث نبویہ کے بعد نہج البلاغۃ ہی مرتبہ ہے جو حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے خطابات کا مجموعہ جس کی تدوین شریف رضی نے کی اور شرح ابن ابی الحدید نے،

امام ابوبکر باقلانی اور علامہ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ کے مصنفات اعجاز القرآن، اتقان اور نیز ہزارہا دوسری ادبی کتابون کا مطالعہ کرنے والون سے مخفی نہین کہ قرن اول کے اس دور مین اور بھی بہت سے انشا پرداز ہین، بقول ازقاشی عربون کے دماغ نے نظم سے زیادہ نثر کا حصہ پیدا کیا، لیکن نثر کا دسوان حصہ بھی محفوظ نرہ سکا اور نظم کا صرف دسوان حصہ ہی بچ سکا، یہ مختصر و محفوظ حصہ طباعت کی دولت سے محروم ہے اور زیادہ تر مغرب کی یونیورسٹیون اور کتب خانون مین گزشتہ خاک نشینون کی یادگار ثابت ہو رہا ہے اس دور مین اور جن ممتاز منشیون کا پتہ چلتا ہے ان مین زیاد، حجاج، قطری، عمران، وغیرہ قابل ذکر افراد ہین، اس بزم کی آخری شمع حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ ہین، ابن سعد نے طبقات مین اور ابن جوزی نے مناقب مین آپ کے جو خطبات اور مختصر رسائل نقل کیے ہین، وہ فصاحت و بلاغت مین آیات کبری کا مرتبہ رکھتے ہین، اور ان کے پڑھنے سے نہ صرف آپ کے انشا پردازانہ اقتدار کا پتہ چلتا ہے بلکہ آپ کی سلطنت مالی و سیاست دانی کے حالات و واقعات بھی آئینہ ہو جاتے ہین۔

قرن ثانی کی صبح طلوع ہوتی ہے اور سب سے پہلے ہم عبدالحمید بن یحیی سے ملتے ہین، موصوف اپنے وقت کے نہایت بلیغ صاحب قلم ہین، ان کا اسلوب تحریر دوسرون کیلیے نقش قدم ثابت ہوا، اس عہد کا دوسرا مقتدر اہل قلم عبداللہ ابن المقفع ہے، اس فصیح و بلیغ محرر نے جو کچھ

لکھا وہ تکلف و تصنع سے خالی' اس کی کل کتابین کلیلہ و دمنہ
کی طرح انتہائی بلاغت مین رنگی ہوتی ہین' اس شخص کی عمر نے
کچھ زیادہ وفا نہ کی' اور وہ صرف ۳۶ برس جیا۔ ورنہ اپنے
مقلدین و متبعین کا ایک کثیر التعداد گروہ چھوڑ جاتا سہل بن ہارون
بھی اسی قرن کا قادر القلم ادیب ہے' اس صاحب انشا کے قلمی
آثار اگرچہ کتابون مین بہت مختصر مذکور ہین' لیکن جو کچھ بھی ہین'
وہ اس کے اقتدار اور جامعیت پر شاہد عادل ہین' اس کی تحریر
سہل ممتنع کی خصوصیت رکھتی ہے اور مبتذل کلمات' اور حشو و زوائد
سے پاک ہوتی ہے' امام جاحظ نے صاحب قلم کی تعریف کرتے ہوئے
لکھا ہے' "انشاپردازون کے الفاظ و کلمات پیچیدہ و وحشی مبتذل
اور بازاری نہین ہوتے" سہل بن ہارون اس تعریف کا پورا پورا مستحق ہے

اسمٰعیل بن صبیح' ہارون رشید کا کاتب' عمر بن مطرف منصور و
مہدی وغیرہ خلفا کا کاتب' صالح بن جناح' کتاب الادب والمروۃ
کا مصنف' خلیفہ معتمد علی اللہ کا وزیر ابو اسحٰق ابراہیم بن محمد المدبر
یہ لوگ اس عہد کے نہایت فصیح الکلام و بلیغ القلم افراد ہین' موخر الذکر کے
آثار بلاغت مین النظم الرائق والنثر الفائق۔ ادوات الکتابۃ' الرسالۃ
العذراء فی موازین البلاغۃ جیسی بہترین تصانیف پیش نظر ہین۔
رسائل البلغا جو مطبوعات جدیدہ کی ایک ممتاز کتاب ہے' اور جسمین چوٹی
کے ارباب بلاغت جمع ہین' ابو اسحٰق کا رسالۃ العذراء اسمین شایع ہو چکا ہے
یون تو اس عہد کے ادبا مین بکثرت افراد داخل فہرست ہین جیسے عبد اللہ
بن المقفع' عمارہ بن حمزہ' خالد بن یزید' جبر بن محمد' انس بن
ابی شیخ' سالم بن عبد اللہ' سعدہ' ہزہر' عبد الجبار بن عدی'
احمد بن یوسف' ابراہیم بن عباس الصولی' حسن بن وہب'
سعید بن عبد الملک' وغیرہ وغیرہ' لیکن ان مالکان قلم مین صرف
ابن المقفع' احمد بن یوسف' الصولی ہی تین اشخاص ایسے ہین جنکی
قلمی خدمات ابتک الماریون کی زینت ہین' باقی افراد کے نقوش قلم گردش
روزگار کے ہاتھون یا تو بالکل محو و برباد ہو چکے' یا اسقدر مختصر موجود
ہین کہ ان پر حکم نہین لگایا جا سکتا۔

تیسرا قرن شروع ہوتا ہے اور امام جاحظ کو پیش کرتا ہے'
یہ ممتاز اور فائق ادیب اپنے افکار و علوم کا نہایت قادر القلم محرر
تھا' جس بے تکلفی کے ساتھ مختلف موضوعون پر اس نے مخصوص
اسلوب تحریر مین اپنی ادبیت صرف کی ہے اسکی نظیر سے ماسبق کا عہد
خالی ہے' اسکی تحریر کے کلمات جتنے بار بھی دہرائیے ان کی شیرینی کم نہین
ہوتی' اسکی عبارت جتنی دفعہ بھی پڑھیے۔ معانی کی لطافت' بندش
کی چستی' ذہن مین گھستی چلی جاتی ہے' پڑھتے جائیے اور دل اعتراف
کرتا جاتا ہے کہ لکھنے والا کلمات کے برمحل استعمال پر پورا پورا قادر اور زبان
کے دقائق و اسرار کا ماہر کامل ہے' اسلئے تحریر مین جاحظ افکار مین
تبدیلی پیدا کرنے کی غرض سے کہین کہین عامی الفاظ بھی استعمال کرتا ہے'
اگر ہم ایسے ادبا کی تلاش کرین جو اپنے زور تحریر اور قدرت قلم کی بنا پر
حق کو باطل اور باطل کو حق کر دکھاتے ہون تو جاحظ سے قبل ہم کو
قریب قریب مایوس ہو جانا پڑتا ہے' یہ امام قلم ایک بات لکھتا ہے اور
اسطرح لکھتا ہے کہ قاری کا ذہن بالکل مطمئن اور قانع ہو جاتا ہے'
لیکن اس کے بعد ہی وہ بالکل برعکس لکھتا ہے' اور بہترین انداز سے
کہ پہلے کا اطمینان غائب اور قناعت کافور ہو جاتی ہے جاحظ اپنی
پوری کتاب مین اسی طرح ناظرین کے دل و دماغ کے ساتھ جادو کا کھیل
کھیلتا جاتا ہے امام موصوف کی ہر کتاب درحقیقت زمانہ کے دستبرد سے
بچا ہوا ایک محفوظ خزانہ جو عربی کتب خانون کے لیے سرمایۂ صد افتخار ہے
موصوف کی کوئی کتاب بھی کھولو تفنن اور جدت کا وہ عالم تمھارے
پیش نظر ہوگا کہ انگشت بدندان رہجاوگے' تم بچشم خود مشاہدہ
کروگے کہ کس طرح معانی اپنی لطافتون کا شکار لیے ہوئے جاحظ کی

دعوت پر لبیک کہتے ہین کس طرح الفاظ اپنی دلکشی و شیرینی سمیت موصوف کے دربار قلم مین غلامانہ اطاعت و فرمان برداری کیساتھ حاضر ہوتے ہین' ہان اس کی کتاب مین قاری کی وحشت کا بھی کچھ نہ کچھ سامان رہتاہے' اور وہ گاہ گاہ ظرافت کی چال بھی چل جاتا ہے جاحظ کا مخصوص رنگ اسکی کل کتابون مین موجود ہے' چنانچہ الحیوان' البیان والتبیین' البخلا' المحاسن والاضداد' الحاسد والمحسود وغیرہ مصنفات کا مطالعہ کرنیوالا اس امر کا صریحی اعتراف کر سکتاہے' موصوف کی ضخیم کتابون سے قطع نظر کرلینے کے بعد اُن کے مختصر مختصر رسائل بھی جو مطبوع ہوچکے ہین یہ شان رکھتے ہین کہ ان کے ایک ایک ورق کو کسی مستقل تصنیف کا ہم رتبہ قرار دیا جائے' ابو حیان لکھتا ہے کہ متقدمین اور متاخرین مین سے صرف تین آدمیون کو مین منتخب کرتا ہون' ابو عثمان الجاحظ' ابو حنیفہ الدینوری مصنف "الاخبار الطوال" ابو زید احمد بن سہل البلخی' یہ وہ افراد ہین کہ کہ ان کے فضل و کمال' علوم و فنون' مصنفات و رسائل کی داد پورا عالم دے چکا ہے' اس قسم کے عجیب انداز مین ابو حیان ان تینون کی تعریف و توصیف کرتا ہے

متقدمین کے علوم و فنون کے تراجم کا آغاز قرن اول کے وسط مین خالد بن یزید اموی کے زیر التفات ہوا اور حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ کے زیر عنایت و اہتمام آخر صدی تک ہوتا رہا - اس عہد کا سب سے بڑا امتیاز یہ ہے منصور عباسی کے دور مین اس شعبہ کی طرف کافی توجہ مبذول ہوگئی' اور پھر مامون کے عہد مین تو توجہ کی کوئی حد نہ رہی' اب کیا تھا مختلف علوم و فنون نے عربی مین ایک نئی روح پھونک دی' اور اس کا دامن یونانی' سریانی' فارسی' ہندی وغیرہ متعدد زبانون کے تراجم سے مالا مال ہوگیا' طرز تحریر کی رنگا رنگی' اسلوب کے تنوع' اور افکار و خیالات کی جدت و ندرت کے اعتبار سے عربی زبان کو وہ دن دیکھنے نصیب ہوے جو اس سے قبل کبھی نصیب نہ ہوئے تھے' متعدد اجنبی اقوام کا یہ پہلا اثر تھا جس سے عربی زبان متاثر ہوئی اور اسقدر ہوئی کہ شعر و سخن' اخلاق و محاسن کی حد سے ترقی کرکے علوم و فنون کی زبان بنگئی' درحقیقت مامون کا مبارک عہد علم و ادب اور عربی تمدن کی کل تمہیدات کا زرین عہد ہے - عہد مامون کا اولین بلیغ اہل قلم **احمد بن یوسف** ہے' موصوف کے آثار قلم کا پتہ **صولی** کی کتاب الاوراق (قلمی) اور **ابن طیفور** کی کتاب کتاب بغداد (مطبوعہ) نیز تراجم المطولۃ مین چلتا ہے' احمد کی تعریف کے لیے صرف اسی قدر کہدینا کافی ہے کہ خلیفہ مامون الرشید جیسے فرزانہ حاکم نے اسکے ہنر قلم کا لوہا مان لیا اور اپنی طرف سے قلمدان وزارت پیش کردیا' اس عہد کے مقبول قلم افراد کی تعداد بہت زیادہ ہین بعضون کے نام یہ ہین -

**عمر بن مسعدہ** (وزیر مامون) **ابو الفتح البستی'** **ابن علی الدامغانی'** مامون الرشید نے بلاغت کی تعریف ان الفاظ مین کی ہے "طوالت سے دوری اور معانی مقصودہ سے تقرب' کم الفاظ مین بہت سے معانی کا ادا کردینا" عمر بن مسعدہ کی ادبیت و انشا پر مامون کی یہ تعریف پوری پوری صادق آتی ہے

اس عہد کی مقبول کتابین حسب ذیل ہین -

(۱) الامامۃ والسیاسۃ' (۲) کتاب العرب' (۳) الاشربہ' (۴) کتاب المعارف' (۵) عیون الاخبار' (۶) ادب الکاتب' یہ کتابین **ابن قتیبہ** کی تصانیف ہین' جو اپنی علمیت' انشا پردازی اور زور قلم کی ہمہ گیری مین امام جاحظ کا ثانی ہے -

(۷) ادب الکاتب کی شرح' مصنفہ ابن السید البطلیوسی

(۸) التنبیہ علی اوہام ابی علی فی امالیہ مصنفہ ابو عبید بکری

جس کے نزد قلم کا نتیجہ کتاب معجم ما استعجم ہے،

قرن رابع کے ادبا میں پہلا نمبر احمد بن یوسف معروف بابن الدایہ کا ہے جو بغدادی الاصل ہے - اور جسکے والد مصر سے بغداد آئے تھے، یہ زبردست ادیب حکومت طولونیہ کا محرر تھا، اسکے آثار قلم میں حسن العقبیٰ، اور کتاب المکافاۃ ہے جو بلاغت و انشا کے نمونے ہیں، دوسرے اہل قلم افراد حسب ذیل ہیں،

۲ - ابوبکر صولی، ان کے نتائج قلم کتاب الادراق، ادب الکاتب کے صفحات میں موجود ہیں،

۳ - احمد بن عبد ربہ مشہور کتاب عقد الفرید کے مصنف،

۴ - جعفر بن قدامہ بن زیاد الکاتب

۵ - ابوالفضل بن العمید (بنو بویہ کا وزیر) ابوالفضل کے والد حکومت سامانیہ کے محرر تھے، ابوالفضل سجع و بدیع کی صنعت اکثر انواع کا ناشر ہے، کہا جاتا ہے کہ رسائل کی انشا عبدالحمید سے شروع ہوئی اور ابن العمید پر جاکر ختم ہوگئی، جس طرح شعر گوئی کا آغاز امرؤ القیس سے ہوا اور اختتام ابو فراس حمدانی پر، ابن عباد ابن العمید کے متعلق رائے ظاہر کرتے ہوئے لکھتا ہے اد بائے عصر چار ہیں - استاذ الرئیس (ابن العمید) ابوالقاسم (عبدالعزیز بن یوسف) ابواسحٰق (صابی) اور چوتھا خود سمجھ لو یعنی مجھکو -

# غزل

از حضرت فرخ بنارسی

| | |
|---|---|
| دل مائل فنا ہے تو کیا پیش و پس مجھے | اک تار عنکبوت ہے تار نفس مجھے |
| ہونے دے کچھ تو فقر کی دولت سے مستفید | اپنی طرف نہ کھینچ بہت اے ہوس مجھے |
| سرمایۂ حیات جو اس زندگی کے تھے | گنتی کے چند گزرے ہیں ایسے نفس مجھے |
| طے ہو چکے ہیں منزل ہستی کے مرحلے | اب کیا پکارتی ہے صدائے جرس مجھے |
| نقش و نگار عیش ہیں غم کی لغانیاں | پھولوں کی آرزو نے دکھایا قفس مجھے |
| ٹھہرے گا راہ میں نہ مرا کاروان شوق | ذوق فنا میں دل کی تپش ہے جرس مجھے |
| گو آرزو نے خاک میں مجھکو ملا دیا | اک ترک آرزو کی ہے پھر بھی ہوس مجھے |
| ہوتی ہے زندگی بھی مصیبت کی کیا طویل | ایک ایک روز ہو گیا اک اک برس مجھے |
| صیاد بدگمان نہ ہو مجھ ناتوان سے اب | ہے موت و زندگی کا سہارا قفس مجھے |
| کب تک رہیگا منزل غفلت میں گام زن | آگاہ کر رہی ہے صدائے نفس مجھے |

فرخ اجل کے ہاتھ ہے اب شرم بےکسی
آنے لگا ہے حال پر اپنے ترس مجھے

# فلسفۂ مذہب

(از جناب محمود علیخان صاحب عرف آغا علیخان صاحب متخلص بہ محمود اسٹنٹ مجسٹریٹ ہوشنگ آباد)

فلسفہ و سائنس کو سطحی نظر سے دیکھنے والون کے نزدیک اب مذہب ایک ایسے درجے پر پہونچ گیا ہے جسکی طرف سے محض منقولات کی اشاعت بالکل ایک بے حقیقت چیز ہو گئی ہے۔ وجہ اسکی یہ ہے کہ چونکہ انگریزی تعلیم یافتہ طبقہ کا ایک کثیر حصہ معقولات کے ہاتھ پر بیعت کر چکا ہے اسلیئے اسکی ضرورت ہے کہ عقلی دلائل سے مذہب کی ضرورت اور حقیقت انکے پیش نظر کی جائے تاکہ انکے دل مین حقیقی وقعت و عزت مذہب کی ہو اور اُسکی پابندی کو اپنے لیئے وہ مفید سمجھین مین اس مضمون مین مذہب کی ابتدائی کیفیت جو دنیا کے سامنے رونما ہوئی اور اُسکے تدریجی مدارج - اور یہ بات بھی کہ دنیا کی مختلف قومون نے مختلف اوقات مین اسکا اثر کسطرح پر قبول کیا ہے اسکے بعد مین پھر نفس مضمون کو جو میرے اس تحریر کا مقصد ہے ناظرین کے پیش نظر کرنے کی سعی کرونگا گو یہ مضمون عرف عام مین کسی حد تک خشک ہے اور ممکن ہے طویل بھی ہو جائے - مگر مین اسبات کی کوشش کرونگا کہ ایسی سلیس اور ہموار اُردو مین ہو جو ناظرین کے دماغ پر گرانی نہ پیدا کر سکے - مگر ہان قبل اسکے کہ مین اصل مضمون کو شروع کرون چند باتون کو بطور تمہید اظہار کرنا ضروری سمجھتا ہون۔

جو شخص جس ماحول مین زندگی بسر کرتا ہے اور جس رنگ کے آئینۂ حیات اسکے پیش نظر رہتے ہین انھین رنگ مین اسکے دل و دماغ رنگ جانا لازمی اور یقینی ہے اور مین اسبات کا قائل نہین ہون کہ محض فلسفہ و سائنس کی تعلیم کے جراثیم نے مذہب کی بنیادون کو کھوکھلا کر دیا ہے بلکہ اصل حقیقت یہ ہے کہ مذہبی خوبیون کی بیگانگی اور مادی چیزون کی چمک دمک اور اسکی دلفریبیان طبیعت کے بہاؤ کو مذہب کے مخالف کر دیتے ہین ورنہ فلسفہ و سائنس چونکہ خود ذریعہ انکشاف اسرار الٰہی ہین اسلیئے فلسفہ انکی حقیقی تعلیم خود مذہب کی معاون ہے اسکے علاوہ ایک بات یہ بھی ہے کہ مذہب کو سطحی نظر سے دیکھنے والون نے اس طبقہ کے دلون مین یہ بات جاگزین کر دی ہے کہ مذہب مین ریاضت جسمانی اسقدر زیادہ اور اسقدر تکلیف دہ ہے کہ جس سے انبساط حیات کا جوش سرد پڑ جاتا ہے جسنے مذہب اور تعلیم یافتہ طبقہ کے درمیان ایک دیوار بطور حد فاصل قائم کر دی ہے بعض طبیعتین ایسی بھی ہین جو مذہب کی خوبیون کا محض وہ رخ دیکھتی ہین جو آخرت کی طرف ہوتا ہے اور اس رُخ کی طرف نظر نہین کرتین جس سے دنیاوی زندگی پر مفید اثر پڑا کرتا ہے - مین دعوے کے ساتھ کہتا ہون کہ اگر وسیع النظری سے مذہب کے اس رُخ کو بھی دیکھا جائے جس کا مین نے آخر مین ذکر کیا ہے تو لا مذہبی اور دہریت کا اثر دنیا سے بہت کم ہو جائے - کیونکہ مذہب سے انسانی زندگی کو وہ فائدے پہونچا کرتے ہیں جو دنیا کی کسی اور قوت سے نہین پہونچ سکتے کیونکہ مذہب کی اصل غرض و غایت یہ ہے کہ انسان ایک دوسرے کو اس قسم کا نقصان نہ پہونچائے جسکی وجہ سے تصادم فی الحیات کا خطرہ دنیا مین بڑھ جائے اور تمام انسانی آبادی متحد و متفق ہو کر منازل حیات کو سکون و مسرت کے ساتھ طے کرتی رہے اور ہر انسان اُن بیش بہا نعمتون اور برکتون سے جو اسکے خالق نے اسکو عطا فرمائی ہین اپنے حسب استطاعت مستفید ہوتا رہے اور امن و اطمینان قلب ایسی نعمتین جو بے شمار نعمتون اور برکتون کا مجموعہ ہین انسان کو حاصل ہوتی رہین اور بالخصوص روح کی وہ وجدانی مسرت حاصل

ہوجائے جو سوائے مذہب کے دنیا کی اور کوئی شے اسکو نہین دے سکتی۔
یہ ضرور ہے کہ مذہبی تعصب اور فضول مذہبی
مراسم اور اوہام پرستون کی مضرتون نے البتہ انسان کو بہت
نقصانات پہونچائے ہین جنکی وجہ سے دنیا کو صدہا انقلابات
کے دور سے گزرنا پڑا ہے اور یہ بھی صحیح ہے کہ اسکا مضر اثر انسان
کی حیات پر ایسا پڑتا ہے کہ جس سے رفتہ رفتہ آخر کل شعبہ زندگی
مسموم ہوجاتا ہے سب سے زیادہ تو تعجب اسبات پر ہے کہ ایک
واجب الوجود کے ماننے والون مین اسقدر اختلاف پیدا ہوگیا
ہے جو کسی طرح سے مٹائے نہین مٹتا۔ اور یہی وجہ ہے کہ جسوقت ملحد
اور دہریے عقائد مین اسقدر بے آہنگی اور شریعت مین اسقدر
اختلافات دیکھتے ہین تو مذہب سے متنفر ہوکر اسپر طعنہ زنی کرنے لگتے
ہین۔ مگر اسکے یہ معنی نہین ہین کہ یہ برائیان خود مذہب کی پیدا
کی ہوئی ہین۔ مسٹر میکسمولر نے مذہب کی تعریف یہ کی ہے کہ
(مذہب وہ دماغی قابلیت ہے جو بغیر حواس اور عقل کی امداد
کے انسان کو اس لامحدود و لامتناہی ذات کو مختلف نامون اور
مختلف حیثیتون مین سمجھنے کے قابل بنا دیتا ہے جسکے سمجھنے کا انسان
متلاشی رہا کرتا ہے اور جبتک دماغ مین یہ قابلیت نہین ہوتی ہے
اسوقت انسان مذہب کو نہین سمجھ سکتا) مسٹر ہربرٹ اسپنسر نے
مذہب کی یہ تعریف کی ہے (مذہب کی بنیاد اس قوت پر ہے جسکی
تلاش غیر ممکن ہے مگر کائنات اسکی تلاش کی تائید کرتی ہے)۔
ان حضرات نے اور مثل انکے اور حضرات نے مذہب کے اس
رخ کو دیکھا ہے جو محض اصولی ہین دوسرا رخ مذہب کا جو عملی ہے
اسطرف یا تو توجہ نہین کی یا اسکو ضروری نہین سمجھا۔ انکے علاوہ
بعض حکماء نے مذہب کو محض شوق تجسس بنایا ہے جو انسان کے
دماغ مین فطرۃً پایا جاتا ہے۔ گو کہ بعد مین مسٹر میکسمولر نے جبکہ ان پر
اعتراضات کیئے گئے تو اپنی رائے مین یہ ترمیم کی کہ (مذہب ایک
ادراک یا تصور ہے جو ایسے مظاہر کے باعث پیدا ہوتا ہے جسمین
انسان کے اخلاقی سیرت کے متاثر کرنے کی قابلیت ہوتی ہے)۔
یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ انسانی فطرت مین یہ بات
خصوصیت سے پائی جاتی ہے کہ وہ ہمیشہ ان اسرار کے سمجھنے کی
کوشش کیا کرتا ہے جنکو وہ بادی النظر مین سمجھ نہین سکتا یہی وجہ
ہے کہ علت العلل کے سمجھنے کی کوشش ہمیشہ ہر ذی فہم اور تعلیم یافتہ
شخص کرتا رہا ہے اور اب بھی لاکھون ہستیان اسکے معلوم کرنے مین
سرگردان ہین۔ مگر یہ بات ہمیشہ ذہن نشین کر رکھنا چاہیئے کہ روح
یا علت العلل کے سمجھنے کے لیئے محض عقل کی امداد کافی نہین ہے
بلکہ عبادت اور نفس کی پاکیزگی کے جواہر کی اعانت لازمی اور ضروری ہے
اور جسوقت عقل کی امداد سے عبادت اور پاکیزگی
نفس کے مدارج طے ہوجاتے ہین تب انسان کی ادراک ایسے مقام
پر پہونچ جاتی ہے جہان سے وہ علت العلل کے سمجھنے کے ساتھ ساتھ
دنیاوی زندگی کے ہر قسم کی اصلی حقیقت کو بخوبی سمجھ لیتا ہے شلایر ماخر
نے مذہب کی یہ تعریف کی ہے کہ (مذہب اس غیر محدود طاقت کا
خیال ہے جسکی کوئی حد نہین) میری رائے مین اگر بجائے لفظ خیال
کے لفظ (پرستش) استعمال کیا جاتا تو کسی حد تک یہ خیال صحیح ہے
کہ ابتدائے آفرینش عالم سے ہمیشہ مشرق مذہب اور روحانیت کا
گہوارہ رہا ہے اور حسن عقیدگی اور نیک نیتی و سچائی سے روحانیت کی
پرورش مشرق کے آغوش مین ہوئی ہے اسکی مثال مغرب کی سرزمین
مین مشکل سے ملیگی یا ایک زمانہ وہ تھا کہ مذہب ایک پھول کی شکل
مین ذہن اور عمل انسانی کے سامنے تھا اسکے بعد جب تجربات و تعلیم کی
روشنی نے ذہن انسانی کو منور کرنا شروع کیا تو مغرب نے مادیات
کے چشمون کے تیز دھارے کا مقابلہ نہ کرکے اپنے کو اسکے رحم پر چھوڑ دیا

اور بالآخر انکو اس بہاؤ نے ایک ایسے مقام پر پہونچا دیا جہان دنیا کی دلفریبیان اپنی پوری قوت کے ساتھ کام کر رہی تھین۔ جسکا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ اُن دلفریبیون کی چمک دمک نے اُن کو ایسا محو حیرت بنا یا کہ پاکیزگی نفس اور عبادت کی محنت اسکے واسطے ایسی بارگران ہونے لگی کہ بالآخر اُنھون نے اپنے کندھون سے اس بوجھ کو اُتار کر نیچے ڈالدیا جسکی وجہ سے وہ مذاہب کے ہر شعبہ کو محض ظاہری حواس کی آنکھ سے دیکھنے لگے اور یہ ظاہر ہے کہ مذہب یا روحانیت ایسی چیز نہین ہے جو محض ظاہری حواس کی آنکھ سے دیکھکر عقل کی کسوٹی پر کسی جائے جبتک کہ اس آنکھ مین وہ جوہر بصارت نہ پیدا ہوا ہو جو پاکیزگی نفس سے پیدا ہوا کرتا ہے۔

اور اس طرف مشرق نے مادیات کے سیلاب کا مقابلہ کیا اور اسنے اپنی زندگی کا ماحصل روحانیت کی تحقیق کو قرار دیا اور اس کاوش اور محنت بلکہ بعض اوقات اپنی خونریزی سے اُنکو ایسا ذائقہ ملنے لگا جسکی مثال کسی مادی اشیا مین نہ مل سکی یہی وجہ ہے کہ حکمائے مغرب کی نظر کے سامنے ہمیشہ گرد آلود فضا ہی نظر آتی رہی۔

ہان اس طرف کچھ زمانہ سے اکثر مشرقی تصانیف کے ترجمون نے روحانیت کے ذوق تحقیق کو مغرب کے ایک کثیر طبقہ کے دل مین اُبھار دیا ہے اور وہ اب بیچین نظر آتا ہے۔ یہان پر ایک واقعہ کا لکھنا خالی از منفعت نہ ہوگا جو حقیقت مین اس سلسلے کی ایک کڑی کا درجہ رکھتا ہے۔ آنریبل مسٹر جسٹس مولانا سید کرامت حسین صاحب سے جو حضرات واقف ہین وہ جانتے ہین کہ وہ کس علم و فضل کے بزرگ تھے۔

مولانا موصوف سے اور مجھ سے اکثر مذہب اور روحانیت کی بحث رہا کرتی تھی۔ جو لوگ انکے جاننے والے ہین یہ جانتے ہین کہ فلسفہ جاننے مین اُنکا کوئی مثل ہندوستان مین نہین تھا۔ اخلاقیات کی تکمیل کی یہ حد تھی کہ تمام عمر کبھی کسی موقع پر جھوٹ نہین بولے۔ ایفاء عہد کی یہ حالت تھی کہ اگر بلاقصد اور بغیر سوچے سمجھے ہوئے بھی کسی سے کوئی وعدہ کرلیا تو خواہ کتنا ہی کثیر نقصان انکو برداشت کرنا پڑا یا کتنی ہی ایذا اُنکو اُٹھانی پڑی ہے مگر اسکو پورا کیا ہے۔ آخر زمانہ حیات مین جناب مولانا یونیورسٹی کے جلسے مین الہ آباد تشریف لائے۔ یہ وہ زمانہ تھا جسوقت ایک خطرناک علالت کا سخت دھکا انکی صحت کو پہونچ چکا تھا۔ مین نے جب انکے چہرے پر آثار ضعف و نقاہت دیکھے تو وہ چونکہ ہمیشہ صاف اور سچ باتون کو پسند کیا کرتے تھے اور مین انکی خدمت مین گستاخ بھی تھا۔ اسلئے مین نے یہ عرض کیا کہ مولانا آپ کے خاندان کے بزرگون کی عمرین ساٹھ سال کے قریب ہوا کرتی ہین اور آپ کی کمزوری صحت سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اب آپ کا دور حیات قریب ختم ہونے کے ہے اسلئے اب آپ کو اپنے عقائد صحیح اور استوار کرلینا چاہئے۔ فرمانے لگے کہ صاحب مین خود اسکو محسوس کر رہا ہون کہ میری قوت حیات اب کمزور ہوتی جا رہی ہین۔ مگر کیا کرون اپنی طبیعت سے مجبور ہون جبتک کسی بات کا میرے دل کو اطمینان نہ ہو کیونکر اپنا اطمینان کرلون مین نے یہ عرض کیا کہ چونکہ بعض اوقات کثرت افکار کی وجہ سے یا محض معمولی بات سمجھکر ذی فہم انسان تک ان مسائل کی طرف متوجہ نہین ہوتے جو حقیقت مین انکی زندگی کے اہم ترین مسائل ہوا کرتے ہین اسلئے مجھے اسبات کے عرض کرنے کی اجازت دیجئے کہ آپ نے جو اس دفعہ لکھنؤ سے الہ آباد کا سفر کیا ہے تو یہ سفر ذرا خیال کیجئے بہت آرام کا تھا اور اس مختصر دوران سفر مین آپ کو کسی چیز کی ضرورت بھی نہ تھی۔ اور آپ کو یہ بھی معلوم تھا کہ مین اپنے عزیز دوست یعنی مسٹر محمد اسحاق خانصاحب بیرسٹر کے

بنگلہ پر جاکر قیام کرونگا جہان سامان راحت کی ہر چیز موجود ہوگی پھر بھی آپ وہ چیزین جو ضروریات سفر کے واسطے ضروری ہین اپنے ساتھ لائے تھے اور اسپر بھی آپ نے یہ احتیاط کی ہے کہ جو اندازہ آپنے اپنے سفر کے خرچ کا کیا تھا اس سے بہت زیادہ روپیہ اپنے ساتھ لائے ہین۔ حالانکہ آپ جسقدر روپیہ چاہتے ہر جگہ پر اپنے ملنے والون سے لے سکتے تھے نہ کہ ایک ایسا اہم سفر جسپر آپ کا جانا ناگزیر ہے جس کا منزل مقصود بھی آپ کو معلوم نہین ہے اور اسکے مکمل سامان سفر کی طرف سے ابتک آپ بیفکر ہین۔ میرے اس کہنے سے انکے چہرے پر ایک خاص کیفیت احساس کی پیدا ہوگئی اور وہ خاموش ہوگئے اور تھوڑی دیر تک سوچتے رہے یہ معلوم ہوتا تھا کہ اسوقت وہ انتہائی غور و فکر کی حالت مین ہین اسکے بعد مجھ سے یہ فرمایا کہ آپ کا فرمانا بالکل صحیح ہے اور مین اسکی کوشش کرونگا۔ اسکے کچھ دن بعد جب مین لکھنؤ مین انکی خدمت مین حاضر ہوا تو وہ خود مجھ سے مسرت کے لہجے مین فرمانے لگے کہ خانصاحب اب مجھے ایک ایسی نعمت مل گئی ہے جسنے میرے تمام منتشر خیالات کو یکجا کر کے مجھے مطمئن کردیا ہے مین نے عرض کیا کہ وہ کون شے ہے جواب دیا کہ اسی بیسوین صدی مین ایک فرانسیسی محقق نے ایک کتاب تصنیف کی ہے جسکا ترجمہ انگریزی مین بھی ہوگیا ہے اسمین اُسنے وجود روح کے ایسے دلائل لکھے ہین اور اُن دلائل کی جو وجود روح کے خلاف ہین ایسی معقول اور مضبوط تردید کی ہے جسکا جواب اب میری رائے مین ہونا غیر ممکن ہے اسکے بعد یہ فرمایا کہ میرا قصد ہے کہ اس کتاب کا ترجمہ مین اردو مین کردون کیونکہ یہ ترجمہ غیر انگریزی دان طبقہ کے واسطے ایک آیۂ رحمت سے کم نہ ہوگا اور یہ بھی فرمایا کہ آپ یہ جانتے ہین کہ مین نے اپنی عمر کا تمام سرمایہ مسلم گرلس اسکول کو دیدیا ہے۔ اسلیئے اگر آپ اسکا وعدہ فرمائین کہ مین اس ترجمہ کو چھپوا دونگا تو مین اسکا ترجمہ شروع کردون

مین نے عرض کیا کہ آپ جس شخص کو حکم دیدینگے وہ چھپوا دیگا۔ جناب موصوف نے اس کتاب کا پتہ مجھے لکھکر دیا تھا۔ مگر افسوس ہے کہ وہ پرچہ مجھ سے ضائع ہوگیا ہے اور موت نے انھین بھی اتنی مہلت نہ دی کہ وہ اس کتاب کا ترجمہ کرسکتے۔

گو انسے بہتر اس کتاب کا ترجمہ کرنے والا مشکل سے ملیگا مگر پھر بھی خدا کے فضل سے ہندوستان مین ایسی ہستیان موجود ہین جو کسی حد تک اچھا اور صحیح ترجمہ اس کتاب کا کرسکینگی۔ اسلیئے جناب مولانا کے ان تمام احباب سے جو آخر عمر مین انکے پاس تشریف لیجایا کرتے تھے میری یہ التجا ہے کہ جن صاحب کو اس کتاب کا پتہ معلوم ہو از راہ کرم مجھے لکھکر بھیجدین تاکہ مین مولانا کی اس دلی تمنا کو جو ایک سرمایۂ رحمت بھی ہے پورا کرنے کی سعی کرون۔

بہرکیف یہ معلوم ہوتا ہے کہ یورپ بھی اب روحانیت کا قائل ہوتا جارہا ہے اور یقین ہے کہ فلسفہ و سائنس سے جسقدر اسرار الٰہی کا انکشاف ہوتا جائیگا اسی قدر اسکو مذہب اور روحانیت کی ضرورت زیادہ محسوس ہونے لگیگی اور وہ زمانہ دور نہین ہے جب مذہب جو محض قوم کی شیرازہ بندی کے کام آرہا ہے حقیقی صورت مین ہماری آنکھون کے سامنے جلوہ گر نظر آئے

## مذہب کی ابتدا

اس تفصیل مین ہمکو جانے کی ضرورت نہین ہے کہ انسان نے سب سے پہلے اپنی زندگی کے دیو کو راضی کرنے کے واسطے جانورون کے شکار سے شکم پری کرنا شروع کیا ہے اور اس مقصد کے حاصل کرنے کے لیئے اسنے پہلے پتھر کے آلات استعمال کیے اسکے بعد فلزات کے اسلحہ سے کام لینے لگا اور اسنے آگ کس طرح دریافت کی اور اپنی بیکسی کی زندگی سے کسی حد تک نجات حاصل کرکے کس طرح اور کب اپنی آپ مدد کرنے کے قابل ہوا۔ کیونکہ یہ مسئلہ بجائے خود ایک

بہت بڑے مضمون کا محتاج ہے۔ اور اس مضمون سے ایک علیحدہ چیز ہے ہمکو صرف دیکھنا یہ ہے کہ انسان کے دماغ مین مذہب کا خیال پہلے کس طرح پیدا ہوا اور اسکا احساس کیون اور کسطرح پر ہوا۔

یہ خیال صحیح نہین ہے کہ (مذہب کا خیال انسان کی فطرت مین ودیعت کیا گیا ہے) تاریخ عالم پر غائر نظر ڈالنے سے یہ بات معلوم ہوتی ہے اور اسکی تصدیق بھی موجودہ مختلف وحشی اقوام کے طرز زندگی سے ہوتی ہے کہ حسب ذیل چیزون کی پرستش کی ابتدا انسان نے دنیا مین کی۔

(۱) موجودات عالم کی بعض چھوٹی اور بڑی چیزین۔

(۲) بزرگون کی روحین۔

(۳) اور دوسری روحین۔

(۴) ایک اعلیٰ طاقت یا اعلیٰ ہستی۔

واقعہ یہ ہے کہ جسوقت انسان نے عالم کے ہر کائنات مین ایک ہی اصول اور ایک ہی قاعدے کو دیکھا اور اسنے یہ معلوم کیا کہ لاکھون اشیائے عالم کے درمیان مین جو بظاہر ایک دوسرے کے خلاف معلوم ہوتے ہین ایک ایسا نظام اور سلسلہ پایا جاتا ہے جو سب ایک ہی زنجیر کی کڑیان معلوم ہوتی ہین تب اسکو لامحالہ علت العلل کے وجود کو خواہ وہ کسی حیثیت سے ہو تسلیم کرنا پڑا اور بالآخر اسکی تعظیم و تکریم اسپر فرض ہوگی۔ یہ دوسری بات ہے کہ کسی نے ہر قسم کے مالی نذرانون سے اور کسی نے جان کی قربانیون کے ذریعہ سے اور کسی نے جسمانی ریاضت کے ذریعہ سے اپنے معبود کی تعظیم و تکریم کرنا ضروری سمجھا مجھے اس رائے سے اختلاف ہے (کہ مذہب اعلیٰ طاقتون کی پرستش ہے جو ضرورت کے خیال سے کی جاتی ہے)۔ اسمین شک نہین کہ ابتدائے عالم مین وحشی انسانون کا ضرور یہ عقیدہ تھا۔ مگر اس زمانہ مین اس قول سے نہ محض مذہب کی توہین ہوتی ہے بلکہ بنی نوع انسان کی بھی صریح تذلیل مقصود ہے۔

یہ ضرور ہے کہ انسان کی فطرت مین خود غرضی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے اور اس وجہ سے مذہب کی ابتدائی حالت مین بعض انسانون نے اپنا معبود ایسی قوتون کو سمجھنا شروع کیا جسکو وہ سمجھتے تھے کہ وہ ہمکو نفع یا نقصان پہونچا سکتے ہین اور وہ یہ بھی سمجھتے تھے کہ جن چیزون کو ہم مہیا نہین کر سکتے یا جن چیزون تک ہماری دسترس نہین ہے وہ ہمکو ہمارا معبود عطا کریگا۔ یا جب وہ کسی خطرے مین گھر جاتے تھے۔ تب اسوقت وہ سمجھتے تھے کہ اس خطرے سے ہمکو نجات وہی قوت دلا سکتی ہے جو ہماری جسمانی قوتون سے زیادہ ہے۔ مگر اب دنیا میں مذہب کی یہ تعریف کرنا کہ (مذہب اعلیٰ طاقتون کی پرستش ہے جو ضرورت کے خیال سے کی جاتی ہے) بالکل غلط بلکہ مضحکہ انگیز ہے۔ یہ خیال حقیقت مین اُن سیاسی مدبرین کے پوجاریون کا ہے جو عالم کی لغو اشیاء اور مادی قوتون کو اپنا رہبر حیات سمجھے ہوئے ہین۔ (باقی آئندہ)

---

## حسیات

دل مین مرے مہمان ترا پیکانِ نظر ہو — آباد یون ہی کاش یہ اُجڑا ہوا گھر ہو
سو بار ہو قربان قفس ذوقِ اسیری — برباد نہ لیکن مرے صیاد کا گھر ہو
ہے آج تو اک حالتِ مضطر سی نمایان — کل دیکھیے کیا صورتِ بیمارِ نظر ہو

ہان ضبط کرلے گریۂ ناکام تمنا — رسوا نہ زمانے مین کہین دیدۂ تر ہو
دل مین ہے ڈر فراوانیِ ارمان کی کشاکش — کیا باعثِ لذت کہین مرے نالون کا اثر ہو
ہو جائے نہ رسوا وہ ستمگر سرِ محفل — اتنا تو تجھے پاسِ ادب دیدۂ تر ہو

(عائشہ سلطان کانپوری)

---

# وضعِ اصطلاحاتِ علمیہ

(از جناب مولوی محمد ابو البقار صاحب۔ انٹرمیڈیٹ کالج مہانبی)

اُردو کی ہمہ گیری۔ انسانی تہذیب و تمدن کا دورِ اولین ابتک بابل نینوا۔ کی جانب منسوب کیاجاتا تھا جنکی تودہ خاک میڈیا کی سلطنت اور یونانان ایران کی شہنشاہی قائم ہوئی۔ دوسری جانب فراعنہ مصر اور یاربِ کی حکومتین قائم ہوئین۔ فنیقیا کے لوگ ماہی گیر تھے اور ادنیٰ درجہ کی تجارت مین لگے ہوئے تھے۔ کتابون کی ورق گردانی کرنیوالے نہین بلکہ کھنڈرات مین ریزے ریزے پر نگاہ ڈالنے والے اور انھین کھودکر مٹی سے بوسیدہ ہڈیون کو جلانے والے اب یہ پتہ دیتے ہین۔ کہ بابل و نینوا سے بھی پیشتر ایلام اور عقاد کی ریاستین تھین آشوری زبان اپنا ایک علیٰحدہ پرچم پھیلائے ہوئے تھی لیکن اسقدر ماقبل تاریخی زمانے پر غور کرنے سے مسائلِ زبان کے سلجھنے مین گتھیان پڑتی جائینگی۔ اسلئے ہمکو مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ نسلون کی عام تقسیم جسطرح سے کی گئی ہے اُسی لحاظ سے زبان کو لیا جائے۔ دنیا مین تین نسلین ہین کہ جو ایک امتیاز خاص رکھتی ہین یعنے اریائی یا ایرین۔ تورانی یا تورینین سامی یا سیمیا طیقی جسے انگریزی مین سیمیٹک کہتے ہین۔ ایرانی زبان کی تحت مین سنسکرت فارسی۔ فرانسیسی۔ لاطینی۔ یونانی قدیم زبانین ہین جنکی تبدیل شدہ صورت مین اب فرانسیسی۔ انگریزی جرمنی۔ برج بھاشا بنگالی وغیرہ ہین۔ تورانی یا تورینین کی تحت مین چینی۔ تاتاری منگولی اور تبتی زبانین آتی ہین۔ سامی یا سیمیا طیقی کی اولاد ہین اسیطرح سے عربی حبشی۔ عبرانی نبطی۔ تدمری۔ آرامی کلدانی سریانی وغیرہ وغیرہ ہین نسلون اور قومون کے وصل امتزاج سے نئی قومین اور نئی زبانین پیدا ہوئی ہین اور اسطرح مرور دہر کے ساتھ مختلف زبانین شہود پذیر ہوتی ہین۔ آریہ دست کی الہامی زبان سنسکرت ہی یہودیون کی مقدس زبان عبرانی رومۃ الکبریٰ کی لاطینی مجوسیت یا فارس کی ژندی فراعنۂ مصر کی زبانین قبطی ہین۔ بابل نینوا شام اور فنیشیا کی زبانین سریانی کلدانی آشوری فینیقی ہین مگر جسطرح سے موسم اور فصول متبدل ہوتے ہین اسیطرح زمانے کے حالات متغیر ہوتے رہتے ہین ایک زبان ایک وقت تک اپنا دور دورا دکھاتی ہے۔ اور اُسکے بعد جو اولاد شہود پذیر ہوتی ہے وہ اپنے خد وخال مین اپنے اسلاف سے بالکل ہی میل نہین کھاتی۔ دری۔ پہلوی کی جگہ پر اُسی مرز بوم مین اب فارسی جلیبیہ سننے مین آتی ہے۔ لیکن وہ اسقدر اس سے مختلف ہو کہ ایک دوسری چیز معلوم ہوتی ہے۔ اسی طرح سرزمین ہند مین ایک زمانہ تھا کہ سنسکرت براج رہی تھی۔ شاکیامنی گوتم بدھ کی تعلیمات نے ایک مدت کے لئے سنسکرت کو اُسکی جگہ سے ہٹادیا اور پالی نے بجائے اُسکے قبضہ جمایا شنکراچارج نے بدھ مت کو ہمیشہ کے لئے جلاوطن کردیا اور اسطرح برج بھاشا نے پالی اور سنسکرت کے ممزوج ہونے سے جنم لیا۔ مسلمانون کے مختلف اکناف سے پیاپے حملہ کرنے اور جاگزین ہونے کے باعث ایک نئی صورت پیدا ہوئی۔ سب سے عجیب و غریب بات یہ تھی کہ شاہی محلات کی زبان کچھ اور ہی تھی۔ عام خلقت کی بولی اُس سے بالکل جدا تھی لیکن لشکرگاہ یعنی اُردو مین جو چیز بولی جاتی تھی وہ ان سبھون کی آمیزش کا ایک معجون مرکب تھی۔ اسطرح ہمکو یہ امر پیش نگاہ ہوتا ہے کہ جو نئی زبان پیدا ہوئی اُسنے ایک طرف تو سامی یا سیمیا طیقی کو اپنے سر چڑھایا۔ ایرانی یا ایرین زبانون کے کلیجے سے جالگی اور تورانی زبانون کے دامن کو بھی اسنے ہاتھ سے جانے نہ دیا۔ توضیح اس کنایہ کی یون ہے کہ آئین اصل مادہ زبان تو ایرانی الاصل ہے اور غلبہ عربی الاصل الفاظ و سائر

قصص تاریخ و روایات مذہبی کا ہے جسکے ساتھ ساتھ ترکی رسم و رواج طرز بود و باش اور آئین و قوانین کے حالات بھی پائے جاتے ہین اس طرح دنیا کی جتنی آوازین ہین اُن سب کی سمائی اُردو مین ہے مثل ایرانی اصل زبان کی بعض شاخون کے ایسا نہین ہے کہ ث۔ ذ ز۔ وغیرہ کی آوازین نہ پائی جاتی ہون۔ اسی طرح نون غنہ ہائے مخلوط اور ٹ۔ ڈ۔ ڑ۔ پ۔ چ۔ ژ۔ گ کی آوازین جو بعض ایرانی الاصل اور بعض شامی الاصل السنہ مین نہین پائی جاتی ہین سبھین موجود ہین خاک پاک ہند مین اُردو نے جنم لیا اور اسطرح آریہ ورت کے تمام علم الادیان او قصص پارینہ کی روایتین اسکی گھٹی مین پڑی ہوئی ہین۔ وہ سرزمین ہند باغ و راغ جنگل پہاڑ۔ ندی نالے۔ جڑی بوٹی۔ غرضیکہ مشاہد عالم کے تمام جلوہ زار اسکے سامنے کسی طرح کا بھی خیال ہو اسکے ذریعہ سے ادا ہو سکتا ہے۔ مسلمان جنھون نے ایک تیرہ و تار دنیا کو انکی روشنی سے منور کیا اسکے اصلی پرستار ہین۔ شرع اسلامی کی یمن و برکت سے عبرانی۔ یونانی سریانی یعنی وہ زبانین جنھین الہامی ہونے کا دعوےٰ ہی خود بخود اسکے اسلاف مین شامل ہو گئین۔ ژند۔ وستا کے نورانی شعلے بالکل افسردہ ہو گئے ہین لیکن کُرید کُرید کر انھین بعض نیک نفسون نے زندہ کیا ہے اور اسطرح امید کی جاتی ہے کہ ایک نئی شان سے انکی نورانیت جلوہ فگن ہوگی۔ فارسی جسکو حقیقتاً اُردو کے آبائی یا اماتی سلسلہ مین واسطۂ قرب حاصل ہے ان تمام پُرنور اجسام کو اپنی گود مین لئے ہوئے ہے اور اُردو ان سے ہمکنار ہے۔

انگریزی قوم تاجرانہ حیثیت سے اس ملک مین داخل ہوئی مگر اپنی پُرفطن زور آوری کے باعث حکمرانہ غلبہ اسنے حاصل کیا اور اسطرح انگریزی زبان کو وہ جبروت و سطوت اور قہرمانی حاصل ہوئی جو شاید ہی کسی زبان کو حاصل ہوئی ہو۔ انگریزی کے ذریعے لاطینی یونانی قدیم رومانی اور تمام یوروپین زبانون کے ذخیرہ کا خلاصہ اُردو مین آگیا۔ اسطرح دنیا کی تمام زبانون مین جو کچھ ہے اسکی کسی نہ کسی صورت مین اُردو کے دامن مین سمائی ہے۔

## لسانی تغیرات

کیفیات تغیر آب و ہوا۔ جسطرح ایک ملک مین دریا۔ جھیل۔ پہاڑ ریتیلے میدان جنگل وغیرہ پائے جاتے ہین جنھین اُسکی صور طبعی سے موسوم کیا جاتا ہے اُسیطرح اُس ملک کی قومون کو اُسکی صور حالیہ سمجھنا چاہیے۔ اُنکی زبان اُنکی بود و باش انکا طریقہ معاشرت یعنی لباس غذا وغیرہ کی کیفیتین ان صور حالیہ کی مختلف خد و خال ہین مرز بوم ہند مین سندھی۔ گجراتی۔ مرہٹی۔ مدراسی۔ بنگالی وغیرہ وغیرہ مختلف صوبون کی رہنے والی آبادیان ہین جو حیثیات مختلف ایک شانِ امتیاز رکھتی ہین اور اسی طرح اُنکی زبانین ہی ایک جداگانہ حیثیت رکھتی ہین۔ اسطرح اس ملک مین بہتیری زبانین جنکو مرہٹی۔ سندھی۔ اوڑیا۔ ٹامل۔ ٹیلیگو۔ بنگالی اور برمی کہا جاتا ہے۔ اس ملک مین سننے مین آتی ہین۔ گویا ہر زبان انکے وصل و فصل کو ایک تھوڑے سے غور کے بعد بآسانی سمجھ سکتا ہے۔ یہ تغیرات لسانی جو کچھ بھی ہین صور طبعی اور اختلاف مرز بوم کا بہت کچھ نتیجہ ہین۔ اس کے بیان کرنے کی ضرورت نہین کہ آب و ہوا کے زیر اثر ہر ملک کی بولی مین بھی نرمی اور کرختگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اس مسئلہ کو مانی البحث بنانے مین اندیشۂ طول ہے۔ اسلئے اس مقام پر اسی اشارہ پر اکتفا کی جاتی ہے۔

## امتزاج اقوام

جب مختلف قومین مختلف سمتون سے آکر کسی مقام پر ملتی ہین تو لازماً ایک دوسرے کی لفظین سیکھ لیتی ہین۔ اور کچھ کچھ باہین کر لیتی ہین۔ اس امتزاج کے طریقے مختلف ہین کبھی کبھی تاجرانہ حیثیت سے لین دین کے لئے ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہین اس خرید فروخت

مین ایک دوسرے کے الفاظ لے جاتے ہین کبھی کبھی مذہبی مناد پہنچکر اپنے شرع وآئین کی تعلیم وتلقین کرتے ہین اور اسطرح ایک نظام تمدن کا جدید دور شروع ہوجاتا ہے اور اسکے ساتھہی زبان مین ایک فرق عظیم ہوجاتا ہے۔ ایک قوم فاتحانہ حیثیت سے ملک مین داخل ہوتی ہے اور اسکی زبان حکمرانون کی زبان ہونے کی وجہ سے اپنا اقتدار شکوہ قہرمانی قہرآ قائم کرتی ہے اسطرح اس زبان کا غلبہ ہوتا ہے اگر اُس قوم کی زبان اور یا مذہب مین دوسرون کو اپنے مین جذب کرلینے کی قوت ہو تو اکثر وہان کی زبان بھی قریب قریب فنا ہوجاتی ہے۔ مثال کے طور پر دو ایسی زبانون کو لیجیئے جنکو شہنشاہانہ اقتدار حاصل تھا۔ یعنے ایران کی فارسی اور فراعنۂ مصر کی قبطی۔

ایرانیون نے جب یونان پر غلبہ حاصل کیا تھا تو بعض حصون کو سپرد آتش کردیا تھا۔ انتقام گیری کی آتش جوالہ اسکندر مقدونی جسے غلطی سے اسکندر رومی کہا جاتا ہے کے سینہ مین مشتعل تھی۔ اسنے ایران فتح کرنیکے بعد جہان جہان آتش خانے گرم پائے انھین جلا کر خاک سیاہ کردیا۔ صدہا میل تک سوائے آگ کے کوئی چیز دکھائی نہ دیتی تھی اور ایران قدیم کی زبان کا سارا خزانہ جو زردشتی تعلیمات سے مالامال تھا بالکل برباد ہوگیا اور اسطرح فارسی کا خزانۂ علمی صفر کے درجے تک پہونچگیا۔ انتہا یہ ہے کہ زبان کا افلاس اس درجہ تک پہونچا کہ معمولی بول چال کی فارسی الاصل لفظین بھی مفقود ہوگئین۔ ذیل کی مثالین کافی ہونگی۔

| فارسی | عربی | فارسی | عربی |
|---|---|---|---|
| کسے | تشخص | رہبری | مشائی |
| نوشدہ | حادث | برین فرہنگ | الٰہیات |
| فروزہ | صفت | مایہ | ہیولی |
| پرتوی | اشراقی | پیکر | صورت |
| بالستہ ہستی | واجب الوجود | بازتازی | جزوی |
| شائستہ ہستی | ممکن الوجود | اوچیز | ہویت |
| چرخہ | دور | چارامیزہ | اخلاط اربعہ |
| زنجیر | تسلسل | بازگیر | اعتراض |
| جداشناس | فصل | کہور | علت |
| رہبر | دلیل | اشکیوہ | مرکب |
| ہماوی | کلی | کاموس | بسیط |

اسیطرح فراعنۂ مصر کی قبطی زبان کی کیفیت ہے رومیون نے جب غلبہ حاصل کیا تو جابجا جو کچھ اُنھین ہاتھ آیا لوٹ کھسوٹ کرلیگئے یا جلا گرا کر عمارتون کو اُنھون نے خاک وبرباد کردیا۔ اسطرح دستبرد زمانہ سے مٹ مٹا کر قبطی زبان اور اُسکی ہمصفیر نبطی دنیا سے گویا ناپید ہوگئی۔ عربون نے جب ان ملکون کو فتح کیا تو یہ زبانین جانکنی کے عالم مین تھین۔ عربون نے اُن مین ایک نئی روح پھونکی قبطی مین آثار حیات کم رہ گئے تھے اور اُسمین اسقدر قلب ماہیت ہوا کہ خود عربی ہوکر رہ گئی فارسی زندہ تھی اور زندہ رہی۔ لیکن ایک نئے قالب مین آکر شہود پزیر ہوئی۔ عربی الفاظ اسقدر غالب ہوئے کہ دو ثلث سے زائد عربی اور ایک ثلث سے کچھ کم فارسی الفاظ رہ گئے۔ تاجرانہ اور فاتحانہ حیثیتون کے علاوہ ایک تیسرا تغیر معاشرانہ اثرات کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے۔ جب دو مختلف عادات کی پابند مختلف رسم ورواج مین مقید مختلف شرع وآئین کو ماننے والی قومین ایک جگہ بودوباش رکھتی ہین تو لازمی طریقہ سے ایک دوسرے کے الفاظ کو حاصل کرلیتی ہین کبھی کبھی لفظین بالکل تغیر پزیر ہوجاتی ہین۔ ایک بین مثال اور روشن دلیل پارسیون کی ہے۔ اُنھون نے ہندوستان مین آکر اپنی زبان کو قریب قریب بھلادیا ہے۔ عام طور پر اپنے مذہب اور قومی افسانون سے ایک سرد مہری برتتے

ہین۔ اسلیئے کہ مادیت کا زہر آلود اثر ان مین سرایت کر گیا ہے
مجھے معمولی تعلیم یافتہ پارسیون سے گفتگو کا موقعہ ملا ہے اور یہ تکلیف دہ
حال منکشف ہوا کہ وہ اپنے اسلاف کے مفصل کارنامون کا تو ذکر ہی
کیا کیا جائے اُنکے معمولی حالات سے بھی نابلد ہین انتہا یہ ہے کہ اُنکے
نام بھی اپنی اصلی حالت پر نہین رہ گئے۔ ان چند مثالون سے اندازہ
ہو سکتا ہے۔

فرامجی۔ دراصل فرام زرجی کی بگڑی ہوئی صورت ہے
اسیطرح منچرجی (منوچہرجی) ہوروجی (نوروزجی) شاپورجی (شاہ پور
جی) میمنون اور رخوجون کے نام بھی اسیطرح قیاس کئے جا سکتے ہین
یہ تغیر درحقیقت نتیجہ معاشرت کا ہے۔ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ دو قومین
جو کشمکش زندگی مین بالکل ہم قدم ہین غالب و مغلوب ہوجاتی
ہین یہ نتیجہ قوت ارادی کے فرق کا ہے۔ اسکی روشن دلیل ہماری
اُردو زبان مین پائی جاتی ہے قبل اسکے کہ مثالین پیش کی جائین
مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان تغیرات کا ذکر کردیا جائے جو زبان مین
پیش آتے ہین۔

نمبر۱ اکثر الفاظ کا تلفظ بدل جاتا ہے کبھی کبھی یہ تلفظ
اسقدر متغیر ہوتا ہے کہ اصل لفظ کا پتہ نہین چلتا مثالین لیجیے کون
کہہ سکتا ہے کہ لفظ جبرالٹر درحقیقت جبل الطارق ہے۔ اسی طرح کسے
خیال ہو سکتا ہے کہ انگریزی لفظ Assassin
دراصل عربی لفظ حشیشین کی مسخ شدہ صورت ہے۔ یا سراسین
Saracens دراصل سارقین ہے۔

نمبر۲ اکثر پُرانے الفاظ متروک ہوجاتے ہین جیسے ٹک وغیرہ

نمبر۳ اکثر الفاظ کے معنی مین فرق پیدا ہوتا ہے مثلاً
علم المانیک جنتری کے مفہوم مین بولتے ہین۔ لیکن یہ کبھی نہین خیال
پیدا ہوتا کہ یہ عربی لفظ المناخ ہے جسکے معنی آب و ہوا کے ہین۔

نمبر۴ نئے الفاظ بنائے جاتے ہین یا کسی غیر زبان سے
عاریتاً لیئے جاتے ہین جیسے صحافت۔ مدیر وغیرہ ہین کہ ایک نئے
مفہوم کے لیئے وضع کیئے گئے ہین۔ یا لیمپ۔ لالٹین۔ کمرہ۔ ٹکٹ وغیرہ
کی یہ عاریتاً لیئے گئے ہین۔

نمبر۵ پُرانے محاورات متروک ہوجاتے ہین۔

نمبر۶ نئے محاورات پیدا ہوجاتے ہین۔ اسکی توضیح ایک
معمولی مثال سے یون سمجھیے کہ ایک مرتبہ مین ایک ہندوستانی سے
ملنے کے لئے گیا جو ایسے درجہ پر فائز تھے کہ اتبک انگریزون کے
لیئے مخصوص رہا ہے۔ بیرے نے مجھسے کہا کہ صاحب پلنگ مین ہین
میرے چہرہ پر بے اختیار مسکراہٹ آگئی۔ بیرا سمجھ گیا اور اُسنے کہا
کہ ہندوستانی آرام فرماتے ہین اور صاحب لوگ پلنگ مین ہوتے
ہین۔ اسکے کہنے کی ضرورت نہین کہ دراصل یہ انگریزی محاورے
Inbed کا لفظی ترجمہ ہے۔ اگر یہ تمام تغیرات
بیک وقت بلا امتیاز کسی زبان مین ہوتے جاتے ہین یعنے اسطرح کہ
وہ قوم جو زبان کو بولتی ہے بالکل اسکے تحفظ سے غافل ہو یا اپنی قوت
ارادی کے ضعف و اضمحلال کی وجہسے اپنی زبان کی نگہداشت نکر سکے
تو اسے اس زبان کی موت کا درجہ سمجھو محض اشارتاً مین نے کچھ امور ذکر کردئے
ہین اگر ان اصول کو اُردو کی حالت پر منطبق کیا جائے تو ان اسباب
تغیرات کی توضیح یون سمجھو۔

(۱) طرز تمدن مین ایک تغیر ہو رہا ہے زندگی کے مصرف
کی چیزین بدل رہی ہین تمدنی باشندون کی جگہ لینے کے لیئے اب نئے
دور سے چلے ہوئے مسافر بغرض توطن آرہے ہین کسی نے کہا ہے کہ
صابون نے طریقۂ غازہ اُٹھا دیا — بٹنون نے گھنڈیون کا جنازہ اُٹھا دیا
ایک غازہ اور تکمہ گھنڈیون کو کیا کہا جائے اس قبیل کے بلامبالغہ صدہا
الفاظ ہین کہ اب چلے اور چلے۔ اوقچہ۔ جاجم۔ چاندنی۔ تکیہ۔ مسکا۔ گاؤ تکیہ

فرش

فرش سنگ۔ فرش میز فرش زیرپایہ اور کتنی لفظیں ہین کہ انکی جگہ اب میز کرسی آرام کرسی وغیرہ لے رہے ہین۔ حقہ۔ چلم۔ نیچہ۔ سنک پیچوان۔ سرپوش۔ چمبر۔ موہنال۔ عناصن قلفی۔ جلیبی۔ نے۔ گٹا۔ اور انکی بجائے نوع کی جانشینی کی دعویدار سگار۔ سگرٹ۔ بیڑی وغیرہ نظر آرہے ہین۔ حقہ نیچہ کی قسمین اب خال خال لوگون کو معلوم ہین۔ چہ گانی عظیم اللہ خانی دامن دار وغیرہ یہ وہ لفظیں ہین جو اب چل بسین اسی طرح دستکاری کی مثالین ہین جنکا ذکر ہی کیا کیا جائے۔ بیدری۔ زربلند۔ مینا کاری۔ پچی کاری۔ سادہ کاری۔ گنگا جمنی۔ کتنے ہین جو انکو سمجھ سکینگے۔ اسی طرح شال دوشالے کی ذیل مین الوان۔ پشمینہ۔ کارچوبی۔ پرمتن۔ ترنج۔ حاشیہ۔ اور انکے امثال مین کہ جو بعض فنا ہوگئے ہین اور کچھ تھوڑے دنون کے لئے مہمان نظر آتے ہین۔ لباس مین ایک فرق عظیم پیدا ہوگیا ہے بنارس اور لکھنؤ کی صنعتین قریب المرگ ہین۔ کمخواب۔ زربفت۔ بافتا۔ امرو۔ مشروع۔ گلبدن۔ سنگی۔ جوزی وغیرہ مین کچھ عدم آباد پہونچے اور کچھ سخت جانکنی کے عالم مین ہین اسیطرح سے زردوزی اور چکن کی صنعتون کو خیال کر لیجئے کتنے ہین جو تیپچی۔ مرا۔ یا پھندے کے مفہوم سے واقف ہین سلمہ ستارہ۔ گوکھرو۔ بنت۔ کناری۔ بادلہ۔ اور ایسی ہی صدہا لفظین ہین جو کچھ اجنبی سا نظر آتی ہین۔ اور آرائش جسم کے متعلق یا اُنکے اسباب کے متعلق الفاظ مثلاً مجمر۔ معجز۔ گلگونہ۔ غازہ اور اسی طرح سے ایک پورا دستہ لفظون کا ہے جو اب ہمسے رخصت ہوچکا طرز تمدن کے تغیر کے علاوہ عدالتون کی حاضری دینے والے اپنے ساتھ ساتھ زبان مین تغیر پیدا کر رہے ہین۔ اپیل۔ ڈگری۔ ڈسمس۔ اکٹ یہ وہ الفاظ ہین جو اب زبان مین داخل ہوگئے ہین اور انکے عربی الاصل مرادفات مرافعہ وغیرہ اجنبی نظر آتے ہین۔ انگریزی چونکہ حکومت کی زبان ہے اس واسطے اُسکی قہرمانی اور سطوت سے کسے انکار ہوسکتا ہے لیکن زبان مین ایک دوسرا تغیر ہے جو بہت ہی سرعت مگر خاموشی کے ساتھ ہو رہا ہے۔ اور یہ ایک ایسی چیز ہے کہ اس سے زبان کے موجودہ خدوخال مین اسقدر تغیر عظیم پیدا ہوگا کہ یہ زبان دوسری زبان ہوجائیگی مین اس سلسلے مین بہت زیادہ وضاحت نہین کرنا چاہتا جیسا کہ پورے مضمون کی کیفیت رہی ہے یہان بھی اسی ایجاز و اختصار سے کام لینا چاہتا ہون۔ میری مراد زبان کے اُس تغیر سے ہے جو تصفیہ اردو ہندی کی صورت مین رونما ہو رہا ہے۔ یہ امر روز روشن کی طرح سے ظاہر ہو رہا ہے کہ ہمارے برادران وطن مین ایک طرح کا نشاۃ ثانیہ کا دور پیدا ہو چلا ہے۔ اپنے قدیم تمدن اور رسم و رواج طرز معاشرت اکل و شرب اور لباس غرضکہ ہر چیز کی احیا کا خیال اُنھین پیدا ہوا ہے نفسیات کے جاننے والے اجتماعی ذہنیت کے اس اصول کو اچھی طرح سمجھتے ہین کہ ایک گروہ عظیم جس چیز کو اختیار کرتا ہے قلیل التعداد جماعت اضطراراً اُسمین مبتلا ہوجاتی ہے۔ بشرطیکہ اپنی قوت ارادی کو کام نہ لائے۔ لباس وغیرہ سے قطع نظر کرکے مین اسوقت صرف مسئلہ لسان کو لے لیتا ہون اور دکھانا چاہتا ہون کہ یہ تغیرات کن کن صورتون سے پیدا ہو رہے ہین۔

(۱) دفاتر مین ناگری حروف کے جاری کرنیکی کوشش کی جارہی ہے۔ چونکہ یہ مسئلہ سیاسیات کی حد مین آجاتا ہے۔ مین اسپر بحث کرنے سے احتراز کرتا ہون۔

(۲) مدارس مین پہلے اُردو ہندی پڑھنا لازمی قرار دیا گیا اور مبتدیون کے لئے جو کتابین داخل کی گئین اُنمین ایسے لفظ استعمال کیے گئے کہ فارسی اور ناگری دونون حروف مین آسانی سے وہ اُنھین لکھا جاسکے اسطرح سے بہت سی ہندی الاصل لفظین جو یا متروکات تھین یا در در اصل نامانوس تھین داخل زبان ہوگئین۔

(۳) دوسری تغیر زبان کی ایک ترقی یافتہ صورت یہ ہے کہ رسالہ اور جرائد فارسی حروف اور اُردو حروف مین جاری ہین۔ مگر

انتہائی کوشش اس امر کی کی جاتی ہے کہ ان مین ثقیل مغلق اور غیر مانوس بلکہ بالکل اجنبی سنسکرت لفظین استعمال کی جاتی ہین شروع مین ا... مار کو داخل کیا گیا بعد اسکے اسمائے صفت پھر افعال اور اب بجنسہ محاورات زبان قلم پر جاری ہو رہے ہین۔

(۴) فارسی یا عربی لفظون کو تا امکان کم استعمال کیا جاتا ہے اور اگر وہ بباعث عادت زبان پر جاری بھی ہو جاتے ہین تو ش۔ ق۔ ز وغیرہ کی آوازین نہین نکلتین اسطرح الفاظ کی صورت مسخ ہو رہی ہے منظر اب مجھپر ہے اور ایسے تغیرات مین جو شہود پذیر ہین بظاہر یہ ایک خفیف سی بات معلوم ہوتی ہے مگر بحقیقت زبان کی موت و حیات کا مسئلہ بیان مضمر ہے۔

(۵) قریب قریب ہر بڑے شہر مین ناٹک کھیلنے والی منڈلیان قائم ہین جو لازمی طریقہ سے ثقیل اور اجنبی سنسکرت لفظین استعمال کرتی ہین۔ ساتھ ہی یہ التزام بھی قائم ہے کہ وہ آوازین جو سنسکرت مین نامانوس ہین نہ بولنے مین آئین اسطرح سے مذاق بدلنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

(۶) تھیٹر کی بڑی بڑی کمپنیان جب کسی قریب کے بڑے شہر مین آتی ہین تو اکثر یہ دیکھنے مین آتا ہے کہ ایک ہی تماشا آٹھ آٹھ نو نو دس دس مرتبہ دکھایا جاتا ہے مگر منظر یہی ہے کہ زبان بدلی ہوئی ہے مین تین مرتبہ شریک ہوا ہون اور بافسوس کہنا پڑتا ہے کہ کھیل کی زبان میری سمجھ مین بالکل نہین آئی۔

(۷) اسی طرح چلتی پھرتی تصویرون کے تماشہ کا حال ہے یعنی بعض کچھ ایسے تماشے ہین کہ جو ہندوستان ہی مین بنائے گئے ہین۔ ان تماشون مین بھی زبان انگریزی اور ہندی مین آتی ہے لیکن اسکے ساتھ ہی ایک التزام یہ بھی ہے کہ ہندی کی لفظین اپنی سنسکرت کی صورتون مین لکھی جائین۔ مثلاً وانر بجائے بندر۔

(۸) تین چوتھائی سے زیادہ ہندو طلبا نے صوبجات کے ان حصون مین اردو پڑھنا چھوڑ دیا ہے اور اپنی گفتگو مین بھی اسکا لحاظ کرتے ہین کہ الفاظ کی ادائگی مین بہ تشدد مذکورہ بالا کا لحاظ رکھا جائے۔

(۹) اسکے علاوہ ایک کوشش بلیغ یہ بھی ہے کہ عام اور کثیر الاستعمال سہل المفہوم اصطلاحات کی جگہ عام طور پر ہندی لفظین لائی جائین۔ مثلاً چنا و بجائے انتخاب۔

(۱۰) اسکے بیان کرنے کی ضرورت نہین کہ جن لوگون نے اب مقررین کی تقریرین سنی ہین وہ اسے عام طور پر محسوس کرتے ہین کہ بالارادہ عربی اور فارسی کی لفظین ترک کی جائین اور بجائے انکے ہندی کی لفظین استعمال کی جائین۔

(۱۱) مدارس مین جو کتابین کہ داخل نصاب ہین وہ زیادہ تر ایسے شایع کنندون کی جاری کی ہوئی ہین جو غیر مسلمان ہین ان کتابون کی زبان بلحاظ محاورات ترکیب بندش و شستگی وغیرہ کے اس درجہ گری ہوئی ہین کہ انھین اردو کے سوا کچھ اور ہی کہنا مناسب ہوگا۔ اکثر مقامات پر ایسا پایا گیا ہے کہ غیر مناسب الفاظ استعمال کئے گئے ہین مثلاً امت محمدی کے بجائے جماعت محمدی مین نے ایک تاریخ کی کتاب مین پایا۔ شرع اور آئین مصطلحات مین اور خاص مفہوم مین استعمال کئے جاتے ہین انکی جگہ پر قانون قاعدہ مستعمل ہے۔ محاورات کا ان کتابون مین جس طرح خون کیا گیا ہے اُسے دیکھکر رونا آتا ہے جن بچون نے ایسی زبان مین یہ کتاب لکھی ہو اور ایسی فضا مین پرورش پائی ہو اُن سے اصلاح اور درستگی زبان یا درستی زبان کو قائم رکھنے کی کیا امید کی جا سکتی ہے۔

اس مسئلہ زبان کے سلسلہ مین مجھے ڈاکٹر گینیندرا ناتھ چکرورتی کا ایک مضمون یاد آ گیا جو انھون نے ماڈرن ریویو مین اب سے تین چار سال ادھر لکھا تھا۔ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن سے واپس

ہوکر اپنے تاثرات کو ڈاکٹر صاحب نے حوالۂ قلم کیا تھا منجملہ اُن تمام امور کے ایک ایسا خیال ڈاکٹر صاحب نے اپنی تحریر مین ظاہر کیا تھا جسے پڑھکر مجھے بے اختیار مسکراہٹ آگئی - ڈاکٹر صاحب کالجون کے مختلف درجون مین تعلیمی حالت کے معائنہ کے لیئے یہان پہونچے - یہان ذریعہ تدریس اُردو زبان تھی - اس موقعہ پر ڈاکٹر صاحب تحریر فرماتے ہین کہ جو زبان کہ بولی جاتی تھی اُسکے زیادہ الفاظ ایسے تھے جنکے فہم سے مین قاصر تھا - ڈاکٹر صاحب لکھتے وقت اس بدیہی امر کو غالباً فراموش کر گئے کہ جو زبان استعمال کی جاتی تھی وہ علمی تھی اور لازمی طریقہ سے علمی اصطلاحات کو علی حالہ استعمال کرنا پڑتا تھا - ڈاکٹر صاحب اُن اصطلاحات کو سمجھتے یا نہ سمجھتے مگر طالبعلم یقیناً اُنسے مانوس تھے اور اُنکے فہم و ادراک سے وہ زبان خارج انہ تھی - طبقات الارض علم نباتات علم البرق کی کتنی انگریزی لفظین ہین جو ایک ایسا پی ایچ - ڈی سمجھ سکتا ہے جسنے تاریخ یا سیاسیات مین کمال حاصل کیا ہے - ایک مدت تک ہل صاحب کا جغرافیہ داخل نصاب تھا اسکا ترجمہ جسکی ایسی شستہ و رفتہ اُردو زبان مین نے ماسوائے ادبیات درسی کتابون مین کم پائی - انھین ڈاکٹر صاحب کے نام سے شایع ہوا تھا - مگر اسوقت تک بجائے ڈاکٹر چکرورتی کے غالباً صاحب موصوف مسٹر جی - این چکرورتی تھے - اس کتاب مین بہت سی ایسی لفظین ہین جو ایک عامی کے لیئے عسیر الفہم ہین مثلاً دحروجہ - مثلالہ - جندل وغیرہ وغیرہ - حقیقت حال یہ ہے کہ علمی اصطلاحات ایک خاص نہج سے وضع کی جاتی ہین اور اُنسے مفہوم کو خاص موقع پر خاص طریقہ سے ادا کرتی ہین - اُنکے لئے لازمی نہین ہے کہ ہر شخص سمجھ سکے - واقفان حال جانتے ہین کہ قانون مین کتنے محاورات ہین جو اپنی ابتدائی لاطینی الاصل حالت پر قائم ہین



## محسوساتِ رآز

(از جناب رآز دبلگرامی)

| | |
|---|---|
| جلوۂ کائنات دل زیر مزار ہوگیا | جام جہان نما مرا مشتِ غبار ہوگیا |
| مٹی ٹھکانے ہوگئی دل کو قرار ہوگیا | ذرے ہوا سے جا ملے صرفِ غبار ہوگیا |
| پانی کو آگ کر چکین سوز جگر کی گرمیان | آنسو اگر ٹپک گیا شعلۂ نار ہوگیا |
| گننی کے کچھ نفوس تھے آمد و شد تھی آئی | چارہ گرو ہٹو ہٹو وقتِ شمار ہوگیا |
| نشترِ جان آرزو مل کے فریب کر گیا | دل مین نظر چھپی رہی سینہ فگار ہوگیا |
| بازو شکست ہوگئے زخم جگر برسے ہوئے | چاک قفس کھلے رہے لطفِ بہار ہوگیا |

دل مین جو تھا سو کہہ دیا سستیان سب اُتر گئین
دلولے رآز کے گئے جوشِ خمار ہوگیا

## عکسِ خط

# جناب منشی احمد علی صاحب شوق قدوائی مرحوم

موتی مسجد - رام پور اسٹیٹ - یو - پی -

۲۳ اگست ۱۹۱۸ء

حضرت کرم فرمائے بندہ        سلام شوق - آپکے پوسٹ کارڈ کا شکریہ -
"حسن بہانا نہیں ملتا" اس زمین میں منشی واحد علی امیر میرے بھائی نے
پوری غزل کہی - اور وہ اخبار "ہمدم" میں شائع ہو گئی ہے -
حضرت ریاض کا خط میرے نام آیا تھا - لیکن نہ میں نے مصرع لگایا
نہ غزل کہی - نہ اب ممکن ہے - اس لئے کہ اس قسم کے خرافات میں پڑنا
میرا شیوہ نہیں ہے - طوفان کے جھنجھٹ میں کون اپنے آپ کو ڈالے -
اور پھر فضول - اس سے زیادہ بکار آمد کام تصنیف کے مجھے رہتے ہیں -

آپکا مخلص

احمد علی شوق قدوائی

جناب وصل صاحب بلگرامی -
بہ توسط جناب مولوی سید محمد سبحان اللہ صاحب رئیس گورکھپور

گورکھپور        Gorakhpur

یو - پی        U. P.

# انسانی کوشش کی کامیابی

(از جناب بابو جگت موہن لال صاحب رواں۔ ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ وکیل اوناؤ)

دنیا کی نہایت ہی تعجب خیز باتوں میں سے انسانی کوشش کی وہ کامیابی ہے جو روشنی کے میناروں کی تعمیر میں ظاہر ہوتی ہے آفتاب عالمتاب کے پردہٗ مغرب میں چھپ جانے کے بعد روئے زمین پر تاریکی کا پردہ پڑ جاتا ہے اس تاریکی کا مقابلہ اور اسکو نور و روشنی سے بدل دینے کی کوشش ابتدائے آفرینش سے آج تک برابر چلی آتی ہے یوں تو خشکی میں رات کی روشنی اتنی ہی دلچسپ ہے جتنی سطح آب سمندر پر۔ لیکن سمندر وقت میں تاریکی کی گہرائی میں جب پانی کا اتھاہ سمندر جہاز کے نیچے ہوتا ہے۔ اور اتھاہ منجمد تاریکی جہاز کے اوپر ایسے وقت میں جہاز کی رہنمائی کے لیے وسط بحر میں جو مینار جابجا بنائے گئے ہیں اُنکی تعمیر میں جو دقتیں ہوتی ہیں اور جو مصیبت انکا ہی بنانے والوں کو کرنی پڑتی ہے وہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگی۔

۲۔ میناروں کی بنیاد اس طرح ڈالی جاتی ہے۔ کہ پہلے ان گنت بورے بالو کے مقام منتخب پر لیجا کر پانی میں غرق کرتے ہیں یہاں تک کہ بھرتے بھرتے سنگین اور مضبوط بنیاد قائم ہو جاتی ہے۔ یہ کام بیان کرنے میں اسقدر آسان معلوم ہوتا ہے عملاً نہیں ہوتا۔ مدتیں گذر جاتی ہیں اور سمندر کی زور دار موجوں کی وجہ سے ڈھیل پورے بالو بھی ٹھہرنے نہیں پاتی۔ ان میناروں کے بنانے والے ایسے مشتاق اور جری اور ایسے مستقل مزاج ہوتے ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ ایک مینار کے بنانے میں ایک دفعہ ایک سال میں صرف تیس گھنٹہ کام ہو سکا۔ اسکاٹ لینڈ میں بلراک کے اوپر جو مینار بنا ہوا ہے اسکی تعمیر کا مختصر حال ہم ہدیہٗ ناظرین کرتے ہیں ؟ یہ چٹان بہت ہی سر مقام پر طوفانی موجوں کے درمیان واقع ہے۔ ابتداً جب تعمیر شروع ہوئی تو اس چٹان کا یہ عالم تھا کہ ایک وقت میں دو آدمیوں سے زیادہ وہاں نہ ٹھہر سکتے تھے۔ چنانچہ پہلا کام جو معماروں نے کیا وہ یہ تھا کہ ایک ہاتھ سے اُس چٹان میں چمٹے جاتے تھے اور دوسرے ہاتھ سے بیحد چکنی اور سالہا سال کی جمی ہوئی کائی کو کھرچتے یا چھیلتے تھے۔ یہاں تک کہ ذرا سے سہارے کی گنجایش ہوئی ۔ اس کے بعد یہ تدبیر کی گئی کہ چٹان میں چھوٹے چھوٹے سوراخ بنائے اور اُن میں لوہے کی میخیں گاڑ دیں۔ ان میخوں کے سہارے سے ایک بڑا چبوترہ لوہے کا بنایا جس پر مینار تعمیر کیا گیا۔ اس کام کی مشکل کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے۔ کہ دو دو تین تین منٹ کے بعد بلند اور بپھری ہوئی موجیں چٹان سے ٹکراتی تھیں اور جس وقت ان موجوں کا چڑھاؤ ہوتا تھا تو غریب معمار چٹان سے چمٹ کر لیٹ جاتے تھے۔ اور چٹان پر لگی ہوئی گھاس کو جوسن کے رسّے سے زیادہ مضبوط ہوتی ہے اپنی پوری طاقت سے پکڑ لیتے تھے۔ اور دم روکے ہوئے اس وقت تک اسی طرح چمٹے رہتے تھے جب تک موجوں کا تھپیڑا چٹان سے ٹکرا کر فرو نہ ہو جاتا تھا۔ اس کے بعد وہ پھر اُٹھتے تھے اور اپنے کام میں مصروف ہو جاتے تھے۔ ابھی چند منٹ ہی کام کر پائے تھے کہ موجوں کا وہی عالم ہے۔ چار سال میں صرف بارہ سوراخ اس چٹان میں کئے جا سکے معماروں کی یہ حالت تھی کہ ہر لحظہ اُن کی موت اُن کے سامنے اور اُن کے ہاتھ کام میں مصروف۔ اب جب بنیاد تیار ہو چکی آلات تعمیر بڑے اور بھاری بھاری مشینیں اور مختلف سامان کشتیاں اور جہازوں کے ذریعہ سے وہاں پہونچائے گئے۔

اس بھی ہڈ کے قریب جو جدید مینار بنایا گیا ہے۔ اُس کا طرز تعمیر

اس سے بھی زیادہ دلچسپ اور مخدوش تھا سو ہان پہلے ہی سے پہاڑی کے اوپر ایک مینار بنا ہوا تھا۔ لیکن وہ بہت اونچائی پر تھا اور اُسکی روشنی جہازون کے لیے معقول رہنمائی نہ کر سکتی تھی چنانچہ یہ طے پایا کہ پہاڑی کے دامن مین یعنی سمندر مین ایک جدید مینار تعمیر کر دیا جائے۔ سب سے پہلے ایک بہت بڑا سوراخ پہاڑی کے اس حصہ مین جو پانی کے نیچے تھا بنایا گیا۔ اور اُس کے گرد گرد ایک بہت چوڑی دیوار کا حلقہ تیار کیا گیا۔ یہ دیوار اتنی چوڑی اور حلقہ اتنا بڑا تھا کہ معمولی طوفان کی حالت مین بھی سدہا آدمی ایک ساتھ بیٹھ کر کام کر سکتے تھے۔

آلات تعمیر اور سامان جمع کرنے کا ایک عجیب و غریب طریقہ استعمال کیا گیا تھا۔ پہاڑ کی چوٹی پر تمام سامان اور مشینین فراہم کر لی گئین تھین اور یہی گویا معمارون کا دار التعمیر تھا۔ اب اس دار العمل سے پہاڑ کے دامن تک تیار شدہ سامان کے پہونچانے کے لیے ایک جدید اختراع سے کام لیا گیا۔ یعنی ہوا مین ایک ریلوے لائن قائم کی گئی۔ وہ اس طرح کہ لوہے کے تارون کے بہت موٹے موٹے رسے پہلے پہاڑ کی چوٹی سے باندھے گئے۔ اور نیچے جو لوہے کا چبوترہ بنایا گیا تھا اُس سے باندھے گئے۔ یہ رسّے اس قدر مضبوط تھے کہ دو سو ٹن کا بوجھ بھی اُن کو جنبش نہ دے سکتا تھا اب گویا ریلوے کی دو پٹریان ہوا مین تین سو گز تک بچھ گئین۔ اسیطرح دو اور پٹریان بچھائی گئین۔ ایک ایسی تدبیر کی گئی کہ جب دو پٹریون پر سامان سے بھرے ہوئے ڈبے اوپر سے نیچے اوترتے تھے تو اُسی جھونکے سے نیچے سے دوسری پٹریون پر کے ڈبے اوپر چڑھ جاتے تھے۔

ہزارہا ٹکڑے پتھر کے اسطرح پہلے خشکی سے پہاڑ کے قریب پہونچائے گئے۔ پھر پہاڑ کی چوٹی پر اور پہاڑ کی چوٹی سے جدید مینار کی تعمیر تک اور ہر ٹکڑا صدہا ٹن وزن تھا۔ اس خیال سے کہ وہان اِن پتھرون کے کاٹنے اور گڑھنے کی ضرورت نہ ہو پہلے یہ سب ٹکڑے ایک جا کر کے مقام کارنوال مین خشکی پر مینار بنا لیا گیا تھا۔ اُس کے بعد پتھر کے ٹکڑے پھر علحدہ کیے گئے۔ ہر ٹکڑے پر نمبر چھوڑا گیا اور اُسی سلسلہ اور ترتیب سے مینار کی تعمیر مین صرف ہوئے۔

یہ مینار دامن مین اڑتالیس فٹ موٹا ہے۔ اور بہت اونچائی تک ٹھوس پتھر کی ایک سل معلوم ہوتا ہے۔ اُس کے بعد آٹھ منزل تک ایک کمرہ دوسرے کمرے پر بنا ہوا ہے۔ سب سے نیچے کمرہ مین ایک دروازہ ہے جس سے سامان اندر داخل ہوتا ہے۔ دوسری منزل کے کمرہ مین سامان فراہم کیا جاتا ہے۔ اُس کے اوپر کے کمرون مین کام کرنے والون کے سونے اور رہنے کی جگہ ہے اس کے اُوپر کے کمرہ مین لالٹین کا سامان اور بتی وغیرہ کے کا ٹھکانا سامان ہے۔ سب سے اونچے کمرے مین لالٹین رکھی جاتی ہے یہ ایک بہت بڑی اور عظیم الشان چیز ہے جو بے حد روشن اور تمام شب گردش مین رہتی ہے۔ خواہ کسی طرف جہاز جا رہے ہون۔ اس کی دو روشن شعاعین رہنمائی کرتی ہین۔ اور تاریک راتون مین جہاز اس روشنی کے سہارے سے خطرہ سے بچتے بچتے ہوئے اس طرح نکل جاتے ہین۔ جس طرح چھوٹے شہر کا مسافر لکھنؤ کے جیب کترون سے بچ کر چوک اور امین آباد کی سیر کر کے اپنے گھر پلٹ آتا ہے۔

رباعی

از جناب رام تکمری

کیا جلوہ کہین وہ جلوہ افشان نہ ہوا
ابتک کبھی ازل سے عریان نہ ہوا
دل ڈھونڈھ چکا یار کو پہ تو یہ تو یہ
بازار ہوا حرم ہوا جان نہ ہوا

# سلطنت عثمانیہ

(از جناب سید احمد کاظمی صاحب - اڈیٹر علی گڑھ میگزین)

تقریباً تیرھوین صدی کے آغاز مین ایک گروہ جسکی رگون مین تاتاری خون موجزن تھا صحرا نوردی کی حالت مین اتفاقاً اناطولیہ کی سرزمین پر جا پہونچا۔ اس قافلہ کا سردار الطغرل ہمت و شجاعت کے گھوڑے پر سوار تھا۔ اِن خانہ بدوشون نے میدان اناطولیہ مین دو فوجون کو برسرپیکار دیکھا جن سے یہ قطعاً ناواقف تھے۔ اور وہ اِن سے بالکل ناآشنا۔ الطغرل مظلومون کی آہ وزاری نہ دیکھ سکا۔ اور اُس نے کمزور سپاہیون کا ساتھ دینا اپنا فرض سمجھا چنانچہ اس تائید غیبی نے ہارتے ہوؤن کی قسمت کا یون پانسہ پلٹا کر شکست نے فتح کا جامہ پہنا۔ فاتح فوج نے اپنے محسن کی جاے بود و باش دریافت کی چنانچہ استفسار پر حقیقت معلوم ہوئی۔ اُدھر الطغرل نے اُن کی رام کہانی سُنی۔ اور وہ علاء الدین سلجوق کی سپاہ ثابت ہوئی جنکی منگول حملہ آورون سے مٹھ بھیڑ ہورہی تھی۔

سلطان علاء الدین ناآشنا ہمدرد کا بے حد گرویدہ احسان ہوا اور الطغرل کے کاندھون پر دست شفقت رکھکر اُس کی عنایتون کے صلہ مین تھوڑی جاگیر اور کچھ مال و زر عطا کیا۔ جاگیر مین نسکی شہر اور نشیا الطغرل کے سپرد ہوا۔ جو سلطان علاء الدین کی سلطنت کے شمال مغرب مین اور سلطنت یونان کی سرحد پر واقع تھا۔ اِن ترک نژاد خانہ بدوشون نے اس جگہ ایک مختصر سلطنت کی داغ بیل ڈالی اور اپنی آئندہ نسلون کا پیش خیمہ تیار کیا۔ ایک دن اسی عسکی شہر کے گہوارہ مین پلے ہوئے بچون سے تمام یورپ کانپ اٹھا۔ اور اُن کی شجاعت و دلیری کے کارنامے چار دانگ عالم مین روشن کی طرح مشہور ہوئے۔

عسکی شہر آب و گل کی رو سے بہشت برین کا ایک خطہ ہے جہان قدرت کی تمام نیرنگیان ایک کوزے مین بند ہین۔ ایک طرف چشمۂ شیرین روان دوان ہین۔ دوسری طرف کوہ و کوہسار اپنی بلندی پر نازان ہین گل و گلزار چمن و لالہ زار جسکا کوئی حد نہ حساب، رنگ برنگ کی بیلین پیچ و تاب کھاتی ہوئی سپہر برین کی جانب چلی جارہی ہین۔ اور اشجار چمن انواع واقسام کے میوہ جات سے پُر اپنے صانع کی یاد مین سربسجود ہین۔ الغرض الطغرل نے اپنے رہائش کیلئے یہ موضع پسند کیا جو ۳۰۰۰ فٹ سطح سمندر سے بلند مقام پر واقع تھا۔ اور جہان انسان ہمہ وقت اردگرد کے مناظر سے لطف اندوز ہوسکتا تھا۔

اسی جگہ الطغرل کا ہونہار نور نظر عثمان پیدا ہوا۔ جس کے نام سے قوم عثمان کی مشہور ہوئی اور جس کی ساعی نے اپنی قوم کی عظمت مین چار چاند لگا دیے۔ سلطنت عثمانیہ کی ابتدائی حالت کا ایک مجمل نقشہ کھینچنا آسان نہین۔ لیکن اس کی ترقی کی رفتار سلطنت کی رو سے تیز ترتھی اور اُس کی حکومت کا استقلال سکندر کی حکومت سے زیادہ دیرپا۔ یہ ترکون کی آخری مگر عالی شان سلطنت تھی۔ جسکی بنیاد شجاعت کے ننھے بچون سے ڈالی گئی تھی لیکن وہ بیج رفتہ رفتہ پودا اور پودے سے ایک تناور درخت بنکر اپنی شاخون سے دور دور یورپ کے ساحلون پر غنیم کی روک تھام کے لئے ایک حصار دہشت دیوار کا کام کرنے لگا تھا بعض مورخین

کے نقطہ نگاہ مین سلطنت عثمانیہ کا آغاز ۱۳۰۰ء سے ہوتا ہے جبکہ سلطان علاء الدین نے عثمان کو خلعت و چاوش عنایت کیا۔

## سلطان عثمان

بہادر ارطغرل جب دنیا سے ناپائدار سے رخصت ہوا۔ تو ۱۲۸۸ء مین اُس کا ہر دل عزیز بیٹا عثمان جک یا "ننھا عثمان" تخت و تاج کا وارث ہوا اُس کے باپ کے ہمدرد و مربی نے تاج پوشی کی چند رسمین ادا کر کے اُس کو رموز سلطنت سے آگاہ کیا۔ نوجوان عثمان نے سلطنت کے کاروبار کو خوش اسلوبی سے انجام دیا۔ اپنے نام کا سکہ جاری کیا۔ اور مطلق العنان ہوکر فرمانروائی کرنے لگا۔ ۱۳۰۱ء مین نصرانیون کے ایک جرار لشکر کو شکست فاش دیکر اپنی حدود سلطنت کو بحیرۂ اسود تک وسیع کرلیا۔ دور و نزدیک کی چھوٹی چھوٹی سلطنتون مین جب ان کے ابھرتے ہوئے آفتاب کی شعاعین عکس فگن ہونے لگین تو جنگجو ترکون کے نام سے ان کا دل تھرانے لگا۔

یہان تک کہ یہودیون اور نصرانیون کے بچے رو رو کر جب ماؤن کا ناک مین دم کر دیتے تھے۔ تو وہ ترکون کا نام لے لے کر انھین خوف دلاتی تھین اور معصوم مارے دہشت کے خاموش ہوجاتے تھے۔

۱۳۲۶ء مین ترکون نے عیسائیون پر لشکر کشی کی اور سلطان عثمان کی وفات سے ذرا پہلے بروسا ہاتھ آیا۔ سلطان فتح نشان کی روح قفس عنصری سے پرواز کرکے بروسا ہی کے مشہور و معروف باغ مین آسودہ ہوئی۔ اسوقت سے اب تک یہ رسم چلی آرہی ہے۔ کہ تقریباً تمام سلاطین دولت عثمانیہ وفات کے بعد اُسی جگہ مدفون ہوتے ہین۔

ترک قوم ہمیشہ اپنے بانی سلطنت کا بڑا احترام کرتی ہے۔ اور اُس کی یاد تازہ رکھنے کے لئے تاجپوشی کے وقت ہر نئے سلطان کی کمر کو عثمان کی مرصع تلوار سے زینت دیجاتی ہے۔

## سلطان آورخان

عثمان کے انتقال کے بعد اُس کا فرزند مہتر آورخان اپنی عمر کے چھیالیسوین سال تخت عثمانیہ پر جلوہ افروز ہوا۔ وہ دنیا کے ہر نشیب و فراز سے واقف تھا۔ اور اُس کا جزرس دماغ جنگ و جدال کے تجربون سے مالا مال تھا۔ آورخان نے تخت حکومت پہ قدم رکھنے سے پیشتر ایک ہاتھ مین تجربون کی حمایل لی اور دوسرے ہاتھ مین آزمودہ کار تلوار سنبھالی۔ مہربان باپ نے آورخان کو ایام طفولیت مین جملہ فنون جنگ سے آراستہ اور مروجہ علوم کے درس و تدریس سے مزین کردیا تھا۔ اس سلطان والاتبار کی سپہ سالاری اور بہادری شہزادگی کے زمانہ ہی مین الم نشرح تھی اکثر معرکہ کارزار مین یہ عثمان کے ہمرکاب ہوتا تھا۔ کبھی سپر بدی کے زیر سایہ ترک سپاہیون کی ہمت افزائی کرتا کبھی ہوا کے گھوڑے پر سوار غنیم کی صفون کو چیرتا ہوا قلب لشکر مین پہونچتا تھا۔ اور اُسکی فرزانہ مردانگی پر فتح و نصرت سو سو بار نثار ہوتی تھی۔ اس کی سخاوت اور بذل و ایثار کا یہ عالم تھا کہ ایک گنگا بہ رہی تھی۔ کہ جس حاجتمند کا دل چاہے مستفید ہو۔ عدل و انصاف کا یہ حال کہ حدود شرعی سے سرمو تجاوز نکرتا تھا۔ جس سلطنت کی باپ نے بنیاد ڈالی۔ آورخان نے اُس پر ایک عالیشان قصر کی مستحکم دیوارین کھڑی کر کے زمانہ کی رفتار ترقی پر اسکی تکمیل کا بار چھوڑ دیا۔ آورخان نے مصلحتاً دارالخلافہ عسکی شہر سے بروسا منتقل کیا۔ اپنے بھائی علاء الدین کو وزیر مقرر کرکے امور سلطنت کا رازدان بنایا۔ اور جب زندگی نے بھائی کے ساتھ وفا نہ کی تو کف افسوس ملکر سلیمان پاشا کو اُس کی جگہ مرحمت کی علم و ہنر سے اُسے خاص محبت تھی۔ چنانچہ اپنی سلطنت مین جا بجا عربی درسگاہین

کھول کر علوم و معارف کی نہرین جاری کین - صدہا رفیع الشان مسجدین تعمیر کین - جنکے میناروں کی بلندی سے تکبیر کی صدائین فضا مین تقدیس پیدا کرتی تھین -

آدرخان کے دوران حکومت مین ہر چہار طرف فتح و کامرانی کے شادیانے بجتے تھے - یہ ترکی سلاطین مین پہلا شخص تھا جسنے بحری مسافت طے کرکے یورپ کے مشرقی ساحل پر اپنے قدم جمائے - اور اپنے جانشینون کے لئے یورپ کے فتوحات کا دروازہ کشادہ کیا - بازنطین فتح کرکے گیلی پولی پر قبضہ کیا - اور ادھر ایشیا مین دعنکولہ، کندرہ، ایدلس، سمندرہ، جیسے نامی شہرون پر ترکون کا کامل تسلط ہوا - کملاک کے قلعہ کا اسنے محاصرہ کیا - اور عرصہ کی جد و جہد کے بعد وہان اپنا جھنڈا نصب کیا - جنگ و جدال مین عموماً مرد، عورتین، اور بچے، دشمنون کے ہاتھ آتے ہین اور وہ انھین گرفتار کرکے کشان کشان ساتھ لے جاتے ہین - زمانہ گزشتہ مین بعض قومین ان قیدیون کو غلام اور لونڈیان بنا کر فروخت کرتی تھین بعض انھین تہ سیف کرکے اپنی شمشیر کی پیاس بجھاتی تھین - غریب اسیران جنگ اپنی چشم بینا سے مقدر کے کرشمے دیکھا کرتے تھے ان مین سے کوئی الشمس جیسا انمول موتی ہو کر جلیل القدر ملوک کے تاج و تخت کی زینت ہوتا تھا اور کوئی ایاز کی طرح گلے کا ہار کوئی گردون گردان کی گردشون مین آکر مصیبت کے تلاطم خیز سمندر مین غوطہ زن ہوتا تھا - لیکن انصاف نے آدرخان کے دربار مین ان بے برگ و نوا قیدیون کی وکالت کی اور رحم نے پرزور سفارش کی چنانچہ منصف مزاج سلطان نے جینسری یا (جینیچری) یا نئی فوج کی بنیاد ڈالی - جس مین نوجوان اسیر بھرتی ہو کر سپہ گری کی تعلیم حاصل کرتے تھے اور آزادانہ زندگی بسر کرتے تھے لیکن انھین شادی بیاہ کی سخت ممانعت تھی اور غالباً اسی لئے جنگ مین بے خوف و ہراس بہادری سے لڑتے تھے - کامل ۳۵ سال کی حکومت کے بعد شاہ ذی جاہ آدرخان فرشتۂ موت کی رہنمائی پر ۱۳۶۰ء مین سوے عدم روانہ ہوا - اور اپنے پاک طینت اور روشن کارنامون کے غیر فانی نقوش جریدہ عالم پر ثبت کر گیا - (باقی)

سید احمد کاظمی - مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

## افکار فانی

(از جناب سید شاہ شاہد علی صاحب سبزپوش متخلص بہ فانیؔ گورکھپوری)

درد سے دل جو آشنا نہ ہوا — زندگانی کا حق ادا نہ ہوا

نہ ہوا وصل - دم روا نہ ہوا — کیا ہوا آہ - اور کیا نہ ہوا

دی محبت جان رشک دشمن سے — وہ کسی کا بھی آشنا نہ ہوا

تم اگر غیر کے ہوئے تو ہوئے — کیا ہمارے کوئی خدا نہ ہوا؟

باز آئے ہمارے قتل سے وہ — ہم جسے سمجھے تھے ہوا - نہ ہوا

کوئی حد بھی غرور کی آخر — یارب وہ بت ہوا - خدا نہ ہوا

حیف ہے تیری زیست پر فانی — اس کے غم مین اگر فنا نہ ہوا

# بازی گاہِ وفا

(از جناب شفیق صدیقی جونپوری - اڈیٹر وحید العصر)

(مر کے بھی ساتھ رہینگے، وہ وفادار ہین ہم)

جفا، وفا، حُسن، عشق، یہ چند لفظین اپنے اپنے مفہوم کے اعتبار سے تو بالکل ایک دوسرے سے بے تعلق ہین وفا بول کر جفا یا حُسن بول کر عشق کبھی مراد نہین لیا جا سکتا مگر جب دنیائے محبت کی سیر کیجیے تو ہر تماشاگاہِ الفت مین یہ چارون ساتھ ہی ساتھ نظر آتے ہین۔ حُسن و عشق کا باہمی اتحاد اور ان دونون مین سے ہر ایک کا ایک دوسرے کے لیئے محتاج الیہ ہونا تو بداہتہً ظاہر ہے مگر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وفا اور جفا بھی عاشقی کے لوازمات مین سے ہین۔ عاشقی کے پرستش کدون مین جہان جہان حسن و عشق کے جلوے ہین وہان ساتھ ہی ساتھ وفا و جفا کے کرشمے بھی قابل دید ہین جنھین دیکھکر تعجب معلوم ہوتا ہے کہ باوجود معنوی مغائرت کے حسن عشق کو وفا و جفا کے ساتھ کتنا گہرا تعلق ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حسن و عشق کا لطف جفا و وفا کی بدولت ہے۔

عاشق حسن سے متاثر ہوتے ہی معشوق کی ہر ادا پر سیکڑون جانین قربان کرنیکے لئے تیار ہو جاتا ہے۔ جفا پرور معشوق کی طرف سے ظلم پر ظلم ستم پر ستم ہوتا ہے مگر عاشق جانباز ہر طرح جفاکشی و نازبرداری کے لیئے آمادہ و تیار رہا کرتا ہے اور استقلال کا دامن اسکے ہاتھ سے نہین چھوٹتا۔ حُسن و عشق کے تمام واقعات پیش نظر ہین۔ کتابِ محبت کی ہر داستان مین یہی لکھا ہوا نظر آتا ہے کہ عاشق نے وفا کی اور معشوق نے جفا کی۔ افسانۂ الفت وفا و جفا کے تذکرے سے خالی نہین جلوہ گاہ حقیقت ہو یا تماشاکدۂ مجاز حضرتِ عشق جس بزم مین رونق افروز ہونگے وہان حسن و الفت کا وفا و جفا کے ساتھ ایک لاینفک تعلق ہوگا۔

شور شکدۂ حقیقت کا وہ حشر نما واقعہ جو کربلائے معلیٰ کی زمین پر وقوع پذیر ہوا۔ جہان شہیدان عشق اپنے سر کٹوا کر مدعیان محبت کو دکھا دئے کہ یون امتحان گاہ عشق مین تمغہ گاہِ عشق مین تمغۂ کامیابی حاصل کرتے ہین۔ اسکی تمام شہرت و مقبولیت کا دار و مدار وفا و جفا پر ہے۔

مقتل عشق کے سربرآوردہ شہید جناب منصور جن کی صدائے اناالحق نے انھین سردار سرافراز کیا انکی بھی خونبازی کو جو کچھ اہمیت حاصل ہوئی اسی جفا و وفا کی بدولت۔

میدان مجاز مین قیس عامری کی مجنونیت اور لیلائے نجد کی معشوقیت کا چرچا جفا و وفا ہی کی بدولت ہے کوہ بیستون کے سنگریزے آجتک فرہاد و شیرین کی وفا و جفا کی سرگزشت زبان حال سے سنا رہے ہین غرضیکہ وفا و جفا یہ دو چیزین انجمنِ عشق مین زینت محفل ہین اگر یہ دونون نہ ہون تو حسن و عشق کے جلسون مین سناٹا ہی سناٹا نظر آئے۔

عاشقی چیست بگو بندۂ جانان بودن دل بدستِ دگرے دادن و حیران بودن

عاشق کا یک لخت بندۂ معشوق ہو کر اپنے محبوب و مطلوب کی خاطر داری و رضاجوئی کے لیئے اپنی ہستی کو مٹا دینا یہی شان وفا ہے اور معشوق کا عاشق سے نقد دل لیکر اسے حیران و پریشان کرنا یہ آئین جفا ہے حسن و عشق کی ابتدا جبسے ہوئی اور اسوقت سے آجتک جتنے عاشق و معشوق گزرے انکی داستانین وفا و جفا ہی کی بند و لبست دلچسپ ہین بغیر جفا و وفا کے حسن و عشق کے افسانے نا مکمل ہین مشہور ہے کہ جور و جفا

معشوق کی سرشت مین داخل ہین اور وفاداری عاشق کا خاصہ ہے۔
زینب النساء مخفی

کار معشوقان نمک بر زخم نہان ریختن
کار عاشق خون خود بر پائے جانان ریختن

مگر زمانہ حال کی ایک بزم عشق کار معشوقان نمک بر زخم پنہان ریختن کے کلیہ سے کلیتہً مستثنیٰ نظر آتی ہے جسمین ہر طرف فاہی وفا کے جلوے آشکار ہین جفا کا کہین گزر ہی نہین یعنی اہرام بے کی حسن پرستی کا واقعہ معشوقان و حسینان زمانہ کے لیئے ایک عبرت دہ واقعہ ہے جسمین گویا انھین وفا کی تعلیم دیگئی ہے۔

عرصہ سے قلمرو قسطنطنیہ مین ایک سے زیادہ شادی کرنا ممنوع قرار دیا گیا ہے لیکن قسطنطنیہ کے متمول و زندہ دل رئیس اہرام بے نے اس قانون کی کچھ پرواہ نہ کی۔ بالآخر حکومت نے مجبور ہو کر اس امر کی ہدایت کی کہ وہ اپنی حرم سرا توڑ دے ورنہ سزا پائیگا۔ اہرام بے نے اس حکم ثانی کو بھی ٹھکرا دیا اور بجائے حرم سرا توڑنے کے اسنے ایک پر تکلف ضیافت کا انتظام کیا جسمین وہ اور اسکی ۱۰۳ بیویان شریک ہوئین جو نہایت زرق برق پوشاکین زیب بدن کئے ہوئے تھین اور ان مین سے ایک ایک کا حسن دلفریب جمال حور کو شرما رہا تھا۔ یاں

شب کی شب بزم طرب ہے پردہ دار انقلاب
صبح تک آئینۂ عبرت نما ہو جائیگی

خاصہ چنا گیا جسمین زہر ملا لیا گیا تھا وہ زہر آلود کھانا سب نے ملکر کھایا اور رات بھر مزامیر کا سلسلہ جاری رہا۔ اہرام بے نے اسباب عیش و سامان راحت کی فراہمی مین اپنی جملہ امکانی قوت صرف کر دی اور رات بھر معشوقان زہرہ جبین کو گلے لگا لگا کر اپنے حوصلے نکالتا رہا۔ آخرش

صبح دمید و شد گذشت ماہ مین نجانہ رفت
روئے سحر سیہ کنید یار بما مین بہانہ رفت

رات بھر یہ صحبت عیش آراستہ رہی اور صبح تک اہرام بے ملک عدم کو سدھارا اسکی شریک بزم نازنینان حور پیکر نے بھی اس کا ساتھ دیا۔ اور سب اپنے راستباز عاشق کے ساتھ بر لب فرش ہو گئین۔ دیکھو اس طرح سے مرجاتے ہین۔ مرنے والے اہل ہنود کی مستورات کا اپنے شوہرون کے ساتھ ستی ہونا سننے والون کے لیئے ایک بہت بڑی تعجب خیز بات تھی۔ لیکن اہرام بے کا یہ جانبازانہ واقعہ اور اسکے معشوقون کی یہ مردانہ جان نثاری اس سے زیادہ حیرتناک ہے۔
حضرت مجوّد دہلوی۔

کسی کے حکم کے یون منتظر مسافر تھے
کہ ایک موت کی ہچکی کے ساتھ آخر تھے

# عالم حال

(جناب شیخ غلام حسین صاحب بشر سیمابی امرتسری)

نہ ترانہ ہائے کمال ہین، نہ فسانہ ہائے زوال ہین
یہ سبھی کرشمے خیال کے سبب نشاط و ملال ہین

مجھے کیا غرض ارنی کہون، مین تو بحر عشق مین غرق ہون
مری ایک آہ مین سینکڑون کئی سوز طور جمال ہین

ہے نگاہ شوق کی گود مین مرا دل بھی مردم چشم بھی
یہ مری نظر کی ہین شوخیان ترے رخ پہ جتنے بھی خال ہین

مین کہون تو قصۂ غم بشر بس و پیش مجھکو نہین مگر
انھین قیل و قال سے کیا غرض جو فدائے عالم حال ہین

# دیسی ادب کی تاریخ

(از جناب سید شاہ محمد نذیر صاحب ہاشمی غازی پوری)

ہندوستان کے قدیم نشانات و آثار ادب راجپوتانہ کے ان رزمیات اور نغمات مین ملتے ہین جو تقریبات شادی و غم مین مطربون اور کلاونتون کی زبانی سُنے جاتے تھے - اس ذات کو جو بہادرون اور راجاؤن کے کارنامون کو اپنے خاندانی پیشہ کی طرح زبانی یاد کرتے اور نسل بعد نسل اُن کو ایک حافظہ سے دوسرے حافظہ کو منتقل کرتے تھے بھاٹ کہتے ہین اور اس کے صلہ مین اِن کو جاگیرین دیجاتی تھین - سب سے پہلا بھاٹ جسکے حالات کچھ صحت کے ساتھ معلوم ہین چاند بردئی گزرا ہے جس نے آخر زمانہ بارہ صدی مین پرتھوی راج کے کارنامون کو مشہور و محفوظ کیا اس مجموعہ کا نام "پرتھوی راج رہسیا" ہے - اس کا ہم عصر جگ نایک تھا جس نے مہوبا کے راجہ پرواردی کے دربار مین رسوخ پیدا کیا تھا - اسی کو "آلہا یا آلہا کھنڈ" کا مصنف کہتے ہین اب آلہا اودن نے رزم و بزم کے منظومات صرف زبانی لوگون کو یاد ہین پوری مثنوی لکھی ہوئی صورت مین کہین نہین ملتی - انھین مطربان قدیم یا رزم گویان ہند مین چودھوین صدی کے وسط مین ستنگ دھر گزرا ہے - پھر رستنبھور کے بہادر راجگان کے کارنامون کو اسی رزمیہ شاعری کے سلسلہ مین سترھوین صدی مین مشہور و منظوم پاتے ہین - اس زمانہ مین دو طرح کے بھاٹ اپنے اپنے خصوصیات کلام کے لحاظ سے گزرے ہین - ایک گروہ میواڑ کے دربار مین دوسرا مارواڑ کے یہان تھا - لال پانی ایک شاعر مورخ گزرا ہے جس نے بندیلکھنڈ کی تاریخ لکھی تھی - یہ راجپوتی دور ادب رزمیہ سترھوین صدی تک ترقی اور شہرت پزیر رہا -

کرنیل ٹاڈ نے "آثار راجستان" سے راجپوتانہ کی تاریخ کو تنقید کردیا - انھین اذکارین بھاٹون کے رزمیات اور انکے دور دورے کا ذکر ہے - اور یہ نہین کہا جاسکتا کہ تاریخی صداقت کے لحاظ سے یہ تمام قصص و حکایات گرے ہوئے ہین - ان کارنامون مین وہ جنگ و جدال کا بھی حصہ ہے جو چھ سو برس تک ہندوستان مین مسلمان حملہ آورون اور ہندی بہادرون مین گرم رہے اس کو بھی منظوم صورت مین محفوظ و مدون کیا ہے - ممکن ہے کوئی روشن خیال والی راجپوتانہ اس طرف توجہ کرے اور اسکی کوشش سے یہ قدیم تاریخ منظوم مطبوعہ صورت مین محفوظ کی جاے - یہ مختصر تذکرہ راجپوتانہ کی ادبی تاریخ کا ہے - اس کے بعد اب دیکھنا ہے کہ دیسی ادب نے گنگا سے سیراب میدانون مین کس طرح فروغ پایا - پندرھوین صدی مین وشنومت کا نمو ہوا - سنہ ۱۴۰۰ء مین رامانند رشی اور فقیر کی تبلیغ و تعلیم سے رام کی پرستش اور عظمت کا عقیدہ پھیلا - اس کے چیلے اور مرید کبیر نے اپنے پیر مرشد سے زیادہ شہرت اور قبولیت پیدا کی - کبیر نے ہندومت اور اسلام کے محاسن خصوصی کو مشترک و متحد کرکے ایسے مسلک کی بنا ڈالی جو افتراق و اختلاف کو مٹانے والا ثابت ہوا - یہ مسلک رامانند نے قائم کیا تھا جو پھر بعد کو دو صدیان گزرنے کے تلسی داس کے تصانیف مین قوت و اثر پزیر ہوا - اس مین رام کو اوتارانہ عظمت دی گئی سیتا وفا اور خدمت کی دیوی قرار دی گئی - ان تلمیحات و اشارات مین بنی نوع انسان کی گناہ پسند فطرت کو نمایان کرکے پھر ہر چیز مین قادر مطلق کی خیر و برکت پسندی کو عالم مین آشکارا کیا گیا ہے - آخر مین اس مت مین خاص طور پر زور دیا گیا کہ دنیا کا کوئی مذہب یا مسلک برا نہین ہے اور معارف و تنویرات ربانی سب مین ایک در مشترک ہین میرن بائی نے اور دیدیا یہی ٹھاکر نے اپنی غزلون اور بھجنون سے

کرشن اور رادھا کے عشق کو ہندوستان میں اس سرے سے لیکر اُس
سرے تک مقبول و مشہور کیا - ان کلاموں کی زبان رازِ طریقت و معرفت
کی تھی مگر رفتہ رفتہ ان مشاہیر ہستیوں کی پوجا ہونے لگی نتیجہ یہ ہوا کہ کرشن مت
میں راما مندی مت کے مقابلہ میں خدا کی توحید کی عظمت اور
روشنی نہیں رہی -

ان دونوں متوں کو چھوڑ کر اس شہرۂ آفاق عجیب و غریب ہستی کو
دیکھنا چاہیے - جس نے ہندو اور مسلمان مذاہب و مسالک کے اثرات
کو یکساں جوش سے جذب و قبول کیا یعنی ملک محمد جائسی نے جو
۱۵۴۰ء میں گزرے ہیں پدماوت ایسی مشہور کتاب لکھکر دیسی زبان میں
سب سے پہلی اور مستقل نظم کی ایک یادگار رازدار چھوڑی ہے اس نظم میں
نہایت لطیف فلسفیانہ خیالات اور عارفانہ جذبات موجود ہیں کیا یہ رتن سین
کا پدماوت کے فراق میں جنگل اور بن میں پھرنا دکھایا ہے علاء الدین
کا قلعہ چتور پر چڑھائی کرنا اور پدماوت کا حق وفا اس طرح ادا کرنا دکھایا
ہے کہ جب ہر طرف سے مایوسی ہوگئی اور علاء الدین نے قلعہ فتح کر لیا تو پدماوت
نے آگ کی چتا میں کود کر حسن اور عشق کے سامان کو خاکستر کر دیا پدماوت نے
شاعرانہ تلمیح اور اشارے سے گویا روح کا معرفت الٰہی کی جستجو میں پھرنا اور
تکلف اور آزمایش کا مقابلہ کرنا ظاہر کیا ہے - مسلمان فقرا نے اپنی تصانیف
اور شاعرانہ خیالات میں ہندوستان کے باشندوں اور روایات سے بدرجہ
کمال ہمدردی اور پاسداری کی ہے -

پدماوت ایک ایسی تصنیف ہے جس سے سولھویں صدی کے میلانات
اور رجحانات کے آئینہ خانہ میں پوری پوری روشنی پڑتی ہے مگر ایک بات میں
ملک محمد جائسی نے برخلاف ہندو مصنفین کے فارسی رسم الخط میں اپنی تصنیف
کو مکمل کیا ہے - اس سے پہلے راجپوتانہ کے عہد شاعرانہ میں پراکرت زبان میں
خیالات منظوم ہوتے تھے تا آنکہ ملک محمد جائسی نے اپنے وقت میں اس کی ترقی
یافتہ رائج شدہ اور قابل فہم ایسی زبان میں اپنے خیالات کا اظہار کیا

کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے دیسی زبان کا استعمال اور اُس سے عوام الناس
تک خیالات اور پیغامات پہونچانے کا کام گوتم بدھ نے لیا تھا چونکہ
اُس کی تحریک اصلاح و اشاعت نروان عامۂ خلائق کے لیے تھی اسلیے
اُس نے اسوقت تک کی دیسی زبان کو اپنا آلۂ خیال و ذریعۂ اظہار بنایا
بعض محققین زباندانی کا خیال ہے کہ گوتم بدھ نے سنسکرت کو چھوڑکر
پراکرت کی آسان اور عام طور سے بولی جانے والی زبان کو آسان کر دیا
یعنی اپنے مذہب کی تبلیغ عوام کی زبان میں شروع کی گویا وہ زبان جسکا
نام آج اُردو ہے اپنی ابتدائی حالت میں گوتم بدھ کی توجہ اور کوشش
کی ممنون ہے اور علامہ احسان اللہ عباسی گورکھپوری نے اُردو
کو ہندوستان کی عام زبان ثابت کرنے کے لیے مقام کپل وسط کو اُردو
کا مولد اور گوتم بدھ کو اس کا بانی قرار دیا ہے شنکراچاریہ نے وشنومت
کو جاری کرکے بدھ مذہب کو ہندوستان سے جلاوطن کر دیا ملک محمد جائسی
اور وشنومت کے فقرا اور شعرا نے اسوقت کی دیسی زبان کو نشر و اشاعت
تصوف کے لیے اختیار کیا یہ وہی زبان تھی جو آج بھی ٹھیٹھ دیہی مقاموں
میں بولی جاتی ہے السنۂ قدیم کے ماہرین نے تسلیم کیا ہے کہ تان سین زبان کے
معاملہ میں بڑا مخلص گزرا ہے وہ صرف شہنشاہ اکبر شاہی مطربوں اور
موسیقی دانوں میں نہیں تھا بلکہ بہت بڑا شاعر اور مصنف بھی تھا اسی طرح
سولھویں صدی میں شعرا کے رشنیہ کا مذاق سخن نابھہ داس کی کتاب
بھگت مالا سے معلوم ہوتا ہے -

ہندوستان کی شاعری اور روحانی زمزمہ سنجی برج میں بلبلا رہی
شعرا کے دور میں شہرت پذیر ہو رہی تھی اسیکے قریب مغلیہ دربار دہلی میں
ایسے ہندو شعرا اور ادیب کا مجمع ہوتا ہے جو اُردو زبان کی پرورش
کرنے والے ایسی جذبات کے نشو و نما دینے والے کہے جا سکتے ہیں - راجہ
ٹوڈرمل ہندوستان کی تاریخ میں اقتصادی اور مالی حکمت کا مشہور وزیر
باتدبیر گزرا ہے مگر اس سے زیادہ اس کا وہ کارنامہ قابل افتخار سمجھا جاتا ہے

جو اُس نے اُردو زبان کے رائج کردینے اور دیسی ادب کے فروغ دینے میں انجام دیا۔ بیربل اکبر کا مصاحب خاص بہت سے ظریفانہ حکایتوں اور کہانیوں کا مصنف تھا وہ سامنے آتا ہے اور دیسی زبان میں نظم ونثر کو ترقی دینے کی انتہائی کوشش کرتا ہے عبدالرحیم خان خاناں خود بہت بڑا شاعر کبت اور کہاوت کہنے والا تھا اُس نے نہایت فیاضی اور سخاوت کے ساتھ اپنے وقت کے شاعروں اور ادیبوں کی مدد کی اجمیر کا راجہ مان سنگھ بھی بہت بڑا مربی ادب کا تھا ان لوگوں کے تذکرہ کے ساتھ ترہاری - ہری ناتھ کرن اور گنگ اپنے وقت کے مسلم الثبوت شاعر اور ادیب مانے گئے ہیں تلسی داس سب سے بڑا شاعر ہوا ہے جس نے رام کے کارناموں کو نظم میں دکھایا ہے اس شخص کا رتبہ بلند اور فرد ہے یہ بنارس میں بہت دنوں تک رہا ہے اس کے شہرت کی خانقاہ میں کسی اس کے ہم عصر نے جرأت حاضری اور پابوسی کی نہیں کی اس کے چیلے لاکھوں کی تعداد میں شمار کیے جاتے ہیں لیکن اس کے طرز ادا کے مقلد صحیح معنی میں کوئی نہیں۔ جب ہندوستان کے دور ماضیہ پر رجعت نظر پھیری جاتی ہے تو اس کا نام اور اس کی قابلیت جگہ جگہ نرالا اور مضبوط پایا جاتا ہے اس کی تصانیف مثل انجیل مقدس کے ہندوستان کے ہر حصہ میں پڑھی گئیں اور یاد کی گئیں کوئی حصہ کوئی عذر اور کوئی ذی صحبت ایسی نہ تھی جس میں راماین کا دور نہ ہوا ہو مسٹر گراؤز نے راماین کا ترجمہ انگریزی میں کیا ہے وہ اس کے آغاز دیباچہ میں لکھتے ہیں "یہ ایسی کتاب ہے جسکو شاہی دربار میں اور غریب کسان کے خس پوش جھونپڑوں میں یکساں طور پر پڑھتے اور وجد کرتے ہیں ہندوؤں کا ہر طبقہ امیر و غریب جوان اور ضعیف سب میں اس کا اثر اور اعتراف موجود ہے" دیسی شاعری کا یہ دور تلسی داس اور سورداس کے شاعرانہ تخیلات سے نمایاں سمجھا جاتا ہے زبان کی صفائی خیالات کی شستگی اور طرز ادا کی عام فہم خصوصیت ان لوگوں کا مذاق

تھی جو سنسکرت کے غیر مانوس الفاظ کو دیسی ادب میں زبردستی ٹھونسنا چاہتے تھے۔ ایک یا دو ناقابل ذکر شعرا کے بعد کیشب داس (۱۵۸۰ء) کا زمانہ آتا ہے جس کو اس وقت کی نہایت خوبصورت اور قابل شاعرہ پرتھی راے سے ایک لگاؤ تھا اسی کے عشق اور خیال نے اُس کو کوی پریا نامی کتاب لکھنے پر آمادہ کیا اس کے ستر برس کے بعد ستر ہویں صدی میں کیشب داس نے جو قواعد عروض تیار کیے تھے انکو چنتامنی تیرپاٹھی نے رائج اور مستعمل کیا۔ ستر ہویں صدی کے آخر میں کالیداس ترویدی نے ہزارا نامی ایک کتاب میں شعرا کا تذکرہ لکھا اسی صدی کے اواخر ایام میں بعض تحریکات مذہبی نے خیالات میں ایک نیا انقلاب پیدا کیا۔ داود (۱۶۰۰ء) نے داد و پنتھ جاری کیا پران ناتھ (۱۶۵۰ء) نے پران ناتھی پنتھ قائم کیا اور گوبند سنگھ نے سکھوں کا سکھ مت پیدا کیا اور گرنتھ صاحب نے سکھوں کی مقدس مذہبی کتاب جمع کیا

جے سنگھ راجپوت شعرا کا بہت بڑا مربی گزرا ہے اُس کی نگرانی اور ہمدردی سے بہاری لال چوبے نے سات سو غزلیں تصنیف کیں اور ہر غزل کے صلہ میں اُس کے مربی جے سنگھ نے ایک ایک اشرفی انعام دی اور یہ غزلیں دو دستی ہیں بہاری لال چوبے کا لقب مفسروں اور ترجمانوں کا شمار تھا۔

اب وہ زمانہ آتا ہے کہ شاہان مغل کا زوال شروع ہوتا ہے اور مرہٹوں کا زور اور زوال بھی انتہا کو پہنچتا ہے راجپوتانہ میں سازشوں اور سیاسی تحریکوں کا جال پھیل جاتا ہے۔ ادیب اور شعرا کا کال پڑ جاتا ہے ہر طرف اداسی ہے اور مجلس شعرا میں سوائے چند نفوس کے اور کوئی نہیں اس زمانہ میں اودے ناتھ ترویدی اور جسونت سنگھ کے نام سننے میں آتے ہیں اودے ناتھ ترویدی نے بکھاری لکھا اور جسونت سنگھ نے رس چندرودے لکھا۔ اسی زمانہ میں سبھا بھی بالا پے نے لکھی بکھاری داس نے تریشتی لکھی اور بہاری رتن کنور نے

پریم رتن لکھی۔

اب زمانہ انیسویں صدی کے آغاز کا مرہٹہ یورش اور تسلط کے زوال کا ہے یہاں تک کہ ہندوستان میں غدر ۱۸۵۷ء کا شروع ہوتا ہے اس دور میں بھی نہایت اچھے شاعر اور صاحبان کمال پیدا ہوتے ہیں کبھی یہ دیکھا گیا ہے کہ جنگ کی کشمکش اور دور پرآشوب میں علم اور فن کے بڑے بڑے مشاہیر پیدا ہوتے ہیں اور کبھی اس کے بالکل برعکس دور امن میں قحط الحال ہوتا ہے بہرحال اس بحث کے چھیڑنے کی ضرورت نہیں ہے کہ وقت آدمی کو مشہور مقبول بناتا ہے یا خود بڑے لوگ وقت اور زمانہ کی صورت حال کو بناتے ہیں۔ دیسی ادب کے لیے یہ زمانہ بہت موافق تھا انگریزوں نے ہندی کا چھاپہ خانہ شمالی ہندوستان میں قائم کیا ۱۸۰۳ء میں ایک انجمن ہندی تصانیف نثر کے لیے قائم ہوئی اسی کوشش سے **لال لوجی لال** نے پریم ساگر لکھی۔ اسی مطبع اور انجمن کے ذریعہ سے منشی داس کے تصانیف طبع ہو کر ہندوستان میں مقبول عام ہوئیں ہند متوسط میں دو شاعر پدم کار بھٹ و مکرم ساہی بہت شہرت پذیر ہوئے بنارس میں مہابھارت کا ہندی ترجمہ **گوکل ناتھ** نے شایع کیا اسی کے ساتھ ساتھ تنقیدی اہل قلم پیدا ہوئے خصوصاً ہریشچندر نامی مصنف نے ہندی ادب کی تنقیدی زندگی کو روشن کیا۔ اسی زمانہ کے قریب قریب راجہ شیو پرشاد نے تعلیمی معاملات میں دلچسپی لیکر دیسی ادب کو بہت فروغ دیا کلکتہ میں کرشنا نند ویاس ادیب نے سنسکرت کا لغت راگ ساگر دو بھو اب لکھا اسی کے قریب قریب ڈرامے اور ناٹک کی تصانیف شروع ہوئیں غرضکہ ہندوستان کی دیسی ادبی ترقی سولہویں سترہویں صدی میں انتہائی معراج کو پہونچ گئی تھی کہا جاتا ہے کہ یہی زمانہ انگلستان میں بھی مشاہیر ادب کے عروج اور شہرت کا تھا۔ سولھویں صدی میں ہندوستان کا وہ حصہ جس کو برج کہتے ہیں **کرشن جی** کے شہرۂ کمال سے موجب تصانیف عالیہ ہوا۔ ایک خاص قسم کے شعرا یہاں گزرے ہیں۔ اس دور شعرا کا بانی **بلب چاریہ** ہوا ہے اس کے بعد اس کا لڑکا **بٹھل ناتھ** ہوا ہے جو اس کے تلامذہ **اشٹھا چپ کرشن داسس** سورداس مشہور ہوئے ہیں سورداس کو واقفان فن نے تلسی داس کے برابر جگہ دی ہے۔ سورداسس آگرہ کا رہنے والا تھا اس کو یورپین ادیبوں نے تلسی داس سے دوسرے درجے پر رکھا ہے۔

اسی زمانہ میں گورمنٹ نے اردو زبان کو جو پرانی زبان کی ترقی یافتہ صورت ہے ترقی کی کوشش کی اور فیلنس ڈکشنری اور پلاٹس ہندوستانی ڈکشنری اردو انگریزی کا لغت شایع ہوا یہاں تک کہ ڈاکٹر لیٹنر نے پنجاب میں اس زبان کو فروغ دیا۔

**شاہ نذیر ہاشمی**

## رباعی

جہدے کن و با مردم دانا بنشین　　یا با صنم لطیف و رعنا بنشین
زین ہر دو اگرت ہیچ میسر نشود　　اوقات مکن ضائع و تنہا بنشین

# نواب عماد الملک مرحوم

۲ جون ۱۹۲۶ء کا اندوہناک دن مسلمانان ہند کے لئے ایک پیام ماتم لیکر طلوع ہوا اس روز ۳ بجے کے قریب وہ آفتاب علم و فضل غروب ہوگیا جس کے تبحر کی نورانی کرنین نہ صرف ہندوستان کے گوشہ گوشہ کو تجلی زار بنائے ہوئے تھین بلکہ جس کی تابشون سے علمائے مغرب کی آنکھین بھی خیرہ نظر آتی تھین آہ عماد الملک اجنکی مسلم الثبوت قابلیت کی شمع ہماری اُجڑی ہوئی محفل کو منور کئے ہوئے تھی ۳ جون کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بجھ گئی اور ہر طرف تاریکی چھا گئی (انا للہ وانا الیہ راجعون) نظر نہین آتا کہ اس گوہر آبدار کو کہان ڈھونڈین جنکی ذات مجمع الصفات پر گزشتہ نصف صدی جسقدر ناز کرے بجا ہے، علوم شرقی اور مغربی کا ایک بیش بہا خزانہ تھا جو زمانہ کی دستبرد سے لُٹ گیا، محفل سونی پڑی ہے کہ اس کا صدر روپوش ہوگیا، انجمن بے شمع ہے کہ اس کو روشن رکھنے والا خاموش ہوگیا لیکن نہین صدر روپوش ہے مگر اس کے نغمے فضا مین گونج رہے ہین، شمع گل ہوگئی مگر اسکی تجلی جلوہ ریز ہے۔

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بہ علم  ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

فرخندہ بنیاد حیدر آباد نصف صدی تک نواب عماد الملک سر سید حسین بلگرامی کے علمی اور قومی کارنامون کا جولانگاہ بنا رہا سر سالار جنگ اول کی جوہر شناس نظر نے اودھ کے اس مردم خیز خطۂ پاک کے ایک گوہر آبدار کو انتخاب کیا جہان سے بڑی بڑی معرکۃ الآرا ہستیان ظہور مین آئین جنھون نے اپنی عالی دماغی، اعلیٰ قابلیت اور مہتم بالشان علمی کارنامون سے مشرق کو مغرب کا ہمدوش بنا دیا تھا اپنے وطنی اعزاز کو بلند تر مرتبہ پر پہونچانے مین سید حسین بلگرامی نے جو جو علمی اور قومی خدمات انجام دین اُن پر بلگرام کیا کل ہندوستان جسقدر فخر کرے کم ہے حیدر آباد دکن مین مستقل سکونت اختیار کرنے کے بعد نہ صرف دائرۃ المعارف، کتب خانہ آصفیہ، مدرسہ نسوان، مدرسہ اعزہ وغیرہم کا وجود آپ کی مساعی جمیلہ کا مرہون منت تھا بلکہ آپ نے مرحوم اعلیٰحضرت، اور موجودہ فرمان روائے دکن سی اہم ترین شخصیتون کے اطوار و اخلاق کو سنوارنے مین بحیثیت اتالیق کے جو عظیم الشان خدمت انجام دی تھی اس کی مثال ملنا محال ہے، سرزمین دکن نے آپ کی علمی آبیاریون سے باغ ارم کا روپ اختیار کرلیا تھا اس لئے کہ اس کی ابتدائی ترقی کے زمانہ مین وہان کے ناظم تعلیمات، ہوم سکریٹری اور مشیر وزیر اعظم کے جلیل القدر عہدون پر فائز ہونے کے بعد آپ نے ایسی جلیل القدر اصلاحات کو رواج دیا جن کی بنا پر آج حیدر آباد ترقی کی منازل طے کر رہا ہے،،

آہ! اس محترم اور پاک ہستی کے عدیم المثال اوصاف اور قابلیت کو خاطر خواہ طریقہ پر بیان کرنے سے زبان قلم قاصر ہے اسلئے کہ ایسے مقدس نفوس اس دار فانی کو اپنے وجود مسعود سے شاذ و نادر ہی متبرک بناتے ہین، افسوس کہ خطۂ بلگرام کو چمکانے والا آفتاب علم آج آسودۂ خاک ہے۔ مرحوم نے جس زمانہ شناسی، روشن خیالی، تدبر و احتیاط سے اپنی معروف زندگی بسر کی وہ آنیوالی نسلون کے لئے چراغ ہدایت کا کام دیگی، آج نہ صرف بلگرام اور حیدر آباد بلکہ سارا ہندوستان اس غم مین سوگوار ہے کہ اس ستون محکم کو موت کی دستبرد نے متزلزل کر دیا جس نے ریاست کی باد مخالف کے تیز و تند جھونکون سے کبھی جنبش بھی نہین کھائی تھی۔

TRADE MARK

نمایش گاہ کلکتہ
سنہ ۱۸۸۳ء

نمایش گاہ لکھنؤ
سنہ ۱۸۰۵ء

ESTABLISHED

شاخ "گلزار حوض" حیدر آباد دکن

شاخ چاندنی چوک دہلی

# ہندوستان میں سب سے بڑا عطر کا کارخانہ

## صرف

# اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ

تار کا پتہ "حنا"

ٹیلیفون نمبر ۱۳۹

## کا ہے

## جو ۱۸۳۹ء سے نیکنامی کے ساتھ جاری ہے

نمایش گاہ الہ آباد
سنہ ۱۹۱۰ء

نمایشگاہ ویمبلی لندن
سنہ ۱۹۲۴ء

نمایش گاہ کلکتہ
سنہ ۱۹۰۱ء

مطبوعہ مطبع مقبول المطابع نظیر آباد لکھنؤ باہتمام سید مقبول حسین وصل بلگرامی

تا تو بیدار شوی نالہ کشیدم، ورنہ
عشق کاریست کہ بے آہ و فغان نیز کنند

(عطیہ علامہ سر اقبال)

# مرقع



دار الادب لکھنؤ کا مقبول و جہان عزیز جریدہ

۱۳۴۴ھ

مرتبہ

سید مقبول حسین وصل بلگرامی

# "مرقع" کے قواعد وضوابط

(۱) مرقع ہر انگریزی مہینے کی ۵ تاریخ کو دارالادب لکھنؤ سے شایع ہوگا۔

(۲) مرقع کی قیمت عام خریدارون کے لئے پانچ روپیہ سالانہ مع محصول ڈاک مقرر ہے، جو پیشگی وصول ہونا چاہئے۔

(۳) مرقع کا نمونہ بغیر ۵/ نقد وصول ہوئے روانہ نہین ہوسکتا۔

(۴) مرقع کی قیمت رؤساء ودیگر معزز اصحاب ورا سکے مربیون سے انکی ہمت افزائی پر منحصر ہے۔

(۵) جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ کا آنا لازمی ہے۔

(۶) خط وکتابت کے سلسلہ مین خریداری کا نمبر لکھنا ضروری ہے۔

(۷) رسالہ نہ پہونچنے کی اطلاع ہر ماہ کی ۵ تاریخ تک آجانا چاہئے۔

(۸) کوئی مضمون ایسا شایع نہ ہوگا جو مخرب اخلاق ہو یا کوئی خراب اثر پیدا کرسکے۔

(۹) تعلیم یافتہ خواتین کے صرف وہ مضامین نظم ونثر درج ہونگے جو خوبیون کے لحاظ سے بہترین اور اپنے اثرات کے لحاظ سے نہایت خوشگوار ہونگے۔

(۱۰) مرقع کو موجودہ پالٹیکس یا مذہبی مباحث سے کوئی سروکار نہوگا۔

(۱۱) تنقیدی مضامین بھی اس مین شایع ہونگے، مگر وہی جنمین خلوص ہوگا، باہمی نزاعات یا کسی قسم کے تعصب یا کسی بغض کی بنا پر لکھے ہوئے مضامین سے احتراز کیا جائیگا۔

(۱۲) ایسے مضامین جن مین کسی شخص پر چوٹ کی گئی ہو یا اُس مین ایسے مضامین ہون جن سے دوسرے کو رنج کا شائبہ بھی پیدا ہو ہرگز شایع نہونگے۔

(۱۳) جس نظم ونثر کے مضمون مین زبان، لغت، یا فن کی غلطیان ہونگی اُسوقت تک شایع نہ ہوگا جب تک اُسکی مناسب ترمیم اطلاع پانے پر خود صاحب مضمون نہ کردین۔

(۱۴) مرقع کا مسلک صلح کل ہے وہ انشاءاللہ کبھی دل آزار یا متعصب نہ ثابت ہوگا۔

(۱۵) مرقع کو ذاتیات سے کبھی تعلق نہ ہوگا، وہ اپنے معاصرین سے خواہ وہ اہل جرائد ہون یا اہل اخبار اتفاق واتحاد پیدا کرنے کی کوشش کریگا اور انشاءاللہ وہ ہمیشہ اسمین ثابت قدم رہیگا۔

"مدیر مرقع۔ لکھنؤ"

## مرقع مین اشتہارات بھیجتے وقت

### ذیل کا نرخنامہ ملاحظہ فرمالیجئے

| تعداد طبع | ایک صفحہ | نصف صفحہ | چوتھائی صفحہ |
|---|---|---|---|
| ایک سال کے لئے | سہ | صسہ | عسہ |
| چھ ماہ کے لئے | لصسہ | عسہ | لعطہ |
| تین ماہ کے لئے | عسہ | طہ | سے ر |
| ایک ماہ کے لئے | سے | صر | سے ر |

**ضروری نوٹ**

ٹائٹل پیج کے صفحہ ۲ و ۳ و ۴ کی اُجرت کا نرخ اسکے علاوہ ہے جو خط وکتابت سے طے ہوسکتا ہے۔ اُجرت کا پیشگی آنا ضروری ہے

منیجر مرقع لکھنؤ

جہان مرقع تصویر حسن او ست تمام — بہ حیرتم کہ بہ بندم دل از کہ بردارم

قیمت سالانہ معہ محصولڈاک پانچروپیہ

# فہرست مضامین

نمونہ کا پرچہ آٹھ آنے (۸/)

جولائی سنہ ۱۹۲۶ء



کارخانہ اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنو کے لئے تار کا پتہ صرف "خنا"، لکھنو کافی ہے

# عرضِ حال

لئے جاتی ہے کہین ایک توقع غالب
جادۂ رہ کششِ کافِ کرم ہے ہمکو

خدا کا شکر ہے کہ "مرقع" کو شروع ہوتے ہوئے چھ مہینے ہو چکے اور آج وہ ساتوین مہینے مین اپنے قدم بڑھا رہا ہے۔ اس عرصہ مین باوجود اسکے کہ امیدون کے موافق اسکو کامیابی نہین ہوئی لیکن پھر بھی ... کی موجودہ حالت دیکھتے ہوئے اور صحائف و جرائد کی کثرت اور آئے دن نئے نئے رسالون کے اجرا کی حالت پر نظر کرتے ہوئے یہ کہنا ہرگز بیجا نہ ہوگا کہ "مرقع" نے ... کم از کم علمی طبقے مین ضرور مقبولیت حاصل کر لی۔ ملک کے ہر ہر گوشے مین اسکی شہرت ہوئی۔ ہندوستان کے مشہور اخبار و جرائد نے خاص پسندیدہ الفاظ مین اسکا خیر مقدم کیا۔ اور سب سے زیادہ اسکو یہ عزت و شرف حاصل ہوا کہ تمام مشہور اہل قلم۔ مسلم الثبوت اساتذۂ فن بہترین شعرا نامور نثار اور صاحب علم و فضل صاحبان نے اسکی ... قدر کی۔ اور خریدارون مین بھی روز بروز کچھ نہ کچھ اضافہ ہوتا رہا۔

اس عرصے مین گو زمانے کی ... رسالون کی طرح اسکو بھی بہت سی پریشانیان لاحق رہین۔ بہت سی رکاوٹین حائل ہوئین لیکن "مرقع" ہر بار کچھ نہ کچھ ترقی کرتا نظر آیا۔ اسنے برابر کوشش کی کہ ... جو کچھ کمی ہے وہ دور ہو جائے جن چیزون کی ضرورت ہے انکا اضافہ ہو۔ اور "مرقع" ہر حیثیت سے پسندیدۂ عالم ہو۔

ابتدائی زمانہ ہر رسالہ کے لئے دشوار گزار ہوتا ہے۔ اور یہی زمانہ استقلال اور ثابت قدمی کا زمانہ ہے۔ اسی زمانہ مین اگر ہمت مین کمی نہین ہوئی کسی مشکل کی وجہ سے گھبراہٹ نہین پیدا ہوئی۔ ملک کی کم توجہی سے دل نہین ہوئی۔ خریدارون کی معتدبہ تعداد نہ ہونے کی ذرا بھی پرواہ نہ کی، تو اسکے بعد ترقی کا میدان ہاتھ آ جاتا ہے۔ اور جتنے مصائب و تکالیف ابتدا میں ملنے مین برداشت کئے گئے وہ سب خوشی و انبساط سے بدل جاتے ہین۔ زمانہ اسکا ساتھ دیتا ہے۔ مالی مشکلات فنا ہو جاتی ہین اور ہر طرف سے سیم و زر کی بارش ہوتی ہے۔

لیکن یہ زمانہ کب تک رہتا ہے؟ یہی ایک زبردست سوال ہے جسکا جواب صرف مدیر کی قیافہ شناس نظر پر موقوف ہے۔ مدیر کی انتھک کوششین۔ مدیر کا تجربہ۔ مدیر کا ... مدیر کی رسائی بہت جلد بتا دیتی ہے کہ یہ زمانہ کب ختم ہوگا اور ہمکو کس طرح کامیابی حاصل ہو سکتی ہے۔

یہی وہ راز ہین جنکی وجہ سے رسائل جاری ہوتے ہی بند ہوئے۔ تھوڑے دن جاری رہکر آگے نہ چل سکے اور یہی وہ راز ہین جسکی باعث آج اخبار و صحائف کو کامیابی ہوئی اور اب وہ روز افزون ترقی کرتے ہوئے نظر آ رہے ہین۔

"مرقع" کے ساتھ بھی ایسے ہی سربستہ راز ہین۔ وہ بہت سی دشوار منزلین طے کر چکا اور جو باقی ہین انکے طے کرنے کے لئے تیار ہے۔ انشاء اللہ نہایت ہمت و استقلال کے ساتھ وہ اپنا کام کرتا جائیگا اور وہ دن بہت جلد آنے والا ہے کہ اسکی تمام امیدین کامیابی کی صورت مین نظر آئین اور جن تمنا‌ؤن و آرزو‌ؤن کے ساتھ اسکا اجرا ہوا ہے وہ سب پوری ہون۔

"مرقع" کو اس وقت تک کوئی ناامیدی کی جھلک نظر نہین آئی بلکہ ہمیشہ اسکو امید افزا مناظر کا سامنا ہوتا رہا۔ حیدرآباد کی اطراف و جوانب سے اسکے لئے لبیک کی صدائین آئے دن بلند ہو رہی ہین۔ شروع ہی سے اسکو بڑی کامل کامیابی کی توقع حیدرآباد ہی سے تھی یہانتک کہ سب سے پہلے عالیجناب نواب سالار جنگ بہادر دام اقبالہ نے مرقع کی قدردانی فرمائی۔ اور آج وہ دن ہے کہ اعلیٰحضرت سلطان دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کے کلام فصاحت التیام سے مرقع کو زینت و عزت حاصل ہو رہی ہے اور خدا نے چاہا تو بہت جلد وہ وقت بھی سامنے آ جائیگا جب اس دربار گہربار سے اسکو خاص خلعت قبولیت حاصل ہو۔

مین ان تمام صاحبان کا جنھون نے ہمین کسی نہ کسی قسم کی معاونت فرمائی دل سے شکریہ ادا کرتا ہون اور خصوصیت کے ساتھ ان صاحبان کا جنھون نے اپنی خدمات لوجہ اللہ مرحمت فرما کر اسکی اشاعت مین کوشش کی یا خود امداد فرمائی اور آئندہ کے لئے بہت کچھ توقعات دلائین، ممنون ہون۔ اس تحت مین فردی کے "مرقع" میں انکا ذکر کر چکا ہون، لیکن اس وقت بھی مجھے انکا اعادہ ضروری ... ہے۔ یہ اسمائے گرامی اگر بار بار کیا بار بار آئین تو بھی بیجا نہ ہوگا۔ کیونکہ مجھپر انکا شکریہ ادا کرنا واجب ہے۔ علاوہ لسان الملک حضرت ریاض و دیگر مقامی جناب نواب حیدر یار جنگ بہادر۔ جناب نواب فصاحت جنگ بہادر۔ جناب نواب اختر یار جنگ بہادر۔ جناب مولوی سید محمد حسن صاحب بلگرامی۔ جناب مولوی سید امیر الحسن صاحب رضوی بسمل جناب مولوی سید علی صغر صاحب بلگرامی۔ جناب حسنی کاکوروی۔ جناب ہوش بلگرامی۔ جناب اثر لکھنوی۔ جناب فرخ بنارسی۔ جناب آن اتامی۔ جناب سید محمد ایوب صاحب خلف جناب شبیر مچھلی شہری۔ جناب قاضی تلمذ حسین صاحب ایم اے۔ جناب منشی ممتاز علی صاحب آہ۔ جناب سید فضل علی صاحب بیرسٹر ایٹ لا۔ جناب سید شاہ زاہد علی صاحب سبز پوش۔ جناب سید وصی الحسن صاحب بلگرامی ڈپٹی کلکٹر۔ جناب مولوی محمد انعام اللہ خان صاحب رقت (میرٹھ) جناب حاجی محمد مصطفیٰ خان صاحب مصطفا۔ جناب مولوی سید محمود الحق صاحب حقی۔ جناب مولوی انعام الحق صاحب حقی۔ جناب شفیق جونپوری جناب سید نثار احمد صاحب نثار برادر لسان الملک حضرت ریاض۔ جناب قاضی ظہیر الدین احمد صاحب بسوانی۔ جناب جگر بسوانی۔ جناب باسط بسوانی۔ جناب عزیز بی اے حیدرآبادی جناب عبید کراچی۔ جناب وفی۔ جناب سید اختر حسین صاحب کورٹ آف وارڈس لکھیم پور۔ جناب مولوی عبد الاحد صاحب تعلقدار بسارا ضلع بلیا جناب خان سالار خان صاحب اسسٹنٹ ڈاکٹر لوی (دکن)۔ جناب مولوی ظفر حسین صاحب سفیر دہرہ دون۔ جناب مولوی سلطان احمد صاحب فائق بسوانی۔ نیز چند دیگر صاحبان نے جس قدر قدردانی فرمائی جسقدر امداد کی اسکے شکریہ کے لئے میرے پاس الفاظ نہین۔ خدا کرے ان توجہات مین اضافہ ہو۔ یہ توجہات غیر فانی ثابت ہون۔ اور مرقع کو اپنی آئندہ توقعات مین ہر طرح کامیابی حاصل ہو۔

وصل بلگرامی

جلد ۱ — جولائی سنہ ۱۹۲۶ء — نمبر



بعکس روے تو ہر رنگ روح انسان است — ۱۹۲۶ء — ز حسن و عشق مرصع مرقع جان است

(ناطق لکھنوی)

# کلام الملوک ملوک الکلام

## نعت شریف

طبعزاد اعلیحضرت ہز اگزالٹڈ ہائنس آصفجاہ مظفر الممالک نظام الملک نظام الدولہ

نواب میر سر عثمان علی خان بہادر، فتح جنگ،

جی، سی، اس، آئی

تاجدار دولت آصفیہ دکن خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ واقبالہ

در مدینهٔ تو بیا مسکنِ ایمان اینجاست — رحمتِ هر دو جهان مظهرِ رحمان اینجاست

دیدهٔ دل بکشا - نورِ ازل را بنگر — کز فروغِ نبوی جلوهٔ یزدان اینجاست

مسند آرای دنیٰ - صدر نشینِ طٰهٰ — مهبطِ روحِ امین - حاملِ قرآن اینجاست

گوید این گنبدِ خضرا - که به طورِ سینا — آنچه تو می‌طلبی موسیِ عمران اینجاست

تیرگی گر شده کافور چه جائے عجب است — که ضیابخشِ جهان مهرِ درخشان اینجاست

تو که اے ختمِ رسل - مهرِ نبوّت داری — هیچ صد خاتمِ انگشتِ سلیمان اینجاست

بده اے بادِ صبا تشنه لبان را مژده — جامِ توحید بکف - ساقیِ دوران اینجاست

رفعتِ روضهٔ پرنور چه پرسی از من — بر افق کنگره اش نیّرِ رخشان اینجاست

همچو جبریلِ امین خادم و جاروب کشے

بر درِ پاکِ تو عثمان علی خان اینجاست

# اثیم ــ شادان اور آہ

از جناب منشی ممتاز علی صاحب آہ - ارشد تلامذہ حضرت امیر مینائی مرحوم

"مرقع" لکھنؤ بابت فروری سنہ رواں مین چند استفسار ادبی منجانب اثیم صاحب شائع ہوئے تھے جنکے جوابات مرقع بابت مارچ سنہ رواں مین لسید اولاد حسین صاحب شادان بلگرامی سینیر پروفیسر آف اورنٹیل کالج لاہور کی طرف سے شایع ہوئے ہین سینیر پروفیسر صاحب نے عموماً کل جوابات مین اور خصوصاً جواب استفسار نمبرا مین اپنی معلومات کی بنا پر بہت طوالت سے کام لیا ہی مگر پھر بھی مستفسر صاحب کا پورا مقصود حاصل نہین ہوا ہی - یہ تو ایسا ہوا جیسے مین سینیر پروفیسر صاحب سے پوچھون کہ بلگرام لاہور سے کتنی دور ہے اور آپ جواب مین فرمائین کہ مین بلگرام سے ایران اور وہان سے عرب گیا بمبئی آیا اور لاہور پہونچا - اب حساب لگا لو بلگرام سے لاہور دو سو میل ہوگا - استفسار نمبرا یہ تھا کہ لکھنؤ ہم پر فدا ہے ہم فدائے لکھنؤ فدائے کی طرح اور قوافی آئے جائے کھائے - وغیرہ کے ساتھ برائے (واسطے) سوائے (بجز) کو ہم قافیہ کیا جا سکتا ہے یا نہین اور کتابت مین بہ پابندی تلفظ - قافیہ یائے مجہول لکھی جائے یا ہمزۂ اضافی - بحالت عدم جواز مفصل توجیہ کی ضرورت ہی اور بصورت جواز اساتذہ کے کلام سے مثالین درکار ہین (بحر خفیف ناسخ) مجھے جواب کے صرف اس حصے سے بحث ہے "قاعدے کی رو سے فدائے اور ایمائے وغیرہ کیساتھ آئے جائے کے قافیے درست نہونگے مگر از روئے کتابت ان قوافی کا اجتماع صحیح ہوگا اور یہ قوافی معمولی کہلائین گے" قافیے مین کتابت کو دخل ہی یہ صحیح نہین معلوم ہوتا جواب استفسار نمبر ۳ مین خود سینیر پروفیسر صاحب نے لکھا ہی کہ "قافیے کا مدار تلفظ پر ہے" اب قافیے کا مدار خوشنویسی پر ہو گیا - میری تحقیق مین برائے اور سوائے آئے جائے کا قافیہ ہو سکتے ہین اور اسیطرح کے اور الفاظ بھی گو ہمارے لیے ناسخ مرحوم سے زیادہ اور کون مستند ہو سکتا ہی مگر اثیم صاحب کے اطمینان کیلیے اور اساتذہ کے کلام سے چند مثالین لکھتا ہون ذوق مرحوم ؎

جو اس گلی مین مثل صبا آئے جائے ہے — فردوس مین بک سر کو تمنائے جائے ہے
نالہ اس شور سے کیون میرا دہائی دیتا — اے فلک گر تجھے اونچا نہ سنائی دیتا
پنجۂ مہر کو بھی خون شفق مین ہر صبح — غوطے کیا کیا ہی ترا دست حنائی دیتا

مومن مرحوم ؎

کیا دکھ نہ دیکھے عشق مین کیا کیا اٹھائے داغ — زخمون پہ زخم جھیلے ہین داغون پہ کھائے داغ
پہنا ہی کسکا جامۂ گلدوز غیر نے — کیون تنگ ہو گئی مرے تن پر قبائے داغ
وہ تو بغل مین غیر کے سینے سے لگ گیا — پہلو بدلے زخم ہی سینہ بدلے داغ
تھی وصل مین بھی فکر جدائی تمام شب — وہ آئے تو بھی نیند نہ آئی تمام شب
رنگین ہی خون سر سے وہ ہاتھ آجکل ہے — جس ہاتھ مین وہ دست حنائی تمام شب

داغ مرحوم ؎

کہان بتون نے سینہ پہ اپنے کھائی چوٹ — ابھر ابھر کے جو کرتی ہی خود نمائی چوٹ
نہ کیون ہو چوٹ ہمارے دل کی چوٹ پر قاتل — لگائے جب ترا پنجۂ حنائی چوٹ
کیون کسکے دل کا حال کرین ہائی ہائی دل — اچھی کہی کہ ہم سے کہو ماجرائے دل
پھر عیادت آج وہ آ کر یہ کہہ گئے — ہو زندگی عزیز جسے کیون لگائے دل
دل چرا کر نظر چرائی ہے — لٹ گئے لٹ گئے دہائی ہے
پانی پی پی کے توبہ کرتا ہون — پارسائی سی پارسائی ہے
داغ ہر چند جان گردہی ہی — آپ کے سر کی قسم آپ کا شیدائی ہے

جب کبھی بیٹھے بٹھائے خفقان اُبھلا ہے ہم نے جاکر اُسی کوچے کی ہوا کھائی ہے

صبا مرحوم سے

دل ہے غذائے رنج جگر ہے غذائے رنج پیدا کیا ہے ہمکو خدا نے برائے رنج

ہم بار عشق کے متحمل نہ ہو سکے بس دل پکڑکے بیٹھ گئے وہ اٹھائے رنج

حلقے کمند کے ہین نہین حلقہ ہائے زلف سودا کیا انسیان ہین پائے کن ہین مبتلائے زلف

کیسے چھپا ہے چاند محاق حجاب مین دو دن اگر وہ رخ سے اپنے اٹھائے زلف

سحر مرحوم سے

صحت کلی تپ غم سے ابھی پائی نہین لطف اُٹھے وصل کا ایسی توانائی نہین

اب یقینی ہے قضا ہجر مین آئی میری تم کو منظور رہوئی دل سے جدائی میری

امیر مرحوم سے

ابتدا و انتہائے مصطفےٰ جانتا ہے بس خدا کے مصطفےٰ

ہشت جنت عرش جہت ہفت آسمان سب ہوئے پیدا برائے مصطفےٰ

حشر مین گھیرے تھے کیا مجھکو گناہ جلد ہے جس وقت آئے مصطفےٰ

مشکلین کیا نزع کی آسان ہوئین وقت پر تشریف لائے مصطفےٰ

دکھاؤ جلوہ جو دعویٰ ہے خود نمائی کا مجھے یقین نہین آتا سنی سنائی کا

صد شکر کہ نزع مین بھی آئے حضرت تشریف جنازے پر بھی لائے حضرت

محفوظ عذاب قبر سے ہون مین کہ ہے تعویذ لحد کا نقش پائے حضرت

قدر مرحوم سے

کھینچتے ہی قتل لالہ ہوئے سینکڑون داغ اُٹھتے ہی باغ دہر مین ہم نے اٹھائے داغ

جلکر تو ابنا ہوا ہون مین گرمی عشق سے ہے داغ میرے واسطے مین ہون برائے داغ

دل ہے بجائے عندلیب نالہ بصدائے عندلیب طرز اڑائے عندلیب مجھکو نہ پائے عندلیب

پھول سے گال کھولکر جاتے ہو باغ کو مگر دھوکے مین دیکھو دوش پر بیٹھ نجائے عندلیب

## نمبر ۲

سوال نمبر ۲ یہ تھا کہ ہوئی یا ہوئے کا املا ایک ے سے صحیح ہے یا دو ے سے ان مین دو ے کے عدد لینا چاہیے یا ایک کے اور اسکی مثال بھی عنایت ہو الخ (سوال کی اصل عبارت مین تصرف کرکے) اس کے جواب مین سینیر پروفیسر صاحب نے خوشنویس کی طرز کتابت کو دخل دیکر (اشاعر کو خوشنویس ہونا لازم ہوگیا) تحریر فرمایا ہے کہ "جب اس کا املا دو ے سے ہے تو ۲۰ ہی عدد لینا چاہیین (چاہیے) جو ان الفاظ کو ایک ے سے لکھکر اوپر ہمزہ بناتا ہے وہ ۱۰ عدد تجویز کرتا ہے اور جو دو ے لکھکر ہمزہ بناتا ہے وہ ۲۰ عدد مانتا ہے۔ مگر سینیر پروفیسر صاحب نے اس کی سند تحریر نہین فرمائی ہے۔ ہوئی ہوئے اور لیے دیے مین جو فرق ارشاد ہوا ہے وہ بجا اور درست اور وہی سبب ہے کہ ہوئی اور ہوئے مین صرف ایک ے ہے۔ لہذا ان مین بابت کی ے لکھنا اور ۲۰ عدد لینا صحیح نہین معلوم ہوتا۔ یہ مشرب پہلے کبھی ہوگا بھی تو ضعیف ہوگا۔

**کلیات قدر** مرحوم مطبع مفید عام آگرہ مین چھپا ہے قطعہ تاریخ فراغ علم مولانا سید عبداللہ بلگرامی کے مادہ تاریخ مین خوشنویس صاحب نے ہوئے کو یا بابت سے یون لکھا ہے ؎ ہوئے کامل علم آگاہ بارہ سو چہتر مین۔ مگر قدر مرحوم نے ہوے کے ۲۱ ہی عدد لیے ہین (ے کے ۱۰ عدد) اور قطعہ تاریخ وفات غالب مرحوم کے ایک (۱۵) مادہ تاریخ اور ۱۵ مادہ تاریخ درج کیے ہین) مادہ تاریخ مین خوشنویس صاحب نے ہوئے کو ہوئے ہی لکھا ہے ؎ ہوئے رضوان مآب الحکم للہ (۱۲۲۵)۔ اسمین بھی قدر مرحوم نے ہوئے کے ۲۱ ہی عدد لیے ہین۔ داغ مرحوم نے اس مادہ تاریخ مین (مہتاب داغ) ؎ معتمد صاحب ہوئے زیبا خطاب (۱۳۰۸) + ہوئے کے ۲۱ ہی عدد لیے ہین جلال مرحوم نے اس مادہ تاریخ مین (دیوان سوم) ؎ ہوئے مشتاق علیخان بہادر جم جاہ (۱۲۸۷) ہوئے کے ۲۱ ہی عدد لیے ہین ختم شد (۱۳۴۴)

**ممتاز علی آہ**

**مرقع** جناب اثیم کے جو استفسارات ماہ فروری مین شایع ہوئے تھے اُن کے جوابات حضرت شادان بلگرامی نے تحریر فرمائے وہ ماہ مارچ کے مرقع مین درج ہو چکے ہین۔ اس کے بعد بقیہ استفسارات ماہ مارچ کے مرقع مین چھپے ہین۔ ماہ مارچ کے مطبوعہ استفسارات کے جوابات ابھی تک کسی نے تحریر نہین فرمائے نہ حضرت شادان نے۔
مین چاہتا ہون کہ ملک کے جملہ اہل فن اس مین حصہ لین اور اپنی تحقیقات کو کام مین لاکر ملک کو فائدہ پہونچائین مجھے ابھی انتظار ہے اور امید ہے کہ نواب حیدر یار جنگ مولانا نظم طباطبائی مدظلہ اور دیگر محققین اپنی تحقیق سے جناب مستفسر کا اطمینان فرمادین گے جس سے دیگر اصحاب بھی مستفیض و مستفید ہو سکین گے (اڈیٹر)

# مشاعرہ "انجمن معین الادب لکھنؤ" کی طرح پر لسان الملک حضرت ریاض مدظلہ کی تازہ فکر

۲۶ جولائی ۱۹۲۶ء کو جو مشاعرہ انجمن معین الادب لکھنؤ میں میری طرف سے منعقد ہوا۔ وہ اس انجمن میں ۱۳۴۴ھ کا آخری مشاعرہ تھا۔ مجھکو اس سال میں ایسے افکار لاحق تھے اور کاموں کی اس قدر کثرت۔ کہ اگر میرے بعد اور کسی مقامی ممبر کا نمبر ہوتا تو میں یہ مشاعرہ انکے سپرد کر دیتا اور اسکے بعد اطمینان سے مشاعرہ کرتا۔ لیکن جب مجھے معلوم ہوا کہ مشاعرہ مجھی کو کرنا پڑیگا تو اسکے کامیاب بنانے میں جو کچھ ہو سکی کوشش کی۔ عین وقت پر ایک دشواری کا سامنا ہوا، یعنی اس سے پہلے انجمن کے مشاعرے جناب سید مقبول حسین صاحب ظریف کے دولتکدے پر ہوا کرتے تھے۔ لیکن لکھنؤ کی فضا کے خراب ہونے کے باعث بالخصوص مولوی گنج کے محلہ کی فضا کی خرابی کے سبب جہاں جناب ظریف کا مکان واقع ہے اجازت نہ تھی، مشاعرہ نہیں ملی اور بہت دشواری سے محلہ نخاس میں اجازت ملی اور وہیں مشاعرہ منعقد ہوا۔

شہر والوں کو تو قریب قریب اس مقام کی اطلاع ہوگئی تھی مگر باہر والوں کو اسکی اطلاع نہ ہو سکی کئی صاحب تو اس وجہ سے نہ آسکے نہ تھا مشاعرہ کی اجازت ہی نہ ملی۔ لیکن جناب آثر لکھنوی۔ جناب ... وان جناب فرخ بنارسی آگرہ سے تشریف لائے اور شرکت مشاعرہ فرمائی۔ جناب فرخ کو بمشکل مکان کی تلاش میں بڑی دقت ہوئی لیکن وہ کسی نہ کسی طرح پہونچ گئے اور مجھے ممنون کرم بنایا۔ ان اصحاب کی تکلیف فرمائی کا میں خصوصیت سے شکر گزار ہوں۔

اصحاب لکھنؤ میں سے قریب قریب تمام مشہور شعرا نے اپنے خاص لطف و کرم سے زحمت فرما کر مشاعرہ کو زینت دی اور اپنے کلام سے سامعین کو محظوظ اور مجھے رہین منت بنایا۔ جناب مولانا شہید انصاری۔ جناب صفی۔ جناب یوسف۔ جناب شفیقہ۔ جناب صبا۔ ... شدہ صاحبان سے شرکت نہ کر سکے۔ باہر والوں میں جناب شاکر۔ جناب عزیز کانپوری اور جناب تسلیم بھی تشریف نہ لا سکے جسکا مجھے افسوس ہے۔

مصرع طرح کے لئے زمین بھی جناب اصغر گونڈوی کی مشہور غزل سے منتخب کی گئی تھی ؎

"جو نقش ہے ہستی کا دھوکا نظر آتا ہے پردے پہ مصور ہی تنہا نظر آتا ہے"

مشاعرے میں خوب خوب غزلیں پڑھی گئیں اور خوب داد ملی۔

مخدومی و محترمی لسان الملک حضرت ریاض مدظلہ نے ایک زمانے سے مشاعروں میں شرکت ترک فرما دی ہے۔ میرے اصرار سے اتنا ضرور مجھ پر کرم فرمایا کہ مشاعرے کی طرح میں غزل عطا فرمائی جسکو ہم شکریہ کے ساتھ ذیل میں درج کرتے ہیں۔ اسی طرح میں جناب زرد لکھنوی جانشین حضرت جلال مرحوم لکھنوی نے بھی غزل عطا فرمائی ہے جو اسی نمبر میں انکے اصلی خط کے ساتھ صفحہ خاص پر درج ہے۔ مجھے امید ہے کہ میرے مخدوم ... جناب ... ناطق لکھنوی مدظلہ نے بھی غزل رقم فرمائی ہوگی جسکا مجھے انتظار ہے۔ غزل آنے پر انشاء اللہ ہدیہ ناظرین کیجائیگی۔

آخر میں ہم اپنے مکرم شفیق جناب بہار سکریٹری انجمن کے تہ دل سے شکر گزار ہیں جنہوں نے مجھے ہر قسم کی مدد دی اور مشاعرے کے کامیاب بنانے میں میرے معاون رہے اور اسکے اہتمام میں جو کامیابی ہوئی انہیں کی وجہ سے ہوئی۔ ہمارا ارادہ ہے کہ مشاعرے کی غزلیں ناظرین مرقع کی نذر طبع کے لئے درج کریں۔ جن صاحب نے اپنی غزلیں عنایت نہیں فرمائی ہیں وہ جلد بھیجدیں۔ مخدومی جناب ... شرکت مشاعرہ سے مجبور رہے لیکن میرے اصرار سے غزل فرمائی اور خوب فرمائی۔ وہ غزل مجھے ابھی نہیں ملی ہے۔ جو وقت مل گئی انشاء اللہ درج کیجائیگی۔

وصل بلگرامی

جب گنبد خضرا کا سایا نظر آتا ہے
جنت میں مدینے کی طوبیٰ نظر آتا ہے

اللہ کی قدرت ہے جسکو وہ شرف بخشے
ہر ذرہ مدینے کا کعبا نظر آتا ہے

کثرت سے معاصی کی اعمال کی شامت سے
عالم مری آنکھوں میں تیرا نظر آتا ہے

ہر قلب میں سینے میں کعبے میں مدینے میں
صدقے ترے سو مولا کیا نظر آتا ہے

اللہ بصارت دے اللہ بصیرت دے
سمجھے تو جسے بینا اندھا نظر آتا ہے

آنکھ تو ہی ظاہر میں قسمت ترے روضے کی
خورشید ترے در کا ذرا نظر آتا ہے

ذرے ہیں جبین میں کچھ خاک در انور کے
اونچا مری قسمت کا تارا نظر آتا ہے

پیچھے گرو محشر میں اشک ہا معاصی کے
ہر ہاتھ میں ... نظر آتا ہے

تھوڑی سی بصارت ہے تھوڑی سی بصیرت ہے
ہر شے میں یا حق اسکا جلوا نظر آتا ہے

---

تمام ماہران فن نے اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کے عطر کو بہترین تسلیم کیا ہے

کیا پردہ ہے، پردے سے، جلوا نظر آتا ہے
جلوہ ہی ترا سب کو پردا نظر آتا ہے

خُم عرش سے بھی ہم کو، اونچا نظر آتا ہے
دو گھونٹ اُترتے ہی کیا کیا نظر آتا ہے

نازک سی کلی سوکھا کانٹا نظر آتا ہے
مجنون مرے صحرا مین لیلےٰ نظر آتا ہے

کوچہ ہو ترا ظالم یا دل ہو مرا ظالم
اِک حشر یہان ہر دم، برپا نظر آتا ہے

مین ضبط جو کرتا ہون، ہنس ہنس کے وہ کہتے ہین
بند آنکھ کے کوزے مین دریا نظر آتا ہے

مژگان نے مرے حق مین بوئے یہ بُرے کانٹے
تا حدِّ نظر مجھ کو، صحرا نظر آتا ہے

صیّاد کے گھر مجھکو۔ بجلی کے شرر اچھے
اِس باغ کا ہر غنچہ کانٹا نظر آتا ہے

گیسو ہی نہین برہم ہے نیند بھی آنکھو مین
کچھ آج تو چہرا بھی اُترا نظر آتا ہے

اُٹھتی نظر آئی ہے ساون کی گھٹا شاید
جھکتا سوئے پیمانہ مینا نظر آتا ہے

صدقے کفِ رنگین کے نازک کفِ رنگین مین
ٹوٹا سا مرے دل کا شیشا نظر آتا ہے

توڑا ہے ستم کس نے تصویرِ خیالی پر
نازک سا ترا چہرہ اُترا نظر آتا ہے

محفل سے گیا تو اب، وہ دَور گیا دُور اب
جامِ سرِ خُم ساقی تارا نظر آتا ہے

سب کچھ نظر آ جائے روشن ہو اگر دل بھی
اِس آنکھ کے پردے مین کیا کیا نظر آتا ہے

کیا چیز ہے ذات اسکی کیا شے ہین صفات اُسکے
کثرت مین بھی گھر کر وہ تنہا نظر آتا ہے

تربت مین ریاضؔ آکر اچھے رہے گھر سے بھی
دن رات حسینون کا میلا نظر آتا ہے

---

# زندگی کا اصلی مذہب

## مشرقی اور مغربی فلسفہ کا تصادم

(از جناب سید عزیز احمد خان صاحب بی اے مسلم یونیورسٹی علیگڑھ)

"ذیل کا مضمون اُس ملاقات کو بیان کرتا ہے جو بمقام ڈٹرائٹ مسٹر ہنری فورڈ اور مشہور مشرقی فلسفی، صوفی شاعر اور مصنف عنایت خان کے درمیان واقع ہوئی جو مرشد عنایت خان کے نام سے مشہور ہیں۔ اور آجکل امریکہ کی سیاحت کر رہے ہیں اور لکچروں کے ذریعہ سے مغربی دنیا کے سامنے اپنی "عالمگیر دانش" کا پیام پیش کر رہے ہیں۔ ان کا اصلی مقصد یہ ہے کہ ایک عالمگیر واحد پرستش کے ذریعہ سے دنیا کے مختلف مذاہب کے پیرووں کے درمیان ایک زیادہ بہتر اتحاد قائم کیا جائے۔

مسٹر فورڈ نے جنھیں فورڈ موٹر کی تجارت کے باعث عالمگیر شہرت و مقبولیت حاصل ہے اپنا یہ عقیدہ بیان کیا کہ انسانوں کی روحیں برباد نہیں ہو سکتیں۔ ہنری یہ کہ کوئی چیز ایسی نہیں جو ضائع ہو جائے"

مشرقی تصوف کے ایک پیکر ذہانت اور مغربی مادیت کے ایک مجسمۂ ذکاوت کے درمیان بمقام ڈٹرائٹ ایک نہایت پر مغز اور دلچسپ تبادلۂ خیالات ہوا دونوں نے ایکدوسرے کا غائر نظر سے مطالعہ کیا اور تقریباً ایک گھنٹہ تک سبب آفرینش، عالم مادیت، انسانی وجود، آدمیوں کی روحیں اور اس دنیوی مختصر زندگی سے قبل اور بعد ابدی وسعت جیسے اہم مسائل پر ایک گرانبہا بحث کی۔ اور جیسے جیسے ان دونوں میں مذکورہ مسائل پر جو نسلاً بعد نسلاً مذاہب عالم کے مرکز غور و فکر رہے ہیں شدت انہماک کے ساتھ گفتگو ہوتی گئی ہر ایک کے لبوں پر اسطرح مسکراہٹ نمودار ہوتی گئی گویا مدت دراز کے بچھڑے ہوئے ہم خیال ایکدوسرے کو پا لیتے ہیں "مجھے آپ کے خیالات سے اتفاق ہے" ہنری فورڈ نے کہا۔ "اور میں بھی آپ سے متفق ہوں" مرشد عنایت خان نے جواباً کہا۔

مرشد عنایت خان جو اُس قدیم تصوف کے علمبردار ہیں جس نے کوہ ہمالیہ کے سایہ دار دامن میں عالم بیخودی میں نشو و نما پائی ہے اور جو گزشتہ چند سال تک یورپ کے ہر گوشہ میں اپنے "استغراق خود فراموشی" کے مذہب کی تبلیغ کر چکے ہیں اپنے معتقدین کے ساتھ بمقام ڈیربارن فورڈ موٹر کمپنی کے آفس کے کتبخانہ میں مسٹر فورڈ کی آمد کے کچھ دیر منتظر رہے۔ اس انتظار کے دوران میں انھوں نے مسٹر فورڈ کے فلسفۂ مذہب کا بیان ایک حال کے رسالہ میں پڑھا۔ پڑھنے کے بعد انھوں نے رسالہ میز پر رکھدیا اور مسٹر فورڈ کے عقائد کے اس بیان پر غور کرنے لگے کہ عہد عتیق میں انسان کو اُس روحانی حقیقت کا اچھی طرح علم تھا جو مادیت سے لبریز مابعد زمانہ میں اس کشمکش میں جسے وہ ترقی کے نام سے تعبیر کرتے ہیں معدوم ہو چکا ہے

"یہ مبلغ اعظم جسکی ہر تقریر اور برتاؤ میں دور اندیشی اور تدبر کا جوہر نمایاں تھا عالم غور و فکر میں بیٹھا ہوا تھا لیکن اسکی سیاہ آنکھوں میں استفہام کی جھلک نمودار تھی مذکورہ مختصر مضمون سے نفس مضمون کی گہرائیوں پر پوری طرح روشنی نہیں پڑتی تھی۔

ایک کاروباری شخص کی تیز رفتاری کے ساتھ مسٹر فورڈ کمرہ میں داخل ہوا یہاں یقینی طور پر ذہنوں اور نظریوں کا تصادم وقوع پذیر ہوا۔

میں آپ سے نیاز حاصل کرنے کا بہت مشتاق تھا" مسٹر فورڈ نے کہا۔ "آپ درحقیقت میرے لئے کوئی اجنبی شخص نہیں ہیں"۔

کچھ دیر بعد یہ واقعہ معلوم ہوا کہ چونکہ مسٹر فورڈ عنایت خان کے لکچروں میں حاضر نہیں ہو سکتے تھے انھوں نے ایک مختصر نویس کو اس امر کے لئے ملازم رکھا تھا کہ وہ ان لکچروں کو لفظ بہ لفظ قلمبند کر کے ان کے سامنے پیش کیا کرے۔

مسٹر فورڈ نے وہ کاغذات برآمد کئے جن پر وہ لکچر تحریر شدہ تھے جن کا وہ عدیم الفرصتی کے باعث مطالعہ نہ کر سکے تھے۔

"اور اب" مسٹر فورڈ نے کہا "آئیے ہم اپنی تحریروں کا مقابلہ کریں میں اپنے مذہبی عقائد پر بہت کم کسی سے بحث کرتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ ہر قسم کا مذہب کسی نہ کسی خوبی کا ضرور حامل ہے"۔

"میرا بھی یہی عقیدہ ہے" عنایت خان نے جواب دیا "لیکن میرے خیال میں ہم سب کو سانس لینے کا موقعہ ملنا چاہئے، ہمارے

پاس اتنا وقت ہونا چاہیئے کہ ہم غور کرین زیادہ گہرے امور پر بہ نسبت"۔

"بہ نسبت موٹرون کے"، مسٹر فورڈ نے دل سے ہنستے ہوئے کہا۔ لیکن وہ طاقت جو موٹرون کے چلنے کا باعث ہے آخر نا دیدہ ہی ہے اور یہی حالت ہر چیز کے ساتھ ہے۔ میرے خیال مین انسانی زندگیون کی اصلی قوت روح مین مضمر ہے بلکہ اس سے بھی آگے۔ ہمارے اطراف حقیقی وجود ہین۔ طاقت کا وجود، ادراک کا وجود، یا آپ انہین چاہین تو برقی لہر بھی کہہ سکتے ہین جب کوئی شخص کوئی نیک کام کرنے پر آمادہ ہوتا ہے تو یہی قوتین اسکی مدد کرنے کیلئے اس سے وابستہ ہو جاتی ہین۔

میری نظر مین مختصر ترین نا قابل تقسیم حقیقت جو وجود رکھتی ہے ادراک ہے اور اس امر کی منتظر ہے کہ انسانی روح اسکو حاصل کرکے اپنے کام مین لائے۔ ہم کانپتے ہوئے ہاتھون اور پریشان دلون سے عجلت کرنے مین بہت زیادتی کرتے ہین ہم نتائج کے لئے مضطرب ہوتے ہین۔ جس چیز کی ہمین ضرورت ہے اور جسے ہم حاصل کر سکتے ہین وہ اس نادیدہ قوت سے ہمارے روح کا آراستہ ہونا ہے جو ہمارے استعمال کی منتظر

"بس یہی" مرشد عنایت خان نے کہا "میرے فلسفۂ روح کی کڑی کی تکمیل کرتا ہے۔ میرے خیال مین صرف ایک واحد ذات ہے جو سب پر چھائی ہوئی ہے اور جس کے باعث اس کائنات کے ہر ذرہ مین ادراک ظہور پذیر نظر آتا ہے اور اس روحانی حقیقت تک رسائی حاصل کرنے اور اس سے وابستہ ہونے کا طریقہ موجود ہے"۔

"اور آپ کا طریقہ تو بذریعۂ استغراق ہے نہ" مسٹر فورڈ نے دریافت کیا۔ "استغراق" "ہان!۔ وہ اوقات جبکہ دنیا کی مادی اشیاء سے آنکھین بند کر لی جاتی ہین اور نہایت قوت قلب سے بالتکرار اپنی اور کائنات کی روح کی وحدانیت پر غور کیا جاتا ہے" عنایت خان نے جواب دیا۔

"میرے نزدیک" مسٹر فورڈ نے کہا "ذاتی مذہب کا جوہر ہے مین کئی سال تک مذہب کے مسئلہ کو حل کرنے مین کوشان رہا لیکن مجھے یقین ہے کہ بنی نوع انسان کیلئے اس زمانہ مین مذہب ان دروازون کو کھول دیتا ہے جن کے ذریعہ سے روح اور اس حقیقی قوت کے مابین جو ہر چیز کے اندر اپنا کام کر لیتی ہے ارتباط قائم کیا جا سکتا ہے"۔

"لیکن مین اس نتیجہ پر پہونچا جس طرح کہ آپ نے فرمایا ہے کہ اگر مین خاموشی کے ساتھ اضطرابی کیفیتون، ایجادون اور اس کاروبار سے جو مجھے ہر طرف سے گھیرے ہوئے ہے اپنے کو علٰحدہ کر لون تو اس خیال و احساس سے قوت کی تجدید ہو گی کہ اس نادیدہ طاقت عظم کا ایک جزو ہون جسے آپ چاہے خدا کہین یا ادراک، مین محسوس کرتا ہون کہ عامۃ الناس اس سے زیادہ کار آمد اور تسلی بخش کوئی چیز نہین پا سکتے

"سوائے اس کے" عنایت خان نے کہا "کہ اگر کوئی خود فراموش وحدانیت سے پیوستگی کا کامل احساس کرے اس تجربہ مین یقینی طور پر سکون خاطر اور گہری مسرت موجود ہے اور انسانی روح اس درجہ پر آ کر حقیقی طور پر تخلیق کی قوت حاصل کر لیتی ہے۔

"یہ مثل ایک مصوّر کے ہے جو تصویر کے نقش اتارتا ہے جو کبھی انجام مین اس طرح نہین ہوا جیسا کہ اس نے ابتدا مین اسکا خاکہ اپنی ذہن مین کھینچا تھا تخلیقی القا اسے اسوقت ہوتا ہے جب وہ اپنے کو اس کام مین گم کر دیتا ہے اپنی مصروفیت مین کامل طور پر جذب ہونے کے بعد، اپنی ہستی سے انتہائی طور پر فراموش ہونے کے بعد، باقی دنیا سے اپنے کو بند کرنے کے بعد اسکا ختم کیا ہوا کام، آخر کار، اس خودی کا حقیقی طور پر تخلیقی اظہار ہے جسے وہ بالکل فراموش کر چکا ہے۔

"اور بعینہ یہی حالت مطرب کی ہے۔ اگر وہ اپنی موسیقی مین گم ہو جائے تو فوراً ہی وہ موسیقی ہم آہنگی کے حسن سے آراستہ ہونے لگتی ہے جسکا اس نے اس سے پہلے تصور نہین کیا تھا۔ تو پھر یہ ہم آہنگی کہان سے حاصل ہوتی ہے جسکا اسے اس سے قبل علم نہ تھا؟ بہترین موسیقی کا نقش کاغذ کی سطح پر کبھی نہین اتر سکا اور نہ اتر سکتا ہے اس لئے کہ وہ اس روح کی ایک فوری تخلیق ہے جو ہم آہنگی کے حسن دل آویز

---

کے انہماک تصور مین اپنے کو کھو چکا ہے۔

یہ ایک بہترین تمثیلی بیان ہے جو مین روح اور حسن صداقت کے سرچشمۂ اعلیٰ کے درمیان حقیقی ارتباط کے متعلق پیش کرسکتا ہون۔ جو کچھ حقیقی سطرب پر طاری ہوتا ہے اسکا تجربہ زیادہ وسیع معنون مین ہر انسانی روح کو زندگی، طاقت، حسن، صداقت، سکون و آسودگی کے ابدی سرچشمہ سے وابستہ ہونے سے حاصل ہو سکتا ہے لیکن یہ وابستگی صرف خود فراموشی سے ممکن ہو سکتی ہے مین علم النفس کی کسی ایسی اصطلاح سے واقف نہین ہون جس کے ذریعہ سے یہ کیفیت بیان یا شرح کی جائے۔ لیکن آپ کا مطرب، صناع، شاعر اس کیفیت کے کم از کم سرحدی فطرت سے ضرور واقف ہے۔"

اس کے بعد کچھ دیر خاموشی طاری رہی

"مرشد خان" مسٹر فورڈ نے کہا "میرے خیال مین آپ ایک ایسے مذہب کی تبلیغ کر رہے ہین جسے ہر ملت کے پیرو سمجھ سکتے ہین۔ اس سے بحث نہین کہ یہ اصول کونسی شکل اختیار کرین لیکن یہی چیز ہے جسکی اہل امریکہ کو ضرورت ہے۔

"مین ذاتی طور پر روح اور مادہ مین کوئی فرق نہین پاتا۔ یہ دونون ایک ہین مین بہت کم "روح" کہتا ہون اس لئے کہ اس سے اس چیز کے اظہار کے خلاف تعصب مترشح ہوتا ہے جسے ہم مادہ کہتے ہین۔

"یہ ضرور نہین کہ ہمارا مادی دنیا کے استعمال اور اس مین کمال حاصل کرنے مین ترقی کرنا ہمارے علو روحانی مین دخل انداز ہو۔"

"کیا آپ کا یہ خیال ہے کہ انسانی ارواح ناقابل تخریب ہین۔"

ہر چیز ناقابل تخریب ہے، کوئی چیز کبھی برباد نہین ہو سکتی" مسٹر فورڈ نے جواب دیا "روحین عالم وجود مین آتی ہین اور چلی جاتی ہین لیکن وہ پھر اس طرح واپس آتی ہین کہ گزشتہ تجربات کی بناء پر زیادہ عظیم الشان کارنامے انجام دین اور اس حقیقت کے ادراک مین مزید فہم و دانش سے کام لین کہ ایک ابدی زندگی کے سرمایہ سے ان کے لئے کیا مراد ہے۔"

"یہ روحون کی زندگی کا ختم نہونے والا ایک حلقہ ہے" عنایت خان نے کہا "ہمارا مشرقی خیال ہے کہ وہ جملہ اشیاء کا ابدی سرچشمہ ہے جو ہر چیز کی ہستی مین اپنی جھلک دکھاتا ہے اور ہر روح مین نور کی شکل مین جلوہ ریز ہے۔ اس سرچشمۂ عظمیٰ کے قریب ملائک کی قلمرو ہے۔ اس کے بعد ذہانت کا اقتدار ہے جو اس زندگی مین بعض روحون کے اندر ہی پرتو فگن ہے۔ بعد ازان اس سرچشمہ کے کم درجے کے ظہور کے اشکال ہین مثلاً آفتاب کی کرنین جو کائنات کے بعید ترین گوشہ تک پہونچتی ہین اور جو رقیق ہین لیکن یہ ہمہ اصلی ہین۔ اس ادراک کے ظہور مین ہر انفرادی روح جو کچھ حصہ لے سکتی ہے وہ اس ارتباط کے پیمانہ پر منحصر ہے جسے وہ وجود کے سرچشمہ سے قائم کر سکتی ہے۔

"تاہم یہ خیال کرتے ہوئے کہ یہ سب کچھ صحیح ہے" مسٹر فورڈ نے کہا "اور یہ اعتقاد رکھتے ہوئے کہ روح کے کارنامے بیان، اور کہین، بلا پھر بیان لامتناہی ہین میرا یقین ہے کہ اگر کوئی استغراق مین زیادہ وقت صرف کرے تو اس سے کوئی زیادہ کارآمد نتیجہ نہین نکل سکتا۔"

"لیکن اگر کوئی تھوڑا سا مراقبہ کرے" عنایت خان نے جواب دیا۔

"تو یقیناً" اس سے کہین زیادہ فائدہ حاصل ہو سکتا ہے اور اگر بہتر طریقہ پر کیا جائے تو مسرت اور سکون اس کے جلو مین ہون گے مین اپنی تبلیغ مین عالم امکان کی ہستی کو پیش نہین کرتا اور نہ مین دنیوی کارنامون کو بری نظر سے دیکھتا ہون۔ مین صرف اس امر کی تبلیغ کرتا ہون کہ ان مصروفیتون کے ساتھ ساتھ جو ہمین دنیا مین گھیرے ہوئے ہین ہمین عالم روحانی مین بھی ترقی کرنی چاہیے۔"

"یہ صحیح ہے" مسٹر فورڈ نے جواب دیا "زندگی کا اصلی مذہب یہی ہے اور ہم سب کو اسکی ضرورت ہے۔" (عزیز احمد خان حیدرآبادی)

---

# فلسفۂ مذہب

(بسلسلۂ گزشتہ)

مسٹر ایڈورڈ خان ہارٹ مل کی راے کہ انسان نے سب سے پہلے یہ معلوم کرنے کی کوشش کی کہ جس دنیا مین رہتا ہون وہ کس قسم کی ہے اور اسکا وجود کس طرح پر ہوا اور خالق اس کا کون ہے اور اسی کے ساتھ زندگی کی ضرورتون اور اس کے بقا کے فکر و خیال نے رفتہ رفتہ اس کو اس بات کا یقین دلا دیا کہ ہر شخص کو اس قوت کا تابع فرمان رہنا ضروری ہے جو سب سے افضل و بالا ہو اور اس راے سے وہ متفق نہین ہین (کہ مذہب انسان کی ذات مین ودیعت کیا گیا ہے) اس راے کی تائید جرمنی کے مصنف مسٹر اوٹو لال مینڈ ولی نے بھی کی ہے۔

اپنے خالق کی عبادت اور اسکی تعظیم کرنا انسانی فطرت کا ایک ضروری جزو ہے۔علم و عقل کی کمی اور مشاہدات کی وسیع النظری کے فقدان نے درخت۔پہاڑ۔دریا۔سیارے۔آفتاب۔ماہتاب۔زمین و آسمان اور آگ کو انسان نے پہلے اپنا معبود سمجھا مگر جب اسکو یہ معلوم ہوا کہ یہ بھی انقلابات عالم کے محکوم ہین تو پھر وہ اس سے بہتر وجود کی تلاش کرنے لگا اور رفتہ رفتہ علم اور ادراک کی امداد نے اس خالق حقیقی کی بارگاہ تک رسائی کی فکر کی۔جسکی تعظیم کا تقاضہ ہر وقت اس کی فطرت کیا کرتی ہے۔حقیقت مین آفتاب و ماہتاب وغیرہ کی تعظیم مین انسان نے اس لامحدود قوت کی تلاش شروع کر دی تھی جسکے علم کا براہ راست کوئی ذریعہ اس کے پاس نہین تھا۔مسٹر ریوال کی یہ راے ہے کہ سب سے پہلے انسان نے درخت۔پتھر اور ایسی ہی موجودات عالم کی چھوٹی چھوٹی چیزون کی اور اس کے بعد بڑی بڑی چیزون کی پرستش کی ہے مسٹر میکمولر اور فرانس کے علمار کا بھی یہی خیال ہے اور جب ارتقاء کا خیال انسان کے دماغ مین نہین آیا تو اس نے اس کی بھی پرستش شروع کی مگر جرمنی کے علمار کی یہ راے ہے کہ سب سے پہلے موجودات عالم کی بڑی چیزون کی پرستش انسان نے شروع کی اس کے بعد جب وہ اس غلط فہمی مین مبتلا ہوا کہ چھوٹی چھوٹی چیزون مین بھی قوت و اقتدار ہے تو اس نے بھی پرستش شروع کی۔

(ایڈورڈ خان ہارٹ من) کی یہ راے ہے کہ سب سے پہلے انسان نے اجرام فلکی کو اپنا معبود سمجھا اور اس کی پرستش شروع کی مسٹر میکسمولر کی یہ تحقیق ہے کہ خارجی اشیاء نے جو اثر انسان کے دل پر پیدا کیا اس کے ذریعہ سے رفتہ رفتہ انسان کو اس لامحدود ذات کی قدرت کا یہ پتہ ملنے لگا جس کے وجود کی طرف انکا دل ہمیشہ اشارہ کیا کرتا تھا اور اس سے وہ اس نتیجہ پر پہونچے ہین کہ جس احساس نے انسان کو زمین و آسمان کی بڑی بڑی چیزون اور قوتون کو معبود سمجھنے کی تحریک کی وہ احساس حیوانی نہین تھا بلکہ ایک صاحب عقل و دانش کی دماغی تحریک تھی۔اب گو کہ اکثر علمار نے تمام مذاہب عالم کو دو جماعتون مین تقسیم کیا ہے مگر حقیقت مین یہ تقسیم صحیح نہین ہے کیونکہ ان سب کا سرچشمہ ایک ہی ہے اور ان کا مقصود بھی ایک ہی نظر آتا ہے محض ظاہری مراسم کی وجہ سے جھوٹا اور سچا مذہب یا قدرتی اور الہامی مذہب یا قدرتی اور ایجادی مذہب نام رکھ لینا صحیح نہین ہے۔اب مین یہان پر ان چند مذاہب عالم کا نہایت مختصر لکھتا ہون جو سب سے پہلے انسانی دل و دماغ مین وجود پذیر ہوئے۔(بابل اور اسوریہ مذہب کے عقاید و مراسم) ان دونون مذہبون کے ظاہری اصولون مین کوئی فرق نہین ہے یہ مذہب چین اور مصر کے مذاہب سے بھی قدیم تر ہے۔

مگر باوجود ان سب باتون کے وہ موجودات عالم کی ہر حرکت کو کسی روح کی حرکت جانتے تھے جس سے پایا جاتا ہے کہ منزل مقصود پر پہونچنے کے واسطے یہ لوگ بھی سرگردان ہین - اور ان دونون مذہب والون کا علم ادب جادو اور منترون سے بھرا پڑا ہے - چنانچہ ہر زمانہ مین جدید منتر ایجاد ہوتے گئے اور رفتہ رفتہ ایک انبار جادو منترون کا اکٹھا ہو گیا تمام مرکبہ درد اور ہر قسم کے امراض کا سبب شیطان اور ان تمام بدروحون کو سمجھتے تھے جو تمام کائنات عالم مین ہر جگہ پائے جاتے تھے اور اسکا یہ عقیدہ تھا کہ ان منترون کے ذریعہ سے ہم ان بدروحون کی ضرررسانی سے محفوظ رہ سکتے ہین اور ان کا یہ بھی اعتقاد تھا کہ سب روحین نیک اور طاقت ور بھی ہین جن مین بدروحون کی سزا دینے کی قوت بھی ہے اس لیے ان روحون سے شیطان اور بدروحون کو سزا دلانے کی استدعا کرتے تھے - ان مذاہب کی ابتدا بہت قدیم زمانہ سے ہوئی ہے اور بوجہ علحدہ اور دور افتادہ ملک مین ہونے کے آزادی اور خودمختاری کے ساتھ ترقی کرتا رہا - جب ۳۷۵۰ قبل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے شامی قوم نے شہر بابل کو فتح کیا تو بابل کے مذہبی عقائد مین چند عقاید شامی مذہب کے بھی شامل ہو گئے بابل مذہب کے عقائد مین شامی مذہب کے عقائد ممزوج ہونے کی وجہ سے بابل مذہب کا اثر مغربی ایشیا اور یورپ کے ان مقامات پر جن مین غیر شامی قومین آباد تھین پڑا بنی اسرائیل تو قبل ہی سے بابل مذہب کے عقائد سے متاثر ہو چکے تھے مگر یونان بھی اہل فن کی وجہ سے متاثر ہوئے - مسٹر لوکر کی رائے ہے کہ اہل مصر نے مندرون کی تعمیر کے متعلق علم نجوم اہل بابل سے حاصل کیا ہے -

اہل بابل علاوہ ارواح پرست ہونے کے حیوانات پرست بھی تھے وہ اجرام فلکی کو بھی اپنا معبود سمجھتے تھے اور اصنام پرست بھی تھے

(مصریون کے مذہبی عقائد و مراسم)

اہل مصر کی تہذیب و شایستگی اہل چین کی تہذیب و شایستگی سے بھی زیادہ قدیم ہے مغربی اقوام کی علم و تہذیب ابتداءً زیادہ تر اہل مصر ہی کے مذہب و علوم و فنون سے ہوئی ہے - محققین کی یہ رائے ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے چار ہزار سال قبل بھی اہل مصر مہذب و شایستہ و دولتمند تھے ایسی حالت مین اس نتیجہ پر پہونچنا کہ اہل مصر کا ابتدائی مذہب کیا تھا اور ان کے کیا عقائد تھے بہت مشکل ہے - کسی محقق کی رائے ہے کہ اہل مصر موحد تھے بعض نے یہ لکھا ہے کہ حیوان پرست تھے ہان اسقدر ضرور یہ پتہ چلتا ہے کہ مختلف اوقات مین مختلف اشیاء عالم کی اہل مصر نے پرستش کی ہے - کسی زمانہ مین حیوانات کی اور کسی زمانہ مین اجرام فلکی کی اور کبھی حیوان اور انسان دونون کی اصنام کے ذریعہ سے کیونکہ وہ تصویرین جو مندرون مین پائی گئی ہین اور جو بطور معبود کے رکھی ہوئی تھین ان مین علاوہ مختلف جانورون کے شکلون کے مردون اور عورتون کی تصویرین بھی تھین مگر اسی کے ساتھ خاص خاص علامتین بھی ہوتی تھین مثلاً دیوی ہاتھور کی تمام شکل عورت کی سی بنائی جاتی تھی مگر اس کے سر پر گائے کے سینگ لگا دی جاتی تھی اسی طرح سیب دیوی کے سر پر بطخ بنائی جاتی تھی بعض تصویرین ایسی بھی ملی تھین جس مین نصف حصہ جسم کا انسان کے جسم کا بنایا گیا ہے اور بقیہ نصف حصہ حیوان کا چنانچہ ہورس دیوتا کا دھڑ مرد کا اور سر باز کا بنا ہوا ہے - امون دیوتا کا دھڑ مرد کا اور سر مینڈھے کا بنایا جاتا تھا - مگر اسی کے ساتھ یہ بات بھی پایۂ تحقیق کو پہونچ چکی ہے کہ ان تصویرون کی پرستش مثل معبود کے نہین کیجاتی تھی بلکہ ان حیوانون کی عظمت ان اوصاف کی وجہ سے کیجاتی تھی جو ان مین ہوئے تھے - مثلاً کتے کی عظمت وفاداری

اور ہوشیاری باز کی تیز پروازی اور گائے کے مہربان والدہ کی طرح دودھ دینے کی وجہ سے ان سب عقائد کے علاوہ تمام محققین اس بات کے بھی قایل ہین کہ اہل مصر کے یہ بھی عقاید تھے کہ زمین و آسمان آگ و پانی انسان و حیوان چرند و پرند وغیرہ کی پیدا کرنے والی ایک دوسری قوت یا شے ہے اور اس بات کے بھی قایل تھے کہ اس نے انسان کے فائدہ کے واسطے تمام کائنات عالم کو خلق کیا ہے روح کے متعلق ان کا یہ عقیدہ ہے کہ روح جسم سے جدا ہو کر فنا نہین ہوتی ہے۔ بلکہ وہ زندہ رہتی ہے اور غیر فانی ہے اور پھر کچھ دن کے بعد وہ کسی جسم مین آجاتی ہے۔ ان کا یہ بھی اعتقاد ہے کہ مردون کی روحون کو آفتاب کے دیوتا کے ساتھ سمندر کی انتہائی گہرائی کے نیچے جانا پڑتا ہے۔

## (شامی النسل اقوام کے مذہب کے عقاید و مراسم)

شامی النسل اقوام مین اہل عرب۔ عبرانی۔ کنعانی۔ فنیکنی۔ شامی ارمنی۔ اہل بابل۔ اور سوریہ شامل ہین محققین کی یہ راے ہے کہ شامی النسل گروہ ملک عرب سے چل کر چارون طرف اطراف عالم مین پھیل گئے۔ گو اس نسل کی لوگون نے ابتدا مین کوئی ایسی سلطنت نہین قائم کی جو مدتون تک قائم رہی ہو۔ اور نہ شروع مین علوم و فنون کی طرف توجہ کی مگر مذہب مین اس قوم نے ایسی ایسی تحقیقاتین اور جدتین کی ہین جو ہمیشہ عالم مین یادگار رہین گی گو کہ ایسے عقائد جو تمام شامی النسل اقوام کے لیے یکسان ہون کہین نہین پائے جاتے ہین مگر اس مسئلہ مین تمام محققین متفق ہین کہ ابتدا مین یہ قوم ایک دیوی کی پرستش کرتی تھی اور کل عالم کو ارواح سے معمور سمجھتی تھی سب سے پہلے جادو اور منتر سے انھون نے کام لیا اس کے بعد بتون کی عظمت شروع کی پہلے بزرگون کی ارواح کی امداد حاصل کرنے کا خیال پیدا ہوا مگر جلدی اس عقیدے مین ترمیم کی اور سمجھ لیا کہ بزرگون کی ارواح مین طاقت اور امداد سے محروم ہین۔ ان مین حیوان کی قربانی کا بھی رواج تھا۔ ان کا یہ بھی عقیدہ تھا کہ قربانی کی دعوت مین ہمارا معبود شریک ہوتا ہے۔ اس لیے اس کا حصہ قربان گاہ پر رکھ دیا جاتا تھا۔ مگر جب یہ خیال ہوا کہ ہمارا معبود عالم بالا مین رہتا ہے تو اسکا حصہ آگ کے نذر کیے جانے لگا اور اس ذریعہ سے معبود کی خدمت مین اسکا حصہ بھیجا جانے لگا ہے ہر دعوت کے بعد معبود کے سامنے ناچنے اور گانے کا بھی دستور تھا۔ یہ عقائد گو کہ مذہب کے اولین زینے تھے مگر ان عقائد سے بھی یہ پتہ چلتا ہے کہ انسان شروع ہی سے منزل مقصود پر پہونچنے کے لیے اپنے علم اور عقل و تجربہ کے حدود کے اندر معقول جد و جہد کرتا رہا ہے۔

## کنعانیون اور فنیکینیون کے مذہبی عقائد و مراسم

جب اسرائیل کی اولاد دریاے یردن کو پار کرکے سراین فلسطین مین پہونچی تو وہان اس نے ایک ایسی قوم کو آباد پایا جو انھین کی سی زبان بولتے تھے اور جو آن سے زیادہ شایستہ اور مہذب تھی گو کہ بعد مین اسرائیل کنعانیون کو نفرت کی نگاہ سے دیکھنے لگے اور ان کو ذلیل قوم سمجھنے لگے مگر حقیقت مین یہ دونون ایک ہی نسل سے تھے کنعانیون کے مذہب کے عقائد یہ ہین کہ ان کا معبود ایک ایسی ہستی کا ہے جو نظر نہین آسکتی۔ مگر اس ہستی کی پرستش کے لیے ایک عبادت گاہ بنائی جاتی تھی جہان عبادت کرنے والے نذر یا قربانی کے ذریعہ سے شرف سعادت حاصل کرتے تھے عبادتگاہ شہر یا گاؤن کے باہر ہوتی تھی۔ عبادت گاہ ایسی جگہ پر بنائی جاتی تھی۔ جو یا تو قدرتی طور پر بلند ہوتی تھی۔ یا وہ جگہ اونچی کردی جاتی تھی۔ عبادت گاہ مین ایک پتھر رکھدیا جاتا تھا ان کا یہ اعتقاد تھا کہ

ہمارا معبود اس پتھر پر آکر بیٹھے گا نذر کی چیزین یا قربانی کا خون اس پتھر پر رکھا یا ڈالا جاتا تھا - اس کے علاوہ ایک موٹی پیڈ کا درخت نصب کیا جاتا تھا جو اب تک بعض بعض عبادت گاہون مین پایا جاتا ہے - ایک دیوی اس معبود کی رفیق و ہمدم سمجھی جاتی تھی جسکا لقب عُشیرہ تھا - ان کے یہان بھی عبادت کے وقت ناچنے اور گانے کا دستور تھا - فینکینیون کے مذہبی عقائد کی بنیاد شامی النسل اقوام کے مذہب پر قائم ہوئی ہے - مگر ان لوگون کے عقاید دوسرے مذاہب کے لوگون کے میل جول سے کسی قدر علٰحدہ ہو گئے تھے - فینکی ایک سلطنت اور ایک مذہب کے قائم کرنے کے بڑے شائق تھے اور اس کے لیے اُنھون بہت کوششین بھی کین جسکی وجہ سے اُن مین ایک جمہوری سلطنت اور ایک با اقتدار امامت کے آثار پائے جاتے ہین - فینکی اگرچہ ایک دیوتا اور عشیرہ یعنی ایک دیوی کے قائل تھے مگر اصلی عقیدہ ان کا یہ تھا کہ ہمارا معبود ایک ہی ہے - یہ لوگ انسان کی قربانی بھی کرتے تھے اور مندر کے پوجاری کنوارے اور پارسا عورتین اور مجرد و متقی مرد ہوتے تھے - وہ بعض مواقع پر مذہبی رسومات ادا کرنے کے وقت اپنے پہلوٹھی کے بچون کو آگ پر سے چلایا کرتے تھے - جسمین سے اکثر نذر آتش ہو جاتے تھے اس کے علاوہ فینکی اجرام فلکی کی بھی عظمت کیا کرتے تھے وہ آفتاب و ماہتاب کو اپنے معبود کا مظہر سمجھتے تھے - آفتاب کو دیوتا اور ماہتاب کو دیوی سمجھتے تھے - اور کبھی زمین کو دیوی سمجھتے تھے - یروشلم کی عورتین اسکے نام کی روٹیان پکاتی تھین اور اسے آسمان کی ملکہ سمجھ کر اس کے نام پر خوشبو جلاتین - اور روٹی کے ساتھ پانی کی دھار چڑھاتی تھین - فینکی قوم مین ایک قسم کی اور عبادت کا رواج تھا جسکو کابیری کی عبادت کہتے تھے - کابیری کے معبد تو اکثر شہرون مین بنے ہوئے تھے - مگر ان کی عبادت خفیہ ہوا کرتی تھی - اس لیے اس قسم کی عبادت کا طریقہ کسی غیر قوم کو نہین معلوم ہو سکا مگر اسقدر معلوم ہوا ہے کہ کابیری تعداد مین سات تھین جن کا تعلق علم ہیئت کے سات طبقات فلکی سے تھا -

## چینی مذہب کے عقائد و مراسم

چینی قوم ہمیشہ دیگر اقوام سے علٰحدہ رہتی ہے - یہی وجہ ہے کہ ان کی تخئیل اور ان کی دنیا سب سے الگ ہے تاہم اس قوم کا دنیا کی تہذیب و تمدن پر بڑا احسان ہے - اس قوم نے بارود کی ایجاد کی ہے - کاغذ اور مطبع کی ایجاد کا سہرہ اسی قوم کے سر پر قدرت نے باندھا ہے - چینی دراصل منگولین قوم کی نسل سے ہین - اس ملک مین اسوقت علاوہ اہل اسلام کے تین مذاہب مروج ہین - حکیم کیفوش کا مذہب - حکیم طاؤ صاحب کا مذہب اور بدھ مذہب - ان تینون مذاہب مین سے حکیم کیفوشش کے مذہب کا اثر سب سے زیادہ وسیع ہے کیونکہ یہ مذہب خود منگولین قوم کا ہے اور اُن تجربات اور خیالات کا مجموعہ ہے جو منگولین قوم کے دل و دماغ سے نکلے تھے - برعکس اس کے بدھ مذہب غیر ملک سے چین مین لایا گیا ہے اور چونکہ حکیم طاؤ صاحب کا مذہب فلسفیانہ تھا - اس لیے اس مذہب نے بھی بلا کسی کی امداد کے اہل چین کے دل و دماغ مین ایک معقول جگہ حاصل کر لی ہے - چینی قوم دو ہزار سال قبل حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے مغرب سے آکر چین مین آباد ہوئی ہے - چین کے ابتدائی حکمران نہایت نیک طینت پاکباز اور ہر قسم علم و فن کے حامی تھے - لیکن جب چین مین چو خاندان نے زور پکڑا تو یہ حالت باقی نہ تھی - چو خاندان کے کمزور ہونے پر شن خاندان نے جگہ لی - اس خاندان مین (سی ہوانگ تی) ایک بڑا زبردست حکمران رہا گزرا ہے - اس نے ملک کے قدیم علم و ادب کو پھر

زندہ کیا۔ اس کے وقت مین ان کتابون کا مرتب یا جمع کرنے والا حکیم کیفوشش نامی ایک شخص تھا اس کے علاوہ اور بھی بہت سی کتابین کی تصنیف کیفوشش نے کی ہے گو کہ وہ کتابین الہامی نہین مانی جاتی ہین مگر اس کی وقعت مثل الہامی کتابون کے اس وجہ سے کیجاتی ہے کہ ان مین ذی فہم اور عقلمند لوگون کے اقوال اور تجربات درج ہین حکیم کیفوشش کی مستند علم و ادب کی نو کتابین ہین جن مین سے پانچ کتابون کا مصنف خود کیفوشش ہے اور چار کا اسکا شاگرد مینشش ہے مگر اول الذکر پانچ کتابین زیادہ مقدس سمجھی جاتی ہین۔ اور انھین کتابون سے اس مذہب کے عقائد اچھی طرح معلوم ہوسکتے ہین۔

(۱) (امیہ کینگ وتفسیرات) (۲) شعر کینگ (تاریخ)
(۳) سی کینگ (نظم) اس کتاب مین تخمیناً بیس ہزار نظمین ہین
(۴) لی کی (رسم و رواج) اس کتاب کو شاہزادہ چَو نے بارہ سو صدی قبل حضرت عیسیٰ علیہ السلام مین تصنیف کیا تھا اس کتاب مین قدیم ملکی مذہب کا ذکر ہے۔ اور اس کتاب مین علاوہ مذہبی اذکار کے تمدن و معاشرت کا بھی تذکرہ ہے جو آج تک اہل چین کے تمدن و معاشرت کے لیے بطور ایک دستور العمل کے دیتی ہے۔
(۵) حس لمو (موسم خزان و موسم بہار کا تذکرہ) علاوہ ان پانچ کتابون کے ایک کتاب اور بھی حکیم کیفوشش کی تصنیف کردہ ہے جس کا نام (سیا دکینگ) مکالمۂ محبت فرزندی) ہے جو حکیم کیفوشش اور اس کے شاگردوں سے ہوا تھا۔ بقیہ چار کتابین جنکا مصنف مینس ہے یہ ہین۔
(۶) نس لو یا (استاد کی گفتگو) (۲) تاسو (علم عظیم) (۳) جنگ ینگ (چھوٹی چھوٹی مثالین) (۴) سگ سر من (مینس کی تعلیمات) حکیم کیفوشش نے چین کے قدیم مذہبی رسم و رواج مین کوئی تبدیلی نہین کی۔ اس مذہب مین بت پرستی نہین ہے گو کہ اس مذہب مین آسمان کے ساتھ زمین کی شادی کا قصہ تسلیم کرلیا گیا ہے مگر مجسم دیوتاؤن کے متعلق کوئی قصہ درج نہین ہے۔ اس مذہب مین تین چیزون کی پرستش کیجاتی ہے (۱) آسمان (۲) مردہ بزرگون کی روحین۔ آسمان کے متعلق ان کا یہ اعتقاد ہے کہ وہ سب سے بڑا معبود ہے ابر و باد کے متعلق نہین بلکہ جو نیلگون رنگ کا آسمان نظر آتا ہے اُسکو وہ بہت بڑا طاقتور معبود سمجھتے ہین۔ جو تمام عالم پر حکمرانی کرتا ہے۔ ان کا یہ عقیدہ ہے کہ آسمان گو کہ بات چیت نہین کرتا ہے مگر اسکی گفتگو اس طرح پر ہوتی ہے کہ جب وہ بارش کا حکم دیتا ہے تو سمجھنا چاہیے کہ وہ اہل عالم پر اسوقت مہربان ہے اور جب خشک سالی ہو تو یہ سمجھنا چاہیے کہ دنیا والون سے وہ ناراض ہے۔ ایسی حالت مین بادشاہ وقت کا فرض ہوجاتا ہے کہ اسکو کچھ نذر دے۔

بزرگون کی روحون کے متعلق ان کا یہ اعتقاد ہے کہ روح غیر فانی ہے۔ وہ کبھی فنا نہین ہوتی ہے۔ ہر خاندان مین بزرگون کی ارواح کا ایک خاص کمرہ مخصوص ہوتا ہے جس مین وہ ہمیشہ اُن کو دعوت دیا کرتے ہین۔ جب تیوہارون کے مواقع پر عمدہ کھانا تیار کیا جاتا ہے تو وہ کھانا بزرگون کے کمرون مین بھی رکھا جاتا ہے اور وہان جاکر اس خاندان کے زندہ لوگ کھانا کھاتے ہین جس کے یہ معنی ہین کہ بزرگون کی روحین بھی کھانے مین شریک ہین۔ اور روحون کے متعلق ان کے اعتقاد کی یہ وسعت ہے کہ آفتاب ماہتاب سیارے بادل۔ ہوا۔ پہاڑ۔ دریا وغیرہ کے بھی ذی روح ہونے کے وہ قائل ہین۔ مگر ان سب روحون کی وہ یکجائی پرستش کرتے ہین علحدہ علحدہ پرستش نہین کرتے۔ مگر باوجود ان سب عقاید اور رسومات کے ان کے مذہب مین بھی وہی یک رنگی نظر آتی ہے جو اور مذاہب مین ملتی ہے۔ یعنی یہ لوگ بھی اسبات کے قائل ہین کہ کائنات عالم کے

تمام اجزا اور موجودات عالم کی تمام ترتیب ایک ہی سلسلہ مین منسلک ہے - انسان کا فرض ہے کہ وہ اس ترتیب سے واقفیت حاصل کرے اور اسپر غور کرے - طاؤ ۶۰۰ قبل حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوا ہے - اس کے مذہب کا عقیدہ یہ ہے کہ خالق عالم تمام چیزون کا سبب اور نتیجہ ہے - اور کل اشیائے عالم اس سے پیدا ہوئین اور وہ سب اس کی مطیع ہین - اور بالآخر وہ سب اسی کی طرف مراجعت کرینگی - وہ سب چیزون کا سرچشمہ ہے اور اُسی پر ہوکر تمام چیزون کو اور تمام ہستیون کو گزرنا پڑتا ہے اور بالآخر مختلف گردشین کرکے اُسی ذات مین وصل اور جذب ہوجاتی ہین - کیونکہ وہ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہیگا - اخلاقیات کی تعلیم اُسنے یہ دی ہے کہ بدی کا بدلہ نیکی سے دو اور نقصان کا عوض مہربانی سے - جو شخص دوسرون پر غالب آتا ہے وہ بہادر و طاقتور ہے اور جو اپنے نفس پر غالب آتا ہے وہ سورما ہے - مگر یہ عقائد چونکہ محض روحانی اور غیر مرئی تھے اسوجہ سے ان کا دائرۂ اثر وسیع نہ ہو سکا - مگر غور سے دیکھا جائے تو اس مذہب کے عقائد حقیقت مین آخری زینہ ہین مذہب حقیقی کے بدھ مذہب کا مقصد حصول یزدان ہے جس مین روح کو کامل سکون و آرام حاصل ہوتا ہے - اس مذہب نے بے غرضانہ انفرادی اور مجموعی زندگی کی تعلیم دی ہے - اور اس طریقہ سے انسانی زندگی کو بہت بلند کر دیا ہے -

## اسرائیلیون کے مذہبی عقائد و مراسم

قوم بنی اسرائیل ابتدا مین مختلف فرقون مین تقسیم تھی یہ قوم پہلے ملک مصر مین غلامی کی زندگی بسر کرتی رہی - مگر ایک شخص کی وجہ سے جس نے ان کو مذہبی واقعات سنا کر اُن کی شجاعت و دلیری کی آگ کو برانگیختہ کر دیا تھا - غلامی کی زنجیرون سے نجات دلائی - اسی شخص کی معیت مین یہ قوم مصر سے روانہ ہوکر خاکنائے سینا چلی گئی اور اُس ملک کے شمالی حصہ تک پھیل گئی - اور بالآخر اُس نے اس ملک کو بھی فتح کرلیا - جو دریائے یردن کے مشرق مین واقع تھا جب یہ قوم اطمینان کی زندگی بسر کرنے لگی تب اُسنے مذہب کی طرف جو اسی حالت کا قدرتی خاصہ ہے توجہ کی - اگرچہ ہر فرقہ کا طریقۂ پرستش جداگانہ تھا مگر بالعموم یہ لوگ (یہوداہ) کو اپنا رہبر حیات سمجھے ہوئے تھے - جسکا تعلق یہ لوگ طوفان - آندھی - پانی اور بادلون کی گرج سے سمجھتے تھے اور یہوداہ کا مسکن کوہ سینا قرار دیا گیا تھا یہوداہ کے متعلق ان کا یہ خیال تھا کہ وہ ان لوگون کے ہر شعبۂ حیات مین مدد کرنے کی اہلیت و قدرت رکھتا ہے - اس لیے انھون نے یہوداہ کے بت بنائے اور اُس کی پرستش شروع کردی - گو بعض بتون کو خرقیاہ نبی نے تباہ بھی کر دیا مگر پھر بھی بنی اسرائیل چھوٹے چھوٹے بت ہمیشہ بناتے رہے اور جنگ کے وقت اُن کو ہمراہ رکھتے رہے کیونکہ اُن یہ عقیدہ تھا کہ جنگ مین یہ ہماری مدد کرینگے - قوم بنی اسرائیل مین بہت سے ایسے بہادر گزرے ہین جنھون نے اکثر لڑائی کے وقت یہوداہ کے نام سے لوگون کو جمع کیا اور چونکہ ان کے خیال اور دماغ مین یہوداہ کی جنگی عظمت جاگزین ہو چلی تھی اس لیے ان کے دلون مین یہوداہ کے نام سے جوش کا پیدا ہوتا قدرتی تھا اور اس جوش کیوجہ سے وہ اکثر جنگ کے معرکون مین کامیاب بھی ہوتے رہے جسکا نتیجہ ہوا کہ یہوداہ کی عظمت اس قوم کے دل سے کبھی نہ مٹ سکی - یہوداہ کے معبد مین بھی قربانی دیجاتی تھی - اور یہوداہ کی نذر کا حصہ آگ کے سپرد کیا جاتا تھا کہ وہ آسمان پر یہوداہ

کے پاس پہونچاوے - ان عقائد سے اس بات کا بھی پتہ چلتا ہے کہ یہ لوگ اصل معبود بت کو نہین سمجھتے تھے - بلکہ اسکو اپنے معبود کا ایک خیالی مجسمہ سمجھتے تھے - زراعت پیشہ لوگ غلہ و بیل نذر دیا کرتے تھے - ایک جنگ مین شموئیل نے شاہ اگاگ کی قربانی تک کردی تھی جنگ مین جو مال غنیمت ملا کرتا تھا اُس مین سے جو عمدہ عمدہ چیزین ہوتی تھین وہ یہوداہ کے نذر کیجاتی تھین - اس قوم مین ابتدا مین عابدون کا ایک ایسا فرقہ نکلا تھا جو ناچتا گاتا اور مجذوبون کی سی حرکتین کرتا تھا - ان کے متعلق اس قوم کا خیال تھا کہ اس طریقہ سے وہ ان کے معبود کا مقرب بارگاہ بن جاتا تھا - یہ قوم جادو منتر کی بھی قائل تھی اس قوم مین جو پیغمبر و نبی گزرے ہین وہ بھی یہوداہ کی عظمت کو نہ مٹا سکے - اکثر نبیون نے اس قوم کو ہدایت کی کہ خدا قربانی سے خوش نہین ہوتا ہے بلکہ رحم و انصاف و انکساری و سچائی سے خوش ہوتا ہے - مگر ان کے کہنے کا اثر اس قوم پر کبھی نہ ہوا - اس قوم کے امرا نہایت بے رحمی و سنگدلی کا برتاؤ غربا کے ساتھ کیا کرتے تھے ظلم و رشوت ستانی قتل و غارت گری اور عیش پرستی کا دور دورہ تھا اور یہ سب باتین یہوداہ کی خیالی امداد پر کیجاتی ہین گو کہ انبیا و پیغمبرون نے سمجھایا کہ یہوداہ معبود نہین ہے بلکہ وہ اخلاق کا حاکم ہے وہ سچائی اور رحم و انصاف سے خوش ہوتا ہے اور ظلم و بے رحمی و عیش پرستی سے ناراض ہوتا ہے وہ انسان سے کسی بات کا طالب نہین ہے سوائے نیکی اور سچائی کے اس کے نزدیک سچی قربانی دل کی ہے اور اعمال و افعال کی - وہ تمھارے رنج و غم پر اسطرح سے کڑھتا ہے جس طرح سے باپ اپنی اولاد کے واسطے وہ چاہتا ہے کہ ہمارا قانون تمھارے دلون پر نقش ہوجائے - تاکہ تمھارے اور ہمارے درمیان جس صحیح تعلقات کی ضرورت ہے وہ قائم ہوجائے - اور یہ بھی بتایا کہ یہوداہ تمام عالم کا حاکم اخلاق ہے - وہی قوم اس سے امداد حاصل کرسکے گی جو راست باز ہو اور جسکا شعار صداقت پر ہو اور وہ دن اب قریب آتا جاتا ہے جب وہ تمام عالم کی قومون کے ساتھ انصاف کریگا اس لیے تم لوگون کو کوشش کرنا چاہیے کہ اپنے اعمال درست کرلو تاکہ کہین تمکو وہ سخت ترین سزا کا مستوجب نہ قرار دے - مگر جتنا اثر کہ ہونا چاہیے اتنا کبھی نہ ہوا مگر یہ ضرور ہوا کہ اس طریقہ سے انبیا نے مسئلۂ وحدانیت کی بنیاد انکے دلون مین قائم کردی - یہ ضرور ہے کہ پیغمبرون نے ہدایتین تو کین جو ہونی چاہیئے مگر ان کو عملی صورت مین نہ لاسکے اس لیے اس قوم کی اس وقت تک معقول اصلاح نہ ہوسکی جب تک ان کو بابل مین غلامی کی زندگی سے واسطہ نہ پڑا گو کہ حضرت حزقیاہ نے یہوداہ کی مورتون کو تباہ کیا اور جسقدر معبد تھے ان کی اصلاح کی تاکہ بت پرستی کا رواج اس قوم سے جاتا رہے مگر حضرت حزقیاہ کے انتقال کے بعد انکے جانشین نے تمام احکامات کو پلٹ دیا اور یہان تک پلٹا کہ یروشلم مین انسان کی قربانی ہونے لگی - اس کے بعد حضرت یوسیاہ نے تمام مقامی مندرون کو جن مین یہوداہ کی عبادت ہوتی تھی بند کردیا اور اس طرح پر ملک و قوم سے بت پرستی کی بنیاد تک کھود کر پھینکدی یہودی مذہب کے عقائد اُن عقائد پر مبنی نہین ہین جو ابتدائی زمانہ کے لوگون مین پائے جاتے تھے کیونکہ حضرت حزقیاہ نے اپنے ہم وطنون سے کہدیا تھا کہ ہر شخص کو اپنے افعال کی سزا ملے گی اور اس خطرے سے جو لوگون کو گھیرے ہوا تھا آگاہ کردیا تھا - چنانچہ ان کی اس تلقین کا یہ اثر ہوا کہ گناہ کے احساس نے یہودیون کے دلون مین گہرا نقش پیدا کردیا - ہر یہودی اسبات کا

یقین رکھتا ہے کہ دنیا کی تمام رطب و یابس اور تمام قوانین توریت مین درج ہین اس مذہب مین روحانی عنصر زیادہ پایا جاتا ہے - عبادت کے وقت پاکیزگی اور طہارت کا بہت خیال رکھتے ہین - چنانچہ یہوداہ کی نیاز وہی شخص دے سکتا تھا جس نے سور کا گوشت کبھی نہ کھایا ہو - یوم سبت کو اپنی دوکان نہ کھولی ہو - نہ اسدن کوئی دنیاوی کام کیا ہو - نہ کسی نعش کو چھوا ہو اور نہ غیر قوم کی کسی چیز کو مس کیا ہو - بنی اسرائیل کے قید بابل سے واپسی کے بعد مزامیر مرتب کیے گئے گو اس کے قبل بھی کچھ مزامیر کی ترتیب ہوئی تھی مگر زیادہ تر قید سے واپسی کے بعد مرتب ہوئے ہین - مگر یہ بات پایۂ تحقیق کو پہونچ چکی ہے کہ مزامیر دس انبیا کے بعد ہوئے ہین - اس قوم کے علماء و عقلا جسقدر کائنات عالم مین ترتیب و ضوابط اور اُسکی بعض باتون کو بجز العقول پائے گئے اُسیقدر اپنے معبود کی مدح و ثنا مین رطب اللسان ہوتے گئے اور مختلف اقسام کے ترانے عبادت گاہون مین تصنیف کرکے گایا کرتے تھے - مزامیر مین رسم و رواج اور فقہ اور شریعت کا بہت کم ذکر ہے زیادہ تر یہوداہ کی مافوق الفطرت قوتون اور اس کی رحمتون اور عطیون کا ذکر ہے ان کے نزدیک ان مزامیر کا گایا جانا ایک بہت بڑی عبادت سمجھی جاتی تھی - اس کے علاوہ مزامیر مین - زہد و تقوٰی - توبہ و استغفار - اضطراب قلب خانگی آلام - جسمانی کمزوری - اور تصور و مراقبہ کے متعلق مناجاتین بھی درج ہین - ان لوگون کو اس بات کا یقین ہے کہ ایک زمانہ ایسا آئیگا جب یہوداہ دنیا مین آکر تمام نزاعات عالم اور ہر قسم کے ظلم و ستم کا فیصلہ کرے گا اور ہر قوم اور ہر شخص کو ان کے اعمال و افعال کی سزا دیگا - اُس وقت بنی اسرائیل کا زمانہ اوج پر ہوگا اور وہ آزاد ہون گے اور اُس وقت اُن کا مذہب تمام عالم مین پھیل جائے گا اور تمام دنیا اس مذہب کو قبول کرے گی - وحشی اور خونخوار حیوان و درندے حلیم و بے ضرر ہو جائین گے - عالم سے تمام بُرائیان مفقود ہو جائینگی اور یروشلم ان باتون کا مرکز ہوگا - مگر تمام عقائد کی تہ مین وہی تجسس و تلاش ذات واجب الوجود کا نظر آئے گا جو ہر مذہب کا منتہائے نظر ہے -

## اِنکا مذہب والون کے عقائد و مراسم

یہ مذہب شمالی و جنوبی امریکہ مین پایا جاتا ہے اور بالخصوص مکسیکو اور پیرو مین - ایک شخص (انکا گارسلا سوڈی لاڈیگا) نامی نے ایک کتاب سولہوین صدی عیسوی مین تصنیف کی ہے جسکا نام (رائل کمنٹریز آف دی انکاز) رکھا ہے اس کتاب سے اس مذہب کے تفصیلی حالات معلوم ہوسکتے ہین اس مذہب کے لوگ آفتاب کی پرستش کرتے ہین - اور ان کا یہ اعتقاد ہے کہ آفتاب نے ان کے کسی بزرگ کو دنیا مین اُن باتون کے تعلیم دینے کی غرض سے بھیجا تھا جو اُن کی زندگی کی رہبری کے لیے ضروری تھین مگر اسی کے ساتھ اس مذہب کے لوگ ایک اور قوت کو بھی جانتے ہین جسے وہ (نچا کا مک) یعنی (دنیا کی روح) لکھتے ہین نچا کا مک کے متعلق ان کا یہ عقیدہ ہے کہ یہی وہ روح (یا قوت ہے) جو تمام دنیا کو زندگی بخشتی ہے - اس معبود کا نہ کوئی مندر بنایا جاتا ہے نہ اسکو کوئی نذر دیجاتی ہے بلکہ اسکی عبادت دل کے اندر کی جاتی ہے -

محمود ظیفان از الہ آباد　　( باقی آیندہ )

# لسان العصر اور شاد عظیم آبادی

(از جناب راز بلگرامی)

اپریل کے "نگار" مین "اکبر الہ آبادی و شاد عظیم آبادی" کے عنوان سے جناب ولی صاحب بی اے کاکوری نے جو موازنہ حوالۂ قلم کیا ہے اُس کے بعض پہلوؤن نے مجھے محسوس کرایا کہ مولودۂ "مصنفۂ نگار" سے نہین کیا گیا بلکہ کسی کے محاسن دکھا کر بلا وجہ اسے دوسرے پر فوقیت دیدی لہذا مین نے ہارے ہوئے فریق کی فطرتاً مدد کی اس اخلاقی فرض کو مدنظر رکھتے ہوئے حقیقت کو بے نقاب کیا۔ جناب ولی صاحب میری اس دوستانہ جسارت کو معاف فرمائین گے کہ آپ کے حرفون پر نقطے لگا کے "

راز بلگرامی

مصنف بہ نسبت شاعر ہونے کے بہت زیادہ ایک متفکر (سوچنے والا صاحب فکر) یا فلاسفر ہے جس نے اپنے خیالات کو خوبی کے ساتھ نظم کر دیے۔

یہ وہ راے ہے جو کلیات اکبر کے پہلے اڈیشن کے شایع ہونے پر کسی ناقد نے ظاہر کی تھی جسکو مرحوم نے یہان تک پسند کیا تھا کہ وہ اسے اپنی حقیقی داد سمجھنے لگے۔ ہے بھی یونہین کہ غزل گو شاعر کی حیثیت سے اکبر کو شہرت عام کبھی حاصل ہی نہین ہوئی پھر بھی جہان اپنے رنگ سے الگ ہو کر "کہا" ہے وہ ایسا نہین کہ جناب ولی صاحب شاد عظیم آبادی کے مقابلہ مین اُسے پہلو بہ پہلو رکھکر شاد کو فوقیت دیتے۔

یہ دو شاعر صنعت انسان مشیت نے ایک ہی دنیا مین پیدا کیے۔ ایک ہی ہوا مین سانس لینے کا پابند کیا۔ آنکھون کے سامنے ایک ہی مناظر پیش کیے۔ بہار و خزان کی داستانین دونو کو ساتھ ساتھ سنائین۔ ماہتاب و آفتاب کے گرم و سرد اثرات ایک ہی

لفظون مین بتائے۔ ہجر و وصال کی واقعی کیفیات۔ عاشق و معشوق کے فطری جذبات۔ قاتل و بسمل کے وقتی محسوسات۔ فراق محبوب کے پرسکون تصورات۔ گل و بلبل کے ایشائی تعلقات۔ رند و محتسب کے بے بنیاد تنازعات۔ چشم ساقی کے پرکیف اشارات۔ غرضکہ ضروریات شاعری کا ہر خیال بڑی وسعت کے ساتھ فطرت نے دونون کیلئے بیان تک مہیا کر دیا تھا۔ کہ معمورۂ ہستی کا ذرہ ذرہ دونون کے لیے ایک بولتی زبان اور محسوسات شاعری کی ایک تصویر نظر آنے لگی۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ ان جملہ کیفیات کا اثر۔ اکبر و شاد کے فطری مذاق شاعری پر بحیثیت مجموعی۔ کیا اور کہان تک پڑا اور جناب ولی کے دو مرد میدان اپنے خیالون مین کہان تک متفق و متحد رہے۔ کلیات اول جو ۱۹۰۹ء مین شایع ہوا تھا۔ اُس مین حضرت اکبر نے اپنی غزل گوئی کے تین دور قائم کیے ہین جس کے دیکھنے سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ ہر دور مین حضرت اکبر کیا "تھے"

حضرت اکبر نے اپنے خیالات شاعری کے ہر دور کو جس کامیابی اور فتحمندی سے طے کیا ہے اُس کی مثالین اگر پیش کی جائین تو گویا تحریر کا ایک دوسرا موضوع قائم کرنا ہے جس سے مضمون کی غایت بلاوجہ نذر التوا ہو گی۔ اکبر کے ہر دور شاعری پر نظر ڈالتے ہوئے جب ہم آخری دور پر جو اُن کے ارتقاے شاعری کا زمانہ معراج ہے پہونچتے ہین تو معلوم ہوتا ہے کہ تغزل کا رنگ ہلکا پڑ گیا ہے عموماً سیاسی۔ اخلاقی۔ عارفانہ۔ غزلین اور نظمین کہی گئی ہین کلیات مین غزلیات کے عنوان سے جتنے صحائف وقف کیے گئے ہین۔ تعداد مین زائد ہین لیکن درحقیقت غزلیت کا

عنصر اُن مین بہت کم ہے عموماً کیفیات حاضرہ شاعر کے خیالات و افکار غزل کی موزون صورت مین نظر آتے ہین - بااین ہمہ جب کبھی غزل سرائی پر آتے ہین تو عاشق کیا بلکہ پورے عاشق بنگئے ہین جو کچھ بھی عاشقانہ رنگ مین کہا ہے خوب کہا ہے اپنے مرتبہ کمال سخن کو اس رنگ مین بھی قائم رکھا ہے اور درجۂ استادی کہین ہاتھ سے جانے نہین دیا لطف زبان سلاست بیان اظہار واقعات - انکشاف جذبات ان کے کلام کی روح اور غزل کی جان ہے جناب اکبر عموماً وہی کہتے ہین جو دل مین محسوس اور محفوظ کر سکتے ہین ان کا کلام واردات قلب کا آئینہ نما عکس ہے جو گزرتی ہے وہ دوسرون کے سامنے بیتحاشا کہہ گزرتے ہین ان خصوصیات کو ایک شعر مین یون ظاہر کرتے ہین شعر

شعر اکبر مین کوئی کشف و کرامات نہین
دل پہ گزری ہوئی ہے اور کوئی بات نہین

اب رہا یہ مسئلہ کہ شاد و اکبر کا موازنہ ہو سکتا ہے یا نہین اسکے جواب کے لیے کہ جناب شاد عظیم آبادی کے رنگ تغزل اور خصوصیات شاعری پر روشنی ڈالی جائے مین مختصراً عرض کرون گا -

فطرت کی فیاضیان گنگا جمنا کے سنگم سے بڑھتی ہوئی ایک اجتماعی شان کیساتھ عظیم آباد کے سبزہ زار مین بہتے دریا کے مانند تشنہ کامون کو سیراب کرنے لگین تو معلوم ہوا کہ سرزمین الہ آباد کے شاداب کرنے کے بعد جو قطرات بچ کھچ گئے تھے وہ عظیم آباد کیلئے نعمت تھے وہان شاد جیسی قابل قدر ہستی نے پیدا ہو کر ثابت کر دیا کہ وہ خاک جو ازل سے بجس ہو ایک دن اپنے عناصر کو مرکز پر لا کر مجھ جیسا "مجسمۂ جذبات" پیدا کر دیتی ہے اے ارض عظیم آباد - ناز کر - قدر کر - فخر کر کہ تجھ پر اب دوسرا شاد پھر نہ پیدا ہوگا مولانا شاد کا مسلم الثبوت استاد ہونا ہمارے نزدیک کیا بلکہ موجودہ مشاہیر نے تسلیم کر لیا ہے اور یہ بھی یونہین - ان کی قادر الکلامی ہماری وسعت شاعری کی ایک دلیل لاانکار رنگ تغزل ہمارے لطف شاعری کی روح - اُن کے پاکیزہ خیالات - عالی جذبات حکیمانہ محسوسات اچھوتے مضامین - دلآویز ترکیبین ہمارے سرمایۂ شاعری کا لازوال اضافہ غرضکہ ایک اعلیٰ شاعر مین جو خوبیان ہونا چاہئین وہ حضرت شاد کی مغتنم ہستی مین بدرجۂ اتم موجود ہین

ان دو حساس طبیعتون مین وہی طاقتین موجود ہین جنکا ذکر ولی صاحب فرما چکے ہین - مگر ان دونون حضرات نے ہر طاقت کا استعمال مختلف طریقہ سے کیا - ہر کیفیت کو مختلف نگاہ سے دیکھا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ اکبر شاعر کے ساتھ فلاسفر کہلائے اور شاد صرف شاعر ہو گئے -

واعظ اپنے کلام مین لاکھ شیرینی پیدا کرے مگر سننے والے کو وہی تلخی محسوس ہوگی اسی کلیہ پر نظر رکھتے ہوئے اکبر نے اپنی دلخراش باتون کو ظریفانہ رنگ مین بدل کر سنایا ہنسا کے ہنسایا - ہنسا کے رلایا - اکبر نے اس رنگ مین وہ کچھ کیا جو ایک "مصلح قوم" کر سکتا ہے شاد اس رنگ کے خلاف استاد ہو گئے -

ان سب امور پر نظر رکھتے ہوئے مین بلا خوف تردید کہہ سکتا ہون کہ یہ ولی صاحب کی ستم ظریفی ہے کہ دو مختلف راہون کے جانے والے کسی نہ کسی طرح سر پھوڑ مرین - مین یہ نہین کہتا کہ ولی صاحب نے شاد و اکبر کا موازنہ بیکار کیا - کیونکہ جب تک اس قسم کے مقابلے نہ ہون گے فریقین اپنی خامیون کو محسوس کر کے دور نہ کر سکین گے - مگر اتنا ضرور کہون گا کہ ولی صاحب کی نکمہ انتخاب اور اُن کے مذاق نے مرحوم کی روح کو شرمایا - اور آگ و پانی کا مقابلہ جو کسی عنوان ہو ہی نہین سکتا تھا - اس مین ناکام کوششین کر کے ملک کے ایک مخصوص طبقہ کو اپنا مخالف بنا لیا -

مندرجۂ ذیل سطروں مین موازنہ کی خامیان دکھائی گئی ہین ملاحظہ ہو۔

**اکبر**
حباب آسا اُٹھایا بحر ہستی مین جو سر اپنا
بنایا بس وہین موج سفر نے ہمسفر اپنا

**شاد**
موج فنا مٹا نہ دے نام و نشان وجود کا
دیکھ حباب کی طرح شوق نہ کر نمود کا

**خیالات ولی** - اکبر کا شعر محض اظہار حقیقت ہے بر خلاف اسکے شاد کے ہان واقعے کے ساتھ عبرت پزیری و سبق آموزی کا پہلو موجود ہے طرز ادا نے اور چمکا دیا۔

**عرض راز** کاش ولی صاحب شاد کے شعر کے مقابلہ مین اکبر کا یہ شعر لکھ کر موازنہ کرتے مگر جو کسی کی اداؤن کا مارا ہو اُسے غیر کی ادا کیون بھائے۔ ستم ہے کہ اظہار حقیقت بھی جرم ہے شعر ملاحظہ ہو

حباب اپنی خودی سے بس یہی کہتا ہوا گزرا
تماشا تھا ہوا نے اک گرہ دیدی تھی پانی مین

ہوا کا پانی مین گرہ دینا کتنا بلیغ استعارہ ہے۔ جدت تخیل کے یہ معنی ہین۔ لفظ ”تماشا“ درس عبرت بنا ہوا ہی منصف دیکھین۔

**اکبر**
پروانہ جلکے خاک ہوا شمع رو چکی
تاثیر حسن و عشق جو ہونا تھی ہو چکی

**شاد**
پروانہ کی میت جب یون آگ مین جلتی ہے۔
گو سخت ہے ظاہر مین پھر شمع پگھلتی ہے

**خیالات ولی** - اکبر کا شعر بے نیاز تعریف ہے۔ اس کے مقابلہ مین شعر نکالنا شاد ہی کا کام ہے انکے شعر سے یہ بلاغت بھی نمایان ہے شمع صورتاً و معناً سنگدل معلوم ہوتی ہے مگر پروانہ کے حال زار سے متاثر ہو کر گھل گھل کر فنا ہو جاتی ہے۔

**عرض راز** اکبر کا بے بنا د مطلع ایسا ہے کہ شاد کا مطلع کسی صورت مقابلہ کر ہی نہین سکتا نگاہ دقیقہ بین دیکھے کہ ایک مضمون کو دونون مطلع کی حیثیت سے کہان تک لکھ رہے ہین شاد نے ایک نئی بات خلاف واقع لکھی ہے کہ پروانہ مرنے کے بعد (بصورت میت) جلتا ہے لفظ ”پھر“ سے ”مگر“ کا مفہوم کسی طرح واضح ہی نہین ہوتا ”جب یون“ کی غرض استعمال بالکل مفقود نہ نشست الفاظ جسکی تعریف کرون نہ زور بیان، جسکو سراہون اسکے ساتھ ساتھ اکبر نے شمع و پروانہ کے ”افسانۂ عشق“ کو بالکل ختم کر دیا۔

**اکبر**
اگرچہ تلخ ملا جام عمر فانی کا
مگر محل نہین ہے ساقی سے بدگمانی کا

**شاد**
دیکھے تہی سبو مجھے صبر کا حوصلہ دیا
جس کی طلب تھی ساقیا ہن سے کہین سوا دیا

**خیالات ولی** مفہوم دونون کا ایک ہے اکبر کے دوسرے مصرع کا تیور دلآویز ہے۔ یہ زندگی کی تلخی پر قضا و قدر کے شاکی ہین شاد میدان رضا مین ایک قدم آگے ہین ناکامی و نامرادی پر عدم شکایت کے بجائے شکر ادا کرتے ہین طرز ادا کے لحاظ سے ایک کو دوسرے پر ترجیح نہین دی جا سکتی ۔

**عرض راز** کسی جانبدار فیصلہ کن کا دونون حریفون کے مقابلہ مین اتنا لکھ دینا ہی تعریف ہے کہ ایک کو دوسرے پر ترجیح نہین۔ شاد کے دوسرے مصرع مین یہ ٹکڑا ”اس سے کہین سوا دیا“ ظاہر کرتا ہے کہ مانگنے والے نے کسی چیز کی مقدار مقرر کر دی ہے جسکے لیے لفظ ”جسکی“ ”جتنی“ کا مفہوم نہین ادا کرتا۔ اس کے علاوہ جب خالی سبو دیا گیا تو صبر کس کا کیا جائے جوہر صبر تو یہ ہے کہ ساقی سے ”اگرچہ جام تلخ ملا“ مگر اب کچھ نہین کہہ سکتے ہین صبر کر کے پیتے ہین - بہر حال اکبر کا شعر اپنے مطالب مین

ہر پہلو سے کامیاب اور شاد سے افضل ہے۔

**اکبر**
اگرچہ تکلیف نزع میں ہوں سکون خاطر بھی کم نہیں ہے
کسی سے ملنے کی ہیں امید میں کسی کے چھٹنے کا غم نہیں ہے

**شاد**
آخر ہے غم ضیق میں دل بھی ہے جان بھی
مردانہ باش ختم ہے یہ امتحان بھی

**خیالات ولی**۔ اکبر کا مفہوم یہ ہے امید وصل میں نزع و سکرات کی تمام تکالیف گوارا ہیں اور مسرت و اطمینان حاصل ہے شاد کے شعر کا مفہوم بہت بلیغ و ارفع ہے زندگی کے تمام مصائب بطور بطور امتحان عشق و محبت کے تھے جنکے سہنے پر وصل کی شاد کامی منحصر ہے نزع کی بے چینی کرب و الم کا استقلال کے ساتھ برداشت کرنا صرف امتحان محبت ہے۔ ظاہر ہے کہ شاد کے شعر میں جو حقائق اسرار۔ اسالیب بلاغت اور جوش بیان موجود ہے اکبر کے شعر میں نہیں

**عرض راز**۔ دونوں حضرات کے شعروں پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ شاد تکالیف محبت سے برداشتہ خاطر ہو کر وہ الفاظ استعمال کر رہے ہیں جو استقلال اور پامردی سے کہیں دور ہیں مجبوراً ہارے ہوئے دل کی ہمت لفظ مردانہ باش سے بڑھا کر امتحان کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ برخلاف اسکے کہ اکبر ان جملہ تکالیف کو "سکون خاطر" کہہ رہے ہیں شاد کا استاد ایسا لطیف ہے کہ ذوق سلیم سجدہ کرے دوسرے مصرع میں علائق دنیا سے بیزاری کا اظہار کسی کے ملنے کی تمنا میں جس عنوان سے کیا گیا ہے وہ اکبر کے استادانہ اور کاملانہ انداز سخن کا بہترین نمونہ ہے اکبر کا مطلع وہ مطلع ہے کہ اسکو جتنا در دکیا جذب طاری ہوتا ہے شاد کا مطلع اسکی گرد کو بھی نہیں پہونچتا۔

**اکبر**
دل ہے ملول فرقت قامت و روئے یار میں
جھاڑ میں جائیں سرو و گل آگ لگے بہار میں

**شاکد**۔ میں اور سیر لالہ و گل ہجر یار میں + کیسی بہار آگ لگا دوں بہار میں

**خیالات ولی**۔ شاد کے شعر کا طرز ادا۔ صفائی زبان چستی بندش بے ساختگی اور تیور محتاج بیان نہیں اکبر کا شعر اُسکے مقابلہ میں بہت سُست ہے لفظی رعایت نے اُسکو اور بے مزہ کر دیا۔

**عرض راز**۔ تعجب اور سخت تعجب ہے کہ ولی صاحب نے اکبر کے لبریز جذبات شعر کو اس بُری طرح پامال کیا جس کو صاحب نظر بغیر نگاہ نفرت سے دیکھے باز نہیں آسکتا عالم خیال میں فرقت یار کے اثر سے ایک خاص حالت میں جو کچھ منھ سے نکل گیا ہے سچی شاعری ہے جو حضرات مرحوم شوق قدوائی کی مشہور نظم "عالم خیال" پڑھ چکے ہیں وہ سمجھیں گے کہ اکبر نے کیا کہا۔

**اکبر**
دل بیتاب نے کیا کیا دکھائے ہیں مجھے عالم
یہ پرزہ بھی قیامت ہے خدا کے کارخانہ کا

**شاد**
سرکار دل کی ہوش ربا سے زمانہ ہے
وسعت تو کچھ نہیں ہے مگر کارخانہ ہے

**خیالات ولی**۔ اکبر کا شعر صاف ہے۔ شاد دل کی طلسمی کیفیت کے متعلق جو بیان کر رہے ہیں۔ اس طرز ادا اور جوش بیان کو اکبر کا شعر نہیں پہونچتا معنوی محاسن کے لحاظ سے بھی شاد کا شعر کہیں مرجح ہے

**عرض راز**۔ میری رائے میں نہ اکبر کے شعر میں کوئی نقص نہ شاد کے شعر میں کوئی لطف۔ اسی مضمون کو اکبر نے ایک شعر میں یوں ادا کیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

صورت ظاہر میں دل اک قطرۂ خون تھا فقط
آگیا جب جوش میں معنی کا طوفان ہو گیا

**اکبر**
خلوت ناز میں کیا شان خود آرائی ہے
حسن خود عالم حیرت میں تماشائی ہے

**شاد**
دیدنی تھا یہ سماں تیرے نکھرنے کی قسم
سکتہ آئینہ کا جلوہ ترا حیرت میری

**خیالات ولی۔** اکبر نے مطلع خوب کہا ہے الفاظ نہایت رنگین آئے ہیں۔ شاد نے معشوق کی آرائش کی تصویر کشی نہایت خوبی کی ہے۔ اس شعر کا ایک ایک لفظ ایک ایک ٹکڑا حسن تخیل کا آئینہ ہے تیرے نکھرنے کی قسم کان ملاحت کا ایک جوہر ہے اسکے محاسن ضبط تحریر میں نہیں آسکتے۔ ذوق سلیم خود لذت اندوز ہوسکتا ہے۔

**عرض راز۔** شاد کے شعر میں البتہ "تیرے نکھرنے کی قسم" ایک دلچسپ ٹکڑا ضرور ہے۔ مگر اکبر نے مضامین کے اعتبار سے حسن انداز کیساتھ نظم کر دیا ہے اسکا احساس ولی صاحب کو بھی ہے کہ مطلع کو محض رنگین کہکر چپ ہو رہے۔ خلوت میں شان خود آرائی کا مضمون کتنا سچا اور موثر ہے۔ دوسرے مصرع میں خود حسن کا عالم حیرت میں تماشائی ہونا کتنا پر کیف منظر ہے اکبر کے شعر کے مقابلہ میں شاد کا شعر بالکل بے مزہ ہے اکبر نے ایک مطلع میں معشوق کا اپنے حسن اور خود آرائی سے اپنا نظیر تلاش کرنا جس اعلیٰ اور ارفع خیالات کے ساتھ نظم کیا ہے وہ انھیں کا حصہ ہے۔ ملاحظہ ہو۔

نگاہ اُٹھتی ہے احساس ماسوا کیلئے
کہاں ہے دل زر زار و کے اسے خدا کیلئے

**اکبر**
کہتے ہیں فطرت جسے یہ ہے نقاب روئے دوست
ہے ابھی پردہ میں پنہان آفتاب روئے دوست

**شاد**
جو آنکھیں ہوں تو چشم غور سے اوراق گل دیکھو
کسی کے حسن کی شرحیں لکھی ہیں ان سا ئین

**خیالات ولی۔** اکبر کہتے ہیں کہ مظاہرۂ فطرت کے پردہ میں شاہد حقیقی کا حسن و جمال مستور ہے۔ اسی مسئلہ کو شاد دلآویز انداز میں بیان کرتے ہیں اوراق گل جرائد فطرت ہیں پھولوں کا رسالہ قرار دینا کتنا معنی خیز ہے۔ شاد کا شعر اکبر کے شعر سے بہرحال بہتر ہے۔

**عرض راز۔** شاد نے مظاہرۂ فطرت کو محض پھولوں تک محدود کر دیا ہے اس شعر کو اکبر کے وسعت خیال کے مقابلہ میں ہرگز پیش نہیں کر سکتے۔ اس مضمون کو مولانا اکبر نے جس حسن کے ساتھ نظم کیا ہے اس کی داد مشاہیر سخن دینگے ملاحظہ ہو۔ موازنہ کیلئے یہ شعر کافی تھا۔ کیا ولی صاحب کی نظر انتخاب یہاں تک نہ پہونچ سکی؟

ہر جنبش نگاہ خرد اک حجاب ہے
عارض پہ انکے جلوۂ ہستی نقاب ہے

شاد کے جرائد فطرت کے مقابلہ میں اکبر اپنا صحیفہ قدرت یوں پیش کرتے ہیں۔

اگر دیکھو تو ہر گل ایک دفتر ہے معانی کا
اگر سمجھو تو ہر پتی بیان راز کرتی ہے

**اکبر**
بہار آئی ہے اک آئینۂ معنی نشان ہوکر
چمن میں بوے گل پھیلی ہے تیری داستان ہوکر

**شاد**
مہک اٹھا چمن دہر کا پتا پتا
راز چھپنے نہیں دیتی تری خوشبو تیرا

**خیالات ولی۔** اکبر نے بہار کو آئینۂ معنی نشان قرار دیا ہے جو نہایت خوش اسلوب و بلیغ ہے۔ بوے گل کے انتشار کو داستان معشوق کی تشہیر ثابت کرنا بھی کتنا [illegible] شاد کا بھی وہی مضمون ہے اور نہایت خوبی سے بندھا ہے۔ دوسرے مصرع کی ترکیب کتنی پیاری ہے۔ شاد کا ذوق نظر نہایت وسیع ہے وہ کائنات کے ذرہ ذرہ میں معشوق کے جلوہ پیرائی کا تماشا دیکھ رہے ہیں۔ اکبر نے اس کو صرف موسم بہار تک محدود رکھا۔

**عرض راز۔** ولی صاحب نے اکبر پر ایسا کرم کیا کہ شاد کے محاسن شاعری بیان کرتے ہوئے جب کچھ نہ چلی تو لکھکر شاد کو فوقیت دینا چاہی

اکبر نے اسکو صرف موسم بہار تک محدود کر دیا ہی حالانکہ اسکے پہلے شعر مین خود شاد نے اکبر کے ایک شعر کے مقابلہ مین انھین خیالات کو اوراق گل تک محدود کر دیا ہی اس سے صریحی جانبداری کا پتہ چلتا ہی ناظرین دونون شعرون مین انصاف کرین۔

**اکبر**
آج پھر آرائش گیسوے دوتا ہوتی ہی
پھر مری جان گرفتار بلا ہوتی ہی

**شاد**
چشم سیاہ مین سرمہ دیے زلف رسا مین شانہ کر
قتل جہان کے واسطے تانہ پھر اک بہانہ کر

**خیالات ولی**- اکبر کے شعر کا مضمون سامنے کا ہی اور کوئی جدت نہین پائی جاتی شاد کا شعر محشرستان تخیل ہی جوستی جوش - دلآویزی - بلاغت پائی جاتی ہی اکبر کے شعر مین نہین

**عرض راز**- جسطرح اکبر کے شعر مین کوئی جدت نہین پائی جاتی اسیطرح شاد کے شعر مین وہی پرانی کنگھی چوٹی - اور وہی گھر کا تیار کردہ سرمہ ہی جسے قتل جہان کے واسطے تلوار بنایا جارہا ہی برخلاف اسکے اکبر نے لفظ "پھر" کے ساتھ جس سلاست سے وقتی احساس کو ظاہر کیا ہی جو کسی اہم وقت مین بے ساختہ منھ سے نکل جاتا ہی انکی کہنہ مشقی کی بین دلیل ہی۔

**اکبر**
یہ ادائین یہ لگاوٹ یہ بلا کی چتون
مین تو کیا ضبط فرشتون سے بھی والله نہو

**شاد**
ہاے وہ جادو بھری آنکھین وہ کافر چتونین
وہ بڑا مومن تھا قائم جسکا ایمان رہگیا

**خیالات ولی** دونون معشوق کے طلائک فریب معجزۂ حسن کی تصویر کھینچ رہے ہین - میرے خیال مین شاد کا شعر زیادہ مستانہ ہی دوسرے مصرع مین لفظ "مومن" کتنا بلیغ و ارفع ہے خصوصاً کافر کے مقابلہ مین اسکا بے اختیار برمحل استعمال نہایت کیف انگیز ہی۔

**عرض راز**- یہ غلط ہی کہ دونون نے طلائک فریب حسن کی تصویر کھینچی ہی - یہ خیال کی وسعت محض اکبر کے ہان ہی شاد اپنے مضمون سے زیادہ نہ بڑھ سکے ولی صاحب نے "مومن" و "کافر" کی رعایت برمحل قرار دیکر کیف انگیز کہا اسیطرح اکبر کے شعر کی لفظی رعایت کو بے مزہ قرار دیا جو بعید از انصاف ہی

**اکبر**
حیرت مین ختم ہوگئی انشاے زندگی
حل ہو سکا نہ ہم سے معماے زندگی

**شاد**
ہزار دل آرزوئین ساتھ ہین اسیر اکیلی ہی
ہماری روح بے بوجھی ہوئی اتبک پہیلی ہی

**خیالات ولی**- دونون اشعار کا مضمون فلسفیانہ ہی جسکا نتیجہ ایک ہی معنویت کے لحاظ سے ایک کو دوسرے پر ترجیح نہین دیجا سکتی شاد نے اس فلسفہ کو رنگ تغزل مین ادا کیا ہی جس سے شعر مین زیادہ کیف پیدا ہوگیا ہی

**عرض راز**- جس فلسفیانہ انداز سے جناب اکبر نے اس شعر کو نظم کیا ہی وہ انھین کا رنگ ہی - شاد کے شعر مین اگر ولی صاحب نے صرف "آرزوٴن" سے کیف پیدا کر دیا تو یہ غزل کی پہیلیان انھین کو مبارک رہین

**اکبر**
امتیاز حسرت و رنج و الم جاتا رہا
غم ہوا اتنا کہ اب احساس غم جاتا رہا

**شاد**
خموشی سے مصیبت اور بھی سنگین ہوتی ہی
تڑپ اے دل تڑپنے سے ذرا تسکین ہوتی ہی

**خیالات ولی**- اکبر کا شعر غالب کے شعر کا ماخذ ہو - شاد قلب کی ایک دوسری کیفیت کی مصوری کر رہے ہین - دونون شعرون کا فلسفہ جداگانہ ہی - اپنی جگہ پر دونون شعر خوب ہین - مگر اکبر کا شعر مستعار ہی - اور شاد کا اور تخیل اسلیے شاد کے شعر کو ترجیح دینی چاہیے

**عرض راز**- جب دونون شعرونکا فلسفہ جداگانہ ہی تو موازنہ کیا معنی رہا ہے اکبر کا

---

شعر مستعار ہو یا شاد کا شعر دماغی کاوش کا نتیجہ ہو دیکھنا یہ ہے کہ دونون اپنی اپنی خصوصیات شعری مین کہانتک کامیاب رہے میری رائے مین دونون نے اپنے اپنے مضامین صفائی کیساتھ لکھے اکبر ایک کیفیت کا مرقع یون کھینچتے ہین

غم ہے اتنا کہ دل زار پہ قابو ہی نہین
ضبط یہ ہے کہ کہین آنکھ مین آنسو ہی نہین

**اکبر**
یاس ہی یاس تھی جب موت کا پیغام آیا
مین نہ سمجھا کہ یہ جینا مرے کس کام آیا

**شاد**
اب بھی اک عمر پہ جینے کا نہ انداز آیا
زندگی چھوڑدے پیچھا مرا مین باز آیا

**خیالات ولی** ۔ دونون کا مضمون فلسفۂ زندگی کے متعلق جداگانہ ہے۔ شاد کا شعر ایک وسیع تخیل پیش کرتا ہے۔ اس شعر سے اکبر کے شعر کو کوئی نسبت نہین یہ حسن تغزل کا بہترین نمونہ ہے اور تمام محاسن شعری کا گنجینہ ہے۔

**عرض ساز** جب دونونکا فلسفہ جدا تو موازنہ بیکار۔ یہ دو مطلع البتہ اتنے چست ہین کہ ایک کو دوسرے پر ترجیح محال۔

**اکبر**
سالک راہ محبت کو خرد سے کیا کام
وہ تو چاہے گا کہ خود ہوش بھی ہمراہ نہو

**شاد**
جسم خاکی کے تعلق نے گرانبار کیا
کاش مین راہ مین تیری تن تنہا ہوتا

**خیالات ولی** اکبر کہتے ہین کہ ہوش و خرد سالک کیلئے سد راہ ہین۔ شاد کہتے ہین کہ چونکہ جسم خاکی بھی روح سے وابستہ ہے اسلیے ہزارہا علائق دنیا کا سامنا ہے منزل مقصود تک رسائی نہین۔ شاد کے شعر کو ترجیح ہے

**عرض ساز** اکبر نے سالک راہ کی تن تنہا رہنے کی خواہش حسن بلیغ انداز سے بیان کی ہے وہ اکبر کا حسن بلاغت ہے خود ہوش کا ہمراہ نہونا کتنا پیارا ٹکڑا ہے

**اکبر**
اس وعدہ خلافی پہ کرو غور کسی دن
تم روز یہ کہدیتے ہو اب اور کسی دن

**شاد**
بدلی وہ وضع طور سے بے طور ہوگئے
تم تو شباب آتے ہی کچھ اور ہوگئے

**خیالات ولی** ۔ دونون شعرونکی صفائی زبان انداز بیان چستی ترکیب نہایت دلآویز ہے میرے خیال مین ایک کو دوسرے پر ترجیح دینا مشکل ہے لیکن غور سے دیکھا جائے تو شاد کا شعر زیادہ پر معنی اور پرتخیل ہے۔ شاد کے شعر سے دنیائے تخیل سامنے آجاتی ہے خصوصا اسکا دوسرا مصرع غضب ہے۔

**عرض ساز** شاد کے شعر سے چاہے دنیائے تخیل سامنے آجائے یا شعر کا ہر نقطہ جہان معنی ہوجائے دونون مین جو فرق ہے وہ نمایان طور سے نظر آئیگا شاد کے دوسرے مصرع مین لفظ "شباب" نے مذاق سخن عریان کردیا

**اکبر**
نشتر لگائے جاے رنج ناامیدی
دل کو ابھی شکایت باقی ہے جوش خون کی

**شاد**
یون ہی رہ رہ کے تو اے ناامیدی دلکو چھیڑے جا
یہی مہمیز رخش عمر کو چالاک کرتی ہے

**خیالات ولی** شاد کے دونون مصرع نہایت متوازن متقابل ہین۔ مفہوم پاکیزہ ہے تخیل مین جدت ہے۔ ترکیب پرجوش و پراثر ہے اکبر کا شعر بھی خوب ہے۔

**عرض ساز** میری راے مین نشتر کی چھیڑ چھاڑ مہمیز کی ٹھوکر دینے سے پرلطف ہے۔ اکبر کے دوسرے مصرع کی توصیف تو ممکن ہی نہین شاد کے دوسرے مصرع مین ان مضامین کیساتھ "رخش عمر" ایک تعقید سا ہے۔

**اکبر**
سینہ کا زخم آہ کی سختی سے چھل گیا
اچھا ہوا مزہ تو محبت کا مل گیا

**شاد** یون ہی راتونکو تڑپینگے یون ہی جان اپنی کھوئینگے
تری مرضی نہین اے درد دل اچھا نہ سوئینگے

**خیالات ولی** مضمون دونون شعرونکا جداگانہ ہے لیکن دونون کا تعلق جذبات سے ہے لہذا موازنہ کیلئے منتخب کرلیا شاد کا شعر حسن تغزل کا بہترین نمونہ ہے۔ اس بات کو کہ درد دل کے ہاتھون خواب و آرام حرام ہے۔ کس پرکیف پرجوش انداز مین بیان کرتے ہین میر کے نشتر اس شعر مین بدرجۂ اتم موجود ہین

**عرض راز** ولی صاحب کو اگر میر کے نشتر کی خلش یاد تھی تو اکبر کے اس شعر کو منتخب کرتے ؂

دن رات کی یہ بیچینی ہے آٹھ پہر کا رونا ہے — آثار برے ہین فرقت مین معلوم نہین کیا ہونا ہے

قطع نظر اسکے اکبر کا پہلا شعر جو ملک مین مقبولیت عام حاصل کرچکا ہے وہ اُنکے کمال شاعری کی ایک دلیل ہے

**اکبر** زندہ ہون مگر زیست کی لذت نہین باقی
ہر چند کہ ہون ہوش مین ہشیار نہین ہون

**شاد** پیری مین امنگین وہ نہین جوش نہین ہے
آپ اپنے کو سمجھون مجھے یہ ہوش نہین ہے

**خیالات ولی** ۔ دونون شعرا اپنے اپنے انداز مین خوب ہین تاہم شاد کا مصرعۂ ثانی نہایت برجستہ اور بے ساختہ ہے۔ یون بھی انکا شعر پُرنوع جذبات سے بھرا ہے۔

**عرض راز** شاد نے پیری کے اظہار سے وسعت خیال کو تنگ کر دیا اکبر کا پہلا مصرع کتنا برجستہ و پرلطف ہے بہر حال اکبر کا شعر مجموعی حیثیت سے اچھا ہے

**اکبر** حسن بت یہ ہے تو اچھا وہ خدا کی نہین خیر
یہ ادا ہے تو نمازون کی قضا آئی ہے

**شاد** اب تو جا نکلے مسجد کی طرف وہ کافر
گر یہ سچ ہے تو شہادت ہے مسلمانون کی

**خیالات ولی** ۔ اکبر کے دونون مصرعون کا تناسب و تقابل خوب ہے اور اداکو نماز کی قضا ٹھہرانا نہایت پرلطف ہے۔ شاد کا شعر بھی بہت خوب ہے "مسجد" "کافر" اور "مسلمانون" کی رعایت لفظی نہایت پرلطف ہے ایک کو دوسرے پر ترجیح نہین دیجا سکتی۔

**عرض راز** کاش جناب ولی صاحب شاد کی ان لفظی رعایتون سے تنافر ظاہر کرکے شعر کو بے مزہ قرار دیتے جیسا کہ اکبر کے لئے ان اداؤن سے خنجر آزما ہوتے ہین۔

گو طوالت کے لحاظ سے موازنہ کے بہت سے اشعار ترک کر دئے ہین مگر پھر بھی مضمون کی وسعت کافی سے سوا ہوگئی۔ بالائی سطرین بتا سکینگی کہ موازنہ کے خاص پہلوون کو کہان تک دبایا۔ حیرت انگیز تعجب ہے کہ ولی صاحب کے "مذاق سلیم" نے انتخاب کا کونسا معیار قائم کیا ہے

کلام اکبر کا مختصر انتخاب درج کیا جاتا ہے جس سے آسانی کیساتھ اندازہ ہوسکیگا کہ ولی صاحب نے اکبر کے کس کلام کا موازنہ کیا اور اور اُنکے نگاہ انتخاب کی رسائی کہانتک ہے

اکبر کا وہ کلام جس پر کلام میر کا دھوکا یقین کیساتھ ہوسکتا ہے ملاحظہ ہو ؂

## انتخاب کلام اکبر

دن رات کی بیچینی ہے یہ آٹھ پہر کا رونا ہے — آثار برے ہین فرقت مین معلوم نہین کیا ہونا ہے

دنیا کیلئے ہنگامہ ہے خلق ایکطرف آپ ایکطرف — اب شہر خموشان عالم ہو بیٹھی ہے لحد کا کونا ہے

کیون پست ہوئی ہے ہمت دل کیون رک رہی ہے مایوسی
کوشش تو ہم اپنی سی کرلین ہوگا تو وہی جو ہوتا ہے

جب یاس ہوئی تو آہون نے سینہ سے نکلنا چھوڑ دیا
اب خنک مزاج آنکھین بھی ہوئین دل نے بھی مچلنا چھوڑ دیا
ناوک فگنی سے ظالم کے جنگل مین ہو اک سناٹا سا
مرغان خوش الحان ہو گئے خاموش آہو نے اچھلنا چھوڑ دیا
وہ سوز و گداز اس محفل مین باقی نہ رہا اندھیر ہوا
پروانون نے جلنا چھوڑ دیا شمع نے پگھلنا چھوڑ دیا

---

زندگی کا صحیح نصب العین ایک فلاسفر شاعر کے زبان سے سنئے

مسرت ہوئی ہنس لیے دو گھڑی مصیبت پڑی رو کے چپ ہو رہے
اسی طور سے کٹ گیا روز زیست سلایا شب گور نے سو رہے

---

ذیل کے دو شعرون مین آخری شعر اس پایہ کا ہو کہ کہنے والے کی نجات کو کافی ہو۔

گھٹتا جاتا ہو میری نظرون مین میرا مقدور
بڑھتا جاتا ہو شمار اُنکے خریدارون کا
فطرت اُٹھی ہو شفاعت کو ملائک مین خروش
حشر ہو عشق و محبت کے گنہگارون کا

---

مختلف اشعار جو موازنہ کے قابل تھے ملاحظہ ہون

مقام شوق مین ایدل وہ رنگ پیدا کر نظر زبان بنے عرض مدعا کیلئے
یہ پروانہ ہو جسنے دیدہ بازیکا ہنر جانا اسیکا کام ہو ذوق نظر مین جل کے مرجانا
یارب ایسا کوئی بتخانہ عطا کر جسمین ایسی گزرے کہ تصور بھی گنہگار نہو
اے شوق وہی مے پی اے ہوش ذرا سو جا
مہمان نظر اس دم اک برق تجلی ہے
تیز رفتار ہو اسقدر ای موج ہوا تجھ مین کچھ قطرے ہوا سے ہین ابھرنیوالے

سنبھالین دل کو کہ ہم حالت جگر دیکھین
تمام آگ لگی ہو کدھر کدھر دیکھین
وہ ساری امیدین ملین خاک مین جو بجلی اٹھی تھی ہوا ہو گئی
دل مین سوزش ہو آنکھ مین آنسو عشق ہو کھیل آگ پانی کا
منظور مجھے شکوۂ بیداد بتان ہے للہ بتلائے کوئی اسد کہان ہے

اِن اشعار کے ملاحظہ سے معلوم ہو گا کہ زبان کی سلاست اسالیب بلاغت۔ حسن بندش۔ اجتماع الفاظ۔ مطالب کی بلندی۔ اظہار حقیقت۔ انکشاف جذبات۔ غرض کہ محاسن شعری کی ہر چھوٹی بڑی ضرورت اکبر کے مذاق طبیعت مین فطرت نے کہان تک ودیعت کر دی ہے۔ یہی وہ امانتین ہین جو مشیت دیکھ بھال کر تقسیم کرتی ہے۔

---

ہر جنبش نگاہ خرد اک حجاب ہے
عارض پہ اُنکے جلوۂ ہستی نقاب ہے
آرام کی تلاش نے رکھا ہو بے قرار
ہر خواہش سکون سبب اضطراب ہے

مذکورۂ بالا دونون شعر اپنے اپنے مطالب مین جس انداز کیساتھ کامیاب ہین وہ حقیقت بین نگاہون سے چھپے نہین۔ دوسرے شعر کا دوسرا مصرع اپنی خوبیون مین فرد اپنے خیالات مین اپنے اثرات مین اعلی و ارفع ہو۔

اکبر مرحوم ہو چکے ہین اُنکے صاحبزادے سید عشرت حسین صاحب ایک جلسہ مین تشریف رکھتے ہین دوران گفتگو مین اکبر کے مذاق سخن کی تعریفون کے بعد یہ شعر پڑھتے ہین جو اُنکے دیوان مین ابھی تک شامل نہو سکا۔ اکبر کے بھی وہ محتذل ہین جنکو سنکر کہنا پڑتا ہو کہ اکبر دیر

کے دل و زبان ایک ہی ہین شعر ملاحظہ ہو۔ ؎

کمزور ہی مری صحت بھی کمزور مری بیماری بھی
اچھا جو رہا کچھ کر نہ سکا بیمار ہوا تو مر نہ سکا

باتون ہی باتون مضمون طویل ہوگیا۔ اسلیے اکبر کے انھین چند شعرون پر اکتفا کی جاتی ہی۔ سخن فہم کلیات اکبر مین مجھسے زیادہ انتخاب کر سکتے ہین۔ اگر زمانہ نے فرصت دی دل و دماغ اپنا رہا تو انشاء اللہ "کلام شاد" کی خوبیان دکھاکر ثابت کرونگا کہ کلام شاد کے محاسن ایسے نہین ہین کہ ایک بدمذاق انسان تعلیم یافتہ ہوکر لطف سخن کا اظہار اپنی زبان یا قلم سے کرسکے۔

بہرحال اکبر کا رخ نقاب پوش ہی۔ اسکی وہی حضرت نقاب کشائی کرسکتے ہین جن کے ہاتھون کی رسائی وہان تک ہو۔ زبان اردو پر اکبر کے جو غیر معمولی احسانات ہین وہ ایسے نہین ہین کہ دوسرا حسن اپنا پلہ اُنکے مقابلہ مین گران کرلے۔

اکبر دنیا کے شاعرون کے سامنے اپنی مخصوص شان ایک خاص انداز سے یون دکھا کر چپ ہوجاتے ہین ؎

زور رندی ہی نصیب دیگران شاعری کی صرف قوت ہی مجھے

فقط

راز بلگرامی

---

**مرقع** مرقومۂ بالا مضمون ہمارے ہموطن بھائی جناب راز بلگرامی کے زور قلم اور نکتہ رس طبیعت کا نتیجہ ہی رسالۂ اکبر الٰہ آباد کے اپریل و مئی نمبر مین بعنوان **اکبر الٰہ آبادی و شاد عظیم آبادی** جناب افضال احمد صاحب سجادن مدیر کا بھی ایک مضمون شائع ہوا ہی۔

نتیجہ ان دونون مضمونون کا ایک ہی صرف الفاظ و عبارت مین فرق ہی۔ ہم یہان پر جناب افضال احمد صاحب کا بھی مضمون درج کیے دیتے ہین تاکہ ناظرین کو لطف کامل حاصل ہو۔ وصل بلگرامی

---

# اکبر الٰہ آبادی و شاد عظیم آبادی

"نگار" کے اپریل نمبر مین ایک تنقیدی مضمون اکبر و شاد کی خصوصیات شاعری پر شائع ہوا ہی۔ مضمون نگار نے دونون استادون کے اشعار بالمقابل درج کرکے موازنہ کا حق ادا کرنا چاہا ہے عنوان ہی سے جیساکہ قابل مقالہ نگار کا خیال تھا ہم بلا متحیر ہوئے نہین رہ سکے۔ واقعی عوام کیلئے اکبر و شاد کا تقابل جسقدر بھی حیرت انگیز ہو کم ہی۔ سید شاہ ولی الرحمن صاحب کی یہ کوشش قابل ستائش ضرور ہی کہ آپ نے دو مختلف رنگ کے کہنے والون مین موازنہ کی زحمت گوارا فرمائی۔ شاہ صاحب نے اکبر و شاد کی شاعری پر ضمنی بحث فرماتے ہوئے دونون کے امتیانات ذاتی کو نمایان کیا ہی۔ اسکے بعد چند دفعات قائم کرکے اکبر و شاد کی بالاشتراک کیفیات کا مجمل خاکہ کھینچا ہی۔

قبل اسکے کہ مین شاہ صاحب کے مبحث کے متعلق کچھ عرض کرون دونون کی شاعری پر چند سطور اپنے نقطۂ نظر سے پیش کرتا ہون

حضرت اکبر کی شاعری کی ابتدا غزل گوئی سے ہوئی تھی لہذا یہ رنگ جناب کے اوائل شباب سے عمر کے درمیانی حصہ تک پہونچا وفات کے پندرہ بیس سال قبل مرحوم نے غزلگوئی بالکل ترک کردی تھی مگر حد کمال کو پہونچاکر۔ اور دو شاعر کیلئے غزل گوئی پیلا درجہ ہو اگر وہ اور اصناف سخن مین کمال حاصل کرنا چاہتا ہے تو اسکو

سب سے پہلے غزل ہی مین مہارت نامہ بہم پہونچائی ہی چنانچہ حضرت اکبر مرحوم اسکی بہترین مثال ہین ۔ مرحوم نے جب تک تغزل کو پایۂ تکمیل تک نہین پہونچا لیا دوسری طرف قدم اُٹھانے کی جرأت نہین فرمائی جسکا ثبوت مرحوم کے دواوین سے بخوبی مل سکتا ہے

حضرت شاد مدظلہ کی عمر اسوقت نوے برس سے بھی متجاوز ہے حسب بیان تذکرہ شعرا لہندآپ کی شاعری عنفوان شباب ہی سے شروع ہوگئی ۔ اس حساب سے جناب کی مشق سخن کا زمانہ ستر سال سے زیادہ ہوتا ہی ۔ حضرت شاد کی شاعری پر جن خیالات کا اظہار شاہ صاحب نے فرمایا ہی ہم اُنکے ماننے کے تیار ہین ۔ مگر موازنہ مین شاہ صاحب کا حسن ظن حضرت شاد کے متعلق بہت کچھ پردہ پوش حقیقت ہوا جسکی وجہ سے حضرت اکبر بے انصافی یا تنگ نظری کے شکار ہوئے ۔

اب مین شاہ صاحب سے چند جگہون پر ان کی راے سے اختلاف کرنیکی جرأت کرتا ہون امید ہی کہ وہ مجھے ایک نادیدہ نیازمند خیال فرمائین گے ۔

شاہ صاحب کا یہ فرمانا کہ حضرت اکبر محض اپنے ظریفانہ رنگ سے مواکبر ہین ایک قادر الکلام ہمہ گیر شاعر کی شان مین سراسر گستاخی ہی شاہ صاحب کو معلوم ہونا چاہئے کہ حضرت اکبر کی جولانگاہ تنہا ... جناب کے حد خیال سے کوسون دور ہی اگر شاہ صاحب کو حضرت شاد سے حسن ظن تھا تو اسکا یہ مطلب نہین کہ خواہ مخواہ انصاف کا گلا چھری سے کاٹا جائے ۔

آگے چل کر شاہ صاحب لکھتے ہین کہ "باوجود خصوصیات مشترکہ کے دونون کی راہین جداگانہ ہین حضرت اکبر کی جولانگاہ ظرافت آمیز کلام ہی . . . . . حضرت شاد کا رنگ تغزل عجیب وغریب ہی "

سطور بالا کا صاف مطلب ہی کہ شاہ صاحب حضرت اکبر کو محض ظرافت وغیرہ مین یگانۂ فن تسلیم کرتے ہین اور حضرت شاد کے تو اسقدر مداح ہین کہ جناب اشہب خامہ سرزمین ہند سے گزر کر خاک پاک شیراز تک پہونچا ۔ چنانچہ حضرت شاد کے مجازی طرز کلام مین آپ کے نزدیک ایک دنیاے حقیقت مضمر ہی ۔ اس خصوصیت مین وہ خواجۂ شیراز سے مناسبت رکھتے ہین ۔ آفرین باد برین ہمت مردانۂ تو ۔

یہ ہین وہ اعتقادات جنکو شاہ صاحب نے موازنہ مین بھی جابجا نمایان کیا ہی ۔ ہمارے خیال مین ایسے عقیدتمند کیلئے تو موازنہ کی ضرورت نہ تھی ۔ موازنہ سے اس مدح سرائی کو تقویت پہونچانا خوب نہ تھا کیا ایسے پکے مرید کے بارہ مین ہمارا یہ خیال بیجا ہی کہ اس نے موازنہ مین کیفیت قلبی سے مجبور ہوکر انتخاب کلام مین اپنے اعتقادات محکمہ کو ملحوظ رکھا ہو ۔ تعجب ہی کہ چند جگہون پر کیونکر جناب اکبر کی روح کی خوشنودی مد نظر رکھی گئی ہی

اب مین شاہ صاحب کے انتخاب موازنہ پر ایک سرسری نظر ڈالتا ہون جس سے ناظرین اندازہ کرلین گے کہ کہان تک اظہار حقیقت سے چشم پوشی کی گئی ہی

**اکبر**

حباب آسا اُٹھایا موج ہستی مین جو سر اپنا
بنایا بس وہین موج فنا نے ہمسفر اپنا

**شاد**

موج فنا مٹا نہ دے نام ونشان وجود کا
دیکھ حباب کی طرح شوق نہ کر نمود کا

دونون شعرون مین یہ اخلاقی حقیقت بیان کی گئی ہی کہ زندگی کا انجام موت ہی ۔ غرور وخود بینی کا نتیجہ فنا ہی ۔ اکبر کا شعر محض اظہار حقیقت ہی بخلاف شاد کے شعر مین بیان واقعہ کے ساتھ عبرت پذیری و سبق آموزی کا پہلو موجود ہی اور طرز ادا نے اس شعر کو اور چمکا دیا ہے عقیدتمندی ملاحظہ ہو ۔ حضرت اکبر کا شعر بجاے خود اسقدر مکمل ہی کہ

زیادہ کہنے کی ضرورت نہین تاہم کچھ عرض کرو نیا دلچسپی سے خالی نہوگا

(۱) حباب کے ساتھ بحر ہستی کی مناسبت نہایت موزون ہی جناب شاد نے اسکا التزام نہین فرمایا۔

(۲) حضرت اکبر کے دوسرے مصرع اور جناب شاد مدظلہ کے پہلے مصرع کا مضمون بالکل متحد ہی۔ مگر لطف و پاکیزگی مین زمین و آسمان کا فرق ہی۔ موج فنا کا ہمسفر ہوتا ایجاز بلیغ ہی جسمین بے ساختگی کا پہلو غالب ہی۔ برخلاف اسکے جناب شاد محض اس خطرہ کا اظہار فرما رہے ہین جو حباب کو موج فنا سے پیش آنیوالا ہی۔

(۳) حضرت اکبر کے شعر کی معنویت بدرجہا بڑھی ہوئی ہی حضرت اکبر کا شعر علی التعلیم کا بہترین نمونہ ہی اور جناب شاد کا شعر ایک خیالی خاکہ ہے جس کی وجہ سے شعر مین تکلف پیدا ہوگیا ہی اور طرز ادا کی خوبی جاتی رہی۔ ــ ۵

**اکبر**
پروانہ جل کے خاک ہوا شمع رو چکی
تاثیر حسن و عشق جو ہونی تھی ہو چکی

**شاد**
پروانہ کی میت جب یون آگ مین جلتی ہی
گو سخت ہی ظاہر مین پھر شمع پگھلتی ہی

شاہ صاحب حضرت اکبر کے شعر کو بے نیاز تعریف قرار دیتے ہوئے حضرت شاد کی بلاغت کے مداح ہین کہ وہ مضمون آفرینی مین جناب اکبر سے کم نہین رہے۔ سبحان اللہ

حضرت اکبر نے جس اختصار لطیف سے کام لیا ہی اسکی تصویر الفاظ سے کھینچنا ناممکن ہی۔ شعر کیا ہی حسن و عشق کا ایک عظیم الشان مرقع ہی۔ جتنا ہی سوچئے اتنا ہی لطف دوبالا ہوگا سلاست الفاظ عبرت معنی کے ساتھ محبت کی داستان کو ایک شعر مین اسطرح ادا کرنا گویا دریا کو کوزہ مین بند کرنا ہی

حضرت شاد کے شعر کی بندش حضرت اکبر کے شعر کے مقابلہ مین سست ہی۔ پہلے مصرع مین "یون" زائد ہی دوسرے مصرع مین "پھر" کے بعد "بھی" کا لفظ حشو کریہ ہی۔

**اکبر**
اگرچہ تکلیف نزع مین ہو سکون خاطر بھی کم نہین ہی
کسی سے ملنے کی ہین امیدین کہے سے چھٹنے کا غم نہین ہی

**شاد**
آخر ہی عمر ضیق مین دل بھی ہی جان بھی
مردانہ باش ختم ہی یہ امتحان بھی

شاہ صاحب فرماتے ہین کہ اکبر کے شعر کا مفہوم یہ ہی کہ معشوق حقیقی کے وصال کی امید ہی اور زوال دنیا سے مفارقت کا رنج مطلق نہین شاہ صاحب کے شعر کا مفہوم بہت بلیغ اور ارفع ہی وہ کہتے ہین کہ عالم وجود مین آنا معشوق حقیقی سے دور ہونا تھا زندگی کی تمام تکالیف و مصائب بطور امتحان عشق و محبت کے تھے "اس کے بعد شاہ صاحب لکھتے ہین کہ "ظاہر ہی کہ شاد کے شعر مین جو حقائق و اسرار، اسالیب بلاغت اور جوش بیان موجود ہی۔ اکبر کے شعر مین نہین۔ پیران نمی پرند مریدان می پرانند

حضرت اکبر کا شعر چند وجوہ سے حضرت شاد کے شعر سے اعلی ہی

(۱) حضرت اکبر کا شعر صنعت تضاد کی بہترین مثال ہی۔ تکلیف سکون۔ ملنا۔ چھٹنا کے اجتماع سے جو لطف پیدا ہوگیا ہی اہل ذوق سے پوشیدہ نہین

(۲) بقول شاہ صاحب حضرت شاد اگرچہ اس وجود دنیاوی کو ایک امتحان محبت سمجھتے اور معشوق حقیقی کے قرب کا ذریعہ خیال کرتے ہین، تاہم آخری وقت مین دل و جان کی بے چینی سے گھبرا کر "مردانہ باش" پکار اٹھے ہین برخلاف اسکے حضرت اکبر شاہد حقیقی کے خیال مین اسقدر محو ہین کہ انھین نزع کی تکلیف کا احساس نہین ہوتا اور سکون خاطر مین کمی نہین ہوتی اور کیون نہو فنا فی العشق کی آخری منزل یہی ہی

(۳) حضرت اکبر کا شعر استدلالی شان لیے ہوئے ہی مرحوم نے تکلیف نزع کی بے حسی اور سکون خاطر کی مکمل توجیہ دوسرے مصرع مین پیش کردی ہی حضرت شاد مدظلہٗ کا شعر الفاظ کا بے ربط مجموعہ ہی "یہ امتحان" کو امتحان محبت پر محمول کرنا شاہ صاحب ہی کا کام تھا مدعی سست گواہ چست -

اکبر
آنے دو مصیبت کو ذرا خانۂ دل پر
جو بند ہی غفلت مین وہ عبرت مین کھلیگا

شاد
جو دیکھے غور سے سارا بھرم کھلتا ہی دنیا کا
مصیبت آدمی کو صاحب ادراک کرتی ہی

"انگریزی کا ایک فلسفیانہ مقولہ ہی "ادبار بہترین مدرسۂ تربیت ہی" اسی مفہوم کو دونون نے نظم کیا ہی شاد کے شعر کو قطعی ترجیح ہی انکا دوسرا مصرع تو مقولۂ مذکور کا آزاد ترجمہ معلوم ہوتا ہی" ناظرین انصاف فرمائین کیا شاہ صاحب کی ترجیح بلا مرجح نہین ہی اکبر کا شعر کئی حیثیتون سے بڑھا ہوا ہی

(۱) لفظی اعتبار سے حضرت اکبر کا شعر بے نظیر ہی - خانہ - بند ہونا کھلنا غفلت - عبرت ان رعایات لفظی کے ساتھ معنویت پر قابو رکھنا اکبر ہی سے قادر الکلام استاد کا کام تھا - اسکے مقابلہ مین شاہ صاحب نے ایک ایسے شعر کو پیش کیا ہی جسکے دونون مصرعے آپسمین مربوط بھی نہین،

(۲) اکبر کے شعر کا تیور بھی نرالا ہی "آنے دو" سے زجر و تخویف کا پہلو نمایاں ہی " خدا نے مصرع مین جان ڈالدی ہے -

حضرت شاد نے دوسرے مصرع مین تصریح کو زیادہ ملحوظ رکھا اسلئے لطف جاتا رہا حضرت اکبر نے اس امر کو کنایہ سے ادا کیا ہی

اکبر
آئیگی مجھکو نظر قدرت صانع کی جھلک
سامنے کچھ نہ رکھ آئینہ فطرت کے سوا

شاد
صانع کو دیکھنا ہی تو عالم پہ نظر کر
آئینہ آئینہ ہی خود آئینہ ساز کا

شاہ صاحب کا خیال ہی کہ شاد کے شعر کو اکبر کے شعر پر فوقیت ہی خصوصاً مصرعۂ ثانی کا زور بیان طرز ادا اور حسن بندش قابل داد ہی؛ حسب معمول شاہ صاحب یہان ترجیح بلا مرجح دینے سے باز نہ آئے شاہ صاحب کو معلوم نہین کہ جسے وہ زور بیان اور حسن بندش سمجھتے ہین فی الحقیقة تنافر لفظی ہی

اکبر
دل ہی ملول فرقت و قامت دروے یار مین
بھاڑ مین جائین سرو و گل آگ لگے بہار مین

شاد
مین اور اسیر لالہ و گل ہجر یار مین
کیسی بہار آگ لگا دو بہار مین

شاد کے شعر کا طرز ادا، صفائی زبان، چستی بندش بے ساختگی اور تیور محتاج بیان نہین اکبر کا شعر اسکے مقابلہ بہت سست ہی اور رعایت لفظی نے اسکو بھی بیمزہ کر دیا "چہ خوش محتاج بیان نہین" لکھکر فرض تنقید سے سبکدوش ہو گئے "اکبر کا شعر اسکے مقابلہ مین بہت سست ہی" کیون؟ نہین بتاتے "لفظی رعایت نے اسکو بھی بیمزہ کر دیا" اچھا معلوم ہوا کہ شاد صاحب رعایت لفظی کے بارہ مین آنکھ بند کر کے کفر کا فتویٰ صادر فرما دیتے ہین خواہ اس سے حسن بیان مین چاشنی ہی کیون نہ پیدا ہو جائے

اکبر
دل بتیاب نے کیا کیا دکھائے ہین مجھے عالم
یہ پرزہ بھی قیامت ہی خدا کے کارخانے مین

شاد
سرکار دل کی ہوش ربائے زمانہ ہی
وسعت تو کچھ نہین مگر اک کارخانہ ہی

اکبر کا شعر صاف ہی شاد دل کی کیفیت کے متعلق فرماتے ہین کہ دیکھنے مین دل تو ایک مختصر مضغۂ گوشت ہی مگر اسکے اندر ایک وسیع کارخانہ قدرت نظر آتا ہی - وہ جذبات کا جلوہ گاہ دل ہی اس شعر کے طرز ادا اور جوش بیان کو اکبر کا شعر نہین پہونچتا اور معنوی محاسن کے لحاظ سے بھی شاد کا شعر کہین مرجح ہی" شاہ صاحب نے حضرت شاد کے شعر کو ترجیح تو دیدی مگر کوئی معقول توجیہ نہ کر سکے - حضرت اکبر کا شعر جناب شاد کے شعر سے کہین اچھا ہے

**اکبر**

دل بیتاب نے کیا کیا دکھلائے ہین سب مجھے عالم
یہ پرزہ بھی قیامت ہی خدا کے کارخانے مین

**شاد**

سرکار دل کی ہوش رُبا بے زمانہ ہے
وسعت تو کچھ نہین مگر اک کارخانہ ہے

"اکبر کا شعر صاف ہی شاد دل کی کیفیت کے متعلق فرماتے ہین کہ دیکھنے مین دل تو ایک مختصر مضغہ گوشت ہی مگر اُسکے اندر ایک وسیع کارخانہ قدرت نظر آتا ہی کیونکہ تخیلات و جذبات کا جلوہ گاہ دل ہی اس شعر کے طرز ادا اور جوش بیان کو اکبر کا شعر نہین پہونچتا او معنوی محاسن کے لحاظ سے بھی شاد کا شعر کہین مرجح ہی شاہ صاحب نے حضرت شاد کے شعر کو ترجیح تو دیدی مگر کوئی معقول توجیہ نہ کرسکے حضرت اکبر کا شعر جناب شاد کے شعر سے کہین اچھا ہی اکبر نے پہلے مصرع مین لفظ "عالم" سے جو صنعت ایہام کی لطف پیدا کردی ہے محتاج بیان نہین برخلاف اسکے شاد کا مصرع اول بہت کمزور ہی بندش بھی سست ہے ہوش ربا مین اشباعی کیفیت ہی جو کراہت پیدا ہوگئی ہے اُسنے سارا مزا کرکرا کردیا حضرت شاد نے دلکو محض ایک کارخانہ کہکر وسعت کو محدود کردیا ہی لیکن حضرت اکبر نے دل بیتاب کی مناسبت سے قیامت کا لفظ استعمال کیا ہی جسکی شورش کی وسعت کا اندازہ مشکل ہی

**اکبر**

کہتے ہین فطرت جسے یہ ہی نقاب روے دوست
ہے اسی پردہ مین پنہان آفتاب روے دوست

**شاد**

جو آنکھین ہون تو چشم غور سے اوراق گل دیکھو
کسی کے حسن کی شرحین لکھی ہین ان رسالون مین

اکبر کہتے ہین کہ بظاہر قدرت کے پردہ مین شاہد حقیقی کا جمال مستور ہی اسی مسئلہ کو شاد دلآویز انداز مین بیان کرتے ہین کہ اوراق گل جراید فطرت ہین جسمین حسن کی شرحین مرقوم ہین پھولونکو رسالہ قرار دینا معنی خیز ہی اور لفظ کسی مین کتنی بلاغت مستور ہی شاد کا شعر اکبر کے شعر سے بہرحال بہتر ہی شاہ صاحب کہتے ہین کہ پھولونکو رسالہ قرار دینا کتنا معنی خیز ہے حالانکہ شاہ صاحب کا ماخذ فارسی کا یہ بازاری شعر ہی

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار     ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

فرمایئے اب وہ دلآویز انداز کہان گیا اکبر کا مطلع اسقدر خوب اور حقیقت کا پہلو لئے ہوئے ہی جسکی تعریف نہین ہوسکتی حضرت شاد نے محض اوراق گل ہی تک حسن حقیقی کی شرح محدود کردی ہی مگر اکبر کی وسعت نظر ملاحظہ فرمایئے کہ وہ تمام فطرت کو حسن ازلی کی جلوہ گاہ سمجھتے ہین سچ پوچھئے تو اکبر نے وحدت شہود کے متعلق مسئلہ حسن لطیف پیرایہ مین بیان کیا ہی کچھ وہی لوگ سمجھ سکتے ہین جو ذوق سلیم سے متصف ہین شاہد حقیقی کا حسن اوراق گل ہی مین نہین وہ تو فطرت کے ذرہ ذرہ مین تابان ہی

**اکبر**

بہار آئی ہی اک آئینہ معنی نشان ہوکر
چمن مین بوے گل پھیلی ہی تیری داستان ہوکر

**شاد**

مہک اُٹھا چمن دہر کا پتا پتا
راز چھپنے نہین دیتی تری خوشبو تیرا

شاہ صاحب فرماتے ہین کہ شاد کا ذوق نظر نہایت وسیع ہی وہ کائنات کے ذرہ ذرہ مین معشوق کی جلوہ نمائی کا تماشا دیکھ رہے ہین اکبر نے اسکو صرف موسم بہار تک محدود کردیا ہی نہین معلوم شاہ صاحب نے اکبر کو محدود کرنیکا کیسے مرتکب ہوئے بہار آئی سے تو ہرگز یہ مترشح نہین ہوتا اور اگر تھوڑی دیر کیلئے ہم یہ بھی تسلیم کرلین تو حضرت شاد کا پہلا مصرع بھی اسکو ظاہر کررہا ہی اہل زبان پر پوشیدہ نہین کہ مہک اٹھا سے استمراری یا دوامی کیفیت نہین مراد لی جا سکتی اکبر کا شعر نہایت خوش سلوب بلیغ ہی اسکے مقابلہ مین شاد کا شعر نہایت پھیکا ہی شاد کے دوسرے مصرع مین تعقید لفظی نے تو غضب ہی کردیا۔

**اکبر**

یہ ادائین یہ لگاوٹ یہ بلا کی چتون
مین تو کیا ضبط فرشتون سے بھی ہو العظمۃ

**شاد**

ہائے وہ جادو بھری آنکھین وہ کافر چتونین
وہ بڑا مومن تھا قائم جس کا ایمان رہ گیا

میرے خیال مین شاد کا شعر زیادہ مستانہ ہی دوسرے مصرع مین

---

لفظوں میں کتنا بلیغ واقع ہوا ہے اور خصوصاً کافر کے مقابلے میں حقیقت یہ ہے کہ
شاہ صاحب نے بیان پر بڑی خوش اعتقادی سے زیادہ کام لیا ہے ورنہ اکبر کا شعر بہت
اعلیٰ و ارفع ہے۔ اکبر کے شعر میں محاکات جس قدر مکمل ہے شاد کے ہاں نہیں
حضرت اکبر نے پہلے ہی مصرع میں معشوق کی کیفیتوں کا نقشہ کھینچا ہے
اور شاہ صاحب صرف آنکھوں ہی کے بیان تک رہ گئے
حضرت اکبر کا شعر اثرات حسن کا کامل ترین ترجمان ہے معصوم فرشتوں سے بھی
ضبط نہ ہونا حسن معشوق کا انتہائی معرف ہے شاہ صاحب کی نگاہ دوڑ نازک تر
موہن تک گئی۔

اکبر
امتیاز حسرت رنج و الم جاتا رہا
غم ہوا اتنا کہ اب احساس غم جاتا رہا

شاد
خموشی سے مصیبت اور بھی سنگین ہوتی ہے
تڑپ اے دل تڑپنے سے ذرا تسکین ہوتی ہے

شاہ صاحب یا د ہونے کے قائل ہیں کہ دونوں شعروں کا فلسفہ جدا گانہ ہے"
لیکن حیرت ہے کہ پھر بھی موازنہ کی الجھن میں پھنس گئے۔

اکبر
بہار بے بقا پر ناز کیسا اور خوشی کیسی
بجا ہے حیرت نرگس کہ گل کی یہ ہنسی کیسی

شاد
یہاں نہ نشو و نما کا حاصل نہ کوئی ثمرہ ہے رنگ و بو کا
ہنسو گے خود اس چمن میں غنچو زمانہ آنے دو نمو کا

دونوں شعروں میں دنیا کی بے ثباتی اور عبرت پذیری کی تلقین ہے اکبر کہتے ہیں کہ
پھولوں کی ہنسی کو دیکھکر نرگس حیرت زدہ ہے، شاد کہتے ہیں کہ گلشن عالم
کی عشرت کسی کو راس نہیں آتی ابھی کمسنی کی وجہ سے غنچے تم لوگ اپنے رنگ و بو
پر مسرت ہے مگر جب نمو پذیر ہونگے تو محسوس کرینگے کہ نشو و نما کا کوئی حاصل
نہیں لہٰذا وہ خود بہار و باغ کے وجود پر ہنسینگے شاد کے شعر کو اکبر کے شعر
پر فوقیت ہے مضمون دونوں کا ایک ہے مگر بلاغت کے پہلو شاد کے شعر میں زیادہ ہیں
افسوس کہ شاہ صاحب نے شاد کے شعر کا مطلب خود اس قدر ضبط کر دیا ہے کہ رہی
سہی خوبی بھی جاتی رہی ع شد پریشان خواب من از کثرت تعبیرہا۔ شاہ صاحب
فرماتے ہیں کہ "ابھی کمسنی کی وجہ سے غنچو تم لوگ اپنے رنگ و بو پر مسرت ہو نہیں معلوم کہ یہ مطلب
شعر کے کس ٹکڑے سے اخذ کیا گیا ہے ہاں اگر اسکا تعلق مطلع شاعر سے ہو تو دوسری بات ہے
"اس چمن پر ہنسنے" سے اس چمن پر ہنسنے کا مطلب پیدا کرنا گمان کا محاورہ ہے اصل
میں حضرت شاد کے شعر کا مطلب صرف اتنا ہے کہ اس چمن میں نشو و نما کا کوئی حاصل
نہیں ہے اسلئے جب غنچوں کے نمو کا زمانہ آئیگا تو وہ خود اپنی غفلت پر ہنسینگے مگر یہ
مطلب شعر کے الفاظ سے اچھی طرح حاصل نہیں ہوتا اگر شعر یوں ہوتا تو بہتر تھا

یہاں نہ نشو و نما کا حاصل نہ کوئی ثمرہ ہے رنگ و بو کا
ہنسو گے غفلت پہ اپنی غنچو زمانہ آنے دو ذرا نمو کا

شعر سابق کے دوسرے مصرع میں "اس چمن" کا ٹکڑا بالکل فضول تھا پہلے مصرع میں لفظ
یہاں بذات خود مکمل تھا یہ میں شاہ صاحب ہی کے انصاف پر چھوڑتا ہوں کہ
ان دونوں شعروں میں کونسا شعر بہتر ہے۔

اکبر
یاس ہی یاس تھی جب موت کا پیغام آیا
میں نہ سمجھا کہ یہ جینا مرے کس کام آیا

شاد
اب بھی اک عمر پہ جینے کا نہ انداز آیا
زندگی چھوڑ دے پیچھا مرا میں باز آیا

اکبر زندگی کی ہیچ انجامی بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ موت کے وقت سوائے یاس و حرمان کے
اور کچھ نہیں شاد کا شعر وسیع تخیل پیش کرتا ہے وہ کہتے ہیں کہ ایک عمر طویل گزارنے پر
بھی نصب العین حیات کی تکمیل ہوئی نہ زندگی کو مفید اسلوب میں صرف کرنے کا سلیقہ آیا
اس شعر سے اکبر کے شعر کو کوئی نسبت نہیں"
سچ ہے عادت طبیعت ثانیہ بنجاتی ہے شاہ صاحب کو چند جملے یاد ہیں اس شعر سے اکبر کے
شعر کو کوئی نسبت نہیں شاد کا شعر بہر حال بہتر ہے وغیرہ وغیرہ اکبر کا شعر شاد کے شعر سے
کسی حیثیت سے کم نہیں ہے اکبر کہتے ہیں کہ جب موت آئی تو سوائے یاس کے کچھ نہ تھا اسلئے
انھیں اپنی غفلت کا احساس ہوتا ہے اور بیساختہ کہہ اٹھتے ہیں ع میں نہ سمجھا کہ یہ
جینا مرے کس کام آیا برخلاف ایک طویل عمر بسر کرنے پر بھی زندگی کی شکایت
کرتے ہیں اور اس سے پناہ مانگتے ہیں ظاہر ہے کہ اکبر کا شعر بیخبری و غفلت کا بہترین نمونہ ہے

جب آپ دیسی عطریات کا استعمال شروع کریں کارخانہ اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ سے طلب فرمائیں

اکبر

اِس وعدہ خلافی پہ گردغور کسے دن
ہر روز یہ کہدیتے ہو اب د کسی دن

شاد

بدلی وہ وضع طور سے بے طور ہو گئے
تم تو شباب آتے ہی کچھ اور ہو گئے

شاہ صاحب اسکے معترف ہین کہ ایک کو دوسرے پر ترجیح دینا مشکل ہے تاہم تسلیم کیے بغیر نہ رہ سکے کہ شاد کا شعر زیادہ پرمعنی و متخیل ہے"

اسمین شک نہین کہ شاد کا شعر اکبر کے شعر سے معنویت مین فائق ہے مگر شوخی ادا زبان کی صفائی مین کہین کم ہے اب د کسی دن مین ایک نیا سے حقیقت عمر ہے

اکبر

نشتر لگائے جاے رنج نا امیدی
دلکو ابھی شکایت باقی ہے جوش خون کی

شاد

یون ہی رہ رہ کے تو اے ناامیدی دلکو چھیڑے جا
یہی مہمیز رخش عمر کو چالاک کرتی ہے

بزرگون نے کہا ہے دانا دشمن نادان دوست سے بہتر ہوتا ہے شاہ صاحب شاد کے معتقد تو ہین مگر بری طرح وہ جوش عقیدت مین حضرت شاد کے شعرونکا مفہوم بھی خود نہین سمجھتے شاہ صاحب شاد کے شعر کی توجیہ کرتے ہوئے لکھتے ہین کہ ناامیدی کی چھیڑ دل کیلئے نہایت امید افزا ہے کیونکہ اسی مہمیز سے توسن عمر تیزگام ہو جاتا ہے" اگر شاد کے شعر کا یہی مطلب ہے تو اکبر کا شعر بدرجہا بڑھا ہوا ہے اصل یہ ہے کہ رخش عمر کی چالاکی سے اسکی تیزگامی مراد نہین ہے اسلیے کہ عمر کی رفتار گھوڑے کی طرح مختلف نہین ہوتی کہ کبھی قدم چلے کبھی پویہ رخش عمر کی چالاکی کا مفہوم متعارف ہے کشمکش ہے شاہ صاحب کے بیان مین ... الکر دیکھین کہ کس کا شعر بہتر ہے

اکبر

زندہ ہون مگر زیست کی لذت نہین باقی
ہرچند کہ ہون ہوش مین ہشیار نہین ہون

شاد

پیری مین امنگین نہین وہ جوش نہین ہے
آپ اپنے کو سمجھون مجھے یہ ہوش نہین ہے

شاہ صاحب تسلیم کرتے ہوئے کہ محاسن شعری دونومین تقریباً یکسان ہین"
تاہم شاد کا مصرعہ ثانی نہایت برجستہ و بیساختہ پرجوش پر اثر ہے یون ہی اکا ہر شعر جذبات سے لبریز ہے" اکبر کا شعر شاد کے شعر سے کہین اعلیٰ ہے حضرت شاد نے عالم ہوش کو محض پیری تک محدود کر دیا ہے اور اکبر کا شعر قید زمان سے آزاد ہے۔ شاد کہتے ہین کہ مجھے یہ بھی ہوش نہین کہ اپنے کو سمجھون اسکو اکبر نے بھی ادا کیا ہے مگر بلیغ طریقہ سے ہوش مین ہو کر ہشیار نہونا سہل ممتنع کی بہترین مثال ہے

اکبر

عجب فتنہ خرام نازک قاتل سے اٹھتا ہے
سنبھلتا ہی نہین دامن قدم مشکل سے اٹھتا ہے

شاد

خرام ناز مین [illegible] گردن کا کھتا ہے
نہین اٹھتا مرے نازک بدن سے بوجھ دامن کا

شاہ صاحب اکبر کے شعر کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہین کہ شاد کا شعر کم لطف نہین اکبر کا شعر مکمل محاکات پیش کرتا ہے دوسرا مصرع ایک تصویر ہے جس سے خرام ناز کا نقشہ آپ ہی آپ آنکھون مین کھنچ آتا ہے شاد کے شعر مین لفاظی کے سوا کچھ نہین مراز یہ ختم کرنیکے بعد شاہ صاحب حضرت شاد کی پر زور الفاظ مین مدح سرائی کرتے ہوئے فرماتے ہین کہ شاد کی نگاہ دوربین جن جذبات و خیالات عالیہ کے نکات تک پہنچتی ہے اکبر کے تخیل کی رسائی وہان تک نہین ہین بلاخوف تردید کہہ سکتا ہون کہ موجودہ دور مین کوئی شاعر رنگ تغزل مین مولانا شاد کا ہمعصر نہین حسن اعتقاد کی جو جھلک ان الفاظ مین نمایان ہے اسکا تقاضا تو یہ تھا کہ مرحوم اکبر موازنہ کی انجمن مین نہ پھنسائے جاتے کیونکہ موازنہ و مقابلہ تو مقابل و حریف مین ہوا کرتا شاہ صاحب نے اسی پر اکتفا نہین کی آگے چلکر دونون اساتذہ کی دو دو غزلین درج فرما کر ارباب نظر سے اپیل کرتے ہین کہ وہ دیکھین کہ اکبر کو شاد سے کیا نسبت ہے شاہ صاحب نے ان دونون ہمطرح غزلون مین موازنہ کی زحمت نہین گوارا کی اسلیے ہم بھی خاموش ہین کہ ہماری کوشش ایک افسانہ ہوا قدم شاہ صاحب ہی کے حصہ مین آئے تاہم یہ لکھنا دلچسپی سے خالی نہوگا کہ انھون نے دونون غزلین اکبر کی غزلون سے لی ہین چنانچہ اکبر کی یہ دونون غزلین رسالہ معارف مین شائع ہو چکی ہین

(افضال)

# محبت کے دو رُخ

ازجناب خنجر لکھنوی

(۱۰)

خاداب و فرحت بخش باغ کے وسط میں، خوب صورت دو منزلی
عمارت کے سامنے مرمرین تالاب کے کنارے، پری جمال کرونا سیڑھیوں
پر بیٹھی ہوئی سطح آب کو حنائی انگلیوں سے متحرک کر رہی ہے۔ مسرور کن
نگاہیں قوی انہماک اور مستقل محویت کے ساتھ گرد و پیش کے مناظر سے
غافل ہو کر صرف، اور صرف تالاب کے مرتعش پانی پر جمی ہوئی ہیں۔ اُسکی
ربودگی کسی ایسے دلی خیال کی دلیل مستحکم ہے، جو اُس کے حواس خمسہ پر
یوں چھا گیا ہے، جیسے مطلع پر سحاب برشگالی!

اشجارِ زمردین ساکت، آبِ رواں کا ترنم سامعہ نواز موقوف،
اور روشہائے چمن پر خاموشی حکومت کر رہی ہے۔

اِس سکوت مطلق میں حسینۂ بنگال کرونا، اپنے شبستانِ عیش سے نکل کر
سیر آب و لطف تخیل میں مستغرق ہے۔ اُس کے لمبے نرم و سیاہ گیسو، شانوں اور
بازوؤں پر بکھرے ہیں، اور اُن کے درمیان سے چہرۂ رنگین بعینہٖ اس طرح
نمایاں ہے، جیسے ابر سیاہ سے بدر کامل!

وہ ناظورۂ عدیم المثال، ماہتاب کی نور پاشیوں سے چمک اُٹھنے
والے خاموش منظر کا نظارہ کر رہی ہے۔ اور چاند اُس کے نظر فریب تماشہ
میں ایسا محو ہے کہ سطح فلک پر ایک جگہ نقش کی طرح جم کر رہ گیا ہے شاید
اِس صنعت حسن کے نمونہ فائقہ نے اُس کی وہ کشش جذب کر لی ہے جس
کے بل پر وہ گردش محوری کا رقص جلوہ افروز پیش نگاہ کرتا رہتا ہے
کرونا حقیقت میں حسین تھی، ایسی حسین! کہ دنیا کی تاریخ حُسن کے
حسین اوراق، اِس لطافت و خوبی کی کوئی تمثیل پیش نہیں کر سکتے۔ وہ
خصوصیات نسائی کا مکمل مرقع تھی، اُس کے بلوری سینے میں حسیات
شباب کی سرور بخش و بیتاب کن لہریں اُٹھا کرتی تھیں، کیونکہ اُسکا
دبانیوالا کچھ عرصہ کے لئے جُدا ہو گیا تھا۔

روشن راتوں کی بہاریں اپنی کیفیات دکھا دکھا کر اُس کے پُرشباب
جذبات میں ناقابل ضبط تلاطم پیدا کر دیتی تھیں، اُسی حالتِ اضطراب
میں تالاب کے کنارے، تنہا اور گھر والوں سے مخفی طور پر کچھ اچھوتے
نغموں سے تسلّی حاصل کر رہی تھی!"

وہ گھنٹوں اِس دل حسب خیال میں خاموش رہتی کہ ٹھیک اسی جگہ
اِسی تالاب کے کنارے پریم ناتھ! چاند کی نرم اور ٹھنڈی روشنی میں، اپنی
میٹھی میٹھی باتوں سے اُس کے پاک و معصومانہ حسیات شباب جذبات
محبت کو گدگدا گُدگُدا کر لطیف و باکیف بے چینیوں میں مبتلا کر دیتا تھا"

کرونا، پریم ناتھ کی زوجہ تھی اور ہندو دھرم کے موافق اُس کی ذات
میں وہ تمام صفات، بدرجۂ اتم موجود تھیں، جو عفت مآب، وفا شعار
بہوؤں میں شانِ امتیازی نمایاں کر دیتی ہیں، واقعہ تو یہ ہے، کرونا
جسقدر حسین تھی، اُس سے کچھ زیادہ شوہر پرست سلیقہ مند و طاعت گزار

بمشکل کرونا کی رخصتی کو ایک سال گزرا ہوگا، کہ پریم ناتھ اُس سے جدا
کر لیا گیا۔ وجہ یہ تھی کہ پریم ناتھ کے والد سرکاری فوج کے کنٹریکٹر تھے، اُنھیں
رسالے کے ساتھ پشاور جانا پڑا، مسن آدمی، کاموں کی کثرت، قیامت
یہ کہ صحت بھی جواب دے چکی تھی، ناچار ہی درجہ اُنھوں نے پریم ناتھ کو
اپنا ہاتھ بٹانے کے لئے طلب کر لیا۔ وہ گیا، اور ایک نامعلوم مدت تک
کے لئے گیا!"

کرونا! شرم و حیا کی دیوی کرونا!! اِس کے سوا کچھ نہ کر سکی کہ، اپنا کلیجہ
مسوس کر رہ جائے۔ شوق! پریم ناتھ کی تنگ آغوش تلاش کرے،
آنکھیں اُس کی محبت پاش آنکھوں سے دوچار ہونا چاہیں کان پھر اُسی

صوتِ سامعہ نواز کے مشتاق ہوں، جسے، فاصلۂ بعید سے اُس تک پہنچانے مین ٹیلیفون کے برقی آثر تار بھی غیر مفید ثابت ہون، اور وہ نغمے سوزان کو سینے کے آتش خانے مین گھونٹ گھونٹ کر خاموش ہو جائے "

تالاب کی ننھی ننھی، نازک لہرین، کرونا کی نگاہ کو اپنی جاذبیت مین جذب کر رہی تھین، اور وہ عالمِ سکوت مین بُقعۂ نور ہو رہی تھی۔ چاندنی مین اُس کے حُسنِ طلائی نے مل جُل کر، فضا کو گنگا جمنی رنگ مین رنگ دیا تھا"

یکایک، بالکل مخفی طور پر کسی نے پُشت کی طرف سے آکر دُونون ہاتون سے اُس کی چشمہائے سیگون، بند کر دین، وہ فطرت نسائی کے بموجب اُچھل پڑی دل دھڑکنے لگا، اور ہاتھ پاؤن مین خفیف سی لرزش محسوس ہوئی"

آنکھین بند کرنیوالا اُس کا خوف محسوس کرتے ہوئے نادم ہو گیا اور دیر تک اُن غرفون کو جن سے افسون محبت نکل نکل کر فضاؤن کو متاثر کرتے رہتے ہین، بند نہ رکھ سکا! ہاتون کو ہٹاتے ہوئے محبت آمیز لہجہ مین کہا"

کرونا! تم ڈر گئین؟ مین تو سمجھتا تھا پہچان لوگی"

کرونا نے پریم ناتھ کو، بالکل غیر توقع، محض خلاف اُمید، اپنے پہلو مین مُسکراتا ہوا پایا، اُس کی شادمانی کا اندازہ کیا ہو سکتا ہے؟ تھوڑی دیر کے لئے وہ اپنے آپ کو بھول گئی! گویا اس نے فرحناک خواب دیکھا!! اب سے ایک گھنٹہ پہلے اُس کے وہم و گمان مین بھی نہ تھا، کہ پریم ناتھ اچانک اپنے حُسنِ مردانہ کی جوت سے، آنکھون مین خیرگی پیدا کر دے گا! عالم استعجاب مین اُس کی زبان پر جاری ہو گیا"

کون، کون، تم؟"

پریم ناتھ" کرونا کو آغوشِ شوق مین دبا کر" ہان، میری محبت شعار کرونا! مین ہی ہون، کیسی مبارک ہے یہ ساعت جس نے ہمین ملا دیا؟ دیکھو، چاند کی سیمین کرنین مسکرا مسکرا کر مژدۂ وصال سُنانے مین کس درجہ جری ہین! معلوم ہوتا ہے، انھین ہم سے ہمدردی ہے! پُورے چھ ماہ ہماری بے قراریون کے مطالعہ نے اِن کے دل مین درد پیدا کر دیا ہے، اور اب ہماری صورتون پر لا انتہا مسرتون کا غازہ دیکھ کر قلبی طمانیت کا اظہار کر رہی ہین مگر (دستِ سیمین چوم کر) کرونا! مجھے شک ہوتا ہے! کیا دیکھتی نہین؟ کہ چودھوین رات کا چاند کیسی للچائی نظرون سے، تمھین گھور رہا ہے؟ اُف! کہین نظر نہ لگ جائے! ساری کا آنچل، چہرۂ رنگین پر ڈال کر، تم منہ چھُپا لو! ہین! یہ کرنین بھی ظالم، میری رقابت پر آمادہ ہین!! اور تمھاری مُشک فام زلفون کو ہوا کی امداد سے پریشان کر رہی ہین، اُٹھو اُٹھو! آؤ، اندر چل کے بیٹھین"

کون کہہ سکتا ہے، کہ ان جذبات محبت نے، پیکر حُسن و لطافت، مجسمۂ وفا و عصمت کرونا کے قلب پر کیا اثر کیا؟ وہ اپنے سینے کے اندر دریائے مسرت، موجزن پاتی تھی۔ اُس کی دونون آنکھون سے آثار شکر گزاری عیان تھے۔ گویا پرماتما نے دنیا کو اُس کے واسطے جنت ارضی بنا دیا تھا! موجودہ سرور، اُس کے علم و یقین مین، تمام گزشتہ شادمانیون پر فوق رکھتی تھین، کیون کہ وہ پریم ناتھ کو شوہر جان کر، صرف محبت ہی نہین کرتی تھی بلکہ اپنے مذہبی عقیدے کی رُو سے دیوتا سمجھ کر مرتاض برہمنون کی طرح پرستش بھی کرتی تھی۔ اُس کے ایک ایک جلوے کو فردوس نگاہ تصور کر کے، بار بار دیکھنے کی آرزومند تھی۔ جدائی کے چند مہینون مین کوئی ساعت ایسی نہین گزری، جس مین وہ پریم ناتھ کے خیال سے خالی رہی ہو! اُس نے ایک ایک روز نہین، ایک ایک گھڑی گن گن کر گزاری! مگر اب! جب کہ پریم ناتھ اُس کے پہلو مین موجود ہے، اُس الم ناک زندگی کا خیال تک نہین! گویا پریم ناتھ سے کبھی مفارقت ہی نہ ہوئی تھی!! اُس کا حسین دل۔ شادمانیون سے اِتنا معمور تھا کہ

لفظوں مین اُس کا اظہار نہ کرسکی۔ پریم ناتھ نے جو کچھ کہا تھا سُن تو لیا، لیکن جواب دینے کے بدلے، بڑی بڑی سحر آفرین آنکھیں اُٹھا کر اُس کا چہرہ دیکھا اور خاموش رہ گئی! تیز تیز نگاہین، جو شراب محبت مین ڈوب کر نکلی تھین ململین آنچل سے چھنتی ہوئی پریم ناتھ کے جیتے رخسار پر جم گئین۔

اُن نگاہون مین سب کچھ تھا، محبت اور لگاوٹ بھی عفت وحیا بھی، وفا و مروت بھی شکر و امتنان بھی پریم ناتھ نے صرف دیکھا ہی نہین، اُن کا مفہوم بھی سمجھا، اور مسحور ہو گیا، اُس وقت اُس سے جو کچھ بھی وقوع پذیر ہوا، وہ سب کچھ ارادی نہ تھا بلکہ غیر ارادی تھا!

(۲)

آہ! کلفت زار دنیا کی نیرنگیان، سرد مہریان پناہ بخدا! کم کو زیادہ، زیادہ کو کم، ادنیٰ کو اعلیٰ، اعلیٰ کو ادنیٰ کر دینا معمولی سا کرشمہ ہے، بقول ؎

زمانہ چاہتا ہے وزن ہر شے کا برابر ہو — گھٹا دیتا ہے اعلیٰ کو بڑھا دیتا ہے ادنیٰ کو

زمین کا ایک ایک ذرہ متزلزل! عالم موجودات کی ادنیٰ ادنیٰ چیز زوال پذیر ہے۔ فلک شکوہ پہاڑ زلزلون کی زحمت سے زمین بوس ہو جاتے ہین، دریاؤن کا مد رفتہ رفتہ جزر سے بدل جاتا ہے۔ ہلال سے بدر کامل اور بدر کامل سے ہلال ہونا لازم ملزوم ہے۔ پھر قلوب انسانی کا تغیر حیرت انگیز کیون ہے؟ گزرنے والے ایام اپنے پہلو مین بغض و عداوت کو خس و خاشاک کی طرح بہائے جاتے ہین۔ جو دل آج کسی کی محبت کا مسکن ہے، کل اُسی دل مین کینے کا وجود بھی لازمات سے ہے، کیونکہ محبت کو محو کر دینا بھی ایک دشمنی ہے اور خطرناک دشمنی!

کرونا کے ایام تعیش بھی قائم نہ رکھ سکے! حوادث زمانہ نے اپنا دست ستم دراز کیا، اور ایک معمولی سے جھٹکے مین اُس کی تمام آسائشون کا گھروندا توڑ کر پھینک دیا! ہنوز پریم ناتھ کو اُس کے پاس ایک ہفتہ بھی نہ گزرا تھا کہ قضائے مبرم کی طرح اُس کے خسر کی دفعتہً وفات کا تار آپہنچا۔

تمام کاروبار، اور معیشت کی آئندہ اور موجودہ اُمیدین اور ہی تھین، اُن کو سنبھالنا اور قائم رکھنا پریم ناتھ کے لئے ضروری تھا۔ باپ کا کریا کرم بھی واجبات اور جملہ کامون پر مقدم تھا، جس طرح خلاف اُمید آنا ہوا تھا بالکل اُسی طرح خلاف توقع جانا ہوا، چلتے وقت اُس نے کرونا کو گلے لگا کر تسلی دی، اور بہت جلد کوئی انتظام کر کے اُس کو پشاور بلا لینے کا وعدہ کیا۔ وہ آنسوؤن آنسوؤن روئی، لیکن اِس طرح کہ رخسارون پر نمی محسوس نہ ہو، بلکہ اُس کی قرمزی ساری مین، گلابی گلابی اشک جذب ہوتے رہین، کیونکہ رخصت کرتے وقت رونا بدشگونی کی دلیل خیال کی جاتی ہے۔

پریم ناتھ پشاور پہنچ گیا، باپ کے کامون سے فارغ ہو کر کاروبار کو صاف کیا، دفعتہً اُس پر بہت سی ذمہ داریان عائد ہو گئی تھین، اِس واسطے وہ اپنے فرائض کی ادائیگی مین کامل سات ماہ ایسا مشغول رہا کہ خط تو خط، اپنی دل نواز بیوی کی یاد بھی نہ کر سکا!

زمانہ سازگار تھا! اور مقسوم یاور! کام خوب چلا، باپ کے زمانے سے دس گنی بیس گنی آمدنی ہونے لگی، اور اُس کو ضرورت پڑی کہ اسٹاک رکھنے کو ذاتی گودام اور رہنے کو گھر کا مکان تعمیر کرائے روپیہ تو مینہ کی طرح برس ہی رہا تھا، صرف ارادے کی دیر تھی قصد کرتے ہی فوراً گودام اور مکان بن کر تیار ہو گیا!

افراط دولت، عیاشی یا آزاد منشی کا پیش خیمہ ہے، سواری کو موٹر کار اور داد خرچی دینے کو کثرت سے دوست احباب پیدا ہو گئے اِس صورت مین غریب زوجہ کی یاد کہان! اور آئے بھی تو کیونکر آئے؟ صبح سے شام اور شام سے صبح تک حسن فروش نازنینون کا جمگھٹ شریک راحت، یارون کا ساتھ خوشامدیون کی چاپلوسیا تھین اور پریم ناتھ!

اُس کو کاروبار کی طرف سے بھی کچھ لاپرواہی سی ہو گئی تھی منیمون
نے اول اول تو نہایت دیانت داری سے کام لیا، کاروبار بحُسن و خوبی
چلاتے رہے، لیکن زمانے کے ساتھ ساتھ اُن کی روش ایمان داری
بھی بدلنے لگی، مالک تباہ کاریون مین مشغول ہے تو خادم مفت کی
دولت پاکر کیون اِس نعمت سے محروم رہین؟ انھون نے پہلے تو پریم ناتھ
کے مزاج مین رسوخ پیدا کیا، محفل عیش و نشاط مین پہلو بہ پہلو ہو کر رنگ
رو یہ دیکھا، اور پھر رفتہ رفتہ ہر کارندہ، بجائے خود رنگ رلیان منانے لگا!

پورے دو سال یون بھی گزر گئے، اِس درمیان مین، بلا مبالغہ
دو سو خطوط گھر سے آئے، مگر جواب ایک کا بھی نہ گیا! یہ بھی غیب کی خدا ترسی
تھی کہ وہ گھر کے خرچ کو سو روپیہ ماہوار منی آڈر کر دیا کرتا تھا، ورنہ خود دولت
کو تو ایسا نشہ سوار تھا کہ دنیا و ما فیہا کی خبر نہ تھی! ایک دن تھا، جب
کردنا کو چاند کی بدنظری سے بچانے کے لئے، ساری کے آنچل سے اُس کا مُنھ
چھپا دیا گیا تھا! مگر آج اُن آنسوؤن کی، جو اُس کے خون دل مین رنگ
رنگ کر دامن کو رنگین کرتے رہتے ہین اتنی بھی پروا نہین، جو اُقتبان
خود فروش کی ادنیٰ افسردگیٔ غلط سے متعلق ہے!!

زمانہ اتنی بے احتیاطیون پر بھی ساتھ دینے کو کمر بستہ تھا، جس کام
مین ہاتھ ڈالا فائدہ ہی فائدہ ہوا! روپیہ بے غل و غش اُڑ رہا تھا،
کاش اِس دورِ فراغت مین پریم ناتھ مظلومون کی آہون سے حذر بھی کرتا

محبت! محبت کا مسکن، جنس لطیف (عورت) کے بلورین سینون
سے بہتر نہین، اور پھر کوئی قدر شناس ہو تو اُس کا کیا کہنا!

کردنا جانتی تھی کہ محبت کو کیونکر محفوظ رکھنا چاہئے! ہرچند
آسائشون نے اُس سے آنکھین پھیر لی تھین، زندگی کی تمام مسرتین
پریم ناتھ کے تغافل مین جذب ہو کر فنا ہو چکی تھین لیکن آتش محبت
اُس کے حسین سینے مین پہلے سے زیادہ مشتعل و شعلہ زن تھی، اُس نے
اُس نے اپنے محبوب مشاغل ترک کر دیئے تھے، زینتون سے نفرت ہو چکی
تھی۔ آئینہ برسون سے صورت دیکھنے کو ترس گیا تھا، تالاب کا پانی
اُس کے پُر از محبت اور اُن نغمی نغمون پر گوش بر آواز تھا جو ہمیشہ سرون
مین، رنگین و نازک انگلیون سے اُسے چھیڑتے ہوئے الاپے جاتے تھے
چاندا رات رات بھر حسرتِ دیدار مین، مکان کی چھت پر نگاہین جمائے
اَڑا رہتا کہ کردنا کی ایک جھلک نظر آجائے! لیکن اُس کی یہ تمنا
پوری نہ ہوئی۔ کیونکہ کردنا خلوت نشین تھی اور غرق تخیل! اب اُس کے
دل بہلانے کو یادِ ایام کے سوا کچھ نہ تھا!!

تنہائی مین پہرون غور کرتی، اور اس تغافل کا سبب یافت
کرنا چاہتی، مگر کوئی وجہ تسلی بخش سمجھ مین نہ آتی۔ شوہر کی طرف سے بدظن
کرنا اُس کے مذہب مین گناہ عظیم تھا، اگر چاند پر گرد پڑ سکتی ہے، اگر
دیوتاؤن سے ناپاک عمل ہو سکتے ہین، تو پریم ناتھ پر بھی بدظنی کرنے کا
حق حاصل ہے۔ اُس کی معصوم طبیعت آخر الامر اس نکتہ پر جمتی کہ
کہ معلوم ہوتا ہے مجھ سے کوئی نادانستہ قصور سرزد ہوا ہے، جس کی سزا
بھگوان نے اس صورت مین دی ہے!

اس خیال کے ساتھ ہی، وہ جہان اور جس حال مین ہوتی گھنٹے
ٹیک اور ہاتھ جوڑ کر بہ خشوع و خضوع حضور قلب سے عفو کی خواستگار
ہوتی، آہ! وہ رخسارے جنھین گلاب سے تشبیہ دینا گستاخی ہے آنسوؤن
سے تر بتر ہو جاتے، لبِ حاجت ہلنے لگتے اور غیب سے ایک آواز آتی:
اے وفائے مجسم صبر کر صبر! عنقریب تیرا سرتاج، تیرے تڑپتے ہوئے
دل کو تسلی و تسکین دینے کے واسطے آنے والا ہے، وہ آواز سنتی اور
سجدۂ شکر کے ساتھ کھڑی ہو جاتی!

ڈھائی تین برس کی جان فرسا مدت اسی طرح بسر ہوئی، اُسنے
غم و الم کے مقابلے مین پورے پورے استقلال کا ثبوت دیا، گھر کے بوڑھے
بڑے حتیٰ کہ پریم ناتھ کی مان تک نے پریم ناتھ کو سخت ذلت الفاظ
مین یاد کرتی، اُس کی نالائقی پر نفرین کرتی، لیکن ایک محبت پرست

ایک فاشعار نفس تھا جو اب بھی پریم ناتھ کا کلمہ گو تھا، اب بھی اُس کی خیالی مورت پر گل اشک چڑھاتا تھا اور وہ کردنا کا نفس تھا۔

زمانے نے دوسری صورت اختیار کر لی، دولت اوڑ گئی، کاروبار بگڑ گیا، اور پریم ناتھ کو مجبوراً دیوالہ قبول کرنا پڑا۔ موٹر بکا، گھر نیلام ہوا عملہ مستعفی! دوست متفرق! نازنینان پنجاب اُن چڑیون کی طرح اوڑ گئیں جو کھیت تباہ کرنے کے بعد دہقان کی بدقسمتی پر متاسف ہونے کے بدلے چہچہاتی ہوئی غول در غول پرواز کر جاتی ہین۔

عالم بیکسی مین پریم ناتھ کو گھر کی یاد آئی، کردنا کی دبی دبائی محبت مان کا خیال، وطن کا اُنس پھر اُسی طرح چمک اُٹھا، اور وہ بیک بینی و دو گوش کسی نہ کسی طرح وطن پہنچ گیا۔ اس کی حالت ردی، کپڑے شکستہ اور جیب مین ایک پیسہ نہ تھا۔ تمام دن منھ چھپائے کسی گوشہ مین دبکا رہا۔ شام کو با پیادہ مکان پہنچا، کردنا اسیوقت بھی تالاب کے کنارے بیٹھی ہوئی اپنے پاک اور پُر از محبت آنسو ملا ملا کر اُس کے شفاف پانی کو طیب و طاہر کر رہی تھی۔ یکایک اُس کے قدمون پر ایک فلاکت زدہ کا سر تھا! اس نے گھبرا کر اُس کا سر اُٹھایا، آہ! دل بھر آیا، کیا وہ اپنے سرتاج کو اس طرح دیکھ سکتی تھی؟ وہ اُسے اُٹھا کر بے چینی سے روئی، روتے ہوے اس کی زبان سے جو الفاظ ادا ہوئے، یہ تھے۔

پران ناتھ! تم آ گئے؟ مجھے گنہ گار کیون کرتے ہو؟ یہ سر تو پوجنے کے قابل ہے!

(خنجر لکھنوی)

---

# کلام اثر

(از جناب مرزا محمد جعفر علی خان صاحب اثر لکھنوی بی اے ڈپٹی کلکٹر)

دل کا ہے رونا کھیل نہین ہے مُنہ کو کلیجا آنے دو
تھمتے ہی تھمتے اشک تھمین گے ناصح کو سمجھانے دو

بادل چھائین تیرہ تیرہ بجلیان چمکین خیرہ خیرہ
نازسے اُسکو چہرہ پر اپنے زلفین تو بکھرانے دو

بزم طرب مین دیکھکے مجھکو پھیر لین آنکھین ساقی نے
میرے لئے تھے زہر ہلاہل رس کے بھرے پیمانے دو

ہم بھی اُسی کے دل بھی اُسی کا جان وہی ایمان وہی
مرضی مولیٰ از ہمہ اولیٰ خاک مین ہمکو ملانے دو

اُٹھ گئین شرطین مٹ گئین قیدین طاقت دل جب طاق ہوئی
ضبط کی آخر حد بھی ہے کوئی ایسے یہ پردہ اُٹھانے دو

یاد دل گم گشتہ مین مین ٹھنڈی سانسین بھرتا تھا
ہنس کے ستمگر کہتا کیا ہے بات ہی کیا ہے جانے دو

خود سے گریبان پھٹتے تھے اکثر چاک ہوا مین اُڑتے تھے
اب وہ جنون کا جوش نہین ہے آئی بہار تو آنے دو

حکم فغان ہے دَورِ خزان مین قید نئی صیاد دنیا
موسم گل مین تھی یہ تقید شور نہ ان کو مچانے دو

مجھکو تڑپتا چھوڑ نہ جائے ایسی کوئی تدبیر کرو
زخمی تیغ ناز و ادا سے ہاتھ نہ اُس کو اُٹھانے دو

کہتے کہتے حال کہین گے بیٹھو ایسی جلدی کیا ہے
دل تو ٹھکانے ہونے دو اور آپ مین ہمکو آنے دو

صورت منزل کیا نظر آئے ثبت ہین دل پر نقش خودی کے
عقل ہے دشمن نفس ہے رہزن ٹھوکرین کچھ دن کھانے دو

دل کو اثر کے لوٹ لیا ہے ایک وفا کے دشمن نے
کوئی نہ اُسکو رونے سے روکو آگ لگی ہے بجھانے دو

---

# جناب حکیم سید مہدی حسن صاحب احسن لکھنوی

کے

دست و قلم کی لکھی ہوئی نظم

( دربارۂ "مرقع" )



## الحسن فی کلام کالملح فی طعامی

این ذوق فصاحت این نامۂ گرامی
فرخندہ یادگاری از وصی بلگرامی

بہر نثار یاری با ناز و افتخاری
از دوست وام گیرم این مصرع گرامی

آمد عزیز ہر دل قول عزیز کامل
من اہل افتخارم من سادۂ گرامی

دیدہ فریب و دلجو نیرنگ مرقع او
صہبا ز جام جامی گنجینہ از نظامی

نغمہ طراز الفت معیار راز الفت
مضراب ساز الفت داردی تلخکامی

ہر نظم او گزینست چون شاہد حسینت
الحسن فی کلام کالملح فی الطعامی

از اہل دل معانی از دوست ارمغانی
دلچسپ داستانی از شاعران نامی

این دشمن وفا را پرسد کسی خدا را
ای شاہد خود آرا از کیستی گرامی

از موج بوی کاکل عنبر فشان چو سنبل
یا مثل نکہت گل تازہ کن مشامی

تعریف اہل جوہر نامد ز فکر ناقص
بالا کشید ما را ذوق بلند نامی

این طرفہ تر کہ احسن بر خط خویش نازد
با این شکستگیہا با این بدی و خامی

احسن لکھنوی احسن اللہ

یکم جولائی سنہ ۲۶ء

## جناب سید انور حسین صاحب آرزو لکھنوی - جانشین حضرت جلال مرحوم
## کے
## دست و قلم کا لکھا ہوا صحیفہ و غزل برطرح مشاعرۂ انجمن معین الادب لکھنؤ
## منعقدہ ۲۶ جون سنہ ۱۹۲۶ء

حبیب لنواز حضرت وصل بلگرامی - تسلیم

میں اپنی مصروفیتوں کے باعث مشاعروں سے تو قطع تعلق کر چکا - لیکن دوستوں سے دلی تعلقات قطع نہیں کر سکتا لہذا آپکے مشاعرہ کی طرح میں غزل کہہ لی ہے جو آپکی خوشی کے لئے ارسال ہے -

آرزو لکھنوی
۲۵ جون ۱۹۲۶ء

ظاہر وہ نہیں پھر بھی - ہر جا نظر آتا ہے
پردہ کہ ادھر ہی سے - کیا کیا نظر آتا ہے

خنجر کی تو بے آبی - ہے شاق تجھے قاتل
مشتاق شہادت بھی - پیاسا نظر آتا ہے

رسوائے لیلیٰ پر - اے قیس بہا آنسو
بھیگا ہوا محمل کا - پردا نظر آتا ہے

کیا اس میں بھی پردے ہیں - یعقوب کی آنکھوں کے
اب دل کو ہر آئینہ - اندھا نظر آتا ہے

کیا برق تجلی بھی اک پردہ کی شوخی تھی
جھپکی ہوئی آنکھوں کو - دھوکا نظر آتا ہے

اس گریۂ وحشت کو - دیکھو مری آنکھوں سے
ہر قطرہ میں خاک اڑتا - صحرا نظر آتا ہے

ناکام رہے سالک - سرگشتہ بھی جا بیٹھے
اس دشت کا ہر جادہ - الٹا نظر آتا ہے

وحدت میں بھی یہ کثرت - اک کھیل ہے قدرت کا
وہ ایک ہے اور پھر بھی - ہر جا نظر آتا ہے

دیکھا ہے جسے دل نے - اس جلوہ کو دل جانے
آنکھوں کو تو پردہ ہی - پردا نظر آتا ہے

جو دیکھ لے یہ جانے - ہے رحم کا اک تکیہ
کاش ایسا تو ہوتا - جیسا نظر آتا ہے

ہے آرزو آنکھوں میں - وہ کچھ نہیں اور سمجھے
جب دیکھ نہیں سکتے - کیا کیا نظر آتا ہے

# بے پردگی

(ایک عبرت انگیز اور سبق آموز افسانہ)

از جناب مولوی عبداللہ صاحب عبد۔ منیجر اسکول (الہ آباد کراچی)

احمد ایک اچھے خاندان کا رکن اور وجاہت پسند آدمی تھا اچھی ملازمت ملنے کے لیے جتنے علوم اور جن جن باتون کی ضرورت ہوتی ہے اُن سے وہ محروم نہ تھا مگر افسوس مذہبی تعلیم سے وہ قطعًا نا آشنا تھا مغربیت اس کے تمام رگ وپے مین سرایت کر چکی تھی وہ ایک آفس مین کلارک تھا۔ اس کی تنخواہ سے کے سوا دو سو روپے اس کے اخراجات کے لحاظ سے زیادہ تھے اس سبب سے فیشن پرستی کو اور تقویت پہونچتی رہی۔ اچھے اچھے بوٹ۔ کوٹ، کالر غرض ہر وہ لباس جو ایک فیشن ایبل آدمی کے لیے موزدن ہو سکتا ہے اس کے لیے ڈریسنگ روم مین تیار رہتا۔ وہ ہارمونیم اور گراموفون کا بھی دلدادہ تھا ہر روز شام کو بے تکلفانہ اپنی بیوی کو پہلو بہ پہلو موٹر مین بٹھائے ہوئے ناٹک سینما اور کلب گھر مین ناچنے کے لیے لے جایا کرتا اس کے کمرہ کی دیوارون کی زینت وہ حیا سوز عریان تصویرین تھین جنھین دیکھکر بے شرمی بھی کان پکڑتی۔ وہ گھر کے حالات سے بالکل بیخبر اور بے پرواہ رہا کرتا اور اکثر رات کو دیر دیر تک اُن صحبتون مین بیٹھنے کا عادی تھا۔ جہان ہوس پرست عشاق عمومًا شریک ہوکر اپنی جذبات نوازی کرتے ہین۔

(۲)

حیرت ایک دولتمند مگر عیاش آدمی تھا۔ اس کے والد نے اس کے لیے لاکھون کڑورون کی جائداد چھوڑی تھی اس دولت نے جو بغیر کسی محنت و جانفشانی کے اس کے ہاتھ آئی اس کے ناپاک اور حرص و آز سے بھرے ہوئے خیالات کو اور ترقی دی کسی عورت کو فریب دیکر پیسے کا لالچ دکھا کر یا کسی قسم کا رعب ڈالکر اپنے ناجائز مطالبات پورے کرنا اس کا معمولی کام تھا۔ شہر بھر کی وہ عورتین جنھین حیرت کی سوسائیٹی جامع المتفرقین کے نام سے پکارتی ہے اس کی معاون اور ایسے کامون کے لیے آلۂ کار تھین۔ اس کے ناپاک خیالات اور حریص طبع کے ارادون کو کامیاب اور بار آور بنانے مین ان کا بڑا حصہ ہوتا۔ ان کا فرصت کا وقت بجائے اس کے کہ کسی اچھے اور نیک کام مین خرچ ہوتا شہر بھر کی کنواری لڑکیون کے حالات دریافت کرنے پھنسانے کی ترکیبون مین صرف ہوتا۔ وہ اپنے ہر ارادے کو کامیاب بنانے کی انتہائی کوشش کرتا اور ہر طریقہ سے حصول مدعا مین ساعی رہتا۔ وہ ایک حیوان تھا انسان نہ تھا کیونکہ وہ مغلوب تھا اور شہوت اس پر غالب۔ وہ اپنے نفس کے پھندے مین پورا پورا قید تھا اور اس کے ہر حکم پر قطع نظر اس کے کہ وہ اچھا ہے یا بُرا سب کچھ کرنے کو مستعد اور تیار رہتا تھا۔

(۳)

احمد کی بیٹی عاجزہ طفولیت کی منزلین طے کر چکی ہے اور اب پورے پورے عالم شباب مین ہے۔ ایام طفولیت مین کبھی کبھی والدین کے ساتھ کلب گھر کا تماشہ دیکھنا اُسے یاد آجاتا ہے اور اب وہ بھی چاہتی ہے کہ ایسی مجلسون مین شریک ہو کر حصہ لے۔ وہ اپنے والدین کے ہر فعل و حرکت کو

اچھی طرح دیکھتی ہے۔ ایسی نازک حالت مین اسے ناول دیکھنے کا شوق بھی بے حد ہے۔ وہ ایسے ناول جس مین حسن وعشق کے قصہ دکھائے جاتے ہین اور جو یقیناً اس لیے لکھے جاتے ہین کہ ان کے لیے جو عشق ومحبت کرنا نہین جانتے رہنما بنین عاجزہ پر پورا اثر کر گئے۔ اس کے والد کے کمرہ کا نظارہ اسے اور مشتعل کر رہا تھا۔ اس کی جلتی ہوئی آگ پر اس کے والدین کا بے حجابانہ کلب گھر مین ناچنے کے لیے جانا اور اس کا تذکرہ بے شرمی سے کرنا تیل کا کام کر گیا۔ وہ اس بڑھتی ہوئی طاقت کو روکنے سے قاصر تھی جو ہر ایک عورت مین ودیعت کر دی گئی ہے اور جسے ایسے مناظر بڑھانے کے لیے کافی ہین۔ یہ حالات جو خیالات اس کے دماغ مین پیدا کرتے انھین دبانے سے وہ قاصر ومجبور تھی۔ اس سے ڈر ہا گیا اس کی نیکی کو شکست ہوئی اور اب اُس نے تہیہ کر لیا کہ خادماؤن مین سے کسی کو رازدار بنائے اور اس سے صلاح مشورہ لے۔ اس کام کے لیے اُس نے نظیرن کو انتخاب کیا اور اُسے اپنی حقیقت سے واقف کیا۔

(۴)

نظیرن حیرت کا دست وبازو تھی اور یقیناً وہ عاجزہ کو ہی پھنسلانے کے لیے ملازم ہوئی تھی۔ مدت سے اسی ادھیڑبُن مین تھی مگر آج تک اس کا کوئی چارہ نہین چلا تھا۔ مکارہ وعیارہ نظیرن کا یہ پیشہ تھا اور یہی ایک ذریعہ معاش تھا کہ وہ عصمت مآب لڑکیون کو عبرت کی نذر کرتی۔ اس نے یہ موقع غنیمت سمجھا اور ایسی چاپلوسی کی باتین کین کہ عاجزہ کی نظر مین اُس کی خیرخواہ بن گئی۔ اُسے ترغیب دلائی کہ وہ آج ہی اپنے والدین سے سیر کی اجازت لے۔ عاجزہ نے آزادانہ سیر وتفریح کی اجازت مانگی اور بدقسمتی سے مل بھی گئی کیونکہ اس کے والدین اس مین کچھ قباحت نہین سمجھتے تھے۔

(۵)

حیرت کو نظیرن سے یہ سن کر بے انتہا مسرت ہوئی کہ ایک اور عصمت مآب کی عصمت اس کے حرص وآز کی قربانگاہ پر قربان ہونے والی ہے۔ نظیرن اپنی کارگزاری نہایت مبالغہ آمیز الفاظ مین بیان کر رہی ہے اور حیرت ہے کہ سراپا گوش بنا ہوا سن رہا ہے۔ آخر حیرت نے اس جان بازی کے صلہ مین ۵ روپے کا نوٹ فی الحال نظیرن کی نذر کیا اور یہ ٹھہرا کہ شام کو عاجزہ کو لیکر آئے۔

شام ہوئی گاڑی تیار کی گئی۔ عاجزہ آج دولت حسن لٹانے کے لیے جا رہی ہے۔ گاڑی حیرت کے دروازہ پر روک لی گئی۔ دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ عاجزہ اتری۔ مگر نظیرن اس کا ہاتھ پکڑے ہوئے اس کو قعر مذلت مین گرانے کے لیے اس کی رہنمائی کر رہی ہے۔ افسوس نظیرن کو اب بھی اس کا احساس ہوتا کہ جو کام وہ کرنا چاہتی ہے اس سے زمین وآسمان اُس پر لعنت کر رہے ہین کاش عاجزہ بجائے اس کے کہ نظیرن کو رازدار بنا یا کسی ایسے کو رازدان کیا ہوتا جو اُسے راہ راست پر لاتا اور ان ناپاک خیالون کو اس کے دماغ سے نکال دیتا۔

ایک سجا ہوا کمرہ۔ جس کی زیبائش وآرایش مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین کیا گیا تھا عاجزہ کو بٹھایا گیا۔ وہ کمرہ کو دیکھنے ہی مین مشغول تھی کہ حیرت آ پہونچا۔ عاجزہ ایک غیر مرد کو سامنے دیکھکر شرمائی مگر حیرت سرعت پسند حیرت نے اسے اتنا موقع ہی نہین دیا کہ وہ کچھ غور کر سکتی اور اپنا مستقبل دیکھکر ان خیالات سے باز رہتی جس کے لیے وہ یہان لائی گئی ہے۔ اب حیرت سے

مانوس ہو چکی ہے اتنا ہی نہیں وہ اس سے محبت بھی کرتی ہے مگر مکار و عیار حیرت فقط اس وقت تک اس پھول کی خوشبو لینے کے لیے تیار تھا جب تک وہ اپنی اصلی بہار پر ہے۔ روزانہ کمبخت نظیرن کے طفیل سے یہ ملاقات ہوتی رہی۔

(۶)

نتیجہ وہی نکلا جو نکلنا چاہیے تھا اور اب وہ وقت آ گیا کہ راز خود طشت از بام ہو جائے۔ پہلے عاجزہ کو اس آنے والی بدنامی کا احساس ہوا جس سے اب تک وہ بے خبر تھی۔ اس نے یہ سمجھکر کہ میری مدد کی جائیگی پہلے نظیرن اور پھر حیرت کو اس حقیقت سے آگاہ کیا۔ یہ معلوم ہوتے ہی حیرت کے چہرہ پر بے رحمی اور نفرت کے آثار نمایاں ہونے لگے اور تھوڑے ہی دنوں کے بعد شہید ستم عاجزہ حیرت کا منہ دیکھنے کو ترستی تھی۔ نظیرن کو بھی آنیوالی آفت کو مد نظر رکھتے ہوئے مجبوراً نوکری سے مستعفی ہونا پڑا۔ اور اس مصیبت کا مقابلہ کرنے کیلئے تن تنہا عاجزہ رہ گئی۔ اب اسے اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ وہ اپنے آپ کو لعنت ملامت کر رہی تھی مگر اب کیا بن سکتا تھا۔ افسوس اب وہ غمخوار نظیرن اور مکار حیرت فقط تسلی دینے کیلئے بھی نہیں ہیں۔ یہ راز کب تک چھپا رہنے کا تھا۔ عاجزہ کو اپنے خاندانی وقار کا پاس ہوا اور اس نے تہیہ کر لیا کہ کسی طرح وہ اپنے آپ کو ہلاک کر کے اپنے خاندانی ناموس کو داغ لگانے سے بچائے۔

(۷)

رات ہوئی اور یہی رات عاجزہ کی موت کا پیغام تھی۔ عاجزہ اپنے ارادہ کو پایۂ تکمیل تک پہونچانے میں سعی کر رہی تھی۔ اور کسیکو خیال تک بھی نہ تھا کہ کیا ہو رہا ہے۔ اس کے والدین بدستور ناچ گھر میں گئے اور عاجزہ نے اس تنہائی سے فائدہ اٹھایا۔

صبح ہوئی مگر عاجزہ کے زندگی کی شام ہو چکی تھی۔ عاجزہ اپنے بستر پر مردہ پائی گئی۔ ڈاکٹری معائنہ سے معلوم ہوا کہ اس نے زہر پی لیا ہے۔۔ زہر پینے کی وجہ بھی ڈاکٹر سے معلوم ہوئی افسوس عاجزہ کو دفن کر دیا گیا۔

کاش! اس کے والدین اپنی غلطی کا احساس کریں کہ یہ فقط انہیں کی تعلیم تھی جس نے عاجزہ کے دماغ میں ایسے ناپاک خیالات پیدا کیے۔ یہ کلب گھر میں جا کر ناچنے کا نتیجہ ہے۔ جو وہ اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے ہیں۔ اگر وہ بے پردگی اور بے حجابی سے کام نہ لیتے تو بیچاری عاجزہ کی جان یوں ضائع نہ ہوتی۔ حیرت اور نظیرن آئیں اور دیکھیں کہ ان کے نفسانی خواہشات کو پورا کرنے کے خیال نے ایک انسان کی جان لی۔ وہ اب بھی سمجھیں اور اس افسانہ کے آئینہ میں اپنا عکس اور اپنی سیہ کاریوں کا نتیجہ دیکھیں اور ہمیشہ کے لیے ایسے ناپاک خیالات کو دماغ سے نکال کر پھینک دیں۔

(عبداللہ۔ عبد)

## رباعیات

(از جناب ظہیر رضوی ایم اے۔ (علیگ)

(۱)

گرداب فنا زیست کا طوفان نکلا — ہستی میں عدم جزو نمایاں نکلا
سمجھے تھے کوئی چیز ہے نیرنگ وجود — دیکھا تو بس اک خواب پریشان نکلا

(۲)

دنیا میں نہ راحت کی نشانی پائی — ڈھونڈھی تو کچھ اور سرگرانی پائی
جب تجھ سے اسے اے موت جگایا تو نے — آغوش لحد میں زندگانی پائی

# تاریخ السلف پر ہماری رائے

**تاریخ السلف** ایک حسین و خوبصورت مجموعہ کا نام ہی، جس کو نفیس کاغذ پر صاف و پاکیزہ لکھائی چھپائی کے ساتھ آستانۂ قدس **اجمیر شریف** کے صاحب علم و فضل، روشن خیال اور ہونہار صاحبزادے ہمارے مخدوم و مکرم جناب مولوی **عبد الباری** صاحب **معنی** نے حضرت سلطان الہند **خواجۂ اجمیری** قدس سرہٗ کے حالات مبارک اور اپنے اسلاف کرام کا اجمالی تذکرہ مبصرانہ، محققانہ اور مورخانہ انداز سے مرتب کر کے ملک کے سامنے پیش کیا ہی۔ شروع مین جناب مولانا سید **سلیمان** صاحب ندوی کا دیباچہ اور جناب مولانا محمد قیام الدین **عبد الباری فرنگی محلی** رحمۃ اللہ علیہ کا اس مجموعہ کے بارے مین اظہار راے ہی،

اسکے بعد ساتوین صفحہ سے حمد و نعت کے ساتھ مجموعہ کا آغاز ہی۔ آٹھوین صفحہ سے **جہت ترتیب** کا عنوان اور دسوین صفحہ مین **اپنا نقطۂ نگاہ** دوسرا عنوان اور گیارھوین صفحہ مین **فن تاریخ** تیسرا عنوان ہی۔ چوتھا عنوان **تاریخ و تذکرہ** مین چودھوین صفحہ سے شروع ہو کر سولھوین صفحہ پر ختم ہوا ہی۔ یہ چارون عنوان تمہید کے طور پر ہین۔

اصل مین سترھوین صفحہ سے "**سلطان الہند کی روداد حیات اور تذکرون کے متضاد بیانات**" کے عنوان کے تحت مین بڑی محنت و جانفشانی سے کام لیا گیا ہی جو ۸۰ صفحہ پر ختم ہی اور انھین صفحات کے اندر مؤلف کی تمام دماغ سوزی بالتحقیق و تدقیق اور صحت و عدم صحت کے ثبوت کا دارو مدار ہی۔

تذکرون مین (۱) **سیر العارفین** شیخ حامد عرف مولانا جمالیؒ ابن شیخ فضل اللہ سہروردیؒ (۲) **اخبار الاخیار** شیخ المحدثین مولانا عبد الحق محدث دہلویؒ (۳) **سیر الاقطاب** مولانا الہدیہ (۴) **اقتباس الانوار** مولانا شیخ اکرم مرحوم (۵) **معین الاولیا** امام الدین علیخان (۶) **تذکرة المعین** مولانا سید زین العابدین (۷) **سوانحعمری خواجہ معین الدین چشتی** سید محمد الیاس رضوی۔

ملفوظات مین (۱) **انیس الارواح** حضرت سلطان الہند عطاے رسول غریب نوازؒ (۲) **دلیل العارفین** حضرت قطب الدین بختیار کاکیؒ (۳) **فوائد السالکین** خواجہ فرید الدین شکر گنجؒ (۴) **راحۃ القلوب** حضرت محبوب الٰہی سلطان المشائخؒ (۵) **فوائد الفواد** حضرت حسن علا سنجریؒ (۶) **افضل الفوائد** حضرت امیر خسروؒ (۷) **خیر المجالس** مولانا حمید قلندرؒ (۸) **سیر الاولیاء** پر نقد و تبصرہ کیا گیا ہی۔ آٹھوین صفحہ سے **قول فیصل** کے عنوان کے تحت مین ۱۱۱ صفحہ تک (یعنی ۱۳۱ صفحون مین) مؤلف نے حضرت سلطان الہند خواجۂ اجمیریؒ قدس سرہٗ کے حالات مبارک اپنی صحت کے مطابق درج کئے ہین ۱۱۲ صفحہ سے ۱۱۸ صفحہ تک **اسلاف کرام** کے عنوان کی تمہید ہی۔ اور صفحہ ۱۱۹ سے مؤلف نے اپنے جد بزرگوار خواجہ فخر الدین گردیزی رحمۃ اللہ علیہ (جنکی اولاد مین آستانۂ حضرت سلطان الہند قدس سرہٗ کے صاحبزادگان یا خدام ہین) کا تذکرہ شروع کیا ہی جو ۱۳۶ صفحہ پر ختم ہوا ہی ۱۳۷ صفحہ سے ۱۵۶ صفحہ یعنی اختتام مجموعہ **تاریخ السلف** تک کے عنوان **اولاد امجاد** ایک مفصل و محققانہ بحث ہی جس مین **غلط فہمی کی اصلاح** اور **خطاب صاحبزادہ** اور **خادمان نائب النبی نائب النبی کی اولاد** مین یہ عنوانات بھی شامل ہین اور آخری چند سطرون مین **خاتمہ** ہی۔

ٹائٹل پیج کے تیسرے صفحہ پر مؤلف کے دست و قلم کا لکھا ہوا ایک **چیلنج** ہی جسکا خلاصہ یہ ہی کہ:-

"نافہم اور غلط بین نکتہ چینون کو مین چیلنج دیتا ہون کہ اگر انکا

باطل نواز تخیل غلط نگاری اور بیجا حاشیہ آرائی کی پرورش
کرے تو وہ بہ امکانی کوشش کے ساتھ اسپر تنقید کرینگے مین
بھی اصلاح خیال کرنے مین دریغ نکرونگا اور اگر اتفاق سے
اغلاط بر ہشت زند تیرے کے مطابق کوئی صحیح
ترمیم کیگئی تو اسکی تسلیم سے مجھے کسی وقت بھی عار نہوگا
اسلیے کہ مجھے تحقیق حق مقصود ہے اور ابطال باطل"

یہ لب لباب ہے اس مجموعۂ نادرہ تاریخ السلف کا۔

مین نے حضرت سلطان الہند خواجۂ اجمیری قدس سرہ کے فارسی وارد و مین کئی تذکرے پڑھے ہین اور کئی ملفوظات کا مطالعہ کیا ہے اور اب تاریخ السلف سے مستفیض ہوا ہون۔

تاریخ السلف پر مکمل تبصرہ لکھنے کیلئے وقت کی ضرورت ہے۔ اور کم سے کم اُن تمام کتابونکا و اہم ہونا لازمی ہے جنکا اسمین حوالہ دیا گیا ہے اور جنپر نظر نقد ڈالی گئی ہے لیکن اسمین کوئی شک نہین کہ قدیم تذکرون اور ملفوظات وغیرہ مین اسقدر اختلاف روایات وبیانات ہے کہ اگر اُنپر درایت کی روشنی ڈالی جائے تو صحت اور عدم صحت کا حال معلوم ہوسکتا ہے اسلیے ضروری تھا کہ کوئی ان تذکرون وغیرہ پر غائر نظر ڈالتا اور حقیقت حال اظہار کر دیتا اس کمی کو جناب معنی نے کتاب السلف لکھکر پورا کر دیا۔

تاریخ السلف سے قبل محترمی جناب مولانا عبد الحلیم صاحب شرر لکھنوی نے بھی حضرت خواجہ بزرگ رحمۃ اللہ علیہ کی ایک سوانحعمری خواجہ معین الدین چشتی کے نام سے شائع کی ہے جسمین انھون نے تحقیق و تدقیق مین بہت کافی وقت صرف فرمایا ہے جسمین صرف آپ ہی کے حالات ۱/۲ ۲۶ کے ۲۹ صفحون پر ختم کیے ہین جو ایک ممتاز محققانہ اور تاریخی مجموعہ ہے۔

قدیم تذکرون اور ملفوظات پر جناب معنی کا تبصرہ بہت ہی قابل داد ہے

لیکن اگر لہجہ اور طرز تخاطب ذرا اور نرم ہوتا تو ایک خوبی بھی ایسی نہ ہوتی جو اسمین نہ پائی جاتی۔ کیونکہ انکو یقین کر لینا چاہئیے کہ جن تذکرون کا انھون نے ذکر فرمایا ہے انمین کوئی بھی صاحب تذکرہ ایسا نہین جسنے جان بوجھکر غلطی کی یا کسی ذاتی غرض سے اس غلطی کا ارتکاب اُن سے ہوا ہو۔ نہین بلکہ انسان ہونیکی حیثیت سے وہ غلطی و سہو سے مبرا نہ تھے۔ انھون نے جو لکھا اپنے خیال مین صحت و تحقیق سے لکھا روایات و بیانات پر اُنکے خیال نے اعتبار کر لیا۔ لیکن ہر کتاب کی صحت و عدم صحت اسکی اشاعت کے بعد ہوتی ہے۔ اور نظر ثانی کے وقت اسکی صحت کر دیجاتی ہے لیکن اسوقت نہ مطبع تھے اور نہ اشاعت کے ایسے ذرائع جو آجکل موجود ہین اسوجہ سے انکو نوری اور کافی مواقع اُنکے دوبارہ صحت کے نہین مل سکے اور ملے بھی تو بہت کم اسکے علاوہ جتنے تذکرے یا ملفوظات ہین وہ مولف کے ہاتھ کے لکھے ہوئے نہین۔ اصل نسخہ سے کسی نے نقل کیا اور پھر نقل در نقل ہوتے ہوتے نہ معلوم کسقدر تغیر ہوا اور کیا کیا تبدیلیان واقع ہوگئین اسلیے موجودہ زمانہ مین اُنکی صحت تو لازمی ہے لیکن اُنپر خصوصیت کیساتھ غلط اندراج کرنیکا الزام لگانا مناسب نہین یہی کیا کم غنیمت ہے کہ آپ کے نقد و تبصرہ اور تحقیق و تدقیق کیلئے وہ کچھ ایسا سرمایہ چھوڑ گئے جو آج آپکو بہت کچھ مدد دے رہا ہے۔ اب آپ انکی صحت اپنے عمدہ الفاظ مین کیجئے اور اسطرح کیجیے کہ آپکی اخلاقی کمزوری کا اظہار نہ ہونے پائے۔

جناب معنی کے طرز تخاطب کے چند نمونہ معافی مانگتے ہوئے ادب کیساتھ پیش کرتا ہون:۔

مؤلف سیر العارفین کی نسبت ۔ "انکی غلط بیانی ایک بداہت ہے جس سے کسی شخص کو بھی انکار نہین ہوسکتا"......

"مصنف مرحوم نے کسی واقعہ کا سنہ و تاریخ لکھنے کی تو گویا قسم کھائی ہے صرف روایات کی تحریر پر اکتفا کیا ہے تاکہ غلط بیانی کا راز فاش نہو جائے

لیکن کیا حقیقت چھپائے سے چھپ سکتی ہی بالآخر آشکارا ہوکر رہی۔
فی الحال اس سے بحث نہین کہ اس غلط بیانی کا مقصد اصل کیا ہی خدا نے چاہا تو اپنے وقت پر یہ بھی بیان کردیا جائے گا"......

"کتاب بہ ثقاہت کے اعتبار سے ایک عجیب چیز ہی"......

"لیکن تذکرہ کی شان کہ غلط بیانی تو برطرف......

صاحب اخبار الاخیار شیخ المحققین مولانا عبدالحق محدث دہلوی کی نسبت

"ہمین حیرت ہی کہ احادیث نبوی کے ایسے نقاد اور مبصر کے قلم سے یہ لغزشین کیسے ہوئین"

اسکے ساتھ ہی "غرضکہ یہ ایک بسیط بحث ہی اور ہم قلت وقت کیوجہ سے اسپر تفصیلی گفتگو کرنے سے قاصر ہین"......

**مؤلف سیر الاقطاب کی نسبت** "ہمین اسکا اعتراف ہی کہ اگر صاحب **سیر الاقطاب** اس افسانہ نویسی کی حالت مین"

"شروع سے آخر تک پوری کتاب پہیلی نامہ سے زیادہ حقیقت نہین رکھتی" وغیرہ وغیرہ وغیرہ

**قول فیصل** کے بحث مین "تذکرونکی متضاد بیانی کا راز فاش کیا جائیگا حقیقت بے نقاب آشکارا ہو چکی غلط بیان واقعہ نگاران سلف کا معیار اعتبار معلوم ہو گیا"

کہان ہین پرستاران تصانیف دیرینہ دیدۂ عبرت سے ملاحظہ فرمائین اور خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا کی تصدیق کرین

کہان ہین شخصیت کے پوجنے والے آنکھین کھولین اور خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم کی واقفیت کو تسلیم کرین،

کہان ہین زبان درازان طعن و ملامت اگر گوش ہوش رکھتے ہین تو آئین اور مصنف کا حال ہم سے سنین"

اسکے آگے بعض تذکرہ نویسون کا شکریہ ادا کیا ہی اور لکھا ہی کہ

اگر آج یہ تذکرے بھی دنیا سے محو ہو جاتے تو غالباً پھر کوئی ذریعہ ایسا نہوتا جس سے سلطان الہند کے حالات صداقت کیساتھ معلوم کئے جا سکتے"

مجھے اُن کی رائے سے بحث نہین نہ مین یہ کہتا ہون کہ جو کچھ اُنھون نے لکھا غلط ہی بلکہ میری رائے ہی کہ اگر اس خیال کو دوسرے عمدہ پیرائے مین ادا کیا جاتا تو بہت مناسب تھا جس سے خلاف ادب لکھنے کا شائبہ بھی نہوتا۔ یہ طرز ایسے گرامی آستانہ کے ایسے صاحب علم و فضل صاحبزادے کے شان کے شایان نہین۔ **کتاب السلف** اور جناب شرر کے تذکرہ مین بجز اختلاف چند سنین۔ طرز انشا اور کسی واقعہ کے اختصار و تفصیل سے بیان کرنے کے کوئی تضاد نہین ہی مثلاً:۔

جناب شرر نے سنہ ولادت حضرت خواجہؒ جب سلطان سنجر کو ترکان غزد کے مقابل مین بہت بڑی شکست ہوئی تھی ۵۳۶ھ تحریر فرمایا ہی اور جناب مفتی دو مستند روایتوں کی بنا پر ۵۳۰ھ یہ استدلال کرتے ہین جناب شرر آپکے والد کا سنہ وفات ۵۵۱ھ تحریر فرماتے ہین جب حضرت خواجہؒ کی عمر شریف ۵۳۶ھ کے حساب سے پندرہ سال کی تھی جناب مفتی نے بھی ۵۳۰ھ کے حساب سے جب حضرت خواجہ کی عمر مبارک پندرہ سال کی تھی آپکے والد کا سنہ وفات ۵۴۴ھ تحریر کیا ہی۔

مولانا شرر نے لکھا ہی کہ ۱۰ شوال روز پنجشنبہ ۵۶۰ھ کو اپنے مرشد کے حلقۂ مریدین مین شامل ہوئے اور اُنکے چشمۂ فیض سے کمالات باطنی حاصل کرکے آپ نے سفر اختیار کیا۔"

لیکن جناب مفتی یہ واقعہ ۵۶۲ھ کا تحریر فرماتے ہین۔ وغیرہ وغیرہ۔

**تاریخ السلف** مین جو ۱۸/۸×۲۲ کی تقطیع پر طبع ہوئی ہی حضرت خواجہ اجمیریؒ کے حالات کل ۱۳ صفحون مین لکھے گئے ہین اور جناب شرر نے ۲۶/۸×۲۲ کے ۹۳ صفحون پر تحریر فرمائے ہین اسلیے حضرت خواجہؒ کے حالات مقدسہ کے

اعتبار سے کتاب السلف کو کوئی خاص امتیاز نہین لیکن دو ایسی ضروری چیزون کا اہم اضافہ جو جناب مصنف نے اپنے تذکرے مین کیا اور کسی تذکرے مین بھی نہین ایک تو ان تذکرون پر نقد و تبصرہ جنمین حضرت خواجہ رح کے حالات مبارک کا دار و مدار ہی دوسرا اہم ترین اضافہ جو میرے خیال مین اس کتاب کی تالیف کی بنا ہی وہ آخر کے ۴۴ صفحات ہین یعنی ۱۱۲ سے ۱۵۶ تک اسلاف کرام کے عنوان کے بعد سے جسکی نسبت حضرت مولانا محمد قیام الدین عبد الباری رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا ہی کہ:۔

جو کچھ اس کے متعلق مکرمی مولانا سید سلیمان ندوی عم فیضہ نے لکھا ہے مجھے اسپر اضافہ کی حاجت نہین"

اسی کے ساتھ تحریر فرماتے ہین کہ:۔

"مین اسکے دوسرے حصہ کے بارہ مین اپنی طرف سے اتنا اضافہ کرنا چاہتا ہون کہ صاحبزادہ سعادت نشان با محل تحقیق نسب صاحبزادگان عرف خادمان بارگاہ سید الاولیا کثرت اشالہم کرکے ایک بڑی غلط فہمی کا ازالہ کیا ہی جو دشمنون نے پھیلا رکھی تھی اور جس سے دوستون کو تکلیف ہو رہی تھی۔ یقیناً مجال گفتگو معاندین کو باقی نہین رہی اور اگر ہو تو ضروری تدارک فوراً کیا جا سکتا ہی"

یہ حصہ اس مجموعہ کا اسقدر اہم ضروری اور مفید ہی کہ اسکے نتائج پر غور کرنے کے بعد اسکی اہمیت اور حقیقت معلوم ہوتی ہی جسکے لیے تمام صاحبزادگان آستانہ کو اپنے بھائی جناب معنی کا ممنون ہونا چاہیئے صاحبزادگان آستانہ اور وہ اصحاب جو کتاب معین الاولیا، اور مرآۃ الاسرار کے مطالعہ سے غلط فہمی مین پڑ گئے ہین انکو کتاب السلف کو بغور پڑھنا چاہیئے بالخصوص غلط فہمی کی اصلاح کا عنوان جہان سے قائم کیا گیا ہی اور جسمین بڑی اہم حقیقت سے مؤلف نے پردہ اٹھانے کی کوشش کی ہی۔

جناب معنی کے بیان کے مطابق عہد سلطنت شاہجہان کے ایک بزرگ صوفی عبدالرحمن نے ایک کتاب مرآۃ الاسرار تالیف فرمائی جسکے حوالہ سے کتاب معین الاولیا مین اسطرح درج ہی کہ "مجاوران آن آستانہ متبرکہ خواجہ بزرگ نیز منسوب اند کہ اولاد سید فخر الدین میگویند کہ سید فخر الدین از گڑھ مانکپور بودہ است و از غلبۂ اعتقاد و محبت روحانیت خواجہ بزرگ وطن گزاشتہ در اجمیر اقامت اختیار نمود چنانچہ فرزندان او ہنوز در خدمت آستانۂ متبرکہ موجود اند"

اور صاحب اقتباس الانوار نے اس روایت کو مرآۃ الاسرار سے ان الفاظ مین نقل کیا ہی۔

"مجاوران آن آستانہ حضرت خواجہ بزرگ قدس سرہ از اولاد میر سید فخر الدین ساکن قصبہ گڑھ مانکپور کہ نزدیک الہ آباد است معلوم شد کہ سید فخر الدین از اکابر سادات عالی نسب قصبۂ مذکور بود و ما بسبب روحانیت پاک حضرت خواجہ بزرگ از وطن منتقل شدہ در حضرت اجمیر سکونت اختیار کرد چنانچہ فرزندان او ہنوز بخدمت آن آستانہ متبرکہ موجود اند"

دونون کتابون مین نفس عبارت مرآۃ الاسرار سے نقل ہی لیکن مرآۃ الاسرار کا قلمی نسخہ جناب امام جی صاحب امام مسجد حضرت محبوب الہی کے پاس موجود ہی اسمین یہ عبارت ہی:۔

"مجاوران آستانۂ متبرکہ خواجہ بزرگ منسوب اند باولاد سید فخر الدین و گویند کہ سید فخر الدین از اولاد سید ابو الحسن ساکن گڑھ مانکپور بودہ است و از غلبۂ اعتقاد و محبت روحانیت خواجہ بزرگ وطن را گزاشتہ در اجمیر آمدہ استقامت اختیار نمود چنانچہ فرزندان او ہنوز در خدمت آستانۂ متبرکہ موجود اند"

جناب معنی ان حوالہ جات کے بعد تاریخ گڑھ مانکپور کی عبارت اور نسب نامہ نقل کرتے ہوئے اور دیگر دلائل سے ان غلط فہمیوں کو دور کرتے ہوئے تحریر کرتے ہین کہ:۔

وہ سید ابو الحسن کے جد بزرگوار کے جد بزرگوار حضرت سید محمد نور اور خواجہ فخر الدین دونوں برادران حقیقی ہین اور خواجہ احمد کے فرزند ارجمند ہین "

پس اولاد حضرت سید ابو الحسن اور اولاد حضرت فخر الدین یقیناً ہم جد ہین چنانچہ ہمارے آبار اجداد کی زبانی روایت یہ تھی کہ اولاد سید ابو الحسن جو کرہ مین آباد ہی نسبا ہمارے ہم جد ہی مصنف مرآۃ الاسرار عبد الرحمن مرحوم کو اس باب مین غلط فہمی ہوئی اور انھون نے غلطی سے یہ سمجھا کہ جب خادمان خواجہ بزرگ اور اولاد سید ابو الحسن دونون ہم جد ہین تو گویا یہ لوگ بھی سید ابو الحسن ساکن کرہ کی اولاد ہین جیسا کہ انکی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے نفس واقعہ اس حیثیت سے قطعاً صحیح ہی کہ اولاد سید ابو الحسن ہمارے برادران ہم جد ہین البتہ یہ غلط ہی کہ ابو الحسن ہمارے مورث اعلی۔

اسکے بعد اور عبارت مدلل لکھی ہے جس سے صاحبزادگان آستانہ حضرت خواجہ بزرگ قدس سرہٗ کی صحیح تاریخ و شجرہ و حال نسب پر محققانہ شان سے روشنی پڑتی ہی جناب معنی نے ان تمام دلائل کو تاریخی بغیر نقطہ نظر سے پیش کرتے ہوئے آیندہ صرافت کے دعوے پر اس بحث اور ضروری مجموعہ کو ختم فرمایا ہی۔

اس تالیف کے مرتب کرنے مین مخدومی جناب معنی نے کافی وسعت نظر سے کام لیا ہی انکی جستجو و تلاش کا میدان بھی بہت معتبر و مستند کتب کا نتیجہ ہی۔ معنی صاحب نے ایک آزاد مورخ کی طرح تمام حالات کو جانچا اور انپر نقد و تبصرہ کیا۔ ہم آپکو اس تالیف پر مبارکباد دیتے ہین اور دعا کرتے ہین کہ یہ کتاب ہر طرح مقبول ہو اور مخالفین و موافقین دونون اسکو سند قرار دین۔ باوجود عمدہ لکھائی چھپائی اور نفیس کاغذ کے اسکی قیمت صرف ایکروپیہ ہی اور جناب صاحبزادہ مولوی عبد الباری صاحب معنی شرقی دروازہ آستانہ حضرت خواجہ غریب نواز اجمیر کے پتہ سے مل سکتی ہے۔ (اڈیٹر)

# کلام تازہ

## از جناب شاکر کانپوری

سوز جگر کے ساتھ سحر تک جلا کرے / آنسو تو شمع ساتھ بہا دیا کرے
ہر بات مین جو نام تمہارا لیا کرے / ایسی سے زبان دہن کو عطا کرے
اب تو جنون عشق نے بیخود بنا دیا / جو جسکے جی مین آئے وہ مجھکو کہا کرے
آنکھین تو محو دید ہین اور دل ہے بیقرار / اے بدنصیب دل اسے اب کوئی کیا کرے
کافی ہی مجھکو اس نگہ مست کا خیال / میکش وہ کیا شراب جو ہر دم پیا کرے
بیوجہ خاک کیون کسی کوچہ کی چھانتا / دل کا پتہ تو مل گیا دنیا ہنسا کرے
ملجائے مجھکو زندگی و موت کا صلہ / آجائے کوئی قبر پہ اک دن خدا کرے
فریاد کرکے دیکھ تو اسکے کرم کو تو / یہ وہ عمل نہین ہی جو بیدل خطا کرے
کہتے ہین سب فضول ہی شاکر ترا ملال / سچ ہی کوئی کسی لئے غم وہ فغا کرے

## از جناب مولوی محمد حسین صاحب صوفی شاہجہانپوری ثم کانپور

حیات چند روزہ کا مین جب افسانہ سمجھا تھا / یہ عالم تھا کہ ہر سانس کو بیگانہ سمجھا تھا
غم بیم سے آخر مٹ گیا دل ٹوٹنے ناکامی / یہی اک شے تھی جسکو قابل نذرانہ سمجھا تھا
نہ بھولا عالم امکان مین پیمان دل مجھکو / کہ مین دنیا کو حسن یار کا افسانہ سمجھا تھا
خضو یا ردم چھوڑا کسی محو تمنا نے / کیا وہ پیشکش جو قابل نذرانہ سمجھا تھا
نہین معلوم کیا مقصود تھا ہستی عاشق سے / کوئی مفہوم بے حاصل کوئی افسانہ سمجھا تھا
کجا بادہ کجا ساغر نگہ تک اب نہین ملتی / مین اے ساقی اسکو حاصل میخانہ سمجھا تھا
دعا کچھ واسطہ دیر و حرم کی جبہ سائی سے / مین خلوت خانۂ دل کو ترا کاشانہ سمجھا تھا
مرے جوش وفا پر اعتماد اتنا تھا ظالم کو / تڑپنے کو بھی گویا سجدۂ شکرانہ سمجھا تھا
غذا جانے مین کیا کیا اٹھا تھا جوش مین صوفی / غنیمت تھا جو وہ ظالم مجھے دیوانہ سمجھا تھا

# بلگرامی بک ایجنسی نظیر آباد لکھنؤ

سے

ہر مصنف و مؤلف اور ہر قسم کی مطبوعہ کتابیں فرمایش آنے پر روانہ کی جاتی ہیں

## مختصر فہرست بلگرامی بک ایجنسی نظیر آباد لکھنؤ

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **مولانا شبلی مرحوم** | | **مولانا شبلی مرحوم** | | **مولانا شرر لکھنوی** | | **مولانا شرر لکھنوی** | | **مولانا شرر لکھنوی** | |
| سیرۃ النبی مجلد حصہ ۱ | سے/ | علم الکلام | عہر/ | امام شافعی | ۴/ | عزیزہ مصر | عہر/ | فردوس بریں | ۸/ |
| ” حصہ ۲ | سے/ | الکلام عا/و | عیر/ | ابوبکر شبلی | عہ/ | فاتح مفتوح | عہر/ | شہید وفا | ۸/ |
| ” حصہ ۳ | مے/ | سفرنامۂ روم و شام عا/ | عیر/ | جنید بغدادی | عہ/ | بابک خرمی کامل | عیر/ | حسن بن صباح | ۴/ |
| الغزالی | عہ/ | مقالات شبلی عا/ و عہ/ | عہ/ | خواجہ معین الدین | ۶/ | الفانسو | ۱۲/ | افسانۂ قیس | ۲/ |
| سوانح مولانا روم | عیر/ | رسائل شبلی | عہر/ | سکینہ بنت حسین | ۶/ | ایام عرب کامل | عا/ | شب وصل | ۲/ |
| الانتقاد علی | عہ/ | المامون | عہر/ | ملکہ زنوبیہ | ۳/ | فتح اندلس | عا/ | شب فراق | ۲/ |
| دیوان شبلی فارسی | عہ/ | سیرۃ النعمان | عہر/ | قرۃ العین | ۳/ | ماہ ملک | عا/ | اسیری بابل | ۴/ |
| کلیات شبلی | عا/ | مضامین عالمگیر | عہ/ | شیریں ملکہ عجم | ۴/ | قیس و لبنیٰ | عہر/ | زمانہ اور اسلام | ۳/ |
| مکاتیب شبلی حصہ ۱ | عا/ | ” ” دوم | ۸/ | مخدرات | عیر/ | یوسف نجمہ کامل | عیر/ | الحکم الرفاعیہ | ۳/ |
| ” حصہ ۲ | عا/ | مجموعہ کلام شبلی | ۱۲/ | مخدرات تیموریہ | عا/ | زوال بغداد | عیر/ | ہندوستان کی موسیقی | ۴/ |
| مثنوی صبح امید | ۴/ | ” ” ” [illegible] | ۸/ | صد پارۂ دل حصہ ۱ | عہر/ | درگیش نندنی | ۸/ | ہندوؤں کا تعلق اردو سے | ۴ |
| اسلامی مدارس | ۴/ | مسلمانوں کی تعلیم | ۱۰/ | ” ” حصہ ۲ | عہر/ | طاہرہ | عہر/ | حسن کا ڈاکو | عہر/ |
| اسلامی حکومت | ۲/ | آغاز اسلام قسم اول | ۱۲/ | تاریخ سندھ حصہ ۱ | عیر/ | مینا بازار | عہ/ | دربار حرام پور | ۱۰/ |
| جہانگیر | ۲/ | بیان خسرو | ۱۰/ | عصر قدیم | عیر/ | مقدس نازنین | عیر/ | آغا صادق کی شادی | ۱۰/ |
| زیب النساء | ۱/ | موازنۂ انیس و دبیر | عا/ | مسیح اور مسیحیت (نایاب) | ے/ | رومۃ الکبریٰ | عیر/ | غیب دان دلہن | عہ/ |
| الفاروق قسم اول | سے/ | برگ گل | ۴/ | عرب قبل اسلام (نایاب) | عا/ | فلپانا | عیر/ | دلچسپ کامل | ۱۲/ |
| ” قسم دوم | عا/ | دستۂ گل | ۴/ | صقلیہ میں اسلام | ۴/ | شوقین ملکہ | عہ/ | دلکش | عہ/ |
| شعر العجم حصہ ۱ سے/و | عا/ | حیات جامی | ۸ | تاریخ خلافت | ۴/ | فلورا فلورنڈا | عیر/ | میوۂ تلخ | ۸/ |
| ” حصہ ۲ عا/و | عا/ | حیات حافظ | ۸/ | اقوام کرد | ۴ | منصور و موہنا | ۸/ | بدر النساء کی مصیبت | ۳/ |
| ” حصہ ۳ عا/و | عا/ | | | جویائے حق کامل | للعہ/ | حسن انجلینا | ۸/ | خوفناک محبت | عہ/ |
| ” حصہ ۴ عا/و | عا/ | | | لعبت چین | عہ/ | ملک العزیز ورجنا | ۱۲/ | [illegible] | ۳/ |
| ” حصہ ۵ عا/ | عہ/ | | | | | | | | |

ڈاکٹر سر اقبال } شکوہ ۲/ جواب شکوہ ۴/ نالۂ یتیم ۲/ اکبری اقبال ۳/ بلال ۱/ شمع و شاعر ۲/ فریاد امت ۳/ تکمیل ترانہ ۲/
تصویر درد ۴/ خضر راہ ۴/ طلوع اسلام ۴/ بانگ درا مجلد عہ/ اسرار خودی وغیرہ عا/ پیام مشرق ہے/

مطبوعہ مقبول المطابع نظیرآباد لکھنؤ باہتمام سید مقبول حسین وصل بلگرامی

تا تو بیدار شوی نالہ کشیدم، ورنہ
عشق کارے است کہ بے آہ و فغان نیز کنند
(عطیۂ علامہ سر اقبال)

# مرقعِ

دار الادب لکھنؤ کا مقبول جہان عزیز جریدہ
۱۳۴۴ھ

مرتبہ
سید مقبول حسین وصل بلگرامی

# "مرقع" کے قواعد و ضوابط

(۱) مرقع ہر انگریزی مہینے کی ۵ تاریخ کو دار الادب لکھنؤ سے شایع ہوگا۔

(۲) مرقع کی قیمت عام خریدارون کے لئے پانچ روپیہ سالانہ مع محصول ڈاک مقرر ہے، جو پیشگی وصول ہونا چاہئے۔

(۳) مرقع کا نمونہ بغیر ۲؍ نقد وصول ہوئے روانہ نہین ہو سکتا۔

(۴) مرقع کی قیمت رؤسا، و دیگر معزز اصحاب و اُسکے مربیون سے اُنکی ہمت افزائی پر منحصر ہے۔

(۵) جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ کا آنا لازمی ہے۔

(۶) خط و کتابت کے سلسلہ مین خریداری کا نمبر لکھنا ضروری ہے۔

(۷) رسالہ نہ پہونچنے کی اطلاع ہر ماہ کی ۵ تاریخ تک آجانا چاہئے۔

(۸) کوئی مضمون ایسا شایع نہ ہوگا جو مخرب اخلاق ہو یا کوئی خراب اثر پیدا کر سکے۔

(۹) تعلیم یافتہ خواتین کے صرف وہ مضامین نظم و نثر درج ہونگے جو خوبیون کے لحاظ سے بہترین اور اپنے اثرات کے لحاظ سے نہایت خوشگوار ہونگے۔

(۱۰) مرقع کو موجودہ پالٹیکس یا مذہبی مباحثے سے کوئی سروکار نہوگا۔

(۱۱) تنقیدی مضامین بھی اس مین شایع ہونگے، مگر وہی جنمین خلوص ہوگا، باہمی نزاعات یا کسی قسم کے تعصب یا کسی بغض کی بنا پر لکھے ہوئے مضامین سے احتراز کیا جائیگا۔

(۱۲) ایسے مضامین جن مین کسی شخص پر چوٹ کی گئی ہو یا اُس مین ایسے مضامین ہون جن سے دوسرے کو رنج کا شائبہ بھی پیدا ہو ہرگز شایع نہونگے۔

(۱۳) جس نظم و نثر کے مضمون مین زبان، لغت، یا فن کی غلطیان ہونگی اُسوقت تک شایع نہ ہوگا جب تک اُسکی مناسب ترمیم اطلاع پانے پر خود صاحب مضمون نہ کر دین۔

(۱۴) مرقع کا مسلک صلح کل ہے وہ انشاءاللہ کبھی دل آزار یا متعصب نہ ثابت ہوگا۔

(۱۵) مرقع کو ذاتیات سے کبھی تعلق نہ ہوگا، وہ اپنے معاصرین سے خواہ وہ اہل جرائد ہون یا اہل اخبار اتفاق و اتحاد پیدا کرنے کی کوشش کریگا اور انشاءاللہ وہ ہمیشہ اسمین ثابت قدم رہیگا۔

"مدیر مرقع لکھنؤ"

## مرقع مین اشتہارات بھیجتے وقت
### ذیل کا نرخنامہ ملاحظہ فرمالیجئے

| تعداد طبع | ایک صفحہ | نصف صفحہ | چوتھائی صفحہ |
|---|---|---|---|
| ایک سال کے لئے | سہ | صسہ | عسہ |
| چھ ماہ کے لئے | صسہ | عسہ | ےلعہ |
| تین ماہ کے لئے | عسہ | صلعہ | سعے ر |
| ایک ماہ کے لئے | سعے | صر | سعے ر |

### ضروری نوٹ

ٹائٹل پیج کے صفحہ ۲ و ۳ و ۴ کی اُجرت کا نرخ اسکے علاوہ ہے جو خط و کتابت سے طے ہو سکتا ہے۔ اُجرت کا پیشگی آنا ضروری ہے۔

منیجر مرقع لکھنؤ

جہان مرقع تصویر حسن اوست تمام — بہ حیرتم کہ بہ بندم دل از کہ بردارم

# فہرست مضامین

قیمت سالانہ محصول ڈاک
پانچ روپیہ

نمونہ کا پرچہ
آٹھ آنے (۸/)

## اگست ۱۹۲۶ء



# نقد و تبصرہ

(۱) **تاریخ دریا آباد** - یہ ضخیم کتاب جو ۲۰x۲۶/۸ کے ۳۲۴ صفحون پر ختم ہوئی ہے - جناب منشی برج بھوکن لال صاحب محب دریا آبادی کی تالیف ہے جناب محب نے گیارہ سال کی مسلسل کوششون سے اس بیبہا سرمایہ کو جمع کر کے اپنے وطن اور اہل وطن پر احسان کیا ہے اور یقین ہے کہ صنف تاریخ مین یہ ایک گرانقدر اضافہ ہے اگر ہر قصبہ اور ان مقامات کے لوگ جہان سے کچھ بھی تاریخی سرمایہ بہم ہو سکتا ہے کوشش کر کے کچھ نہ کچھ لکھ ڈالین تو اسطرح آئندہ نسلون کے لئے وہ بہت کچھ معلومات کا ذخیرہ چھوڑ جائینگے اور انکی نسلین گمنامی کے میدان سے نکل کر ہمیشہ شاہراہ وجود پر دکھائی دینگی - مولف نے ۷۶ کتابون اور متفرق کاغذات و فرامین وغیرہ سے اسمین مدد لی ہے - اس کے پہلے اور دوسرے باب مین دریا آباد کی وجہ تسمیہ - اسکے بانی اور تاریخ بنائے آبادی وغیرہ کا بیان ہے سنسکرت دان پنڈتون - اسلامی عالمون - سنسکرت بھاشا - فارسی - انگریزی اور اردو شعراء وید دون - حکیمون - اور ڈاکٹرون - وکیلون - سادھوؤن اور فقیرون کا تذکرہ ہے - تیسرے سے چھٹے باب تک رئیسون - شرفاء - معززین - سپاہیون - پہلوانون - ماہرین فن خاص موسیقی دانون - مہاجنون - کارخانہ دارون - دوکانداروں - عام پیشہ ورون - عمارتون - باغون - محلون - بازارون - دھرم شالون - سراؤن - میلون - عرسون - اور کتب خانون کا ذکر ہے - ساتوین باب مین موجودہ مشاہیر کا مختصر حال لکھکر پیشہ ورلوگون کا تذکرہ بھی لکھا ہے - سب سے آخر یعنی آٹھوین باب مین پرگنہ دریا آباد کا بیان ہے جسمین پرگنہ کی وسعت آبادی وغیرہ - پرگنہ کی مشہور ریاستون - مشہور دیہات و مقامات کا ذکر اور پرگنہ کے نامور اصحاب کا تذکرہ ہے - یہ خلاصہ ہے اس کتاب کا ان عنوانات ہی کے دیکھنے سے پتہ مل سکتا ہے کہ مولف نے کس قدر جانفشانی کی ہوگی عبارت سلیس ہے - بہرحال مولف کی یہ محنت ضرور قابل داد ہے - اہل وطن کو اسکی خصوصیت کے ساتھ قدر اور جناب محب کی ہمت افزائی کرنا چاہیئے - لکھائی - چھپائی نفیس اور کاغذ عمدہ ہے - قیمت فی جلد سے

ملنے کا پتہ (منشی لکھن بہاری لال صاحب آنریری سکریٹری گوشالہ دریا آباد ضلع بارہ بنکی)

(۲) **رسالہ طالب علم لکھنؤ** - یہ رسالہ اپریل ۱۹۲۶ء سے ماہوار مولوی گنج لکھنؤ سے جناب مولوی فتح اللہ صاحب آزاد کی سرپرستی مین شایع ہو رہا ہے - یہ رسالہ خاص بچون اور نوعمر طلبہ کے شوق اور جد و جہد کا کارنامہ ہے - اسکے اعزازی چیف اڈیٹر (۱) انصار الحق صاحب ہارونی خلف چودہری سراج الحق صاحب رئیس ردولی بی - اے - ال - ال - بی وکیل لکھنؤ (۲) سعید احمد صاحب صدیقی خلف مولوی ظہور احمد صاحب بی - اے - ال - ال - بی - وکیل و جنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم لیگ - اور اڈیٹرز (۱) قمر الاسلام صاحب برادر زادہ مولوی فتح اللہ صاحب آزاد (۲) عبد القوی صاحب خلف مولوی عبد المجید صاحب دریا بادی ڈپٹی کلکٹر و برادر زادہ جناب مولوی عبد الماجد صاحب بی - اے - دریا آبادی (۳) اسرار الحق صاحب صدیقی برادر حقیقی انصار الحق صاحب ہارونی چیف اڈیٹر رسالہ ہذا ہین یہ سب علم کے دلدادہ - ادب کے مفتون - زبان اردو کے شیدائی اور نظم و نثر مین مہارت پیدا کرنے کے شائق ہین - ان بچون کی عمر پندرہ اور بارہ برس کے درمیان ہے مگر اس سے کیا انکی باتین سنکر ان کے خیالات انکی امنگون - ان کے جوش اور آگے بڑھنے والی امیدون اور توقعات کو دیکھکر بیحد دل خوش ہوتا ہے لطف یہ ہے کہ یہ سب بچے جو کچھ ان سے ہو سکتا ہے خود ہی اسمین لکھتے ہین اور جتنا کام ایک مدیر کر سکتا ہے اسکو اپنے سن کے موافق بدرجۂ اتم انجام دینے کی کوشش کرتے ہین ہان اتنا ضرور ہے کہ جناب مولوی عبد الماجد صاحب بی - اے دریا آبادی اور جناب مولانا آزاد انکے مضامین وغیرہ کی اصلاح کر دیتے ہین اور ترتیب بھی جناب آزاد کی نگرانی مین ہوتی ہے - اسکے اجرا کی سب سے بڑی غرض بچون مین علمی اور اخباری شوق پیدا کرنا - اور ان امور کی اصلاح کرنا ہے جو طالب علم کی زندگی کے لئے نقصان دہ ہین - مضامین کے لحاظ سے بھی یہ رسالہ اچھا ہے اور امید ہے کہ اگر یہ اسی طرح ترقی کرتا رہا تو آگے چلکر انشاء اللہ اسکو خاص درجہ امتیاز حاصل ہوگا ۲۰x۲۶/۸ کے ۴۴ صفحون کا اسکا حجم ہے قیمت عوام سے ۱۲/ طلبہ سے ۱۲/ سالانہ ہے فی پرچہ ۴ ر کو فرید احمد صاحب نقوی منیجر رسالہ طالب علم مولوی گنج لکھنؤ کے پتہ سے مل سکتا ہے - ہم دعا کرتے ہین کہ ان بچون کی محنت مفید ثابت ہو - ان مین استقلال کے ساتھ شوق جاری رہے - ملک اسکی قدر کرے طلبہ لبیک کہین - اور ہمیشہ یہ ترقی کرتا ہوا نظر آئے

اڈیٹر

جلد | اگست سنہ ۱۹۲۶ء | نمبر ۸

# مرقع

ناطق ۱۹۲۶ء لکھنوی

## کلام الملوک ملوک الکلام

### نعت شریف

طبعزاد اعلیحضرت ہز اگزالٹیڈ ہائینس سپہ سالار مظفر الممالک نظام الملک نظام الدولہ نواب میر عثمان علیخان
بہادر فتح جنگ جی سی ایس آئی تاجدار دولت آصفیہ دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ و اقبالہ

درد دل را چون دوائی یا حبیب
چون [illegible] دل [illegible] یا حبیب

از ہزاران [illegible] بر تو دیدہ ام
بر در تو جبہہ سائی یا حبیب

وقت مردن جان بآسانی دہم
روئے خود را گر نمائی یا حبیب

باعث آہ و فغانِ من شدہ
بیکسی و نارسائی یا حبیب




چون تو شافع داد عثمان را بحشر
ہست این شانِ خدائی یا حبیب

سے بھی قلم اس لئے مونث نہین کہ تانیث کی علامت سے وہ معرا ہے اور مقررہ قواعد کی رو سے اُسکے لیے مونث کا اطلاق بھی روا نہین ہوسکتا۔

ب۔ وہ غیر ذی روح اشیا جنمین منجملہ علامات تذکیر و تانیث کے کوئی علامت موجود نہین اور اُنکی تذکیر و تانیث کیلیے کوئی قاعدہ بھی مقرر نہین، مگر استعمالاً وہ بعض مذکر۔ اور بعض مونث ہین اُنہین کو مذکر اور مونث سماعی کہتے ہین۔ اور یہی مذکر و مونث کی وہ قسم ہے۔ جسکے تحت مین قلم کی تذکیر و تانیث کی یہ بحث بھی آسکتی ہے۔

اس سے ہم بے خبر نہین ہین۔ کہ ملک کی جن آبادیون کی زبان اُردو نہین ہے لیکن اُنہین اُردو بولی۔ اور سمجھی جاتی ہے، زیادہ تر اُنہین مین ایسے لوگ موجود ہین جنکی زبانین قلم کو مونث بولتی ہین۔ لیکن وہ ٹکسال باہر عوام کا فرقہ ہے۔ زبان کیلیے اُنکی بول چال سنداً استعمال نہین کیجا سکتی سند کیلیے جو زبان معتبر ہے وہ صرف ثقات کی زبان فصحا کی بول چال۔ اور مستند شعرا کا کلام ہے۔

ہم لغت کیلئے سند میں [illegible] فصحا کی زبان لیتے ہین دہلی کی زمین اُردو کی پرورش کا گہوارہ۔ اور لکھنؤ کی فضا اُسکی نشوونما کا مرکز ہے۔ اور ان دونون مقامات کے مشاہیر اور مستند اساتذہ نے قلم کو بالاتفاق مذکر کی حیثیت سے استعمال کیا ہے۔

منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی لکھنوی مرحوم۔ اور نواب مرزا خان صاحب داغ دہلوی مغفور شعر و سخن کے دور آخر مین سپہر سخن کے آفتاب و مہتاب اور فن کے مسلم الثبوت امام تھے۔ زبان کیلئے انکا کلام بالاتفاق مستند اور بالکل صحیح معیار کا حکم رکھتا ہے۔ بزم سخن کے ان دونون محترم اور باکمال صدرنشینون نے قلم کا استعمال مذکر کی حیثیت سے کیا ہے۔ مثالین اسکی اُنہین کے کلام سے یہ ہین۔

### امیر مینائی

صفحۂ دہر پہ صورت گر قدرت نے امیر  اسکی صورت وہ بنائی کہ قلم توڑ دیا

### داغ دہلوی

عدوے سامری فن دیکھے اعجاز رقم میرا  عصائے موسوی ہے حمد خالق مین قلم میرا

(۲) مونث سماعی کی جمع کا ایک عام قاعدہ یہ ہے کہ اسم واحد کے اخیر مین یائے مجہول۔ اور نون غُنہ کے اضافہ سے اُسکی جمع بن جاتی ہے۔ اسی قاعدہ سے تلوار کی جمع تلوارین۔ اور بندوق کی جمع بندوقین بنائی گئی ہے۔ جو لوگ قلم کو مونث سماعی کہتے ہین اُنکی راے مین اسی قاعدہ کے تحت مین قلم کے جمع (قلمین) ہوسکتی ہے۔ مگر وہ اہل زبان نہین۔ زباندان نہین۔ اُنکی زبان۔ زبان کیلیے معیار نہین۔ وہ عوام اور مرفوع القلم لوگون کا ناقابل اعتنا گروہ ہے۔ ثقات کی بول چال مین فصحا کے محاورہ مین۔ اور مشاہیر شعرا کے مستند کلام مین۔ قلم کو مونث نہین مذکر کی حیثیت سے استعمال کیا گیا ہے۔ وہ مذکور ہے۔ اور مذکر بھی سماعی ہے۔ یہی زبان ہے۔ اور اسی پر اہل زبان کا عمل ہے۔

اسم جنس۔ واحد مذکر سماعی کی جمع کا ایک عام قاعدہ یہ مقرر ہے کہ اُس پر جب حرف عامل یا تابع عامل آتا ہے۔ تو واؤ مجہول۔ اور نون غُنہ جمع کی علامت ہوتی ہے۔ اسی قاعدہ سے واؤ مجہول اور نون غُنہ کے اضافہ سے قلم کے لفظ مین تصرف کرکے اُسکی جمع (قلمون) بنائی جاتی ہے۔

لیکن اگر حرف عامل۔ یا تابع عامل کی وجود کی یہ صورت نہو تو واحد اور جمع کی حالت استعمالاً بالکل یکسان ہے۔ اور تذکیر کی شکل مین جمع کی ضرورت ہرگز شرط نہین۔

اسلئے بقاعدہ تانیث یائے مجہول۔ اور نون غُنہ کے اضافہ سے اسم جنس واحد مذکر کے لفظ مین تصرف کرکے قلم کی جمع (قلمین) بنانیکی ضرورت نہ تھی۔ اور درحالیکہ فقرہ زیر نظر مین حرف عامل یا تابع عامل موجود نہ تھا تو اُسکی صحیح

عبارت اس طرح ہو سکتی تھی۔

**مختلف قلم مرتب کرینگے**

جناب ساغر سے اور اُنکی ادبی قابلیت سے ہم واقف ہین اور ہم یہ جانتے ہین۔ کہ وہ رنگین طبع، مرصع فکر۔ اور اپنے رنگ کے جدید طرز نگارش ہین۔ اُردو کے ایک شگفتہ نگار ادیب ہین۔ حسن ظن کیلئے گنجائش ہے۔ کہ قلم کی تانیث کا یہ اجتہاد اُن کا ادبی اعتقاد نہو۔ اور پیمانہ بکف رسالہ کے رئیس تحریر کے باکیف قلم کی یہ محض ایک لغزش مستانہ ہو۔ اور بسبب اُس کا موسم کا یہ فردوس نثار منظر ہو۔

ابر است و بہار است و ہوا ہم مزہ دارد          برخیز کہ لغزیدن پا ہم مزہ دارد

لفظ کی جمع کے متعلق مین نے صراحت کے ساتھ کچھ اس لئے نہین لکھا کہ قلم اور لفظ کی حالت بالکل یکسان ہے اور یہی جواب اُس سوال کا بھی ہو سکتا ہے جس کا تعلق لفظ۔ اور اُسکی جمع سے ہے۔

خوشتر آن باشد کہ سر دلبران          گفتہ آید در حدیث دیگران

---

# افکار تازہ

## جناب سید اسرار حسین صاحب رضوی بلگرامی متخلص بہ اثرؔ

کچھ اور ہی عارف کو جلوا نظر آتا ہے          دنیا کا ہر اک ذرہ دنیا نظر آتا ہے

دل جانے جو کچھ دیکھا اُسنے تری خلوت مین          آنکھونکو تو پردا ہی پردا نظر آتا ہے

کچھ بوندین لہو کی ہین یون تو دل عاشق مین          طوفان مین ہر قطرہ دریا نظر آتا ہے

وحشت کے مناظر یون آنکھون مین سما ہین          یان عرصۂ محشر بھی صحرا نظر آتا ہے

جس نقش کو بھی دیکھین صورت ہے مصور کی          انداز نگر کچھ کچھ بدلا نظر آتا ہے

وہ دیکھتے ہین پہرون اب مجکو کنکھیون سے          ان وزن مقدر کچھ سیدھا نظر آتا ہے

دنیا نہین اک مین ہی عالم ہی الگ مین نہین دنیا          اُف کیا نظر آتا ہے۔ کیا کیا نظر آتا ہے

دم توڑ دیا شاید دنیا کی امنگون نے          جس دل پہ نظر کیجے لاشا نظر آتا ہے

حسرت ہے لگا ہو مین اک زہر ہے آہو مین          تیور سے اثرؔ مجکو شیدا نظر آتا ہے

## جناب فرخ بنارسی

رہ رہ کے چھیڑتی ہے کسی کی نظر مجھے          ملنے لگی ہے لذت دردِ جگر مجھے

اب ہون وہان جہان نہین اپنی خبر مجھے          عالم وہ ہے کہ کچھ نہین آتا نظر مجھے

ہر گام پر ہے جلوۂ رنگین کی دلکشی          کیا کیا فریب دیتی ہے میری نظر مجھے

دیکھا اُٹھا کے پردۂ دیر و حرم مگر          آیا نظر نہ جلوۂ حیرت اثر مجھے

پا کر فریب خوردۂ نیرنگی بہار          آ آ کے چھیڑتی ہے نسیم سحر مجھے

تو ہی بتا قریب ہون یا تجھ سے دور ہون          اب تیری جستجو مین نہین کچھ خبر مجھے

رسوا نہ میرے ذوق تماشہ کو کیجیے          دکھلائیے جمال جو دی ہے نظر مجھے

مین گر رہا ہون آج کسی کی نگاہ سے          اٹھکر ذرا سنبھال لے دردِ جگر مجھے

فرخؔ فریب جان ہے حسن مجاز کو          بیتاب کیون کرے مرا ذوقِ نظر مجھے

# غزل مسجّع

از نتائج افکار

## جناب حاجی محمد مصطفا خان صاحب اصطفا مالک رسالہ نظر

## کارخانۂ اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ

دل جو مرا فگار رہے محوِ رخِ نگار رہے — چشم جو اشکبار رہے حسرتِ دیدیار رہی

جس پہ چمن نثار رہے وہ مرا گلعذار رہے — جو مرے دل کے پار رہے تیرِ نگاہِ یار رہی

اُسکو نہو گی کیا خبر عشق مین ہی بڑا اثر — جس نے پھرایا در بدر جس پہ یہ دل نثار رہی

صبر سے کام گو لیا پھر بھی یہ راز کھل گیا — تیری جفا مری وفا دہر مین آشکار رہی

ملتا ہی کون بے سبب عشق کے ہین شریک سب — وقت پڑا جو آکے اب کوئی نہی غمگسار رہی

دل مین چھپا ہو جب کوئی پھر ہو پسند کیون دوئی — روح لطیف جب ہوئی جسم بھی اُسکو بار رہی

آتشِ غم سے دل جگر جل گئے جب نہ لی خبر — اب مرے حالِ زار پر کیون کوئی اشکبار رہی

کہتا ہین اپنے منھ سے کیا تمنے نہ غور خود کیا — کوئی تو بات ہی بھلا یون جو یہ بیقرار رہی

منھ جو کفن سے ہی چھپا عاشقِ نامراد کا — آپ کہین گے بیوفا اس لئے شرمسار رہی

درد سے ہون مین بیقرار زیست ہوئی ہی ناگوار — تیر نگاہِ نازِ یار جب سے جگر کے پار رہی

جلنے دیا جو اصطفا تم نے بڑا غضب کیا
قول و قرار کا بھلا یار کے اعتبار رہی

---

# اضغاث احلام

## وحدتِ وجود اور تصوف اسلام

جمعے متفکر اند در مذہب و دین ☆ جمعے متحیر اند در شک و یقین
ناگاہ منادی برآید ز کمین ☆ کاے بیخبران راہ نہ آنست و نہ این

انسانی ارتقاء کی تاریخ مین فلسفۂ مذاہب کی کشمکش اور بالخصوص فلسفۂ الہیات کا غائر مطالعہ انسانی دماغ کے واسطے گوناگون دلچسپی اور حیرت انگیز بحث کا موضوع ہے ابتدائے آفرینش سے یا یون کہنا زیادہ مناسب ہوگا۔ کہ اس زمانہ سے جبکہ انسان کو اپنے متقدمین کے حالات کا علم ہوا۔ انسانی ادراک نے اس وادی بے پایان کی صحرا نوردی مین مختلف پُرخار و دشوار گزار مدارج و منازل کو طے کرنیکے بعد جہان وہ اپنی قوت متخیلہ کے انتہائی پرواز سے عاجز آکر لا احصی کہنے پر مجبور ہوا ہے۔ اپنی اور محض اپنی تسلی اور جذبۂ دقیقہ کاوی کی تسکین کے واسطے ایک خاص عقیدہ ضرور تسلیم کر لیا ہے۔ گو وہ اپنی نوعیت اور ہمہ گیری کے لحاظ سے دیگر اشخاص کے عقائد و خیالات سے بالکل مختلف بلکہ متضاد ہی کیون نہ ہو۔ ہر فلسفی اسرار عالم کی تفصیل مین بمصداق ہر کس بخیال خویش خبطے دارد۔ ایک جداگانہ مسلک رکھتا ہے۔ اور محض اپنی خودسری کیوجہ سے اپنے مخالفین کو جو اس کے خیال سے متفق نہین ہین۔ گمراہ اور بیوقوف سمجھتا ہے۔ بعض عرفی شیرازی کی آواز مین صرف اتنا کہدیتے ہین کہ ؎ صد کنہ تو با درک نباید دانست۔ این سخن نیز باندازۂ ادراکِ من است۔ یا اس کے آگے بڑھے تو حافظ شیرازی کی زبان سے یہ ادا کرتے ہین کہ ؎ برو اے زاہد خود بین کہ ز چشم من و تو۔ راز این پردہ نہان است و نہان خواہد ماند۔ ہمکو اسوقت فرقۂ لا ادریہ کے خیالات سے بحث نہین جو اپنے انتہائی تحقیق و تجسس کے بعد صرف اسقدر پر پہنچے ہین کہ معلوم شد کہ ہیچ معلوم نہ شد یا فرقۂ سوفسطائی سے جو کہ اعیانِ عالم کی حقیقت ہی مین کسی بات کا وثوق و یقین کے ساتھ پتہ نہین دیتے۔ بلکہ ہر بات کا مشکوک اور شبہہ آمیز جواب دیتے ہین۔ بلکہ ہم کو اُس طبقہ کے خیالات سے غرض ہے۔ جو اپنے عقائد کو مسلمہ طور سے بالاعلان بنی نوع انسان پر تلقین کرنیکے لئے تیار ہے۔ بلکہ اصلی مضمون مین ہمکو اسوقت صرف اپنے ان خیالات کا جنکو اضغاث احلام سے موسوم کرنا انسب و اولیٰ ہے۔ اظہار کرنا مقصود ہے۔ ہماری یہ غرض ہرگز نہین کہ ہم اس تحریر سے کسی خاص مسلک کی تبلیغ یا دوسرے کی تردید کرین چونکہ اس روش کو ہم اپنے منزل ارتقاء سے فروتر سمجھتے ہین بلکہ محض آن اصحاب کی تفریح کے لئے جن پر عالم تنہائی مین اس قسم کے خیالات کا تلاطم ہوتا ہے۔ اور جو بالطبع فرض تحقیق و معاملہ کاوی مین مبتلا ہونیکی وجہ سے اس بات پر مجبور ہین۔ کہ کسی بات کو کافی غور و خوض کے ساتھ اپنی فہم و ادراک کے مطابق کئے بغیر تسلیم نہ کرین۔ ہم ذات باری تعالی کے متعلق جس کے سمجھنے پر تمام مذاہب کے اختلاف کا انحصار ہے مسئلہ وحدت وجود پر خامہ فرسائی کرتے ہین۔ ہمارے مخاطبین طبقۂ انام کے صرف وہ معدود اشخاص ہین۔ جن کو ایزد تعالی نے فلسفیانہ دماغ ودیعت کیا ہے۔ چونکہ دیگر حضرات کے واسطے ہماری تحریر ایسی ہی قابل تمسخر اور مضحکہ آمیز ہوگی جس طرح کسی شعر کا مفہوم اُس شخص کے واسطے جو جذبۂ سخن فہمی و حسن پرستی سے نابلد ہو۔

تمام مذاہب کا موضوع مشترکہ خدا یا ایک ایسی ہستی کا وجود ہے۔ جو سب سے بالاتر اور موجودات عالم کا اصل اصول مانا جاتا ہے۔ خدا کی ذات و صفات کو مختلف طریقون پر تسلیم کرنیسے مذاہب کے عقائد مین تباین و تغائر واقع ہوتا ہے۔ خدا اور بندے کی ہستی کو متحد خیال کرنا یا ان دونون کو جدا تسلیم کرنا تمام مسالک کی جنگ و جدال کا راز ہے۔

کسی مذہب کے فلسفہ مین جس قدر اعتراضات اور شکوک پیدا ہوتے ہین وہ
اکثر خدا کی ہستی کو کسی خاص طریقہ سے تسلیم کرنے پر ہوتے ہین۔ سب سے زیادہ
اہم اور دقیق مسئلہ ہر مذہب کے اعتقادات کے لحاظ سے مسئلہ جبر و قدر ہے
جسکی بنا پر خیر و شر جزا و سزا کی حدود قائم کیجاتی ہین۔ خدا اور بندے کے درمیان
ایک خاص امتیازی حالت بتائی جاتی ہے۔ فرقۂ جبریہ و قدریہ کے درمیان
جن کا وجود ہر قوم و مذہب مین مختلف نامون کے ساتھ پایا جاتا ہے عجیب
کشمکش رہی ہے۔ مگر فلسفیون کا زیادہ قابل قدر گروہ اپنے تحقیقات
کے انتہائی نزل پر بالآخر مسئلۂ جبر کو تسلیم کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ جو بظاہر
عوام کے معیار فہم سے خلاف عقل معلوم ہوتا ہے۔ مگر استدلال کی حد الحدود
پر پہونچنے سے انسان یہین پر آکر قیام کرتا ہے۔ چونکہ اس بات کو ہر شخص
مانتا ہے کہ انسان کا ہر فعل اس کے ارادے کا ماتحت ہے سب سے پہلے کسی
کام کا خیال پیدا ہوتا ہے۔ اس کے بعد عمل کی صورت اختیار کی جاتی
ہے۔ سب طبائع انسانی کا غائر مشاہدہ اور فلسفۂ جذبات کا عملی پہلو اس
امر پر کافی دلالت کرتا ہے۔ کہ انسان کا کوئی خاص ارادہ اس کے خاص
ماحول خاص اسباب و ذرائع اور خاص دماغی ساخت کے زیر اثر
ہوتا ہے۔ اور وہ دراصل اپنے ارادے پیدا کرنے پر بلا ان خاص وجوہ
کے قادر نہین۔ پس اسکے تمام افعال و اعمال اس کے اجزائے المو طبیعی
مین ہر معمولی سے معمولی حرکت کسی خاص قوت کے ماتحت ہے جامیان
وحدت وجود سے بہتر اس مسئلہ جبر کا قائل کوئی اور شخص نہین ہو سکتا۔

وحدت وجود کا خیال فلسفۂ ہند کی ویدانت فلاسفی مین بہت
وضاحت کے ساتھ پایا جاتا ہے۔ جسکا مقولہ "اہم برہم ودیتے ماستے"
بالکل اسی خیال کا ترجمہ ہے۔ فلسفۂ یونان مین بھی اسکی کافی جھلک
نظر آتی ہے۔ اور فلسفیان یورپ بھی اپنی مادہ پرستی کے عقیدے
مین اسی کے ہمخیال معلوم ہوتے ہین۔ ہم اس وقت ان مختلف گروہون
کے عقائد سے بحث نہین کرتے۔ چونکہ فلسفۂ مذاہب پر تبصرہ کرنا غیر معمولی
طوالت سے خالی نہوگا۔ جو مضمون ہذا کے موضوع سے غیر متعلق ہے۔
ہم اسوقت صرف اسلام کے اُن متقدر اصحاب کے خیالات کا ذکر کرتے
ہین۔ جو خدا کی ہستی کو محض وحدت وجود کی صورت مین تسلیم کرتے تھے۔
اور جو اپنے خیالات کی تلقین مسلمانون کی کافی تعداد کو کرنیکے بعد اپنی
شخصیت کا اثر دنیائے اسلام پر مذہبی رکن ہونیکی حیثیت سے چھوڑ گئے
ہین نہ فلسفۂ شریعت اسلام مسئلۂ وحدت وجود کے بالکل خلاف ہے،
اور قرآن و حدیث اور فقہ مین اس کے مطابق کہین تعلیم نہین پائی جاتی
مگر تاہم سالکان طریقت کا ایک بڑا گروہ قرآن و حدیث کی تعلیم پر
ایمان رکھتے ہوئے وحدت وجود مین راسخ العقیدت نظر آتا ہے دراصل
شریعت و طریقت کا خاص خدا کی ہستی کے متعلق جو مذہبی عقائد کا
پہلا زینہ ہے۔ اتنا زبردست تباین و تضاد چشم حقیقت بین کے نزدیک
خالی از علت نظر نہین آتا۔ مگر بقول حافظ شیرازیؒ کے ؎

مصلحت نیست کہ از پردہ برون افتد راز　　ورنہ در مجلس رندان خبرے نیست کہ نیست

نظام عالم و تمدن کے مصلحت سے عوام کو اسرار موجودات کی بابت
تعلیم دینے کا طریقہ حقیقت اور خاصان بارگاہ کے اصول باطنی سے
بالکل مختلف اور متغائر نوعیت کا ہوتا ہے۔ چونکہ تمام دنیا کے گوناگون
طبائع کے واسطے کسی بات کو ایک ہی طرح سمجھانے سے اصلی مطلب کے
فوت ہونیکا اندیشہ ہوتا ہے۔ انسان کی پیدائش کے بعد بچہ کے دماغی
اور ذہنی ارتقاء کے مختلف مدارج و منازل کو چشم حقیقت بین سے فلسفہ
جذبات کے دقیق ترین اصول کے مطابق معائنہ و مشاہدہ کرنا جس سے
بچہ کے مختلف خیالات و عقائد کا پتہ چلتا ہے۔ اس امر کی بین دلیل
ہے۔ کہ انسان اپنے دماغی نشو و نما کی ابتدائی حالت مین اپنے جذبات
خوف و خطر کو محض فرضی ہیبت ناک موجودات کے تصور سے اور
جذبات امید و رجا کو صرف معمولی اور ادنیٰ ماکولات ملبوسات کی
طمع سے برانگیختہ کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ بچہ کو ڈرانیکے واسطے کسی فرضی

خوفناک نام کا ذکر کر دینا کافی ہے۔ اور اسکو کسی کام پر آمادہ کرنیکے لئے معمولی کھانے پینے کی چیز کا لالچ دینا بہترین تدبیر ہے۔ مگر جس قدر تجاوز عمر واضافۂ تجربہ و معلومات کے ساتھ ذہنی قوا مین ترقی ہوتی جاتی ہے۔ وہ اپنے گزشتہ خیالات کو خیرباد کہتا چلا جاتا ہے۔ اور پھر ہر درجۂ ارتقاء پر اسکو اپنے دیرینہ عقائد قابل تمسخر و مضحکہ معلوم ہوتے ہین۔ خدا کی ہستی کا خیال بھی انسان کے دماغ مین صدہا مختلف طریقون سے آتا رہا ہے۔ اور ہر وہ چیز جو اُس کے دل مین حیرت و استعجاب کا ولولہ پیدا کرتی تھی۔ اس کے نزدیک خدا کہلاتی تھی۔ مثلاً زمانہ قدیم مین پہلے انسان نے سورج کو جو اپنی عالمگیر ضیاء و منفعت کے لحاظ سے ایک نہایت تعجب خیز چیز تھی اپنا خدا تسلیم کرنا شروع کیا۔ اسکی طرف قرآن پاک مین بھی اشارہ ہے۔ فلما رای الشمس بازغا قال ھذا ربی ھذا اکبر اس کے بعد آگ ہوا۔ پانی۔ بادل۔ بجلی۔ پہاڑ۔ مختلف حیوانات و انسانات غرض بے شمار صورتون مین اس ہستی کا وجود تسلیم کیا گیا مگر جب دنیا نے اپنے عالم طفولیت سے نکل کر سن شعور و تمیز مین قدم رکھا۔ تو خدا کی ہستی مرئیات کے حدود سے بالاتر ہو کر غیر مرئیات کے دائرہ سے وابستہ ہوئی۔ اور مادہ کے ساتھ روح کا خیال بھی پیدا ہوا۔ اور اس سے بھی زیادہ لطیف و غیر محسوس حالت مین خدا کا وجود تسلیم کیا گیا۔ چنانچہ اس کے بعد صدہا قابل قدر انسانون کے طویل و مدید مغز کاوی نے ازل و ابد کا راز سمجھنے اور سمجھانیکے لئے بے شمار خاکے کھینچے۔ جن مین سے اکثر نقش بر آب ہو کر رہ گئے۔ اور اکثر موجودہ زمانہ تک اپنے منصوبون کا نشان زندہ دماغون مین دیتے ہین۔ مگر ؎

کس نکشود و نکشاید بہ حکمت این معما را

فغانی شیرازی نے خوب کہا ہے۔

آنکہ این نامۂ سربستہ نوشتہ است نخست		گرہے سخت بہ سر رشتۂ مضمون زدہ است

حافظ شیرازی بھی یہی خیال رکھتے ہین۔

کس ندانست کہ منزلگہ مقصود کجا است		این قدر ہست کہ بانگ جرسے می آید

بہرحال حقیقت جسکی تلاش مین تمام مذاہب سرگردان ہین۔ ایک سے زیادہ نہین ہو سکتی۔ مگر ہر مذہب اپنی حقیقت مفہومہ کو حقیقی سمجھتا ہے اور اسکے مخالفین کو جہالت اور لاعلمی سے متہم کرکے قابل نفرت و حقارت خیال کرتا ہے۔ حالانکہ تجسس و تفتیش کی غائر نظر سے دیکھنے پر دنیا مین کوئی دو شخص حقیقی معنون مین ایک مذہب کے ماننے والے نہین مل سکتے چونکہ ہر انسان کا مطمح نظر نقطۂ خیال اور دماغی ساخت دوسرون سے اسقدر جداگانہ واقع ہوئی ہے۔ کہ کسی چیز کا ایک اور بالکل ایک طریقہ سے دیکھنا یا سمجھنا قطعی ناممکنات سے ہے۔ بدینوجہ مختلف مذاہب کی جنگ و جدل اور باہمی نزاع و تفرقہ کی مثال بالکل ایسی ہے جیسا مولانا روم نے چار مختلف زبانون کے مسافرون کی جنگ کا ذکر اپنی مثنوی مین انگور خریدنے کی بناپر کیا ہے۔ یا یون سمجھئے کہ مختلف شیشون کے عینک لگا کر کسی مرئی چیز پر رائے قایم کرنے سے جو اختلافات مختلف آدمیون مین ہو سکتے ہین وہی حالت مذاہب کے اختلافات کی ہے ؎

جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ		چون ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند

مذہبی اختلافات کے ذمہ دار زیادہ تر وہ اصحاب ہین جو محض اپنے خود غرضی شہرت پسندی اور جاہ طلبی کے جذبہ سے مجبور ہو کر قوم کی فلاح و بہبودی اور عوام کی اصلاح و نجات ابدی کے مغالطہ مین اپنے زمانہ کے طرز خیالات مین کسی نئی تبدیلی کا باعث ہوئے ہین۔ کسی فلسفی شاعر نے تنگ آکر خوب کہا ہے ؎

کفر و دین رابہر از یاد کہ بین فتنہ گران		در بر آموزی مصلحت اندیش خود اند

اور بجائے اسکے کہ وہ نظام عالم کو درست تر کرنے کے لئے مختلف گروہون کو متحد و متفق بنانے مین کامیاب ہوئے ہون۔ وہ اپنے دعوے کے خلاف موجودہ فرقون مین ایک اور فرقہ کا اضافہ کر گئے ہین اور ہر ادنیٰ سے ادنیٰ سمجھ رکھنے والا مذہبی مقلد اپنے مفہومات ذہنی کے متعلق ایسا ہی یقین واثق رکھتا ہے جس طرح محسوسات خارجی کے بابتہ۔ حالانکہ فلسفہ کے انتہائی مدارج مین

معمولی سی معمولی چیز کی بھی حقیقت سمجھنا ناممکن ہو جاتا ہے۔

مگر وحدت وجود کے مسئلہ کو تسلیم کرنے پر انسان فلسفۂ الٰہیات کی بہت سی پیچیدگیون سے نجات پالیتا ہے۔ اور بالخصوص جبر و قدر اور خیر و شر کا عقیدۂ لاینحل ایک حد تک معقول طریقہ سے حل ہو جاتا ہے۔ اس مسئلہ کی تفصیل جس خوبی کے ساتھ مسلمان صوفیائے کرام کے فارسی کلام مین پائی جاتی ہے وہ اس موضوع پر مفصل اور مبسوط کتابون کی تحریر سے زیادہ واضح اور موثر ہے۔ چنانچہ تصوف کی آخری منزل فنافی اللہ بالکل اسی خیال کی یقینی حالت کا نام ہے حضرات موصوف نے اپنی متبرک اور قابل قدر شخصیت و روحانی تصرف سے اپنی زمانہ مین اور اپنے بعد دنیا پر جو حیرت انگیز اثر پیدا کر کے اکثر طبقات انام کو اپنا مسخر و معتقد بنا یا۔ اس سے ہمکو اسوقت کچھ بحث نہین۔ چونکہ عوام کی تقلید و کثرت رائے ہمارے نزدیک کسی مسئلہ کی تصدیق و تکذیب کے واسطے کوئی طمانیت بخش ثبوت نہین ہے ؎

زبسکہ پیروی خلق گمرہی آرد    نمی زدیم براہے کہ کاروان رفتہ است

بلکہ ہم اسوقت ان بزرگان قوم کے خیالات کو فلسفہ کے معیار پر تولکر ان کے معقول و نامعقول ہونیکا ذکر کرتے ہین۔

فلسفۂ تصوف کے مطابق دنیا مین صرف ایک ہستی کا وجود ہے۔ سوائے اوس کے کسی دوسری چیز کا وجود ناممکن ہے۔ صرف وہی ایک واجب الوجود ہستی جو خدا کے نام سے موسوم کیجاتی ہے۔ تمام موجودات عالم مین اپنا جلوہ مختلف مظاہر اور صور مین اور اپنا اثر بے شمار گوناگون محسوسات و مدرکات مین ظاہر کرتی ہے مادہ۔ روح اور خدا تینون ایک ہی وجود کی مختلف حالتون کے نام ہین۔ تمام عالم مین صرف خدا کا وجود ہے۔ اور اسکی کوئی خاص جگہ معین نہین وہ خود انسانون کے قالب مین اپنے مختلف حالتون کا مشاہدہ کرتا ہے۔ اور خود اپنی بابت بے تعداد خیالات کی صورت مین مبدل اور متغیر ہوتا ہے غرض اس قسم کے عقائد جن کا اصل اصول صرف ایک ہستی کا وجود تسلیم کرنا ہے۔ فلسفۂ تصوف کے بنیاد ہین۔ فارسی کے اکثر شعرا جو صوفی اور ولی کامل ہونیکے علاوہ اپنی ابتدائی زمانہ مین فلسفہ کی باقاعدہ تعلیم حاصل کر چکے تھے۔ اپنے کلام مین نہایت وضاحت کے ساتھ وحدت وجود کی تلقین کرتے ہین حضرت سلطان ابو سعید ابوالخیر، حکیم سنائی، اوحدی اصفہانی۔ خواجہ فریدالدین عطار۔ عمر خیام۔ مولانائے روم۔ شیخ سعدی عراقی۔ حافظ شیرازی۔ امیر خسرو۔ نظامی گنجوی۔ جامی فارسی کے فلسفی شعرا کی فہرست مین سے چند وہ نفوس قدسیہ ہین۔ جن کے کلام مین وحدت وجود کی ایسی طول تفصیل ہے کہ محض اون کے اشعار سے اس بحث پر متعدد کتابین لکھی جاسکتی ہین۔

قانون شریعت کے مطابق حضرت منصور کو محض اسوجہ سے سزائے صلیب کا مستوجب قرار دیا کہ انہون نے انا الحق کہکر اپنی ہستی اور خدا کی ہستی کو واحد ہونے کا ثبوت دیا اور اسی خیال نے حضرت شمس تبریز کو قم باذنی کہنے پر مجبور کیا مگر خواجہ فریدالدین کے نزدیک اس مین کچھ عیب نہ تھا چونکہ قم باذنی و قم باذن اللہ۔ ہر دو یک نغمہ آمد از لب یار۔ بلکہ اس سے تجاوز کر کے یہانتک پہونچے ہین کہ

ہر کہ از وے نزد انا الحق سر    او بود از جماعت کفار

ایک قانون کے مطابق ایک شخص ایک عمل پر واجب القتل قرار دیا جاتا ہے مگر دوسرا قانون اوسی عمل کے ترک کرنے پر سزا تجویز کرتا ہے۔ جو بات شریعت مین کفر ہے فلسفۂ تصوف مین ثواب ہے۔ جو شریعت مین شرک ہے طریقت مین عبادت ہے۔ اپنی حقیقت کا معلوم کرلینا جسکا نتیجہ اپنی ہستی کو فنافی اللہ کر کے خدا سے وصال حاصل کرنا ہے دراصل وحدت وجود کی تسلیم کا عملی پہلو ہے۔ خواجہ عطار کہتے ہین۔

آنچہ می جوئید بیرون دو عالم آن شمائید    خویش را یابید چون این پردہ از ہم برکنید

خالق و مخلوق۔ بندہ و خدا کی تفریق اسوقت تک قائم رہتی ہے جب تک انسان قوانین و رسوم ظاہری کے پابندی کو جو مصلحتاً محض عوام کو ایک سلسلہ مین منضبط و منسلک کر کے جذبۂ عمل کو ترقی دینے کے واسطے ایجاد

عاید کی گئی تھی راز کونین کی اصلیت قرار دیتا ہے مگر جب غور وفکر کی انتہائی منزل تک رسائی ہو جاتی ہے تو دنیا مین صرف ایک ہستی کا وجود طاری وساری معلوم ہوتا ہے اور یہی تصوف وطریقت کی روحانی ترقی مین آخری مرتبہ ہے۔ اس وجہ پر ہو بجکر وہ سب کچھ جانتا ہے اور کچھ نہین جانتا خدا کی ہستی کا ایک جزو ہے مگر عوام کی فہم کے موافق مکان وزمان کا تعین کرنے سے عاری ہے اور بیساختہ یہی کہتا ہے کہ ؎

جہان از تو پُر و تو در جہان نہ    ہمہ در تو گم و تو درمیان نہ
خموشی تو از گویائی تست    نہانی تو از پیدائی تست
ترا با ذرہ ذرہ راہ بینم    دو عالم تم وجہ اللہ بینم
خدا را جز خدا ایک دست کش نیست    کہ در خورد خدا ہم اوست کش نیست
درین معنی کہ من گفتم شکے نیست    تو بے چشمی و عالم جز یکے نیست

(خواجہ عطار) وحدتِ وجود کی اصلی تعلیم یہی ہے فلسفان عالم تمام عمر اسی تجسس مین سرگردان رہے کہ خدا کے متعلق کوئی تسلی بخش تحقیق کر سکین مگر فلسفۂ تصوف مین اسکی ترکیب نہایت آسان ہے یعنی اپنی ذات کے متعلق تحقیق کرنا دراصل خدا کی تحقیق کرنا ہے چنانچہ کہا ہے۔

گویند کہ کنہِ ذاتِ او نتوان یافت    ما یافتہ ایم این کہ کنہش مائیم

وحدت وجود کی تسلیم کا یہی نتیجہ ہے۔ وحدتِ وجود کی مثال عوام کی سطحِ فہم کے موافق آفتاب کی روشنی کی مانند ہے جو ہونے کے باوجود مختلف مقامات اور متفرق عکس پذیر مادیات۔ مثلاً پانی۔ شیشہ وغیرہ پر گوناگون طریقہ سے ضیا افگن ہوتی ہے۔ اسی طرح خدا کا وجود ایک اور بالکل ایک ہونے پر بھی اعیان موجودات کی بوقلمون اشکال وصور مین ظہور پذیر ہوتا ہے جس طرح روح انسان کے تمام جسم مین ہر ادنی سے ادنیٰ جزو بدن مین ساری وموثر ہے اور کوئی سر مو بھی اس کے وجود سے خالی نہ ہونیکے علاوہ کسی خاص مقام پر اسکا قطعی وجود متعین نہین اُسی طرح خدا کی ہستی دنیا کے ہر ذرہ مین موجود ہو کر اپنی تجلی کا مختلف انواع مین اظہار کرتی ہے اس سے بہتر توحید کا مفہوم دوسرا نہین ہو سکتا ایسی مضمون کو کسی صوفی شاعر نے نظم کیا ہے ؎

حق جانِ جہان است وجہان جملہ بدن    ارواح و ملائکہ حواس این تن
افلاک وعناصر و موالید اعضا    توحید ہمین است دگرہا ہمہ فن

فنا وبقا کا خیال اس سے زیادہ نہین کہ ؎

ہر دم بلباس دگر آن یار بر آمد    ہر لحظہ بشکل آن بتِ عیار بر آمد

ایک حالت کو چھوڑ کر دوسری حالت مین اپنے جلوہ کا اظہار کرنا عوام کے نزدیک انتقال ووفات ہے۔ مگر تصوف مین اسی حیات ہی کی دوسری حالت ہے۔ وحدت وجود کی تعلیم کے مطابق خیر وشر کا اطلاق مشہور معنون مین کسی عمل انسانی پر نہین ہوتا اور کسی چیز کو اچھا یا برا کہنا اس مسلک سے منحرف ہونے کا جرم کرنا ہے۔ سزا وجزا۔ ثواب وعذاب۔ نیک وبد محض ایک چیز کے مختلف نام ہین۔ جن سے ایک ہستی کے مختلف نیرنگیون کا پتہ چلتا ہے۔ جبر وقدر کا عقدۂ لاینحل اس خیال سے بڑی آسانی کے ساتھ حل ہو جاتا ہے شیطان ونفس امارہ کا خالق ومحرک ہی انہلے استدلال پر تمام علم اعمال سیئہ کا بانی قرار پاتا ہے۔ اس جبر وبیچارگی کی حالت کو تصوف اسلام مین، اس طرح ادا کیا ہے۔

ہر قطرہ کہ زد حکیم در بارۂ ما    کردیم و نبود غیر او چارۂ ما
بے حکمش نیست ہر چہ سر زد از ما    مامورۂ اوست نفس امارۂ ما
ابلیس چو در آدم و حوا نگریست    بنشست بہا و ہوئے بر خود بگریست
وانگہ بزبانِ حال با آدم گفت    ابلیس تو من بگو کہ ابلیس کیست

دنیا مین ہر عمل کا ایک سبب ضرور ہوتا ہے اور ہر سبب کسی دوسرے سبب کا ماتحت ہوتا ہے دوسرا سبب تیسرے سبب سے وابستہ معلوم ہوتا ہے۔ اسی طرح علل واسباب کی انتہائی حد وہ ہے جہ ہر آخری نتیجہ کا ذمہ دار سبب اولین یا سبب الاسباب قرار دیا جاتا ہے۔ پس بمقتضائے

والیہ ترجع الامور انسان کے ہر فعل کی ابتدائی وجہ مشیت ایزدی کے سوا دوسری چیز نہین ہوسکتی - مگر مذہبی اصول سے اس مسئلہ خیر و شر کو عوام کے سامنے مندرجہ بالا صورت مین پیش کرنا نظام عمل مین خلل ڈالنا ہے اسوجہ سے بیشتر ادیان و مذاہب نے اسکی تلقین ایک معقول تاویل کے ساتھ کی ہے اور پھر اس تاویل کو بے چون و چرا تسلیم کرکے مصلحت عمل کا اس قسم کے الفاظ مین اظہار بھی کر دیا ہے۔

حقیقت ہاے نیک و بد بہ شیر خفتہ می ماند　　　کہ عالم را زند برہم اگر دستے نہی براو

مگر عمر و خیام جیسے رند مشرب فلسفی اس راز کو فاش کئے بغیر نہ رہ سکے اور اپنے کلام مین بدین الفاظ اپنی معصومیت کا اظہار کر گئے ہے

از آب و گلم سرشتۂ من چہ کنم　　　دین پشم و قصب تو رشتۂ من چہ کنم

ہر نیک و بد کہ از من آید بوجود　　　تو بر سر من نوشتۂ من چہ کنم

سازندۂ کار مردہ و زندہ توئی　　　دارندۂ این چرخ پراگندہ توئی

من گرچہ بدم صاحب این بندہ توئی　　　کس راچہ گنہ چو آفرینندہ توئی

مسئلۂ جبر کی تائید مین حافظ شیرازی بھی اپنے جذبات کو ضبط نہ کرسکے مندرجۂ ذیل اشعار اس معاملہ مین کس قدر واضح ہین ہے

نقش مستوری و مستی نہ بدست من و تست　　　انچہ استاد ازل گفت بکن آن کردم

برو اے ناصح و بر دُرد کشان خوردہ مگیر　　　کارفرمائے قدر می کند این من چہ کنم

مرا روز ازل کارے بجز رندی نفرمودند　　　ہران قسمت کہ آنجا شد کم و افزون نخواہد شد

در پس آئینہ طوطی صفتم داشتہ اند　　　آنچہ استاد ازل گفت ہمان می گویم

وحدت وجود کے ہمہ گیر فلسفہ مین تمام عالم کے مختلف مذاہب ایک مسالک مین منضبط معلوم ہوتے ہین فلسفیانہ ارتقاء کی اس آخری منزل پر دیر و حرم کے اختلافات ہرگز بنائے مخاصمت ثابت نہین ہوتے بلکہ ہر انسان کا جداگانہ خیال و عمل حق کی تلاش و تسلیم کی مختلف صورتین معلوم ہوتی ہین اور ایک ہی سبب کا نتیجہ ہونیکی وجہ سے کسی تحسین یا نفرین کی مستحق نہین - مذہبی نزاع صوفی کی نگاہ مین کوئی وقعت نہین رکھتی وہ ہمیشہ اس قسم کے خیالات کا اظہار کرتا ہے کہ ہے

در حیرتم کہ دشمنی کفر و دین چراست　　　از یک چراغ کعبہ و بتخانہ روشن است

عارف ہم از اسلام خراب است و ہم از کفر　　　پروانہ چراغ حرم و دیر ندانند

جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ　　　چون ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند

مجموعہ حقیقت کی محیر العقول پردہ نشینی جو اپنے حیلہ گزینی کے دور نامتناہی مین ہمیشہ اپنے ساتھ انسانی ادراک کے مساس کو بھی اپنی عفت پرستی کی پردہ دری خیال کرتی رہی ہے اور جو اپنے فداکاران جنون کیش کی لاعلمی و باہمی جدال کو اپنی تفریح و دلچسپی کا ذریعہ سمجھتی رہی ہے تمام موجودہ و گزشتہ اختلافات عقائد کا راز سربستہ ہے چونکہ دنیا کا وجود ہی اختلافات کی صورت پر منحصر ہے اسوجہ سے بادیۂ تحقیق و عرفان کا منزل شناس ان متلون کرشمہ سنجیون سے تنگ آکر بے ساختہ چلا اٹھتا ہے کہ۔

فقیہان دفترے رامی پرستند　　　حرم جویان رادیے رامی پرستند

بیفگن پردہ تا معلوم گردد　　　کہ یاران دیگرے رامی پرستند

سید عباس علی سبزواری (علیگ)

## کلام شمیم

از جناب سید خلیل احمد صاحب ترمذی خلف حضرت وسیم خیرآبادی

سر قبر آکر گھٹا رو گئی　　　مری بیکسی کی بھی حد ہو گئی

شب غم سے بڑھکر ہے روز فراق　　　مجھے کیا خوشی جو سحر ہو گئی

وہ آئے ہوئے تھے مرے خواب مین　　　مین جاگا تو قسمت مری سو گئی

محبت مین کرتے ہی رسوا ہوا　　　مری ابتدا انتہا ہو گئی

شب غم اسے کیا لگی تھی شمیم　　　مرے حال پر شمع کیون رو گئی

# تحقیقاتِ امیر

فن شاعری اور تحقیق مین جو کمال جناب منشی امیر احمد امیر مینائی مرحوم کو حاصل تھا اس سے ارباب علم و فن اچھی طرح واقف ہین اُسکی تصریح کی ضرورت نہین - امیر اللغات کی دو جلدین جو شائع ہو چکی ہین میرے اِس دعوے کی بین دلیل ہین لیکن افسوس منشی صاحب مرحوم کی عمر نے وفا نہ کی اور یہ لغت ناتمام رہگئی اور اُنکی تحقیقات زمانہ کے سامنے نہ آسکی -

میرا عرصہ سے خیال تھا کہ منشی صاحب مرحوم سے فن شاعری کے متعلق جو لوگون نے استفسار کئے ہین اور آپ نے اپنی تحقیقات جو جوابات دیے ہین اگر ملجائین تو ایک جگہ جمع کرکے شائع کردیجائین اتفاق سے میری نظر سے مکاتیب امیر مینائی مرتبہ جناب مولوی احسن اللہ خان صاحب ثاقب سابق مدیر رسالہ قند پارسی و پروفیسر وکٹوریا کالج گوالیار (حال مدیر رسالہ جامعہ دہلی) جو جناب منشی صاحب مرحوم کے نامور اور نہایت قابل تلامذہ سے ہین - گزرے اِس کتاب مین جناب ثاقب نے اپنے استاد جناب امیر مرحوم کے خطوط جمع فرماکر شائع کئے ہین جسکا دوسرا ایڈیشن بھی مع اضافہ و تہذیب و ترتیب جدید سنہ ۱۹۲۲ع مین شائع ہو چکا ہے

اِس کتاب کے مطالعہ کے بعد مجھے بہت سے ایسے خطوط ملے جنکا تحقیقات فن سے تعلق ہے - مین نے اس کتاب سے اُن خطوط کا انتخاب کرلیا جنمین اس قسم کے مضامین موجود تھے اور خطوط مین سے بھی صرف اُس عبارت کو لے لیا جسکی ضرورت تھی -

آج مین ناظرین مرقع کی خدمت مین اُس تحفہ کو پیش کرتا ہون مجھے امید ہے کہ اس سے بہت کچھ صاحبان فن و تحقیق کو فائدہ پہونچے اور میرا یہ انتخاب ملک کے لیے کار آمد ثابت ہو -

انشاء اللہ تعالی کسی اور نمبر مین اِسی قسم کے ہندوستان کے اگلے اساتذہ کی تحقیقات کا انتخاب پیش کرونگا -

وصل بلگرامی

---

نمبر ۱۹ صفحہ ۱۲۱ و ۱۲۲ -

بنام حکیم برہم صاحب ایڈیٹر مشرق گورکھپور -

حیدر آباد دکن - ۳ - اکتوبر سنہ ۱۹۰۰ع -

داغ دل کے مرہم پیارے برہم - دعا سلام - اپنے سوالونکا جواب لو - بحر متقارب کی تخصیص نہین، ہر بحر سالم مین تسبیغ کراہت سے خالی نہین - محقق نصیر الدین طوسی نے معیار الاشعار مین اسکی تصریح کی ہے اور یہی محقق - بحر متقارب مین یہ شعر ؎

بیا لا نگارا چو آزادہ سروی ولیکن بر رخسار ما ننگ گلنار

لکھکر کہتے ہین " و این ناپسندیدہ است چہ حرف آخر از دائرہ بیرون ست "

اور متقارب مزاحف مین اہل فارس اور اہل اُردو نے تسبیغ کا استعمال کیا ہے اور اُسکو کسی نے مکروہ نہین جانا - حافظ ؎

گر تیغ بارد در کوی آن ماہ گردن نہادیم الحکم للہ

تقطیع مصرع اول فعلن فعولن فعلن فعولان تقطیع مصرع ثانی فعلن فعولان فعلن فعولان -

---

میر ؎ اب حال اپنا اُسکے ہی دلخواہ
کیا پوچھتے ہو الحمد للہ

مشقت کو محنت کو جو عار سمجھین — ھنر اور پیشے کو جو خوار سمجھین
میری راے مین یہ سالم ہی نہ مسبغ۔

قرَن بفتحتین صحیح ہی۔

انوری ؎ دو قرن از کرمت بر دو جہان برگ و نوا
تو چہ دانی کہ جہان بیتو چہ بی برگ تو ست

ما یُعَر کا استعمال خط و کتابت کیساتھ ہی جیسے کہین فلان شخص ما یعرہ ہی خوشنویس نہین اور کسی چیز کے ساتھ استعمال مین نے نہین سُنا۔

بحر نے جو ایک شعر مین ؎
اب مجھ سے الیتام کی باتین نہ کیجئے — دل تم سے چھٹ گیا جگر افگار ہو گیا
مصرع اولیٰ مین کیجئے کیساتھ خطاب کیا ہی اور دوسرے مصرع مین تم سے یہ بحر پر موقوف نہین بلکہ اُس زمانے تک اکثر معاصرین بحر جن کا شمار اساتذہ مین ہی اسکے تارک تھے، اِن کے بعد متاخرین نے اس اختلاف خطابات سے احتراز کیا۔ مین بھی اُنھین تارکین مین ہون ۔۔۔ امیر فقیر

بنام جناب حکیم عابد علی صاحب کوثر۔ خیر آبادی
نمبر ۲۷ صفحہ ۱۲۹

پیارے کوثر۔ سلام و دعا کے بعد مدعا نگار ہون۔۔۔۔۔۔۔
"گھرَٹنا" اور "گرٹھنا" دونون صحیح ہی۔ مگر گرٹھنا" شعراء کے کلام مین نہین پایا۔ فصحاے لکھنؤ گھرٹنا کو ترجیح دیتے ہین
رشک مرحوم نے جب گھرٹی نہین اور چھرٹی نہین طرح کی تھی۔ تو مجھے یاد آتا ہی کہ شعراء نے گھرٹی نہین بھی ان معنون مین کہا تھا۔
رشک مرحوم کا شعر یہ ہی ؎
ڈھالے ہوئے ہین سانچے مین یہ بھی بدن کی طرح
ہرگز سُنار نے ترے زیور گھرٹے نہین

اور چھرٹے بمعنی تنہا البتہ مین نے لکھنؤ مین فصحاء سے نہین سُنا۔ اور کلام مین بھی نہین دیکھا۔
"موتی کی لڑی" کی سند آپ نے ایسی دی ہی کہ اب مین اسمین کچھ کلام نہین کرسکتا۔ جنھون نے مجھکو منع کیا تھا جب اُنھین کے یہان موجود ہی تو مجھے کیا تامل ہی۔ ۔ ۔ ۔ امیر فقیر۔ بقلم دیگرے

بنام حکیم عابد علی صاحب کوثر۔ خیر آبادی
نمبر ۳۲ صفحہ ۱۳۷

رام پور۔ ۹۔ اگست سنہ ۹۳ء
محبی و مشفقی زاد عنایتکم۔ سلام مسنون اخلاص و دعا مشحون۔۔۔۔۔
آپ نے جو امیر اللغات کو شروع سے آخر تک دیکھا اور اُسکی بعض فرو گزاشتون سے مجھے مطلع کیا مین اسکا شکر گزار ہون۔ بیشک کاتب نے غلطی کی اور تصحیح کرنیوالے بھی چوک گئے۔ جو بحر کے شعر مین بچھوا کی جگہ پہونچا چھپ گیا۔
اچھا اچھا کی مثال سخی کا شعر بیشک بہت مناسب اور اچھا تھا مگر اول تو سخی مستند اُستادون مین نہین ہین دوسرے آجتک اُنکا کلام لغت مین نہین دیا گیا
"ایک تنکے کا شرمندہ ہونا" مین منیر کا شعر ضرور دیا جاتا۔ اگر پہلے سے ملتا۔ اتفاق کی بات ہی کہ استقرار سے یہ شعر رہ گیا۔
"ماویر سویر" فصل الف مع الواو مین لکھا گیا ہی۔ آپکی نظر اُس پر نہین پڑی اب ملاحظہ کر لیجئے۔ امیر۔ فقیر

بنام جناب حکیم عابد علی صاحب کوثر۔ خیر آبادی
نمبر ۲۹ صفحہ ۱۳۳

پیارے کوثر۔۔۔۔۔۔۔۔
محاورات و لغات کی تحقیق کیواسطے مخزن المحاورات و گلشن فیض کسی قدر مفید ضرور ہین مگر غیر محقق کو دھوکا دینے مین بھی یہ کتابین اُستاد ہین۔۔۔۔
امیر فقیر

بنام حکیم عابد علی صاحب کوثر خیرآبادی

نمبر ۳ صفحہ ۱۴۴　　رام پور ۸ مارچ ۱۸۹۸ء

بھئی حکیم صاحب۔ سلام مسنون دعا مشحون......

"بھانا" پسند آنا کے معنی مین اگلی زبان ہی اب میرے نزدیک بھی مستحسن الترک ہی۔

"مہین" مین ہی کی جگہ بول چال مین چاہے آجاتا ہو مگر کسی معتبر کلام مین اب تک نظر سے نہین گزرا حکم اسکو استعمال کا نہین دیا جاسکتا حضرت اسیر مرحوم کی نظر سے آپ کے شعر مین نہین معلوم کیونکر رہگیا۔ اور مین نے بھی اِسے دیکھا تو سوا اپنے سہو نظر کے اور کیا کہا جائے۔

"انکھڑیان" چشم معشوق کیلئے مخصوص ہی اور یہ لفظ مجھے پسند نہین ہے

"بھدنا" لفظ نہین ہی بلکہ بدھنا ہی اور سرایت کرنے کے معنی مین مستعمل ہی، صبا ؎

شو جسکا ہی وہ ہی عشق جنون زا دلین　　بدھ گیا ہی نمکین حسن کا سودا دلین

"ایجاد" مذکر ہی سند کے شعر ذیل مین دیکھئے۔ آجکل اس لفظ کی تذکیر و تانیث مین بحث چھڑی ہوئی ہی، اخبارون مین مضامین دیکھے جاتے ہین جابجا سے میرے پاس استفتے آتے ہین، سنا جاتا ہی کہ نواب مرزا خان صاحب داغ کا قول ہی کہ دلی مین مونث ہی مگر کلام مین کہین مونث کا پتا نہین چلتا۔ اگر ایک معتبر شاعر نے بھی مونث کہا ہوتا تو کہا جاتا کہ مختلف فیہ ہی اور بغیر کلام مین آئے ہوئے کہین کہین بول چال مین ہونا کافی نہین ہی نسیم دہلوی ؎

قمریہ آیا ہی دینے کو مبارکباد گل　　یہ نیا ایجاد ہی میرے ستم ایجاد کا

میر ؎　　یہ تازہ لگا ہونے ایجاد گلستان مین

راتون کو گیا ہے صبا دگلستان مین

اگرچہ اس شعر مین ایجاد کا لفظ جس صورت سے آیا ہی وہ سند کے لیے پورے طور سے کافی نہین ہوسکتا مگر دیوان مین اسی طرح چھپا ہی اور ثقات کو بھی اسی طرح پڑھتے سُنا ہی

غافل لکھنوی ؎　　اتنی بینائی کہان دیکھین جو سیر جزو و کل

عالم ایجاد مین تو سیکڑون ایجاد ہین

"دشنام" زیادہ مونث ہی مگر ایک جگہ ظفر نے مذکر کہا ہی لہٰذا مختلف فیہ کہا جاسکتا ہی۔

ناسخ ؎　　کسی نے جو حیدر کو دشنام دی

تو گویا پیمبر کو دشنام دی

〃 ؎　　بارہا مین گیا ہون نزد امام

کبھی مجھکو نہ دی کوئی دشنام

ظفر ؎　　ہمکو پوشیدہ ہین پیغام کسو کے آتے

خط پہ خط روز ہین بے نام کسو کے آتے

ہجر مین سہ اگر کھینچ نہ لاتی ہمکو　　کاہیکو سننے کو دشنام کسو کے آتے

...... اسیر فقیر

بنام حکیم عابد علی صاحب کوثر خیرآبادی

نمبر ۱۴۴ صفحہ ۱۴۷

پیارے کوثر.........

"مدفن" بکسر فا لغتہً صحیح ہو پھر موزون کرنیکو کون منع کرتا ہی۔ اچھا نہ معلوم ہو تو کہئے۔ مین نے بھی کبھی نہین کہا۔ خلد آشیان نے موزون کیا تھا بہت پر چار ہا مگر بہت سُنی ہون گی کوئی لفظ صحیح ہی۔

"چپقلش" بمعنی جنگ شمشیر غیاث مین بفتح لام ہی اور اُردو مین بکسر لام ہی انہوں کے معنون مین

"خانہ کعبہ" کا ترجمہ کعبہ کا گھر بالکل مستعمل نہین ہی نہایت بُرا معلوم ہوتا ہی۔ وجہ یہ ہی کہ خانہ کعبہ ترکیب اضافی نہین ہی ترکیب توصیفی یا بدل مبدل منہ ہی پھر کعبے کا گھر کیونکر درست ہوگا آپ کسی سے تو یہ نہین سمجھئے کہ غلط ہی۔ ان معتبرین کے کلام مین نکلے تو تغیر کر دوئی

آپ سے پوچھا ہو تو سمجھا دیجئے کہ میرا تو یہ خیال ہے پھر وہ تاویلات کے
تو چپ ہو رہئے۔

امیر۔ فقیر

بنام حکیم عابد علی صاحب کوثر۔ خیر آبادی

نمبر ۴۴ صفحہ ۱۵۰

محب سامی کوثر سلامت ......... واضح ہو کہ
"کھائے پھرتے اُدھار ہم بھی ہین" محاورہ فصحاء کا نہین اور
بندش بھی تعقید سے خالی نہین۔
"کھائے پھرتے"، اِدھر اُدھر ہین "اُدھر اور بیچ مین "اُدھار
ہم بھی" خوشنما نہین چاہو رہنے دو۔
"سیہ بختی مین عدیم المثل"، "سیہ بختی مین یائے تحتانی کا اسقاط
نہ چاہئے ترکیب فارسی ہے اگرچہ بعض اساتذۂ اُردو کے کلام مین سند
ملتی ہے مگر کیا ضرور ہے
"نباشد جز بتوائے شوخ عیار"، اسمین اگر "جز بتو" پسند نہین
تو "غیر تو" رکھنے کچھ مضائقہ نہین۔ .........

امیر فقیر

بنام جناب زاہد۔ سہارنپوری

نمبر ۶۴ صفحہ ۱۶۹ - ۲۶ - جولائی سنہ ۱۸۹۱ء

دلنواز .........
"ڈھونڈھتا ہے" کی جگہ "ڈھونڈھے ہے" اب زبان نہین ہے
قدما لکھتے ہین متاخرین نے ترک کر دیا ہے۔
"خور و نوش مستعمل ہے فقط نوش اِس محل پر زبان نہین ہے
.....

امیر فقیر

بنام جناب زاہد۔ سہارنپوری

نمبر ۶۵ صفحہ ۱۶۸ و ۱۶۹ و ۱۷۰ - ۲۶ - ستمبر سنہ ۱۸۹۱ء

محب دلنواز۔ سلام و دعا ......... تم نے انگریزی الفاظ
امیر اللغات مین کم پلٹ اسکی وجہ یہ ہے کہ کمیٹی مین باتفاق یہ رائے
قرار پائی کہ امیر اللغات مین وہی الفاظ انگریزی کے داخل کئے
جائین جنکی جگہ اُردو مین کوئی فصیح مختصر اور ٹھیک انھین معنون مین
لفظ موجود نہین ہین۔
آفس۔ آفسر۔ آرڈر وغیرہ لکھے لکھائے مسودے سے خارج کر دیئے
گئے کیونکہ آفس کی جگہ کچہری اور "دفتر" اور "آفسر" کی جگہ "منصف
اور "آرڈر" کی جگہ "حکم" موجود ہے۔
آنر۔ آنریبل۔ آنریری وغیرہ لکھے گئے ہین .........

امیر فقیر

بنام جناب زاہد۔ سہارنپوری

نمبر ۶۶ صفحہ ۱۷۰ و ۱۷۱

پیارے زاہد۔ دعائین لو ......... اگر نجم الامثال کے
سوا کوئی ذخیرہ مثلون اور شان امثال کا ملے تو بڑا کام نکلے مثلین تو
خزینۃ الامثال مین ملتی ہین۔ شان امثال نہین ملتی۔ امیر فقیر

بنام جناب زاہد۔ سہارنپوری

نمبر ۶۷ صفحہ ۱۷۲

پیارے زاہد زہد مشرب .........
تم سے اگر ممکن ہو تو زبان کی اصلیت کہ ابتداءً کہان سے یہ زبان
پیدا ہوئی اور کن کن تغیرات کے بعد اپنی حد کو پہونچی وغیرہ وغیرہ
تذکرۂ آبحیات مین آزاد نے اور جلوۂ خضر مین صفیر نے اور
گلستان سخن مین مرزا صابر بخش۔ شاہزادہ دہلی نے کچھ کچھ
اس بحث کو لکھا ہے۔ مین چاہتا ہون کہ امیر اللغات مین یہ بحث ان سے
الگ اور نہایت شرح و بسط کے ساتھ لکھی جائے۔ مگر اسکے مادے کا
پتا نہین لگتا کہ کہان سے اخذ کیا جائے۔ تم کہین سے ڈھونڈھ لگاؤ مین
بھی فکر مین ہون۔ جو کچھ آزاد و صفیر وغیرہ نے لکھا ہے امیر اللغات

مین اُسکی نقل کر دینے کو توجی نہین چاہتا۔ نئی باتین بھی پیدا ہون گی۔
اُنکے ضمن مین یہ سب باتین بھی آجائین اور عنوان تحریر کا ان سے
الگ ہو تو مضائقہ نہین۔
الف کا گرنا جائز نہین ہندی کا الف جو آخر مین ہو وہ گرتا ہی۔ بعض شعرا
نے جو ایسا کیا ہی وہ قابل استناد نہین ہی کیونکہ اساتذہ کی طرف سے
وہ ہمیشہ مورد ایرادات رہے ہین۔
مطلع مین مین نے دخل دیا ہی ؎

ہاتھ تک اُسکے جو ہو دسترس جام شراب
کیون نہ اُس ہاتھ سے ہو بہرہ رس جام شراب

دوسرے مصرع مین "اس ہاتھ" کی جگہ "میخوارون" کو بنا دیا ہے
کیونکہ لطف اسی قدر مضمون مین ہی کہ جب جام شراب کو یہ فخر حاصل ہی
تو اسکے ہاتھ تک پہونچائے تو ایسے جام شراب کی ہوس میخوارون کو
کیون نہو اور جب "اسی ہاتھ سے" رکھئے گا تو جام شراب کے اس ہاتھ
تک پہونچنے کا فائدہ کچھ نہ رہیگا۔
"جرس کا کھڑکنا" فصحا نہین کہتے۔ مقطع بھی بدل دیجیے

امیر۔ فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۲ صفحہ ۱۷۵ - ۲۷ - ستمبر سنہ ۱۸۹۲ء - رامپور اسٹیٹ

سید و رشید عارین عزیزی سید زاہد حسین کو ترقی عمر و اقبال کی دعا

. . . . . . . . . . .

آزردگی - آسودگی - آشفتگی - آوارگی - یہ سب قاعدے
کی بنا پر چھوڑ دئے گئے۔ اور آزادہ رو - آفس - آفیسر -
آوارہ مزاج - آنچل ڈھلنا - بیشک امیر اللغات مین
نہین ہین۔ بعض تو اختلاف راے کی وجہ سے عاجز ہوکر چھوڑ دئے
گئے مثلاً آفس کہ اسکی جگہ کچہری اور دفتر کا لفظ موجود ہی جو آدھی
انگریزی اور آدھی اُردو بولتے ہین زیادہ افلین کی زبانون پر یہ لفظ ہی
اور آفیسر لکھنے کی کوئی وجہ نہ تھی افسر موجود ہی۔ اور اس دوسرے
حصہ مین لکھا گیا ہی۔ اور بعض نقص استقرا سے رہ گئے . . . . . .

امیر احمد عفی عنہ

نمبر ۶ صفحہ ۱۸۱

۱۲ - فروری سنہ ۱۸۹۳ء روز یکشنبہ - رام پور - مراد آباد -

الٰہی پیارے زاہد کو مکروہات سے محفوظ اور مرغوبات سے محظوظ رکھیو
دعا ہو چکی - مدعا یہ ہی . . . . . . . . . . . .
الفاظ مثلثہ مین ساکن کو متحرک کرنیکا قاعدہ عام نہین ہی بلکہ جسقدر
اساتذہ نے تصرف کر لیا اُسی قدر جائز ہی۔ اور خواجہ نصیر مرحوم کا
کلام استناد کیلئے کافی نہین ہی۔ قادر سخان فارس نے کہا ہوتا تو
مضائقہ نہ تھا۔ معہذا خواجہ نصیر نے "قدس" یعنی پاک نہین
کہا ہو بلکہ قدس ایک شہر کا نام تھا۔ وہان کے دشت کو کہا ہی ۔ ع

اور وحشی نے ترے دشت قدس کی تلیان

مستون کی چشم مست کو نگس جام شراب سے تشبیہ دیسکتے ہین
لیکن ایسی تشبیہات میرے نزدیک کراہت سے خالی نہین شعرا نے
خال کو مگس سے تشبیہ دی ہی اور بحر نے باعتبار نیش کے نیزہ
کے ساتھ تشبیہ دے لی ہی . . . . . . . . .

تمھاری محبت کا منت پذیر۔ امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۸ صفحہ ۱۸۳ ۱۹ - مئی سنہ ۱۸۹۳ء - ریاست رامپور

محبی زاد اخلاقکم۔ سلام مسنون۔ اخلاص و دعا مشحون . . . . . . .
اُردو مین راہ باٹ تو کوئی بولتا بھی ہی۔ فقط باٹ بمعنی انتظار
تو زرا بھی مستعمل نہین ہی . . . . . . . . .

امیر۔ فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۸۲ - صفحہ ۱۹۰ و ۱۹۱ - رامپور - ۹ - دسمبر ۱۸۹۳ء

محب دلنواز - سلام ودعا . . . . . . . . . . . . . . . . .

"تو" کی تذکیر و تانیث ہی کیا - مگر جس محل استعمال کی رو سے آپ پوچھتے ہین اُس جگہ تو یہی کہین گے کہ "اُس نے مجھے تو کہا" - لیکن اُس سے تذکیر و تانیث "تو" کی نہین پیدا ہوئی - بلکہ اس جگہ لفظ "لفظ" مقدر ہوتا ہی جیسے اُسنے مجھے عورت کہا - دیکھئے عورت کو قطعی مونث ہی وقس علی ہذا . . . . . . . . . . . .

امیر - فقیر

بنام جناب زاہد - سہارن پوری

نمبر ۹۹ صفحہ ۲۱۱ - ۱۹ - ستمبر ۱۸۹۵ء رامپور

پیارے زاہد اللہ تعالیٰ آپکو خوش رکھے - . . . . . . . . . .

"ابر کی بوند" بیشک شعرا نے کہا ہی - اس سے یہ غلط نہین کہا جا سکتا - لیکن اپنی اپنی پسند ہی - زبانون سے مستعمل نہونے سے میری طبیعت اسکو پسند نہین کرتی - اور اگر آپ اپنے کلام مین لکھنا چاہتے ہین تو چندان مضائقہ بھی نہین

"کردے گی" کی یاے اول کا گرنا ناپسند کرکے اسکی جگہ "کریگی" بنانا ٹھیک ہی - آپ اپنے وجدان سلیم سے کام لیجئے اور اس مصرع کو یون ہی رکھئے جیسا مین نے بنایا ہی -

"باٹ دیکھنا" راہ دیکھنے کے معنی مین فصحاے لکھنؤ و دہلی کی زبان نہین - میر کا کہنا اسوقت سند نہین ہو سکتا - اُسوقت بولتے ہونگے اب کوئی نہین بولتا - اور مخزن المحاورات جرنجی لال کا کیا اعتبار اسمین ہزارون محاورے گنوارون کے لکھے ہین منجملہ اُن کے ایک یہ بھی ہی - بہر حال "باٹ دیکھنا" کسی طرح صحیح نہین

مین بھی آپ سے متفق ہون - داعی خیر - امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۰۷ صفحہ ۲۱۹ - ۲۶ - ستمبر ۱۸۹۶ء رام پور

محبی وسعیدی - سلام مسنون اخلاص ودعا مشحون - محبت نامہ آیا دل بڑھا لیا

"زکریا" بفتحتین بکسر را و تشدید یا ہی - اسمین کوئی تغیر اسکا نہین ہوا اور نہ ہو سکتا ہی - جو لوگ ذکریا ذال سے بالکسر لکھتے ہین اور سکون ثانی و تخفیف یا کیساتھ بولتے ہین محض غلط ہی خواہ دہلی والے ہون یا لکھنؤ والے . . . . . . . امیر - فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۰۸ صفحہ ۲۱۹ - ۳۰ - ستمبر ۱۸۹۶ء - رام پور

محبی وسعیدی - سلام مسنون - دعا مشحون "زکریا" کی تحقیق مین اسوقت آپکا دوسرا کارڈ پہونچا - تعجب ہی کہ میرا کارڈ جو پہلے کارڈ کے جواب مین گیا ہی آپکو نہ پہونچا - مین لکھ چکا ہون اور پھر لکھتا ہون کہ "زکریا" زے سے ہی - ذال سے کسی طرح صحیح نہین ہو سکتا اور اسکے اعراب مین تغیر ممکن نہین ہی - آپ کا جواب بالکل باصواب ہی اور اسکا مدعی خطا پر ہی - زیادہ دعا - فقط آمیر - فقیر

نمبر ۱۱۳ صفحہ ۲۲۳ ۱۴ - جولائی ۱۸۹۷ء - رامپور

پیارے زاہد - تم ہو اور دونون جہان کا عیش . . . . . . . .

الفاظ ہندیہ مین سے آخر کا حرف گرتا ہی بیچ کا نہین گرتا

"نستے" مین ی سے پہلے ہمزہ مقرر ہونا چاہئے

"قرار" بمعنی اقرار عربی و فارسی مین نہین ملتا - بغیر واو عطف "قول قرار" کو جسطرح آپنے اردو کر لیا ہی اسکا مضائقہ نہین - اضافت کی حالت مین اعلان نون جائز نہین . . . . . امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۱۳ - صفحہ ۲۲۵ و ۲۲۶ - ۱۱ - اگست سنہ ۱۸۹۶ء - رامپور

محب دلنواز - سلام و دعا۔

"دیا" اب بالکل متروک ہی اسکی جگہ صرف "یا" بولتے ہین "یا ہمدگر" کی صحت مین کلام ہی - بایکدیگر ہوسکتا ہی - یا محض "ہمدگر" چاہیئے لکھنے -

"پر" بمعنی لیکن و مگر - واجب الترک ہی - بجاے پر جو ہر جگہ مستعمل ہی "پرلے" لکھنؤ مین بالکل متروک ہی - اور دلی مین بھی افصحائے کے کلام مین پایا نہین جاتا - آپ چاہیئے لکھئے -

"پیار" بروزن فاع ہی فقط

امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۱۶ صفحہ ۲۲۲ و ۲۲۷ ۱۹ ستمبر سنہ ۱۸۹۶ء - رامپور

عین الانسان و انسان العین - پیارے زاہد حسین صانکم اللہ تعالے عن کل شین . . . . . . . . .

"دُنَّل" لفظ عربی ہی "دمامیل" اسکی جمع ہی - "دنبل" صحیح نہین - آپ کے قلم سے کسی جگہ یو نہین نکلا لہذا اطلاعاً لکھ گیا

امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۱۸ صفحہ ۲۲۸ و ۲۲۹ ۵ - دسمبر سنہ ۱۸۹۶ء - رامپور

محب دلنواز - سلام دعا انضمام . . . . . . . . . .

"دنبل" کا فارسی مین صحیح ہونا آپ کی اس تحریر سے معلوم ہوا آپ نے جن لغات کا یعنی ہفت قلزم - تتمہ برہان قاطع کا حوالہ دیا ہے - مین بھی اس مین انشاء اللہ تعالے دیکھون گا - فقط

امیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۰۵ صفحہ ۲۲۴ - ۱۲ - مارچ سنہ ۱۸۹۶ء - رامپور

پیارے زاہد - سلام و دعا . . . . . . . اب بتانیکی بات یہ رہی کہ "مشتری ستارہ" مذکر یا مؤنث؟

واضح ہو کہ یہ ستارہ مؤنث ہی - اور جہان کہین سخندانون او سخنورون نے استعمال بتذکیر کیا ہی وہان ستارہ مقصود نہین ہی جبکو مشتری سے تشبیہ دی ہی - جیسے ناسخ کے اس مطلع پر ؎

بلبل ہون بوستان جناب امیر کا
روح القدس ہی نام مرے ہمصفیر کا

ان کے شاگرد رشید مرزا محمد رضا برق نے جو مصرعے لگائے ہین اسمین قمری کو جسکی تانیث مین کسی کو اختلاف نہین بتذکیر استعمال کیا ہی - تو بات یہی ہی کہ وہان قمری کا مقصود نہین ہی وہ تضمین یہ ہی

| | |
|---|---|
| قمری ہون سرو باغ علی کبیر کا | پروانہ ہون ازل سے سراج منیر کا |
| بلبل ہون بوستان جناب امیر کا | مین نغمہ سنج ہون چمن بے نظیر کا |

جہان تاریخ مین زہرہ کے ساتھ مشتری کا لفظ آئے گا وہان مشتری سے دولہا ہی مقصود ہوگا - جیسے قمری سے برق کے شعر مین عاشق یا خود متکلم و مصنف مراد ہی -

زیادہ آپ سے ذکی اور فہیدہ سخنور کو لکھنے کی حاجت نہین - اگر تتبع کلام اساتذہ سے آپ کوئی سند مشتری کوکب کی تذکیر کی پائیے تو مجھے بھی لکھئے - تمام ہوئی یہ بحث . . . . . . آمیر فقیر

بنام جناب زاہد سہارنپوری

نمبر ۱۲۶ صفحہ ۲۳۵ ۴ - اپریل سنہ ۱۸۹۹ء رامپور

پیارے زاہد - دعا - دعا -

مادۂ تاریخ مین لفظ "ایجاب" محض اور بجاے "قران" لفظ "وصل" لاتا اور اس سے معنی ایجاب و قبول اور قران و اجتماع مراد لینا بہت ہی تکلف ہی - اس باب مین مجھے بھی آپکی

رائے سے اتفاق کلی ہے۔ . . . . . . . . . . . . .

لفظ "ساگا" کی اصل "ساگھا" بمعنی جنگ جدل ہے میر تقی مرحوم کے شعر میں بھی یہی معنی ہیں۔ قدما کے سوا متوسطین و متاخرین کے کلام میں یہ لفظ نہیں دیکھا گیا۔

"بھاکا" اصل میں "بھاشا" ہے اور بہت سی جگہ "شا" اور "کھا" کا بدلا ہوتا ہے۔ اردو میں فصحا کی زبان پر بیشتر "بھاکا" اکثر "بھاشا" مستعمل ہے۔

امیر۔ فقیر

جناب مولوی احسن اللہ خان صاحب ثاقب مرتب مکاتیب امیر مینائی کے نام

نمبر ۱۴۱ صفحہ ۲۴۸ و ۲۴۹ — ۳ مارچ ۱۸۹۲ء

. . . . . . عروض عربی کے رسائل بہت ہیں۔ بعض چھپ بھی گئے ہیں۔ معیار الاشعار محقق نصیر الدین طوسی جامع عروض عربی و عروض پارسی ہے۔ اگر عروض عربی زبان میں مقصود ہو تو شرح قصیدۂ خزرجیہ دیکھئے اور مولوی محمد سعد اللہ صاحب مرحوم نے عروض باقافیہ ایک متن مع شرح لکھا ہے وہ چھپ گیا ہے۔ وہاں نسخے ملے تو میں تلاش کر کے بھیجدوں . . . . . راقم آثم امیر احمد عفا عنہ

ایضاً

نمبر ۱۶۰ صفحہ ۱۶۴

. . . . . . "شلنوا" بسکون نون اگر کلام میں ہو تو بدل دیجئے . . . .

جناب مولوی محمد نوح صاحب نیس آنریری مجسٹریٹ مچھلی شہر ضلع جونپور کے نام

نمبر ۱۶۲ صفحہ ۲۶۵

محبی حضرت شہیر سلمہ اللہ القدیر

"پیرنا" اور "تیرنا" میں آپ کی رائے صحیح ہے۔ میرے ایک شعر کا مصرع تھا۔ ع تیراک پانی جیسے سن سے نکل گیا۔

میرے استاد مرحوم نے "پیراک" بنادیا تھا . . . . . فقیر امیر

جناب مولوی نور الحسن صاحب بی اے ایل ایل بی خلف اکبر حضرت محسن کاکوروی کے نام

نمبر ۱۴۰ صفحہ ۲۶۹ ، دفتر امیر اللغات ریاست رامپور — ۰ اگست ۱۸۹۱ء

. . . . . . . .

"آری" میرے نزدیک ہندی ہے اسلئے عماری نچ و تنگ عاجز کے معنوں میں فارسی عربی میں کہیں نظر سے نہیں گزرا۔ ہندی میں عین سے لکھنا خلاف اصول ہے۔ ہندی میں عین کہاں

"مسالا" معلوم ہوتا ہے کہ مصالح کا مستند ہے جو عربی میں مصلحت کی جمع ہے اور فارسی والے ہر چیز کی تیاری کے لوازم اور ضروریات کے معنی استعمال کرتے ہیں۔ اور یہی محل استعمال ہندیوں کے یہاں بھی ہے۔

عمارت کے لئے چونا سرخی وغیرہ۔

تالیف کے لئے وہ کتابیں وغیرہ جن سے اس تالیف میں مدد مل سکے

کپڑوں کی رونق اور چمک دمک کیلئے۔ گوٹا پٹھا بنت مکیش

کھانے کیلئے۔ لونگ۔ الائچی۔ دھنیا مرچ۔

بال دھونیکا مسالا۔

محرم کا مسالا۔

مسالے کا تیل

دلی والے اصل کی طرف جاتے ہیں مگر چونکہ زبانوں میں مصالح نہیں ہے یعنی یہ کوئی نہیں بولتا کہ گوشت کا مصالح پیس لیا۔ گرم مصالح ہو گیا۔ کڑی میں مصالح کم پڑا۔ اب کے محرم کا مصالح ہم کو نہیں ملا۔

اسلئے میری رائے ہے کہ اردو میں جو بولیں وہی لکھیں۔ جسطرح مسالا بولتے ہیں اسی طرح لکھا جائے۔ اور یہی مشرب متوسطین و متاخرین شعرائے لکھنؤ کا ہے جیسا رشک نے اپنی لغت میں لکھا ہے

سالا میم مفتوح سین مہملہ و لام بالف کشیدہ ضروریات ہر چیز باشد کہ بلان ضرورت ضروریات رونق و زینت آن چیز شود ظاہراً این لغت از مصالح باشد

اور اسی کی تقلید جلال نے بھی اپنے لغت گلشن فیض مین کی ہو منیر مرحوم نے بھی یہی مشرب اختیار کیا ہے ؎

نمک چھڑکنے کو مانگے جراحت دل پر
جو دیکھے آپکے موباف کا مسالا سانپ

کالا سانپ اور بالا سانپ زمین ہی - اور جان صاحب کے ایک شعر سے یہ بھی پتا چلتا ہو کہ محلات لکھنؤ مین بھی یہی بول چال تھی

؎ اے جان ایسا چھاتی سے لپٹا یا بھینچ کر
انگیا کا میری سارا مسالا مسل گیا

---

جناب مولوی نعیم الحق صاحب آزاد شیخپوری کے نام

(نمبر ۱۸۹ صفحہ ۲۹۴) ۱۴ - نومبر سنہ ۹۱ء

مجی . . . . . . رشک مرحوم نے کس کتاب مین تانیث و تذکیر حروف تہجی کا ذکر کیا ہی - اس کتاب کا نام و نشان ضرور لکھئے اور اگر آپ کے پاس ہو تو چند روز کیلئے مستعار مجھے بھیجدیجے میرے نزدیک میم ضرور مذکر ہو اور مین نے مذکر ہی کہا ہی -

"سن" بمعنی سال کہین نہین نکلا - فارسی مین بہت تلاش کیا کوئی سند قابل اعتبار نہ ملی - اسکے معنی ہین "سنہ" ہی اور دمین بغیر ترکیب اگر "سن" بمعنی سال کوئی کہے تو تاویل ہوسکتی ہو محققین اسکی جگہ سال کہتے ہین -

مرحوم دیدہ مذکر ہی

ایضاً

(نمبر ۱۹۳ صفحہ ۲۹۷ رامپور اسٹیٹ معہ تمر امیر اللغات - ۲۱ اپریل سنہ ۹۳ء)

مجی زاد لطفکم - سلام مسنون . . . . . .

مین نے اب یہی مشرب اختیار کرلیا ہو کہ "آئی" اور "آئے" اور "گئی" اور "گئے" سب مین دوہری "ی" خیال کی جائے اور ۲۰ عدد لیے جائین -

پہلے میرا خیال تھا کہ "آئے" مین ۱۰ عدد اور "آئی" مین ۲۰ عدد شمار کئے جائین مگر اب بعض وجوہ سے یاے معروف و مجہول دونون کے ۲۰ قرار دئے ہین -

اگر آپکو یہ مشرب پسند آئے تو آپ بھی اختیار کیجئے اور جلال نے "آئی" مین ۱۰ عدد نہین لیے ہین بلکہ ۲۰ عدد لئے ہین البتہ "بوسے" مین "ی" نہین لکھا ہو واو کو اضافت دی ہی - چنانچہ دیوان مین بھی بغیر "ی" کے چھپوایا ہی - اور "افادۂ تاریخ" مین بھی اس سے بحث کی ہی مگر مین اسکو پسند نہین کرتا -

امیر فقیر

---

جناب قاضی محمد خلیل صاحب حیران رئیس بریلی کے نام

(نمبر ۲۰۵ صفحہ ۳۰۶)

سعید سرمد خلیل قاضی محمد خلیل صاحب سلمہ اللہ الجلیل سلام شوق کارڈ آیا - ممنون یاد آوری کیا -

"آنچل" اور "دامن" کے جھگڑے مین میری راے یہ ہی کہ دوپٹے اور اوڑھنی وغیرہ اوڑھنے کی چیزون مین "آنچل" کہنا چاہئے اور قبا - عبا وغیرہ پہننے کی چیزون مین دامن کہنا چاہئے - مگر شعر مبحوث عنہ کی تصحیح یون ہوسکتی ہی کہ شعرا نے گوشۂ دامن کو بھی آنچل کہا ہی - چنانچہ اسکو مین نے امیر اللغات مین کسی قدر تفصیل سے لکھا ہی - اور یہ دو شعر سند کے بھی آنچل کے لغت مین

---

درج کیے ہین۔

میر ؎ آنچل اُس دامن کا ہاتھ آتا نہین
میر دریا کا سا اُس کا پھیر ہے

نسیم ؎ دھیان دانتون کا جو آیا تو یہ سوجھی تشبیہ
صبح نے منھ پہ لیا دامن شب کا آنچل

"ساعت" اور "گھڑی ساعت" کے قافیے مین احتیاط تو مقتضی اسی کی ہی کہ ........ شاعر بلا ضرورت شدید اہم التباس سے بھی بچے۔ مگر جواز ثابت کرنیکے لیے بہت سے اشعار شعرائے فارسی و اُردو کے ملین گے جن مین اُنھون نے جائز کر لیا ہی جیسا کہ بحر نے یہ مطلع کہا ہی ؎

بحر درویشی طریقہ ہی رسول اللہ کا
باندھئے تسمہ کمر مین بسم اللہ کا

........ .. امیر احمد عفی عنہ

---

جناب منشی بشیر احمد خان صاحب رئیس ملیح آباد کے نام

(نمبر ۲۴۸ صفحہ ۲۴۸) رامپور - ۸ - مارچ ۱۸۹۷ء

مجبی - سلام مسنون - اخلاص و دعا شوق ........

"کسر" بفتحتین - اُردو ہی - اور اسی طرح مستعمل ہی جس طرح داغ نے کہا ہی "ایک آنچ کی کسر رہ گئی"، "تھوڑی کسر باقی ہی" بے تکلف زبان ہی۔

"کسر" بفتح اول و سکون ثانی عربی ہی۔ جو بمعنی شکستن ہی جیسے "کسر شان" "کسر نفس" وہ اِس جگہ مستعمل نہین ہی جس جگہ بحث کیگئی ہی اور نہ اِسکے معنی یہان چسپان ہوتے ہین۔ بہرکیف "کسر" اپنے مقام پر صحیح اور بول چال مین داخل ہی

........ امیر فقیر

---

جناب مولوی مظہر الاسلام صاحب کے نام

(نمبر ۲۶۰ صفحہ ۳۵۹) ۲ - فروری ۱۹۰۰ء

........

تقریظ جو آپ نے اُنکے دیوان کی لکھی ہی وہ میری اصلاح سے مستغنی ہی۔ مجھے نثر مین مزاولت نہین۔ اور تاریخ جو آپ نے کہی ہی اُسمین لفظ "بلند مکان" محض بغرض تاریخ ہی دیوان کی تاریخ مین شاعری کی صفت بلند خیال چاہیے نہ بلند مکان۔ اور یا اِتنی تکلف بھی باعتبار اعداد تاریخ پوری نہین کہ سر امتثال سے ایک عدد کا تعمیہ کیا گیا۔ تقریظ یا تاریخ غرض تو اس سے یہی ہوتی ہی کہ اہل سخن پسند کرین اگر بھرتی ہوئی تو اس سے نہ ہونا اچھا۔ فقیر امیر احمد امیر مینائی۔

---

## رباعیات

(از جناب ظہیر رضوی - ایم - اے علیگ)

ہر قطرے مین قدرت نظر آئی تیری
ہر ذرے مین ہی جلوہ نمائی تیری
اُسپیر بھی کسی آنکھ نے دیکھا نہ تجھے
کیا طرفہ تماشا ہی خدائی تیری

جو سانس ہی چلنے کی خبر لاتی ہے
دنیا اسی جینے پہ مری جاتی ہے
رُکنے کا نہین قافلۂ عمر روان
سینے سے مرے بانگ جرس آتی ہے

# جناب ابوالعلا مولانا حکیم سید محمد صاحب ناطق لکھنوی
کے
## دست قلم کی لکھی ہوئی غزل

برطرح مشاعرہ "انجمن معین الادب لکھنؤ" منعقدہ ۲۶- جون سنہ ۱۹۲۶ء

کلکتہ ۳ اگست ۲۶ء

محب قدیم

سلام نیاز

نظم و تحریر کے لیے آپکا اصرار جو کہ
متواتر کئی ہفتوں سے ہے مجبور کرتا ہے
کہ میں تعمیل کروں ورنہ جو شخص اہل
وطن اور اہل بزم سے اتنے زمانہ سے
دور ہو اور افکار و عدیم
الفرصتی سے معذور وہ کہاں تک
اپنے خیالات میں دلچسپی اور
حسن پیدا کر سکتا ہے خصوصاً
اس طرح میں جو مشاعرہ لکھنؤ
کیا باقی رکھا ہوگا کہ میں آپکی
فرمایش میں فکر کروں لہذا
بجز امتثال امر اور کوئی امید
اس غزل پر نہ رکھیے گا

نیازمند ابوالعلا الناطق

[illegible]

# اکبر کی شاعری

(از جناب مولانا صبغتہ اللہ صاحب شہید انصاری فرنگی محلی لکھنوی)

ذیل کا مضمون ہمارے مکرم شفیق جناب مولانا صبغتہ اللہ صاحب شہید انصاری فرنگی محلی کے زور قلم کا نتیجہ ہے یہ مضمون آپ نے مسلم اکاڈمی مین پڑہا تھا جس کو حاضرین جلسہ نے بیحد پسند کیا تھا۔

جناب شہید انصاری کے نام نامی سے علمی دنیا بخوبی واقف ہے آپ کا مشہور رسالہ و اخبار جریدۃ "النظامیہ" جو عرصہ تک آپ کی ادارت مین شائع ہوتا رہا آپ کی قابلیت اور آپکے علمی۔ ذوق کے واسطے کافی دلیل ہے۔ آپ خاندان فرنگی محل کے ایک رخشندہ گوہر ہین اور مین تو یہ کہون گا کہ اصحاب فرنگی محل مین ایک آپ کی ذات خاص ہے جس کو ادب اور بالخصوص اردو ادب سے خاص ذوق و ہمدردی ہے۔ "اکبر کی شاعری" کے عنوان سے جو مضمون اس وقت پیش کیا جا رہا ہے ناظرین اُس کو ملاحظہ فرما کر خود ہمارے قول کی تصدیق کرلین گے۔ اور آپکی محنت و جانفشانی کی دل سے داد دین گے۔

(اڈیٹر)

انسان باوجود ادعاے دانائی و قوت احساس فطرتاً انہ کان ظلوماً جہولا اور خود فراموش واقع ہوا ہے کہ اگر اس چیز کو دلائل قطعی سے ثابت بھی کردیا جائے تو ہم مین کا منصف ترین فرد بھی اس کے قبول کرنیکے لیے تیار نہ ہوگا اور سچ یہ ہے کہ فطرت خود ایسی زبردست مشعبد و بازیگر ہے کہ اس کے شطارتین اور نظر بندیان انسان کو اسقدر زیادہ مسخر کیے ہوے ہین کہ انسان اس کی بدولت بہت کچھ معذور سا ہے، ایک دنی سادہ لوح کسان سے لیکر وہ فلسفی تک جس کا دماغ کئی درجن کتب فلسفہ کی بدولت لائبریری بنا ہوا ہے۔ جب اپنے شکستہ بوریے یا آراستہ میز پر کھانا کھانیکے لیے بیٹھتا ہے تو مشکل سے اسکا تصور کرتا ہے کہ کھانا کھانے مین نفس پروری ہے یا تقاضاے فطرت کا پورا کرنا اور اس طرح مین اپنے اوپر احسان کر رہا ہون یا فطرت کو منت پذیر کر رہا ہون مگر واقعہ یہی ہے کہ کھانا کھانا ہو یا اس قسم کی دیگر فطری فرائض کو پورا کرنا در اصل اسکی ہم سے زیادہ طلب فطرت کو ہے اس لیے کہ فطرت اصلح کو باقی رکھنے، شل کو حاصل کرنے اور بدل ما یتحلل کو پہونچانیکے لیے ہمارے معدہ سے زیادہ اسکی محتاج ہے لیکن اسکا کید دیکھو کہ اپنی تمنا ہمارے لب سے ظاہر کرتی اور اپنی ضرورت ہم سے اس اشتیاق اور شیفتگی کے ساتھ حاصل کرتی ہے کہ ہم سمجھتے ہین کہ ہمکو اسکی حاجت ہے

آج کتنے شاعر ہین کہ قافیہ پیمائی اور ردیف کو استوار کرتے ہوئے اُنکے حاشیۂ خیال مین بھی یہ آتا ہو کہ یہ چیز وہ ہے کہ زبان کی حفاظت، جذبات اندرونی کے اظہار اور دوسرے کو مؤثر کرنیکے لیے فطرت اسکی طلب گار ہے اور اگر اس فرض کفایہ کو تمام ناطق ہستیان ترک کردین تو فطرت انسانی کو کیسی شدید روحانی اذیت ہو؟

تو حقیقت یہ ہے کہ انسان فطرتاً شاعر ہے اور اس لیے قطعیت کے ساتھ نہین بتایا جا سکتا کہ شعر کی ابتدا کب سے ہے مین تو یہ سمجھتا ہون کہ جب سے انسان ہے شاعر ہے لیکن اسی کیساتھ اس سے بھی انکار نہین کہ جس طرح تدریجاً خورد و نوش اور دیگر ضروریات فطری زمانہ کے تغیرات کے ہاتھون تکلفات و تصنعات کے آماجگاہ رہے شاعری کی بھی یہی کیفیت ہوئی اور وہ سادہ بے تکلف چیز ان تصنعات کے بدولت زیادہ نقاب پوش ہوتی گئی

آج کی صحبت مین یہ چیز میرے موضوع سخن سے خارج ہے کہ شاعری

کی حقیقت اسکی ماہیت اس کے اجزائے ترکیبی اور اسکی تاریخ پر کوئی ہلکی سی بھی روشنی ڈالون لیکن اس حقیقت کو مجھے دھرانے دیجئے کہ جسطرح ضروریات زمانہ نے اس انسان کو جس کے مان باپ اور خالق ایک تھا مختلف قبائل اور جماعتون مین تقسیم کرکے باہمی امتیازات اور تفریقین قائم کر دین اسی طرح اقتضائے فطرت اور قوائے فطری کے اشتراک کے باوجود انسان شاعر و غیر شاعر مین ایک چھا خاصا فرق نمایان ہو گیا۔ اور فطرت کی اس سپوت اولاد یعنی شاعر نے فطرت کی خدمت، فطرت نگاری اور فطرت کی نمایندگی اپنے ذمہ لے لی۔

کوئی مناسبت نہین مگر یہی ایک شکر کا ملک التجار ہے اس سے دو شخص ملتے ہین ایک وائسرائے کی کونسل کا ممبر اور ایک حلوائی لیکن دونون کا مرکز دلچسپی اور سبب کشش قطعاً جداگانہ ہوتے ہین والی لاز کر مارچ مین پیش ہونے والی بجٹ پر گفتگو کے لئے اس سے اس امر کے متعلق معلومات حاصل کریگا کہ اس نے اس سال کتنی ملک کی بنی ہوئی شکر فروخت کی اور کتنی جاوا اور امریکہ کے مقررہ ٹکس نے اسکی تجارت پر کیا اثر ڈالا ہے لیکن حلوائی اسکو صرف اس لئے محبوب رکھتا اور اس سے ملنا چاہتا ہے کہ وہ سمجھتا ہے کہ اسکے اوپر بہت کچھ میرے کاروبار کا انحصار ہے اور شاید اسکی زبان سے یہ مژدۂ جانفزا حاصل ہو جائے کہ شکر روپیہ کی سولہ سیر ہو جانیوالی ہے۔ بعینہٖ یہی فرق عام انسان اور شاعر مین ہے کہ شاعر موجودات خارجی کو دیکھکر اس سے نفع اندوز ہوتا ہے اور اسکا عطر اپنے تخیل مین کھینچکر شعر کے خوبصورت کنٹرون مین آپ کے سامنے پیش کرتا ہے۔ اور دوسرے ہنگامی ضرورتون کے لئے انپر سرسری نظر ڈال لیتے ہین۔ دوسرے لفظون مین یون بھی کہا جا سکتا ہے کہ دوسرے لوگ دنیا اپنے لیے دیکھتے ہین اور شاعر دوسرون کے لئے شاعر ایک جذبہ اور اثر کو لیکر اپنے تخیلہ کے حوالہ کرتا ہے اور وہان کٹ چھٹ کر اور درست ہو کر وہ خوبصورت لباس مین

منظر عام پر آجائے اس طرح قوت تخیلہ اس مصالحہ کو جو اسے باہر سے ملتا ہے آراستہ کرکے اپنا کر لیتی ہے اس لئے بقول مولانا حالی مغفور شاعر کی ذات مین تین وصف ہونا چاہئے ایک وہبی یعنی تخیل یا قوت تخیلہ اور دو کسبی یعنی صحیفۂ فطرت کے عمیق مطالعہ کی عادت اور الفاظ کا وافر ذخیرہ اور انکا دلکش انداز مین ترتیب دے لینا اب جبکہ یہ صحیح اور مسلم ہو چکا ہے کہ شاعر جو میٹریل حاصل کرتا ہے وہ بیرونی و خارجی دنیا ہے اسیلیے خارجی دنیا کا جو ماحول ہوتا ہے اور جو اثرات اس پر طاری ہوتے ہین ان سے شاعر اثر پذیر ہوئے بغیر نہین رہ سکتا ابھی ۱۸۵۷ء و ۱۸۵۸ء مین جب عام طریقہ سے فضائے ہند نغمہائے آزادی و استقلال سے گونج رہی اور تسلط حکومت کی فریاد سے معمور تھی اوس وقت زلف و کمر کے شاعر تک زلف سے بند غلامی اور معدوم کمر سے عدل و انصاف ہی مراد لیکر شعر کہتے تھے اسی لیے یہ کوئی شکایت اور تعجب کی بات نہین ہے کہ سوائے چند کے بیشتر شعرائے لکھنؤ مین انکے آدم شاعری مصحفی سے لیکر جلال مغفور تک معیار شعر خالص بازاری اور بیباک اور بے شرم و بے غیرت معشوق کے اداؤن کی تصویر کشی ہو۔ یہ شعرا زلف و رخ کی یاد مین دن رات مست رہتے اس کے جوبن اور محرم کے تصور مین بلند پروازیان کرتے اور اسکے پازیب کی جھنکار اور اوسکی بیباک محفل آرائیون کی دُھن مین رقصان اور اپنی گوشۂ عزلت کو رشک بزم خسروی بنائے ہوئے تھے اس لیئے کہ دور شاہی مین لکھنؤ کا مذاق عام طریقہ سے پست تھا اور اچھی خاصی جماعت کے پیش نظر شاہد ان آزادی کی رضا جوئی اور حصول تھا جس طرح آج کے ترقی یافتہ دور مین بھوتون کے افسانہ آوٹ آف پرنٹ ہین اسی طرح اگر اس دور مین شعرا اس چیز کو محاکات نہ کرتے تو انکے اشعار ٹکسال سے باہر کر دیئے جاتے اور شعر کے جوہری اسکو کھوٹے دامون بھی نہ خریدتے۔

---

اسی پستی مذاق کا یہ کرشمہ تھا کہ بازاری روزمرہ کو نظم کر لیجانا سوقیانہ محاورونکو استعمال کر لیجانا اور لفظی مناسبات اور ضلع جگت اور معاملہ بندی کو جو عریان فحاشی شعر کا آخری اور بلند ترین معیار سمجھا جاتا تھا۔

میرے دعویٰ کے ثبوت کے لیے کسی خاص دلیل کی ضرورت نہین ورنہ اس شائستہ صحبت کو ان استادون کے فحاشانہ اور سوقیانہ نمونون سے گندہ کر دون گا لیکن واقعہ یہی ہے کہ صرف چند تخیلات تھے جنکو مختلف تغیرات اور مختلف پہلوؤن سے باستثنائے بعض ہمارے شعرائے لکھنؤ نظم کرتے رہے ہین۔ اردو مین جب ناول نویسی کی ابتدا ہوئی تو صرف ایک پلاٹ تھا جس کو مختلف صورتون مین ہمارے ابتدائی افسانہ نگار بنیاد فسانہ بتلاتے تھے یعنی راہ چلتے ہوئے ایک شک حور کو کسی طرح دیکھ پانا اسکے بعد اٹوائی کھٹوائی لیکر پڑ رہنا پھر ایک دوست پر کسی طرح افشائے راز ہونا اور ایک چالاک بڑھیا کے ذریعہ سے خط و کتابت اور تدابیر وصل ہونا اور آخر مین کامیاب ہونا یہ حالت اوسوقت تھی جب ہماری فسانہ نگاری عہد طفلی مین تھی اور ہمارے ناولسٹ ماشاء اللہ بسم اللہ کے گنبد مین تھے لیکن جب نظرین وسیع ہوئین اور معلومات اور ذخیرۂ الفاظ مین جس تناسب سے اضافہ ہوتا گیا اسی تناسب سے ہمارے فسانون مین بوقلمونی، جدت اور دلآویزیون کا برابر اضافہ ہوتا رہا لیکن بدقسمتی سے عہد عیش و عشرت و شاہد پرستی کے ختم ہوجانیکے باوجود بھی ہمارے شعرا کے سامنے ساون کے اندھے کی طرح ابھی تک وہی منظر ہے اور دائرۂ تصویر کشی بدستور محدود و تنگ ہے۔ اس لیے چند فرسودہ تخیلات ہی کے دائرہ مین پرکار کی طرح وہ گردش کرتے اور فطرت کے عطیہ کو برباد کرتے رہتے ہین حالانکہ بقول ملٹن شعر کا معیار خوبی یہ ہے۔

وہ سادہ ہو جوش سے بھرا ہوا ہو اور سب سے زیادہ اصلیت پر مبنی ہو مولانا اکبر الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ جن کی شاعری پر آج کی صحبت مین مجھکو ایک سرسری نظر ڈالنا ہے میرے نزدیک اردو شعراء مین صف اول مین جگہ پانے کے مستحق اور سب سے زیادہ ممتاز اور وقیع اسی لئے ہین کہ انہون نے شعر کو شعر بنایا اور جو منافع اور اثرات اس صنعت شریف سے حاصل ہونا چاہیے بہت کچھ اون کے کلام سے ہوتے ہین اور ہوتے رہے ہین۔

**اکبرؒ کی مختصر سیرت**

آپ سنہ ۱۸۴۶ء مین الہ آباد کی مشہور مردم خیز بستی بارہ مین پیدا ہوئے۔ عہد طفلی سے ذہانت اور اقبال مندی آپ کے چہرے سے نمایان تھی سنہ ۱۸۶۷ء مین آپ نے درجۂ سوم کی وکالت کا امتحان پاس کیا سنہ ۱۸۶۹ء مین نائب تحصیلدار مقرر ہوئے اور ایک سال کے بعد ہائیکورٹ کے مسلخوان ہو گئے انکی بحث بلند اور ذکاوت فطری کے لئے مسلخوانی ایک زینہ بن گئی چنانچہ اس کے تین ہی سال کے بعد وکالت درجہ اعلیٰ پاس کرکے وہ منصف مقرر ہوگئے انگریزی انھون نے پرائیوٹ طریقہ سے کچھ پڑھی تھی لیکن تجربہ اور ذہانت کی مدد سے شستہ انگریزی مین کئی کئی جزو کے طویل فیصلہ انکے قلم سے نکلے ہین حد یہ ہے کہ انگریزی نظمون کا بے تکلف نظم مین ترجمہ کر لیتے اور انگریزی کی دقیق حکمت الٰہیہ کی کتابونکو وہ بے تکلف سمجھ لیتے تھے اور یہی انگریزی کی قابلیت تھی جس کی بدولت چند سال کے بعد سب آرڈنیٹ ججی کرنیکے بعد اعلیٰ حکام نے انکو سشن ججی کے لیے منتخب کیا اور برسون قائم مقام سشن جج رہے آخر مین ہائیکورٹ کی ججی کے لئے وہ زیر نظر ہی تھے کہ سنہ ۱۹۰۳ء مین وہ اپنے مستقل عہدہ ججی عدالت خفیفہ الہ آباد سے رٹائر ہو گئے۔ مگر ان دماغ سوز سرکاری پابندیون مین اکبر اپنے کلام کے ذریعہ سے دین مذہب قوم اور ادب فاضلہ کی خدمت مین برابر مصروف رہے اور سنہ ۱۸۹۸ء مین ان ہی جوڈیشنل خدمات کے صلہ مین اون کو خان بہادر کا خطاب دیا گیا الہ آباد یونیورسٹی کے فیلو بھی تھے اور

علاوہ تین ضخیم دوادین کے انکی متعدد علمی تصانیف بھی ہین جن مین متعدد قانونی کتابین اور مسٹر بلینٹ کی کتاب فیوچر آف اسلام کا ترجمہ شائع ہو چکا ہے۔ وہ علاوہ بہترین شاعر ہونیکے بہترین نثار بھی تھے اور اس زمانہ کے مؤقر ادبی رسالہ ان کے مضامین سے مزین ہوا کرتے تھے افسوس ۱۹۲۱ء کے منحوس دور مین انکا چراغ حیات گل ہو گیا اور اس طرح روحانیت، تصوف، اصلاح ملت اور ادب اُردو کی وہ شمع بجھ گئی جسکی روشنی سرمدی و غیر فانی ہے"۔

**اکبر کا دور نشو و نما**

قبل اس کے کہ انکی شاعری پر کوئی تبصرہ کیا جائے انکی فطرت نگاری اور اصلاح امت و وطن کی صحیح واقفیت کے لیے ضرورت ہے کہ معلوم ہو جائے کہ اکبر مرحوم کا دور نشو و نما اور میدان عمل کیا تھا۔

مرحوم نے اُنیسوین صدی کے وسط مین آنکھ کھولی جبکہ ہندوستان سے مسلمانون کا جاہ و جلال ہمیشہ کے لئے رخصت ہو چکا تھا اور اسی کے ساتھ قدیم مشرقی تمدن، تہذیب آداب اور علوم کا دم احتضار تھا۔ انگریزی حکومت کی عظمت کے ساتھ برطانوی علوم و فنون کے خیرہ کن جلوون اور انکی ترقی و دولت کا احساس ہوا تو منطقی طریقہ سے یہ نتیجہ نکال لیا گیا کہ بس ہمارے علوم و آداب ہی اس پستی کا راز ہین اس لیے جہانتک ممکن ہو اسی کا بائیکاٹ کر دیا جائے اور جلد سے جلد انگریز نہین تو طرز بود و باند اور زبان کے اعتبار سے انگریزین جانا چاہیے اس دور کے مصلحین اور قائدین کی تحریرون اور مساعی قومی پر سرسری نظر ڈالیے تو آپ کو اندازہ ہوگا کہ انکا آخری قبلۂ امید لندن اور آخری وسیلہ بقول اکبر اللہ نہین تنخواہ تھا۔

مذہب نے پکارا اے اکبر اللہ نہین تو کچھ بھی نہین یارون نے کہا یہ قول غلط تنخواہ نہین تو کچھ بھی نہین اس کے ساتھ زیادہ تر علمائے مذہبی ہادیان امت اپنی پگڑی سنبھالنے اور اپنی مسند مقتدائی کی حفاظت کی دھن مین اتنے مدہوش تھے کہ قوم مسلمین کی راہ نمائی اور ہدایت سے بے پروا ہو گئے تھے اور اگر کبھی گوشۂ جمود و خمول سے نکلتے تو ارشادات قرآن کی نہین ابو حنیفۃ النعمان کے اقوال کی تبلیغ کے لیے اور شہنشاہ مدینہ کے نصائح کی نہین بلکہ عالمگیری کے نظائر کی اسکا قدرتی نتیجہ یہ تھا جزئیات فقہ پر اسلام و کفر کا دارو مدار ہو گیا تھا ان اثرات سے متأثر ہونیوالون نے ان غیر ضروری اور حد سے زیادہ سخت تقیدات سے تنگ آکر جب کنز و ہدایہ کے بتائے ہوئے مذہب اور اسکے مبلغین سے نان کو آپریشن شروع کیا تو بجائے اسکے کہ ان کے ساتھ ملاطفت و مجادلۂ احسن کیا جاتا ان پر تکفیر کا شدید مارشل لا جاری کر دیا گیا اور اس طرح بد قسمتی سے خدائے واحد کے پرستار دو جماعتون مین منقسم ہو گئے جس مین ایک تعلیم یافتہ کہلاتا اور دوسرا غیر تعلیم یافتہ اور ان دونون جماعتون مین مشکل سے عید کے دن بھی ملاقات ہوتی غرض ایک عام تشتت اور پراگندگی تھی دین کے دوست بھی دین کو تباہ کر رہے تھے اور دشمن تو دشمن تھے ہی۔

. کے ساتھ شعرا کا گروہ سب سے زیادہ ناکارہ، مخرب اخلاق اور قطعاً بیکار تھا تقریباً اُنکی شاعری زیادہ تر صرف الفاظ اور معاملہ بندی کی تھی اور اس طرح اس گندہ لٹریچر کی اشاعت ہو رہی تھی جو کسی شائستہ صحبت کیا کسی غیر متمدن جماعت کے لئے بھی مایۂ افتخار نہین ہو سکتا۔

**ان کا میدان عمل**

اکبر ہادی ملل رہنمائے جہان آقائے مدینہ کے جگر گوشہ تھے اس لیے قدرتاً قوم کی اس زبون حالی اور پستی سے وہ متاثر ہوئے مگر اُنھون نے یہ دیکھا کہ علماء کا عصائے تکفیر و تفسیق اب بجائے قوم پر اثر نہین کرتا اور انکی ڈانٹ ڈپٹ سے اُلٹا اثر ہو رہا ہے، مولوی حالی مرحوم ان کے قبل قوم کا دردناک

مرثیہ بھی رو رو کر سنا چکے تھے لیکن وہ بھی مجالس عزا کی طرح ہنگامی اثر سے زیادہ کوئی انفعال قلوب میں نہ پیدا کر سکا تھا اس لیے مرحوم نے دونوں سے الگ اپنے لیے راہ عمل تلاش کی یعنی ہنسا کر ہنسا کر رولانا اور سوتی قوم کو گدگدا کر جگانا یہ تدبیر کارگر ہوئی اور قوم کے پیران نابالغ بھی اس سے اسوقت متاثر نہ ہوتے تو بجاے زہرخند کے اس پر مسکرا ضرور دیتے۔ اور اس طرح انھوں نے چند ہی دن میں دیکھ لیا کہ ان کا مشن کامیاب ہو رہا ہے کہ دیوبند کی خانقاہ تقشف سے لیکر علیگڈھ کے کلیساے تفریح تک میں اور کانفرنس کے اسٹیجون سے لیکر بردہ نشین عفاف کے حریم راز تک میں ان کے اشعار کا عام طریقہ سے چرچا ہو رہا ہے اور اس طرح کم سے کم تخم پاشی بند و وعظ کے لیے قوم کی زمین اچھی طرح تیار ہو گئی ہے۔

اکبر کی شاعری کے تین دور ہین دور اول غزل گوئی کا دور دوم ہنسا ہنسا کر رولانے اور صحیح معنون مین بنانے کا دور سوم وہ ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ استاد شفیق جو ابھی شاگرد کی غلط شعاری پر ہنس ہنسکر اوسکو بنا رہا تھا دفعتًا اپنا لہجہ بدل دیتا ہے اور پوری قوت وغضب کے ساتھ اسکو متنبہ اور منفعل کر رہا ہے اور جس تناسب سے ذوق نغمہ بڑھتا جا رہا ہے اسکی ساتھ حدی خوانی تیز تر ہوتی جاتی ہے لیکن یہ واقعہ ہے کہ تینون دورون مین ایک چیز مشترک ہے یعنی خدا پرستی کی ترغیب اور مادہ پرستی اور تفریح کی مذمت حد یہ ہے کہ وہ غزلین جن کو خالص عاشقانہ کہا جاسکتا ہے اس رنگ سے خالی نہین ہین۔

**اکبر بحیثیت مجدد** کتب سیر مین مجدد کی علامتون مین سے ایک علامت یہ بھی بتائی گئی ہے کہ ایک صدی کے آخری اور دوسری صدی کے ابتدائی دور مین وہ منظر عام اور مسند ارشاد پر جلوہ فرما ہوا ہمارے اکبر سے دنیا انیسوین صدی کے اواخر اور بیسوین صدی کے اوائل مین روشناس ہوئی اور اکبر نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ ملک کے سب سے زیادہ بےضرورت اور ناپاک چیز کو باکار اور سرمایۂ ہدایت بنا دیا اور وہی اُردو شاعری جو اپنی پستی مذاق اور ذہانت کی بدولت سوسائٹی سے خارج کی جاچکی تھی اکبر کے ہاتھون اس طرح کندن بن گئی کہ آنکھون کو چکاچوندہ کرنیکے بدلے اس نے دماغون کو روشن اور دلون کو منور کر دیا۔ اس طرح وہ شاعری کے مجدد بن گئے۔

اکبر کے کلام کا مطالعہ کرنیوالے اس بات کی تصدیق کر سکتے ہین کہ اکبر نہ صرف ایک خاص اسٹائل بلکہ سچ یہ ہے کہ وہ ایک خاص زبان کے مالک تھے۔ اونٹ، سید، انجن، ماسٹر، ریل، کمسریٹ، ہوٹل، شیخ اور اس قسم کے بہت سے الفاظ ہین جن کے انکی ڈکشنری مین خاص معانی ہین۔

مثلاً مادہ پرستی اور انگریزی علوم مین غلو کی طرف انکو اشارہ کرنا ہوتا ہے تو اسکے لیے ان کو لغت مین انجن اور ریل کا لفظ ہے فرماتے ہین۔ ؎

شیخ جی کی منتروں کا کیا پتہ۔ اونٹ صاحب خود لدے ہین ریل پر

اونٹ بھی انکی زبان مین دین عربی اور اسلامی تمدن کو کہا جاتا ہے اور اس طرح وہ سر دلبران کو حدیث دیگران کی صورت مین اس بلاغت کے ساتھ کہہ جاتے ہین کہ سچ یہ ہے کہ یہ چیز دوسرے کے بس کی نہین۔

**لکھنؤ کا اُن پر عتاب** لکھنؤ "زلف دکمر کا شاعر" لکھنؤ پیرویون مین بھی بیر نازک بدن ملتا نہین، بھیٹرئیے ملتے ہین آنکھین تیری گرگابی پر، شامی کباب ہو کے پسند اہل ہنو، پر سر دھننے والا اور یا الٰہی حلال ہون واعظ، دخت رز کو حرام کہتے ہین پر لوٹنے والا لکھنؤ، اکبر مرحوم کو کس قدر نفرت وحقارت کی نظر سے دیکھتا ہو گا وہ واضح ہے۔ انکو مسخرہ ہزال، گو، بےاصول سبھی کچھ کہا گیا مگر اکبر کو جب معلوم ہوا کہ انکا شعر مدرسۂ لکھنؤ مین پہونچ گیا

---

توانھون نے صاف اعلان کر دیا۔

قافیون مین حسن معنی گم کرو　　شعر مین کہتا ہون ہجے تم کرو

ایک بار وہ امین آباد پارک مین حافظ عبدالحق صاحب کے مہمان تھے لکھنؤ کے استادون نے اپنی طرح انکو بھی دادخواہی کا مشتاق اور پرگوئی مین مشاق سمجھکر ایسی یورش کی تو ان کے پیہم اصرار کے بعد جو پہلا شعر مرحوم نے پڑھا وہ یہ تھا۔

تمسے استادون مین میری شاعری بیکار ہے　　ساتھ سارنگی کا بلبل کیلیے دشوار ہے

مرحوم نے اس طرح اپنے فطری شاعر ہونے اور انکی تصنع آمیز شاعری کی طرف بلیغ اشارہ کیا تھا اور آورد و آمد کے باہمی امتیاز پر روشنی ڈالی تھی مگر ہمارے اساتذہ، استاد اور سارنگی کے تلازمہ پر پھڑک اٹھے۔

قربان اس تغافل کے ایک موقع پر اس سے زیادہ اپنے مسلک شاعری اور عام روشن سے علحدگی یون صاف صاف فرماتے ہین۔

اکبر کے کلام مین مزا کچھ بھی نہین　　گو اس نے بہت کہا، کہا کچھ بھی نہین
زلف و کمر بتان کا مفقود ہے ذکر　　شیطان پہ طعن کے سوا کچھ بھی نہین

پھر جب ان کے جدید محاورات نئے انداز کلام اور نوایجاد استعارات پر حد سے زیادہ چہ می گوئیان ہونے لگین تو آذر کدۂ شاعری کے اس آہیم نے ان لفظون مین رجز خوانی کی۔

اشعار غیر سے تو سب مجھے کم سند ملی　　من گفتم و محاورہ شد سی سند ملی

مین نے دعوی کیا تھا کہ فطرت نگاری اور تاثرات قلبی کے نظم مین اکبر اُردو شعرا مین دل ہین۔ چنانچہ خود فرماتے ہین۔

شعر اکبر مین کوئی کشف و کرامات نہین　　دل پہ گزری ہوئی ہے اور کوئی بات نہین

## ان کے کلام کے بعض خصوصیات

مین شاعری کا مذاق کچھ نہ کچھ تو ضرور رکھتا ہون اور کسی زمانہ مین چند غزلین بھی کہی تھین اور مرحوم سے علاوہ کافی اور طویل نیاز مندی کے مجھے شرف تلمذ بھی حاصل ہے لیکن آپ باور فرمائین کہ جس طرح ایک ملائک فریب دوشیزہ کے جمال سے مسحور ہو کر انسان کی قدرت مین یہ نہین رہتا کہ وہ کھڑا ہو کر اسکی شان مین قصائد خوانی کرے بلکہ خاموشی از ثنائی تو حد ثنائے تو کے اصول پر ایسے موقع پر سکوت ہی ایک بیان بلیغ اور کچھ اشارہ کر دینا ایک طویل مدحیہ ایڈریس ہو جاتا ہے اسی طرح اکبر مرحوم کے کلام کے اگر بعض خصوصیات پر ایک ہلکی سی بھی روشنی ڈال سکون تو مین اسکو کافی سمجھونگا۔

مرحوم کا کلام گوناگون خصوصیات کا معدن ہے علاوہ ان خاص اصطلاحی الفاظ کے جو انکی شاعری کی جان ہین ان کے کلام مین نامنحانہ تقیدات اور ارباب لکھنؤ کی تنگ نظرانہ متروکات سے آزاد ہو سکنے باوجود بھی آپکو وہ الفاظ نہ ملین گے جو لکھنؤ کی شاعری کی جان ہین مگر مذاق سلیم کے لیے جانگداز ہین، محرم، انگیہ، جوبن، گلے مین باہین ڈالنا صبح وصال کی لجائی اور شرمائی ہا صورت رخ محبوب پر کچھ بوسون کے نشانات، جوانی کی راتین، گھنگرو کی جھنکار، رقیب رو سیہ کا خوف، اور اسکے معاملہ مین معشوق پر آوازین کسنا آپکو ان کے تین ضخیم دواوین مین کہین نہ ملیگا اور تغیرات زمانہ نے ان کا معشوق بت کافر، ترک، ہندو بچہ نہین بلکہ بنت الانگریز، یعنی مس لی کو کر دیا ہے، استعارون اور تشبیہون مین بھی بہت کچھ آزاد ہین چشم مخمور کو اس کے تاثیرات دمے پاشی کیوجہ سے جام ساغر کی طرح حافظ کی غزل سے بھی تشبیہ دیدیتے ہین۔ فرماتے ہین۔

انکی نگہ مست ہے لبریز معانی　　ملتی ہوئی تاثیر مین حافظ کی غزل سے

اسی طرح شیخ صاحب قبلہ کے تقدس اور سادہ لوحی کی بنا پر وہ انکو چاہ زمزم کا مینڈھک بھی کہدینے مین آزاد ہین اسی کے ساتھ اردو اور فارسی الفاظ کے ہم وزن قافیہ انگریزی الفاظ وہ بے تکلف استعمال کر لیتے ہین اسکی اور کسکی کا قافیہ ان کے یہان وسکی بھی ہے لو اور تو کے قافیہ مین وہ تھینک یو خوبصورتی سے نظم کر جاتے ہین اور

اس چیز مین یقیناً وہ شعرائے اردو مین سب پر فوقیت رکھتے ہین اور پست مضامین اور قوافی کو بلند کرنے مین اردو کا کوئی شاعر انکا ہمدوش نہین۔

**میری دقتین** استاد محترم جناب مرزا محمد عسکری صاحب بی۔ اے کے اصرار کے وقت اگر مجھے اپنی کوتاہ دامنی اور حضرت اکبر کی کثرت گل پاشی کا صحیح احساس ہوتا تو یقین فرمایئے کہ مین ایسا ظلوم و جہول نہ تھا کہ اس بار عظیم کو اپنے سر لے لیتا اور جناب اکبر پر کوئی مضمون پڑھنے کی آمادگی ظاہر کر دیتا۔ مین کوتاہ قلم ہون اور ادبیانہ صنائع و بدائع پر پوری بصیرت نہین رکھتا لیکن یہ حقیقت ہے کہ ایک ثریف نگاہ اور دقیقہ سنج سید جالب صاحب ایڈیٹر ہمدم کے ایسے ہمہ دان کو مجھ سے زیادہ کلام اکبر کے انتخاب مین وہی دقت ہو گی جو ایک متقی مسلمان کو اسوقت ہو سکتی ہے جب اسکو حور عین کی اس جماعت مین جن مین سب کی سب کانھن الیاقوت والمرجان ہین رضوان حق انتخاب دیدے۔

صورت یہ ہے کہ عاشقانہ غزل ہو یا تصوف، حمد ہو یا نعت، ظرافت ہو یا فطرت نگاری پند و نصیحت ہو یا اعتراض، اکبر جو کچھ فرما گئے ہین وہ منتخب روزگار ہے اور شروع سے آخر تک ایک ہی رنگ مین رنگا اور ایک ہی سانچہ مین ڈھلا ہوا ہے اس لیے آج کی صحبت مین بلالحاظ ترتیب ان کے اسی حصہ کلام پر اکتفا کرونگا جسکا زیادہ حصہ مجھکو زبانی یاد ہے یا خود انکی زبان مبارک سے انکو سن چکا ہون۔

**توحید** سچ یہ ہے کہ اکبر رحمۃ اللہ علیہ اس مادہ پرست دور مین جبکہ سائنس کی کرشمہ سازیون نے آنکھون کو خیرہ اور قلوب کو مرعوب کر رکھا تھا۔ صرف اس لیے عالم شہود مین آئے تھے کہ وحدت اور خدا پرستی کی تعلیم دے کر خدا کی یاد، خدا پر توکل، خدا ہی کی محبت اور اسی کی دھن مین مست رہنے کا درس دین اور یہی چیز ہے جسکی تبلیغ کا تمغائے امتیاز مرحوم کو حاصل ہے ہر نظم و غزل کا خلاصہ صرف یہی تھا۔ تحریک علیگڑھ اور جدید تعلیم کو وہ ناپسند کرتے تھے مگر اسی حد تک کہ وہ خدا کی راہ مین حجاب تھین، حد یہ ہے کہ برٹش گورنمنٹ کی ملازمت کو باوجودیکہ خود وفادار ملازم تھے ایک نان کو آپریٹر کی طرح نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے مگر یہ بعض صحیح معنون مین صرف "للہ" تھا یعنی اس لیے کہ یہ چیزان کے خیال مین روح اسلامی و خدا پرستی کو فنا کرنیوالی تھی۔ چنانچہ سر دیوان یہ غزل آپکو گوہر بار ملیگی۔

دل مرا جس سے بہلتا کوئی ایسا نہ ملا — بت کے بندہ ملے اللہ کا بندا نہ ملا
بزم یاران سے پھری باد بہاری مایوس — ایک سر بھی اسے آمادۂ سودا نہ ملا
ولہ کیا راہ دکھائی ہے ہمین مرشد نے — کر دیا کعبہ کو گم اور کلیسا نہ ملا
رنگ چہرے کا تو کالج نے بھی رکھا قائم — رنگ باطن مین مگر باپ سے بیٹا نہ ملا
سید اٹھے جو گزٹ لیکے تو لاکھون لائے — شیخ قرآن دکھاتے رہے پیسا نہ ملا

ایک جگہ اس شاہد حقیقی کی غیر مشرکانہ محبت کی یون ہدایت فرماتے اور نماز کی صحیح فلاسفی بتاتے ہین۔

جو لیئے راز حسن ازل سے کہے کوئی — من صوت سرمدی کو کلام مبین کو دیکھ
ارشاد ہے کہ شرک نہ کر اور نماز پڑھ — مطلب ہے کسی کو نہ دیکھ اور ہمین کو دیکھ

وجود باری کی نزاکت اور استدلال و مشاعر کے حدود سے بلند تر ہونے کی طرف یون ارشاد فرماتے ہین۔

اثبات خدا کو منطقی اٹھ نہ سکا — خاک حیرت سے ذہن بھی اٹھ نہ سکا
اللہ رے نزاکت وجود باری — ثابت ہونے کا بار بھی اٹھ نہ سکا

اسی مضمون کو ایک مطلع مین یون فرماتے ہین ؎

ذہن مین جو گھر گیا لا انتہا کیونکر ہوا — جو سمجھ مین آگیا پھر وہ خدا کیونکر ہوا

**نعت** حضرت سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی جہانتک مدح و ستائش کا تعلق ہے اکبر مرحوم نے اسکو محض عام شاعرون کے دستور کے مطابق قافیہ پیمائی کے سلسلہ مین زیب کلام نہین کیا بلکہ آپکی اصلی محبت یعنی اتباع کی ترغیب اور آپ کی تشریف آوری کی عظمت و برکت کو ذہن نشین کرنیکے لیے چنانچہ ایک جگہ ان برکات کی طرف یون

اشارہ فرماتے ہین ۔

درفشانی نے تبری قطرون کو دریا کردیا ۔ دلکو روشن کردیا آنکھون کو بینا کردیا
جو نہ تھے خود راہ پر اورون کے ہادی بن گئے ۔ کیا نظر تھی جس نے مردون کو مسیحا کردیا

قومون کو زندہ کردینا، بیمارون کی مسیحائی کرنا سب ہی نظم کرتے ہین لیکن مردون کو اس حد تک ترقی دینا کہ وہ مسیحا ہوجائین یقیناً بالکل نیا اور نہایت بلیغ استعارہ ہے ۔

اس سلسلہ مین ایک غیر مطبوع نظم پر اکتفا کرتا ہون جو خود انھون نے مجھے عنایت فرمائی تھی یہ نظم مرثیہ کے انداز پر بند دار ہے اس مین انھون نے اپنے مشق کمال شاعری اور شیفتگی رسول کا وہ ثبوت دیا ہے جسکی نظیر اردو شاعری مین ملنا محال ہے یہ نظم بہت طویل ہے اس کے چند بند بلا ترتیب سنیے اور درود پڑھ پڑھکر مرحوم شاعر کے لیے دعائے مغفرت کیجیے ۔

مدیح سرور کونین مین خامہ اٹھاتا ہون ۔ خیال کفر کی ظلمت پر اک بجلی گراتا ہون
شب اوہام ہے شمع یقین محفل مین لاتا ہون ۔ چراغ طور ایمن کو وہ معنی پر جلاتا ہون

الٰہی شوخی برق تجلی دہ زبانم را
قبول خاطر موسیٰ نگاہان کن بیانم را

محمد پیشوا اور رہنمائے خلق و عالم ہین ۔ معزز ہین مقدس ہین معظم ہین مکرم ہین
فروغ محفل ہستی ہین نیر عرش اعظم ہین ۔ حبیب حق ہین ممدوح ملک ہین فخر آدم ہین

انہین کے رنگ سے رنگ گل ہستی کو زینت ہے
انہین کی بو سے عطر آگین بنی آدم کی طینت ہے

جواہر خانہ اس چشم کرم سے سینہ بنتا تھا ۔ حقائق کا خرد کا علم کا گنجینہ بنتا تھا
لطافت سے صفائے نور سے آئینہ بنتا تھا ۔ علوی فکر سے عرش بریں کا زینہ بنتا تھا

مریدان کے نہ تھے مشتاق دنیا کی تگ و دو کے
قدم افلاک پر پڑتے تھے اس ہادی کے پیرو کے

قلوب انکی نظر کے رعب حشر افزا سے ہلتے تھے ۔ چمن انکے سخن کے فیض بے ہمتا سے کھلتے تھے
ہجوم خلق تھا بوطلب مین شانے چھلتے تھے ۔ بشر کی کیا حقیقت ہے فرشتے جھک کے ملتے تھے

فلک تھا دم بخود باد مخالف چل نہ سکتی تھی
خدا کی بات تھی ٹالے کسی کے ٹل نہ سکتی تھی

**قرآن کی تعلیم** قرآن ہی مسلمانون کی فلاح دینی و دنیوی کا تنہا ضامن ہے مگر اس دور مین جب ملٹن اور شکسپیر دلون کی بستی پر چھاپے مار رہے تھے قرآن کی آواز پہونچانا کسقدر مشکل تھا مرحوم نے ہنسی ہنسی مین اس کام کو خوب کرلیا انھون نے قرآن بڑی خوبصورتی سے ان بدبختون کو سنا دیا جو اس کو تیرہ سو برس کا فرسودہ اور قابل تغیر قانون سمجھتے تھے ۔

کرم حق پہ رکھ نظر اپنی ۔ جو عقیدہ ترا نہ ہو ڈھیلا
آسرا اس کا چھوڑ دے اکبر ۔ وتبتل الیہ تبتیلا
مجھکو بیدل کرے ایسا کوئی ہے ۔ یاد مجھکو انتم الاعلون ہے

---

**تضمین و اقتباس** اسی طرح اگلے اساتذہ و حکمائے اسلام کے ارشادات کی تضمین کرلینا اور ان مین جزوی تغیر کرکے ضروریات زمانہ کے مطابق صفائی کے ساتھ اپنا کرلینا اکبر مرحوم کا خاص حصہ ہے ایک جگہ شیخ کے دور تعطل اور ناکارگی پر یون تنبہ کرتے ہین ۔

بی شخانی بھی ہین نری ذیہوش ۔ کہتی ہے شیخ سے بجوش و خروش
خواہ لنگی ہو خواہ ہو تہمد ۔ درعمل کوش ہر چہ خواہی پوش

ایک جگہ علیگڑھ کی تعلیم تفریح پر یون زہرخند فرماتے ہین ۔

الا یا ایہا الطفلک بچہ راحت بنا و لہا ۔ کہ قرآن سہل بود اول ولے افتاد مشکلہا
بکن تزئین بابے خود ز بوٹ و اس تیلون ۔ کہ سرسید خبردار د ز راہ و رسم منزلہا

جنگ یورپ پورے شباب پر تھی جرمنی آندھی کی طرح بڑھا چلا آتا تھا انگلش چینل اور کیلے تک پر اسکی زد تھی اسوقت مسٹر چرچل وزیر

---

بجری تھے ان کو یون چونکاتے ہین ۔

چو جرمن جانب کیلئے معین کرد منزلہا — زڈو ور شد بر با فغان برلت اندولہا
الا یا ایہا الجرمن نظر کن سوے ساحلہا — کہ جنگ آسان نمود اول ولے افتاد مشکلہا

چند دن کی بھرمار سے تنگ آکر فرماتے ہین ۔

در پس ہر گریہ آخر خندہ ایست — بعد ہر اسپیچ آخر چندہ ایست
یاد دار این قول مولانا ے روم — مرد آخر بین مبارک بندہ ایست

مشرق و مغرب دونون کو ایک ساتھ نباہ لیجانیکے متعلق فرماتے ہین

پاے در پتلون و ل در پیشواز — چند روزے باہمی جانت بساز

**انگریزی محاورات** عربی فارسی کی طرح وہ انگریزی محاورات و اصطلاحات بھی نرمی صفائی اور لطافت کے ساتھ نظم کر جاتے ہین یہ چند اشعار اسکا روشن ثبوت ہین ۔

کوٹھی مین جمع ہے نہ ڈپازٹ ہے بینک مین — قلاش کر دیا مجھے دو چار ٹینکس نے
جب مین کہتا ہون کہ گوڈ بکس ڈیر — سر جھکا کر کہتے ہو مے ٹھیک ہین

عجیب معمولہ ملاحظہ ہو ۔

اُن کے دست نازنین سے پائی ٹی — اب کہان باقی ہے ہم مین پارٹی

صاحبزادے سے فرماتے ہین ۔

لندن مین بگڑ جاؤ گے وسواس یہی ہے — تم پاس رہو میرے بڑا پاس یہی ہے

انٹرنس کی بلاغت کی داد دیجئے ۔

ہم سے شب وصال وہ بے سیل ہو گئے — افسوس انٹرنس مین ہم فیل ہو گئے
لیا صبح شب وصل اسکا بوسہ مین نے یہ سچ ہے — اسی پر بولا اٹھ کے وہ شوخ مس یا فائنل ٹچ ہے
مذکر کے لیے بھی ہے مؤنث کے لیے شی ہے — مگر حضرت مخنث ہین تو ہیون ہین نہ شی ہین

**تفریح** مرحوم اکبر گو کہ علیگڑھ کی تحریک کے دل سے حامی تھے لیکن وہ اصلاح نما تخریب جو خداوندان کالج نے دین مین کی تھی اور جو اثر اس تعلیمگاہ کا ملک مین پھیل گیا تھا اسکے خلاف بڑی پامردی سے وہ جہاد کے لئے اُٹھ کھڑے ہوئے مگر انکا یہ مجاہدانہ جوش بالتی ہی احسن کے حدود سے ایک انچ بھی باہر نہ تھا۔ تفریح، تہذیب اسلامی سے نفرت مادہ پرستی، آزادی مذہب اور عورتون کی بے پردگی یہ انکی مستقل مصاف جنگ تھے جن مین انکا قلم شمشیر و سنان کا کام کرتا دکھائی دیتا ہے ۔ مادہ پرستی اور طلب دنیا اسکی اصل تھی اس لئے اس قلعہ پر یون زور لگاتے ہین ۔

نہ نماز ہے نہ روزہ نہ زکوٰۃ ہے نہ حج — تو خوشی پھر انکی کیا ہے کوئی جنٹ کو ہے جج
عہدے جو سو پچاس کو اچھے ملے تو کیا — قائم نہ ہوگی قوم کبھی سو پچاس سے

---

ہر ایک کو خوش کرو نہین کیونکر ہو صاحب — اپنی ہی طرف بلاتے ہین سب ہر صاحب
آسائش عمر کے لئے کافی ہے — بی بی راضی ہون کلکٹر صاحب

---

اور بھی دور فلک ہین ابھی آنے والے — ناز اتنا نہ کرین ہم کو مٹانے والے
آپ منکر ہین غلامی بھی نہین ملتی ہے — سلطنت کر گئے غصے سے ڈرانیوالے

**تعلیم جدید** تعلیم جدید نے جو ایک تام دینی جمود اور مذہبی بے حسی پیدا کر دی ہے اسکی طرف یون اشارہ فرماتے ہین ۔

قفل دل محو طلسم رنگ کالج ہو گیا — ذہن کو تپ آ گئی مذہب کو فالج ہو گیا

انگریزی تمدن اور علوم کی شرمناک فتح پر یون ماتم کرتے ہین ۔

فخریہ مین نے جو اشعار پڑھے سعدی کے — فخریہ آپ سنانے لگے نظم ملٹن
شیخ سعدی تو بزرگ نہین مرے تھے اے دوست — آپکے کون ہین ملٹن یہ سنون حضرت

تعلیم جدید نے جو دلون مین کفر اور اعمال کفریہ کی طرف قیمت اور کفر سے کی نفرت پیدا کر دی ہے اسکا یون مرثیہ پڑھتے ہین ۔

ہم مین وہ خوبی دلکوئی نہ رہی — پاکیزگی و خجستہ خوئی نہ رہی
تعلیم جدید سے ہوا کیا حاصل — ہان کفر کے ساتھ جنگجوئی نہ رہی

انسان خواہ کتنا ہی سخت دل ہو موت خواہ کسی کی بھی ہو اسکے دل پر کم سے کم ایک ہنگامی اثر ضرور کرتی ہے لیکن تعلیم جدید نے طلبہ مین جو سنگدلی و قساوت پیدا کر دی ہے اسکا یہ دردناک منظر ہے ۔

زندگی تھی ہی مصیبت موت بھی برباد ہے
کسقدر بگڑا ہوا اس دور مین ہے دین باپ کے

ماسٹرین نزع مین لڑکون کی شامت دیکھیے
انکا فوٹو لیتے ہین پڑھتے نہین یٰسین باپ کے

تعلیم جدید نے جو عام بیباکی اور گستاخی کی اسپرٹ پیدا کی ہے اس کا یہ کرشمہ ہے۔

حکام پہ بم گولے ہین ادہر دیوتون پر گالی ہے
کالج نے کیسے سانچون مین لڑکون کی طبیعت ڈھالی ہے

اس جماعت کی عام مذہبی حالت یہ ہے۔

گذرا انکا ہوا اک عالم اللہ اکبر مین
رہے کالج کے چکر مین مرے صاحب کے دفتر مین

اس عالم اللہ اکبر کی بلاغت کی داد نہین دی جاسکتی اور سچ یہ ہے مذہبی تغافل کی اس سے بہتر تصویر نہین کھینچی جاسکتی۔ مشرقی تمدن اور اقربا و اہل خاندان کے ساتھ انکو صلۂ رحم سے کیا تعلق ہے

ہوے اس قدر مہذب کبھی گھر کا منھ نہ دیکھا
کٹی عمر ہوٹلون مین مرے اسپتال جاکر

جدید تعلیم جو اپنے اثرات پھیلا رہی تھی اور روز بروز قوم اسکی بدولت خدا اور مذہب اسلام سے بے نیاز اور گستاخ ہوتی جاتی تھی اسکو محسوس کرکے ایک طویل قطعہ مین آیندہ کی دردناک اور شرمناک حالت کے متعلق یہ مومن صادق اپنی فراست سے کام لیکر یون پیشین گوئی فرماتا ہے۔

یہ موجودہ طریقے راہی ملک عدم ہونگے
نئی تہذیب ہوگی اور نئے سامان بہم ہونگے

نئے عنوان سے زینت دکھائینگی حسین اپنی
نہ ایسا پیچ زلفون مین نہ گیسو مین یہ خم ہونگے

نہ خاتونون مین رہ جائیگی پردہ کی یہ پابندی
نہ گھونگھٹ اسطرح سے حاجب روئے صنم ہونگے

بدل جائیگا انداز طبائع دور گردون سے
نئی صورت کی خوشیان اور نئے سامان غم ہونگے

عقائد پر قیامت آئیگی ترمیم ملت سے
نیا کعبہ بنے گا مغربی پتلے صنم ہونگے

بہت ہونگے مغنی نغمۂ تقلید یورپ کے
مگر بے جوڑ ہونگے اسلیے بے تال و سم ہونگے

ہماری اصطلاحون سے زبان نا آشنا ہوگی
لغات مغربی بازار کی بھاکا سے ضم ہونگے

بدل جائیگا معیار شرافت چشم دنیا مین
زیادہ تھے جو اپنے زعم مین وہ سب سے کم ہونگے

گزشتہ عظمتون کے تذکرے بھی رہ نہ جائینگے
کتابون ہی مین دفن افسانۂ جاہ و حشم ہونگے

کسی کو اس تغیر کا نہ حس ہوگا نہ غم ہوگا
ہوے جس ساز سے پیدا اوسی کے زیر و بم ہونگے

تمھین اس انقلاب دہر کا کیا غم ہے اے اکبر
بہت نزدیک ہین وہ دن تم ہوگے نہ ہم ہونگے

سچ یہ ہے کہ ایک یہ غیبی آواز تھی جو دنیا نے اکبر مرحوم کی زبان سے سنی اور کہنے کو دل نہین چاہتا مگر کون کہہ سکتا ہے کہ اس مرد خدا کی یہ پیشین گوئی غلط ہے یا آیندہ غلط ثابت ہوگی۔

**پردۂ نسوان**

تعلیم جدید کے اثرات کے پھیلتے ہی نوجوانان قوم نے سب سے پہلے پردہ کو حبس بیجا سمجھکر اس پر وار شروع کردیے اور ہر طرف سے یہ آواز بلند ہونے لگی کہ عورتون کو گھر سے نکالو کالج مین پڑھاین کمیٹیون مین چمکین اور قومی اجتماعات مین مردون کے دوش بدوش نام آور ہون اکبر مرحوم مسلمانون کی اس مٹتی ہوئی حالت مین اس بیحجابی کو مسلمانون کے عزت ناموس کے خاتمہ کے مرادف سمجھتے تھے اس لیے انہون نے ان پردہ درون کی توضیح اور اس جذبۂ آزادی کی مذمت اور اس کے سوشل اور مذہبی مضرات کے سمجھانے مین اپنی پوری قوت صرف کردی اور سچ یہ ہے کہ مرحوم سب سے پہلے اسی سے ملک مین روشناس ہوئے اور اس سلسلہ مین انہون نے اس کثرت سے گلفشانیان فرمائی ہین کہ اگر اس پر ایک معمولی تبصرہ کیا جائے تو آج کی پوری صحبت اسی کی نذر ہو جائیگی مختصراً یہ سن لیجیے ایک ٹھری ردیف مین مقید ہوکر دیکھیے اس مضمون کو کس بلاغت و پاکیزگی و تاثیر سے ادا کرتے ہین پوری غزل مرصع اور ایک ہی سانچہ مین ڈھلی ہوئی ہے۔

بٹھائی جائینگی پردہ مین بیبیان کبتک
بنے رہوگے تم اس ملک مین میان کبتک

ہائے کیا شعر فرمایا ہے۔

حرم سرا کی حفاظت کی تیغ ہی نہ رہی
تو کام دینگی یہ چلمن کی تیلیان کبتک

طبیعتون کا نمو ہے ہوائے مغرب مین
یہ غیرتین یہ حرارت یہ گرمیان کبتک

تمھین سے اٹھ گیا مردون کی شرم کا پردہ
تو پھر بقائے حجاب رخ زنان کبتک

آخری شعر ہے اور جو بلیغ استعارہ رونمائی کی رسمون سے کیا ہے

ذی علم متقی ہون جو ہون انکے منتظم    استاد ایسے ہون مگر استاد جی نہ ہون

سبھاکی پری سے جو لطیف اشارہ اسکی آوارگی پر کیا ہے اور استادجی سے معلمون کے دنائت اور حیا باختگی اور خلاف شرافت افعال پر ترغیب دینے کا اشارہ ہے اسکو ارباب ذوق ہی سمجھ سکتے ہین۔ ایک مقام پر بالکل صاف لفظون مین لڑکیون کی تعلیم اور اسکے نصاب کو یون فرماتے ہین۔

تعلیم عورتون کو بھی دینی ضرور ہے    لڑکی جو بے پڑھی ہو تو وہ بے شعور ہے

حسن معاشرت مین سراسر فتور ہے    اور اسمین والدین کا بیشک قصور ہے

لیکن ضرور ہے کہ مناسب ہو تربیت    جس سے برادری مین بڑھے قدر و منزلت

ہر چند ہو علوم ضروری کی عالمہ    شوہر کی ہو مرید تو بچون کی خادمہ

ایک جگہ اس بارے مین آخری اور مختصر طریقہ سے اپنا مسلک یون ظاہر کرتے ہین۔

دو اُسے شوہر و اطفال کی خاطر تعلیم    قوم کے واسطے تعلیم نہ دو لڑکی کو

مسلمانان در گور مسلمانی در کتاب

حدیث شریف مین آخر زمانہ کے متعلق ہے لایبقی من الاسلام الا اسمہ صرف نام کا اسلام باقی رہ جائیگا اور جہانتک ہندوستان کا تعلق ہے یہ بھی نہین رہا کمنڈو۔ خان۔ اے۔ آر۔ رحمان۔ کیو۔ اے۔ رضوی۔ اسلوح کے سیکڑون نام اس نفرت کو ظاہر کرتے ہین جو اسلامی ترکیب اور اسلامی زبان سے دلون مین پیدا ہو گئی ہے اکبر مرحوم اس چیز کو دیکھ رہے تھے اور اسکا ماتم کیا کرتے تھے فرماتے ہین۔

مزہ کا جشن تھا کل ایک شراب خانہ مین    کسی نے خوب یہ گایا کسی ترانے مین

خدا کے فضل سے ہم نام کے مسلمان ہین    وگرنہ جیسے رہتے نہ اس زمانہ مین

نئے تعلیم یافتہ جماعت کے مرشد اعظم کی جو دینی حالت ہے اسکا فوٹو یون کھینچا ہے۔

اہل یورپ کے ساتھ ہوٹل مین    چکھی سید نے ایکدن کاری

خانساماں نے کان مین یہ کہا    آپ تو علم سے نہین عاری

پڑھیے کوئی دعاے اکل طعام    دین سے بھی رہے وفاداری

تب یہ اشعار حضرت سعدی    ہوئے اُن کی زبان پر جاری

اے کریمے کہ از خزانۂ غیب    گبر و ترسا وظیفہ خورداری

دوستان را کجا کنی محروم    تو کہ با دشمنان نظر داری

ایک طویل نظم مین مسلمانون کی جس عبرت ناک اور حد سے زیادہ افسوسناک حالت کا چربہ کھینچا ہے۔ اور اس مین علاوہ غیرت و عبرت کے گران بہا ذخیرہ کے جو انہون نے کمالات شاعری و ادب ودیعت رکھے ہین اسکی داد وہ چند آنسو ہو سکتے ہین جو دل کے اضطراب سے آنکھون سے برس پڑین اسی کے ساتھ جن اچھوتی اور دلآویز تشبیہون سے ایک جمال رعنا کا فوٹو کھینچا اور حکمران جماعت کی جو ذہنیت مسلمانون کے متعلق ہین اُنکی جس خوبی سے تصویر کشی کی ہے وہ بے مثل و نظیر ہے۔

## برق کلیسا

رات اوس مس سے کلیسا مین ہوا مین جو دو چار    ہائے وہ حسن وہ شوخی وہ نزاکت وہ بہار

زلف پیچان مین وہ سج دھج کہ بلائین بھی مرید    قد رعنا مین وہ چم خم کہ قیامت بھی شہید

آنکھین وہ فتنۂ دوران کہ گنہگار کرین    گال وہ صبح درخشان کہ ملک پیار کرین

گرم تقریر جسے سننے کو شعلہ لپکے    دلکش آواز کہ سنکر جسے بلبل چہکے

دلکشی چال مین ایسی کہ ستارے رک جائین    سرکشی ناز مین ایسی کہ گورنر جھک جائین

آتش حسن سے تقوی کو جلانے والی    بجلیان لطف تبسم سے گرانے والی

پیلوے حسن بیان شوخی تقریر مین غرق    ٹرکی و مصر و فلسطین کے حالات مین برق

پس گیا لوٹ گیا دل مین سکت ہی نہ رہی    سر تھے تمکین کے جس مین وہ گت ہی نہ رہی

ضبط کے عزم کا اسوقت اثر کچھ نہوا    یا حفیظ کا کیا ورد مگر کچھ نہ ہوا!

عرض کی مین نے کہ اے گلشن فطرت کی بہار    دولت و عزت و ایمان ترے قدمون پہ نثار

تو اگر عہد وفا باندھ کے میری ہو جائے    ساری دنیا سے مرے قلب کو سیری ہو جائے

شوق کے جوش مین مین نے جو زبان یون کھولی    ناز و انداز سے تیوری کو چڑھا کر بولی

غیر ممکن ہے مجھے انس مسلمانون سے    بوے خون آتی ہے اس قوم کے افسانون سے

لن ترانی کی یہ لیتے ہیں نمازی بنکر | حملے سرحد پہ کیا کرتے ہیں غازی بنکر
گل کھلائے کوئی سید انہیں تو اترا جائیں | پائیں سلمان ائمہ امت تو قیامت ڈھائیں
مطمئن ہو کوئی کیونکر کہ یہ ہیں نیک نہاد | ہے ہنوز انکی رگوں میں اثر حکم جہاد
دشمن صبر کی نظروں میں لگاوٹ پائی | کامیابی کی دل زار نے آہٹ پائی
عرض کی میں نے کہ اے لذت جاں راحت روح | اب زمانہ پہ نہیں ہے اثر آدم و نوح
شجر طور کا اس باغ میں بودا ہی نہیں | گیسوے حور کا اس دور میں سودا ہی نہیں
اب نہ سینوں میں باقی ہیں براق و رفرف | ٹکٹکی بندھ گئی ہے قوم کی انجن کی طرف
ہم میں باقی نہیں اب خالد جانباز کا رنگ | دل پہ غالب ہے فقط حافظ شیراز کا رنگ
یاں نہ وہ نعرۂ تکبیر نہ وہ جوش سپاہ | سب کے سب آپ ہی پڑھتے ہیں سبحان اللہ
جوہر تیغ مجاہد ترے ابرو پہ نثار | نور ایمان کا ترے آئینۂ رخ پہ نثار
اٹھ گئی صفحۂ خاطر سے وہ بحث بد و نیک | وہ دوئی ہو رہے ہیں کہتے ہیں اللہ کو ایک
موج کوثر کی کہاں اب ہے مرے باغ کے گرد | میں تو تہذیب میں ہوں پیر مغاں کا شاگرد

علی العموم پیر مغاں کا اشارہ بانیان علیگڑھ کالج کی طرف ہوتا ہے۔

مجھ پہ کچھ وجہ عتاب آپکو اے جان نہیں | نام ہی نام ہے ورنہ میں مسلمان نہیں
جب کہا صاف یہ میں نے کہ جو ہو صاحب فہم | تو نکالو دل نازک سے یہ شبہہ یہ وہم
میرے اسلام کو اک قصۂ ماضی سمجھو
ہنسکے بولی کہ تو پھر مجھکو بھی راضی سمجھو

## خاص اصطلاحات

اسی دردناک مضمون کو دوسری جگہ یوں فرماتے ہیں۔

تسبیح وہ اب کہاں وہ تہلیل کہاں | قرآن مجید کی وہ ترتیل کہاں
کل کے آگے خیال فردا کس کو | جب ریل ہے سامنے تو جبریل کہاں

اوپر ذکر کیا جا چکا ہے بعض الفاظ ہیں جو اکبر کی اصطلاح میں خاص مفہوم رکھتے ہیں۔ چنانچہ انجن، ریل اور کل سے علی العموم انکی مراد عالم مادیت دنیا پرستی اور انگریزی تمدن کے اثرات ہوتے ہیں اسی طرح کمسریٹ سے مراد انگریزوں کی غلامی ہوا کرتی ہے چنانچہ ایک جگہ فرماتے ہیں۔

عجب کیا شیخ گر کمسریٹ میں مشتاق غلامی ہیں | ہمارے اونٹ صاحب خود بھی کمسریٹ کے حامی ہیں

اسی طرح اونٹ سے انکی اصطلاح میں اسلامی تمدن، تہذیب عربی اور اسلام تک مراد ہوتا ہے اسی طرح گاے سے وہ علی العموم ہندو قوم اور بعض دفعات ہندوستان مراد لیتے ہیں۔

اونٹ لے گایوں کو صدر شہر کو ساجھی کیا | پھر تو مینڈھک سے بھی بدتر نے پایا اونٹ کو

دوسری جگہ فرماتے ہیں۔

ہند میں شیخ رہ گیا افسوس | اونٹ گنگا میں بہ گیا افسوس
دیکھ کر ہم کو ایسی دلدل میں | راہ چلتا بھی کہہ گیا افسوس

ابھی حال میں ہندو مسلمانوں کے اتحاد کے سلسلہ میں ذبح بقر ترک کرکے اپنے قدیم حقوق اور مذہبی روایات کی جو قربانی مسلمانوں نے کی تھی اوس پر کس لطیف پیرایہ میں اظہار افسوس کرتے ہیں۔

چھوٹ میں جو گاے ماتا کہہ کے اونٹ بولے | افسوس شیخ جی ہم کو پتا نہ سمجھا

ماتا اور پتا کی باہمی نسبت کی غالباً مولد استاد امانت کے لینے والے ضرور داد دینگے۔

## مسلمانوں کی مادہ پرستی

اکبر عقیدتاً نان کو آپریٹر تھے لیکن انکا یہ نان کو آپریشن اس لئے تھا کہ وہ محسوس کر رہے تھے کہ انگریزوں کی یہ غلامی اعضا کو چھوڑ کر دماغ، قلب بلکہ ایمان کو بھی متاثر کر رہی ہے اور اس سے دین کی بنیاد ڈھکول ہوتی جاتی ہے صاحب یاد ہیں خدا بھولا جاتا ہے تنخواہ کے آگے اللہ کو کوئی نہیں جانتا۔ وصول کے مقابل رسول کی عظمت نہیں رہی اور حجاز کو چھوڑ کر لندن قبلہ مجازی ہوا جا رہا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔

مقابل کفر کے وہ نمود اسلام کی اکبر | مگر اب انقلاب دہر سے باقی کہاں کافر
نصاریٰ قبلۂ مقصود ہیں ہندو برادر ہیں | زمیں شعر ہی میں رہ گئی ہے لف تباں کافر

واسطہ کم ہو گیا اسلام کے قانون سے
دب گئی آخر مسلمانی مری پتلون سے

یورپین علوم اور سائنس کے مقابلہ مین علوم اسلامی کو جو شکست ہوتی جاتی ہے اس کا یہ حال ہے۔

دلوں پہ مارتے جاتے ہین چپا بہ سپر   پڑھو گے حضرت سعدی کی بوستان کب تک
آگے انجن کے دین ہے کیا چیز   بھینس کے آگے بین ہے کیا چیز

اس شعر مین اس امر کی طرف بھی ایک اشارۂ بلیغ ہے کہ دین کی حالت مین کی ایسی ہے جس سے محض روح کی لذت ہے اور سائنس کی بدولت مالی نفع بھینس کی طرح حاصل ہوتا ہے۔ اس سلسلہ مین یہ عجیب پر لطف شعر فرماتے ہین۔

مذہب نے پکارا اے اکبر اللہ نہین تو کچھ بھی نہین   یارون نے کہا یہ قول غلط تنخواہ نہین تو کچھ بھی نہین

**جناب شیخ** ایشیا کے دیگر شاعرون کی طرح ہمارے حضرت اکبر بھی شیخ سے سخت ناخوش ہین لیکن اس لیے نہین کہ وہ شراب کی مذمت کرتا، ساغر و مینا کا دشمن اور شاہد پرستی کا مخالف ہے بلکہ اسلیے کہ وہ انبیا کی اس وراثت سے محروم ہے جو اسکو اسکے علم نے دلائی ہے اور اسلیے کہ اپنی مسند ہدایت پر بیٹھکر ارشاد و تبلیغ کرنیکے بدلے جدید اثرات سے متاثر ہوتا جاتا ہے فرماتے ہین۔

نہین اب شیخ صاحب کی وہ عادت   وضو کی اور مناجات سحر کی
مگر ہان جا سے بیکر حسب دستور   تلاوت کرتے ہین وہ پانیر کی

ایک جگہ شیخ کی بے ضرورت گوشہ نشینی اور بزدلی و غفلت برتنے کی طرف یون اشارہ کرتے ہین۔

شیخ تثلیث کی تردید تو کرتے ہین کچھ   گھر مین بیٹھے ہوئے والتین پڑھا کرتے ہین۔

تثلیث اور والتین کی مناسبت کے ساتھ یہ بھی لحاظ خاطر رہے کہ بندۂ شکم اور عبد المعدہ شیخ نے قرآن کے پورے تیس سیپارون مین اسی سورۃ کو منتخب کیا جس مین دو دو کھانیکی چیزون کا ذکر ہے یعنی انجیر اور زیتون شیخ کی عام ظاہری حالت کا یہ خاکہ ہے۔

شیخ کی وہ وضع نہین وہ شیخ کی داڑھی نہین   دوستی مذہب سے ہے پر بقدر داڑھی نہین

شیخ کی اخلاقی پستی اور دنائت و بیباکی کا یہ عالم ہے۔

خلاف شرع کبھی شیخ تھوکتا بھی نہین   مگر اندھیرے اجالے مین چوکتا بھی نہین

شیخ کی زن پرستی کی طرف یون اشارہ فرماتے ہین۔

شیخ صاحب کو نہین شاعر دلی بات سے کام   حسن کی قید نہین ان کو ہے مستورات سے کام

دوسرے شعر مین شیخ کی زن مریدی کے ساتھ اس امر کی طرف بھی لطیف اشارہ فرماتے ہین کہ انگریزی تعلیم یافتہ جماعت اور علماء کے درمیان جو خلیج مغائرت حائل ہو گئی اسکو جلد پٹ جانا چاہیے اور یہ جماعت جو سب سے زیادہ علماء امت کی توجہ کی محتاج ہے انکی طرف علماء کا جلد متوجہ نہ ہونا ملک و قوم کی بڑی سیہ بختی ہے۔

شیخ جی گھر سے نہ نکلے اور مجھے کہدیا   آپ بی۔اے پاس ہین اور بندہ بی بی پاس ہے

ہادیان ملت جس طرح گولر کے بھنگے بنے رہتے ہین اور سیاسیات حاضرہ اور دنیا کے موجودہ تغیرات سے بے خبر ہین لیکن اسکے ساتھ اپنے قدیم اصول و وضع پر جو انکو متعصبانہ ضد ہے اور تکفیر و تفسیق امت اور سب و شتم مین یہ لوگ جس قدر آزاد مین اسکا فوٹو یہ ہے۔

حال دنیا سے بیخبر ہین آپ   گو تقدس مآب بیشک ہین
شیخ جی پر یہ قول صادق ہے   چاہ زمزم کے آپ مینڈک ہین
شیخ جی کو جو آ گیا غصہ   لگے کہنے یہ پھینک کر دھسا
تم ہو شیطان کے مطیع و مرید   تم کو ہر ایک جانتا ہے پلید
ہے تمھاری نمود بس اتنی   جس طرح ہو پڑی پرید پہ لید

**علم و علماء کی ناقدری** جہان شیوخ امت اور علماء دین کی تغافل شعاریون اور تعطل کے وہ ماتم گسار تھے وہان انکو اس ناقدری اور رسوائی سے بھی سخت اذیت تھی جو نوخیز جماعت اور حکومت حاضرہ کے ہاتھون اس مقدس اور واجب الاحترام جماعت کی ہو رہی ہے۔

شرکت شاتمانہ قلیون کی اور دھتون کی   کچھ نہین مطلب ہے گر کچھ ہے تو ٹٹون کی

نہیں ہے قدر تو بس علم و دین و تقوی کی — خرابی ہے تو فقط شیخ جی کے بیٹوں کی
سید اٹھے جو گزٹ لیکے تو لاکھوں لائے — شیخ قرآن دکھاتے رہے پیسا نہ ملے

اغیار تک اس دردناک بے غیرتی پر تمسخر کرتے ہیں۔

شیطان نے دیا یہ شیخ جی کو نوٹس — بالکل ہی گیا زور آپ کا ٹوٹ
آئندہ پڑھیں گے آپ لاحول اگر — فوراً دونگا انگریزی [illegible]

سرسید نے اپنے عمل سے یہ ثابت کیا تھا کہ [illegible] باطل کرنا قوم کی ترقی کے [illegible] ہے مرحوم اس خیال [illegible] کی یہاں تردید کرتے ہیں

ہم نے وعظ کی خوب [illegible] — یہ بات مگر [illegible]
[illegible] — [illegible]

**لیڈران قوم** علماء کی جو کچھ حالت ہے وہ آپ سن چکے ہیں لیکن وہ [illegible] اور جو اپنے کو قوم کی قیادت کا اہل سمجھتے تھے انکی حالت ان سے بھی بدتر ہے انکی غرض [illegible] قومی [illegible] رہی ہے

قوم کے غم میں ڈنر کھاتے ہیں حکام کے ساتھ — رنج لیڈر کو بہت ہے مگر آرام کے ساتھ

یہ حالت مسلمانوں کی راہ نما بنکر اسلام سے اسقدر بے نیاز ہے۔

[illegible] — مگر نماز و دعا کا نہیں ذوق انہیں
بغیر طاعت حق ہے خیال [illegible] — خدا کے [illegible] فوق انہیں

انکی حالت [illegible] جعلی اور مصنوعی ہے

لیڈری چاہو تو لفظوں میں [illegible] — [illegible] اور اہل میز کو راضی کرو

ان کے اصلاح قلبی اور درد قومی سے محرومی کا یہ عالم ہے۔

آنے والے [illegible] انجمن دل گیر ہے — کوئی کالج کی طرف [illegible] کونسل کی طرف

**مسلمانوں کی عام حالت** اگر اسپیچ اور اسکیم بازی سے قومیں ترقی کر سکتی ہیں تو یقیناً اس وقت موجودہ دنیا میں مسلمانوں سے زیادہ کوئی ترقی یافتہ قوم نہیں لیکن اس شور و شغب اور بلند ہنگاموں کے باوجود انگریزی تعلیم تک میں جسکو امراض قومی کا واحد علاج سمجھا جاتا ہے جو مسلمانوں کی پستی اور غفلت ہے اسکی یہ حالت ہے۔

خدا حافظ مسلمانوں کا اکبر — مجھے تو انکی خوشحالی سے ہے یاس
یہ عاشق شاہد مقصود کے ہیں — نہ جائیں گے ولیکن سعی کے پاس
سناؤں تمکو اک فرضی لطیفہ — کیا ہے جس کو میں نے زیب قرطاس
کہا مجنوں سے یہ لیلیٰ کی ماں نے — کہ بیٹا تو اگر کر لے ایم۔ اے پاس
تو فوراً بیاہ دوں لیلیٰ کو تجھ سے — بلا دقت میں بن جاؤں تری ساس
کہا مجنوں نے یہ اچھی سنائی — کجا عاشق کجا کالج کی بکواس
کجا یہ فطرتی جوش طبیعت — کجا ٹھونسی ہوئی چیزوں کا احساس
بڑی بی آپ کو کیا ہو گیا ہے — ہرن پہ لادی جاتی ہے کہیں گھاس

مسلمانوں کی اس ذہنیت کو کہ ہم حکومت کر چکے ہیں اس لئے ریاضی و سائنس میں وقت ضائع کرنا ہماری قومی اہانت ہے یہ ہندو لوگ کیسے کس بلاغت سے ادا کرتے ہیں۔

یہ ابھی قدر دانی آپ نے کی — مجھے سمجھا ہے کوئی ہرچنداس
دل اپنا خون کرنے کو ہوں موجود — نہیں منظور مغز سر کا آماس
یہی ٹھہری جو شرط وصل لیلیٰ — تو استعفا مرا با حسرت و یاس

سیرت انسانی کا تاریک ترین پہلو یہ ہے کہ وہی زبان جو دوسروں کے سامنے صاعقہ پاش ہوتی ہے گھر والوں کے مقابلہ میں حرف ہو جاتی ہے اور وہی قلم جو اغیار کے لئے تیر و سنان بن سکتا ہے اپنے پارہ ہائے جگر کی شاخ شکستہ ہو جاتا ہے اس لئے دنیا کے سب سے بڑے ہادی کو پہلا حکم یہ ملا تھا "اپنے اقربا کو ڈراؤ"

**صاحبزادہ کو نصیحت** سید عشرت حسین صاحب (خدا انکو زندہ رکھے) آپکے اکلوتے بیٹے یورپ تحصیل علوم کے لئے گئے ہوئے تھے اس خیال سے کہ یورپ کے مسموم اثرات سے ان کا متاثر ہونا نیچرل ہے اکثر اپنے خطوط میں انکو مختلف ہدایتیں لکھکر بھیجا کرتے تھے اور ان خطوط میں جس دلآویز انداز میں انکو نصائح فرماتے ہیں وہ اس قدر

ضروری اور موثر ہین کہ ہر مسلمان کو انھین حفظ کر لینا چاہیے ان مین جو لطیف اشارہ، نازک استعارہ بے مثل تشبیہین اور لطف زبان ہین انکی لذت سے مذاق سلیم ہی لطف اندوز ہو سکتا ہے۔

عشرتی گھر کی محبت کا مزا بھول گئے    کھا کے لندن کی ہوا عہد وفا بھول گئے
جو بچے ہوٹل مین تو پھر عید کی پروا نہ رہی    کیک کو چکھ کے سوئیون کا مزا بھول گئے
بھولے ماں باپ کو اغیار کے چرچون مین وہان    سایہ کفر پڑا نور خدا بھول گئے

بالکل نئی تشبیہ ملاحظہ ہو۔

موم کی پتلیون پر ایسی طبیعت پگھلی    چمن ہند کی پریون کی ادا بھول گئے
کیسے کیسے دل نازک کو دکھایا تمنے    خبر فیصلۂ روز جزا بھول گئے
بخل ہے اہل وطن سے جو وفا مین تمکو    کیا بزرگون کے وہ سب جود و عطا بھول گئے
نقل مغرب کی ترنگ آئی تمھارے دلمین    اور یہ نکتہ کہ مری اصل ہے کیا بھول گئے

کیا تعجب ہے جو لڑکون نے بھلایا گھر کو
جبکہ بوڑھے روش دین خدا بھول گئے

گھر سے بلاوے کے خط پر خط جا رہے ہین مگر صاحبزادے ہین کہ وطن کا گویا نام ہی بھول گئے ہین اس موقع پر ایک خاص اثر سے انکو شفقت نامہ بھیجتے ہین۔

لندن کو چھوڑ لڑکے اب ہند کی خبر لے    بنتی رہین گی باتین آباد گھر تو کر لے
راہ اپنی اب بدل دے بس پاس کر کے چلدے    اپنے وطن کا رخ کر اور رخصت سفر لے
انگلش کی کر کے کاپی دنیا کی راہ ناپی    دینی طریق مین بھی اپنے قدم کو دھر لے
نیچر پکارتا ہے ہم اصل نسل تیری    کہتی ہے ہسٹری بھی بس جا اور اپنا گھر لے
واپس نہین جو آتا کیا منتظر ہے اسکا    مان خستہ حال ہووے بیچارہ باپ مر لے
مغرب کے مرشدون سے تو پڑھ چکا بہت کچھ    پیران شرقی سے اب فیض کی نظر لے
مین بھی ہون اک سخنور آ سن کلام اکبر    ان موتیون سے آ کر دامن کو اپنے بھر لے

## حکومت وسیاست

مرحوم خان بہادر تھے جزو حکومت تھے اور برٹش راج کے خیر خواہ بھی تھے لیکن اسی کے ساتھ حکومت کی بہت پالیسیون اور روشون کو نظر نفرت سے دیکھتے تھے اور وہ اس حکومت کا سب سے بڑا ظلم اور تباہ کن اثر یہ سمجھتے تھے کہ اسکے ہاتھون دین کی عمارت ڈھا رہی ہے اور گورنمنٹ کے کالج اور ہسپتال مادی ظاہری نفع پہونچا کر ہمارے مذہب اور تہذیب کو ضرر پہونچا رہے ہین اور مشرقی تہذیب و تمدن جو ایشیا کا مایۂ ناز ہے انکی وجہ سے ختم ہوا جا رہا ہے سنہ ء کا واقعہ ہے کہ الہ آباد مین ملک کے تمام رہنمایان قوم تحریک نان کو آپریشن کی سنگ بنیاد رکھنے کے لیے جمع ہوئے تھے راقم الحروف کا معمول تھا جب الہ آباد جاتا عشرت منزل مین حضرت مرحوم سے ضرور قدمبوس ہوتا تھا اور اپنے خالی اوقات کا بڑا حصہ ان ہی سے استفاضہ مین گزارتا چنانچہ مین بھی اس جلسہ کے لیے الہ آباد گیا تھا چار بجے کے قریب جلسہ برخاست ہوا واپسی مین ان کے در دولت پر حاضر ہوا مجھسے پوچھا کہ کیا طے ہوا مین نے عرض کیا ترک موالات اصولی حیثیت سے طے ہو گیا فرمانے لگے تم سمجھتے ہو اس کا کیا سبب ہے؟ مین نے عرض کیا خلافت کی تباہی اور پنجاب کے مظالم فرمانے لگے یہ جواب سطحی ہے مین اسکا سبب گورنمنٹ ہی کو سمجھتا ہون پھر یہ نو تصنیف قطعہ سنایا۔

یہ جو ہنگامہ ہے جسکی ہر طرف تائید ہے    آپکی تعلیم ہے اور آپکی تقلید ہے
مستحقان ادب کو آپ نے رسوا کیا    آپکے دعوی عظمت کی بھی اب تردید ہے

اس کے بعد فرمایا انھون نے اللہ رسول، پیر امام، استاد اور باپ سے لڑکون کو گستاخ کیا اس لیے قدرتاً اب انکا نمبر آنا چاہیئے۔

گورنمنٹ کی مالی پالیسی جس قدر شرمناک ہے اور جس طرح غریب ہندوستانیون کو گرانبار ٹکسون سے دبا رکھا ہے اس پر وہ ہمیشہ لطیف پیرایون مین اعتراض کیا کرتے تھے۔

عہد اسلام و عہد انگلش مین    سنئے قول اکبر سخن گو کا
پہلے توحید تھی تو اب چندہ    آگے غل ایک کا تھا اب دو کا
خدا رکھے سلامت اس نظر کو    کہ جس نے سیم کو رکھا نہ زر کو

یہ بات غلط کہ ملک اسلام ہے ہند    یہ جھوٹ کہ ملک لچھمن و رام ہے ہند
ہم سب ہین مطیع و خیر خواہ انگلش    یورپ کے لیے بس ایک گدام ہے ہند

مذہبون کی تباہی جو اس حکومت کے ہاتھون ہوئی اس کے اعلان مین وہ سرخیل احرار سے بھی زیادہ آزاد ہین چنانچہ فرماتے ہین۔

پنڈت نے خوب بات کہی جوش طبع مین    ناحق گزشتہ عہد پہ یون طعنہ زن ہین آپ
پتھر کے بدلے اب تو دھرم ٹوٹنے لگا    محمود بت شکن تھا برہمن شکن ہین آپ

مسلمانون کی جو دینی تباہی اور فساد عقائد اس دور کی سبز قدمی سے ہوئی اسکو اس فصیح و بلیغ قطعہ مین یون ظاہر فرماتے ہین۔

کہا کسی نے یہ سید سے آپ اے حضرت    نہ پیر کو نہ کسی پیشوا کو مانتے ہین
نہ آپ عالم برزخ سے مانگتے ہین مدد    نہ فاتحہ کے طریق ادا کو مانتے ہین
نظر تو کیجیے اس بات پر جو ہین ہندو    بصد خلوص ہر اک دیوتا کو مانتے ہین
بہت وہ ہین جو عناصر پرست ہین دل سے    وہ آگ جلتے ہین یا ہوا کو مانتے ہین
کرشچین بھی فدائی ہین نام مریم کے    بدل مسیح علیہ الثنا کو مانتے ہین
خود آپ ہی مین جو ہین شیعیان با تمکین    وہ اہل بیت کو آل عبا کو مانتے ہین
وہ لوگ جو ہین ملقب بہ صوفیائے کرام    فدا قبور پہ ہین اولیا کو مانتے ہین
مرادین مانگتے ہین لوگ پاک روحون سے    کسی بزرگ کو یا مقتدا کو مانتے ہین
پھر آپ مین یہ ہوا کیا سما گئی ہے کہ آپ    نہ دستگیر نہ مشکل کشا کو مانتے ہین
جواب انھون نے دیا ہم ہین پیرو قرآن    ادب ہر اک کا ہے لیکن خدا کو مانتے ہین
سند ہماری ہے ایاک نستعین اے دوست    اسی یگانہ حاجت روا کو مانتے ہین
اسی کا نام زبان پر ہے حی اور قیوم    اسی کی قدرت بے انتہا کو مانتے ہین
یہ بولے شرک ہی ہے جنگ اختلاف کی جڑ    تو عقلمند کب ایسی بلا کو مانتے ہین
جواب حضرت سید کا خوب ہے اکبر    ہم انکے قول درست و بجا کو مانتے ہین
ولیکن اس نئی تہذیب کے بزرگ اکثر    خدا کو اور نہ طریق دعا کو مانتے ہین
زبانی کہتے ہین سب کچھ مگر حقیقت مین    وہ صرف قوت فرمانروا کو مانتے ہین

مگر اس کا ذمہ دار کون ہے؟ جواب سنیے۔

چلے چرچے رہے مذہب کے نہ وہ قصہ دل ہے    پرچے ہین اب اخبار کے اور آرٹیکل ہے
اس عہد مین مائل سوئے ایجاد جو دل ہے    اسکی تو گورنمنٹ ہی سیا نسبل ہے

**ہندو مسلم اختلاف** ہندو مسلمانون مین بنائے اختلاف اردو ہندی کا مسئلہ بنا تھا جو سر انیٹی میکڈانلڈ کا ایک معمولی شوشہ ہے اکبر مرحوم اس احمقانہ مخالفت کو بڑی نفرت کی نظر سے دیکھتے ہین اور اس نادانی پر عجب دلکش انداز سے قوم کو ہشیار کرتے ہین

علم پہ بھی عشق کی تاثیر آخر پڑ گئی    تخلیہ کی بات پبلک کے دلون مین گڑ گئی
وصل کی شب مین نے اس بت سے لڑائی مول لی    یہ اثر اس کا ہوا اردو سے ہندی لڑ گئی

دوسری بنائے مخاصمت گائے ہے ایک قطعہ مین ان دونون کی طرف یون اشارہ کرتے ہین۔

وہ لطف اب ہندو و مسلمان مین کہان    اغیار ان پر گزرتے ہین خندہ زنان
جھگڑا کبھی گائے کا زبان کی کبھی بحث    ہے سخت مضر یہ نسخہ گاؤ زبان

**سیاسی اشتباہ** اتنے قدیم خدمات و وفاداری اور اعلی حکام سے گہرے نیاز مندانہ تعلقات کے باوجود اکبر مرحوم اپنی اسلام دوستی کی بنا پر ایک کافی مدت تک حکومت کی نظر مین مشتبہ رہے اور یہ آج کی بات نہین ابتدائی عہد حکومت سے انگریز اپنی قوم کے سوا کسی کو اپنا دوست نہین سمجھتے اس سیاسی اشتباہ کو ایک مطلع مین کس پاکیزگی سے بیان کرتے ہین

رقیبون نے رپٹ لکھوائی ہے جا جا کے تھانہ مین    کہ اکبر ذکر کرتا ہے خدا کا اس زمانہ مین

واضح ہے اس زمین حکومت کا کلمہ پڑھنا چاہیے پھر اکبر کیون خدا کا ذکر کرتے ہین ایک موقع پر زیادہ صاف صاف فرماتے ہین۔

تمدن پہ ہے شبہہ اور حقارت کی نظر    تیاون پہ ہے غصہ و شرارت کی نظر

ایک موقع پر اس بیجا اشتباہ کی وجہ سے اپنی پوزیشن کی نزاکت کا یون اظہار فرماتے ہین۔

مذہب کے جو ہو رہو تو سرکار کا خوف    مذہب سے اگر پھرین تو پھٹکار کا خوف
دونون سے اگر پھرین تو اغیار کو ہے    بیرونقی دوکان و دربار کا خوف

## کچھ ادبی چاشنی

اس وقت تک آپکے سامنے اس کان کمال سے وہی جواہر پیش کیئے گئے ہین جن مین تبلیغ اسلام، اصلاح معاشرت اور محبت اسلام وخدا اسلام کی ضیاء تھی ہان کہین کہین سیاست کی ہلکی کرن بھی جلوہ پاش تھی اس لیئے خطرہ ہوتا ہے کہ اس خشک مضمون نے آپکو بدذل نہ کردیا ہو اس لیئے آہ کے ساتھ کچھ واہ کا بھی سامان ہونا چاہیئے وقت کافی گذر چکا ہے اور حکایت اپنی دلچسپی کی وجہہ سے دراز تر ہوتی جاتی ہے ابھی اکبر مرحوم کا فارسی کلام بے نظیر غزلین استادانہ قطعہ اور مشاقانہ رباعیان باقی ہین بلکہ ان کے کلام کا ایک ہی حصہ جو زیادہ تر ایک ہی دور کا ہے اور تقریباً ایک ہی مقصد سے متعلق تھا جستہ جستہ سنایا گیا وہ میدان جس مین انکا شہب قلم تمام اقران اور بہت سے اکابر سے بازی لیجا چکا ہے آپ سے بہت دور ہے لیکن اسکو آیندہ کی فرصت ومشیت ایزدی پر محول کرکے ان کے اسکے دلچسپ رخ کمال کے ایک سامعہ نواز وراحت جان حصہ کے ایک کونے کو بے نقاب کرنا چاہتا ہون جس کے متعلق وہ کہہ سکتے ہین فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِّن مِّثْلِهِ یعنی قافیہ پیمائی سچ یہ ہے کہ اکبر قافیہ کے بادشاہ تھے انوکھے اور بے تکے سے بے تکے قافیہ جو عام شاعرون کے تخیل مین بھی نہین آتے اکبر انکو نظم کرتے ہین اور پھر کیا مجال کہ یہ احساس ہوسکے کہ استادہ لکھنؤ کی طرح محض قافیہ کی خانہ پری کے لیئے بلکہ اس لطافت کے ساتھ کہ معلوم ہوتا ہے کہ یہی لفظ بیان کے لیے ضروری تھا۔

مثلاً نوج روزمرہ ہم اپنے گھرون مین سنتے ہین اسکو نظم کرنا کجا شعر کہتے وقت اس کا تخیل بھی نہین آتا مگر استاد مرحوم کیا خوب فرماتے ہین

اکبر دبے نہین کسی سلطان کی فوج سے — لیکن شہید ہوگئے بیگم کی نوج سے

یہان پر نوج کا لفظ ایک ایسا نگینہ ہے جسکو بدلنے کے معنی شعر کو مسخ کردینا ہے۔

حکیم عبدالعزیز صاحب ہمارے لکھنؤ کے حاذق اور ہر دلعزیز طبیب تھے انکے نام کو ایک عجیب قافیہ سے باندھا ہے۔

نہین مناسب کہ ہو یہ محو ابھی لطیف موزون حب — بجا ہے فرما رہے ہین جو کچھ حکیم عبدالعزیز صاحب

مرشدی حضرت مولانا عبدالباری رحمۃ اللہ علیہ کے شان مین ایک مطلع مرحوم نے فرمایا تھا سچ یہ ہے کہ مطلع الہامی اور عام انسانی قوت ان سے بلند ہے فرماتے ہین۔

اے چرخ ہوا شوق چلے شاخ عمل گلباری کر — کچھ کام کرین کچھ سعی کرین شیخ کو عبدالباری کر

دیکھیے عبدالباری کا قافیہ گلباری کھتا اور شاخ عمل کی گلباری مرحوم کو بزم شعر مین مسند صدارت دلا رہی ہے اور سنیے

عادت جو پڑی ہو بچپن سے وہ بھلا کب چھوٹی ہے — رکھی ہے چھوٹی پاکٹ مین تلون کے نیچے دھوتی ہے

پکا لین سیکڑون دیشیان ہوٹے سے جو لانا — ہماری کیا ہے بھائی نہ مسٹر ہین نہ مولانا

---

اس زمانہ مین اڑنگے دیکھکر قانون کے — شیخ نے تقدس کی ہجرت طرف پتلون کے

---

مین کہتا ہون جاتے ہو لاہور بلا قوت — وہ اسکو سمجھتے ہین لا حول ولا قوت

---

فضل خدا سے عزت پائی آج ہوئے ہم سی ایس آئی — شیخ نے سمجھے لفظ انگریزی لجے ہین یہ عیسائی

---

ہم ایسی سب کتابین لائق ضبطی سمجھتے ہین — کہ جنکو پڑھ کے لڑکے باپ کو خبطی سمجھتے ہین

---

کچھ الہ آباد مین سامان نہین بہبود کے — یان دھرا کیا ہے بجز اکبر کے اور امرود کے

بھائی مجھے کل یہ بات بری لگتی کی — تفریق اڑا دو شیعہ، وسنی کی

جیسا موقع ہو بس بٹھا دو وہ نگین — ہیرے کی نہ شرط ہو نہ ضد چینی کی

کمال کیا ہے کہ اجمیر شریف مین اجمیر کو قافیہ اور شریف کو ردیف بناکر ایک پرلطف قطعہ یون فرماتے ہین۔

او نچے ہین رذیل اور نیچے ہین شریف — قسمت کا یہ دیکھتے ہین اب پھیر شریف

اکبر کو یہ مجتبے نے دی خوب صلاح　　چلد یجئے بھائی صاحب اجمیر شریف

۱۹۰۳ء مین لارڈ کرزن کی وائسرائلٹی کے زمانہ مین ایک عظیم الشان دربار دہلی مین منعقد ہوا تھا اکبر مرحوم نے اسکے مختصر واقعات کو نظم کرنے مین عجب حسن قوافی دکھلایا ہے اور لطف یہ ہے کہ جس منظر کی انھون نے تصویر کشی کی ہے وہ انھون نے اپنی آنکھ سے نہین دیکھا تھا اکبر کی یہ نظم اونکی ماسٹرپیس ہے جس کی نظیر اردو کی سیکڑون مثنویون اور قصیدون مین آجتک نظر نہین آئی۔

سر مین شوق کا سودا دیکھا　　دہلی کو بھی ہم نے جا دیکھا
جو کچھ دیکھا اچھا دیکھا　　کیا بتلائین کیا کیا دیکھا

---

نظم ہے مجھکو بادۂ صافی　　شغل یہی ہے دل کو کافی
مانگتا ہون یارون سے معافی　　خیر اب دیکھیے لطف قوافی

---

جمنا جی کے پاٹ کو دیکھا　　اچھے ستھرے گھاٹ کو دیکھا
سب سے اونچے لاٹ کو دیکھا　　حضرت ڈیوک کناٹ کو دیکھا

---

پلٹن اور رسالے دیکھے　　گورے دیکھے کالے دیکھے
سنگینین اور بھالے دیکھے　　بینڈ بجانے والے دیکھے

---

خیمون کا اک جنگل دیکھا　　اس جنگل مین منگل دیکھا
برمھا اور ورنگل دیکھا　　عزت خواہون کا دنگل دیکھا

---

سڑکین تھین ہر کمپ سے جاری　　پانی تھا ہر پمپ سے جاری
ور کی موجین لیمپ سے جاری　　تیزی تھی ہر جمپ سے جاری

---

کچھ چہرون پر مردی دیکھی　　کچھ چہرون پر زردی دیکھی
اچھی خاصی سردی دیکھی　　دل نے جو حالت کردی دیکھی

---

ڈالی مین نارنگی دیکھی　　محفل مین سارنگی دیکھی
بیرنگی بارنگی دیکھی　　دھر کی رنگا رنگی دیکھی

---

اچھے اچھون کو بھٹکا دیکھا　　بھیڑ مین کھاتے جھٹکا دیکھا
منہ کو اگرچہ لٹکا دیکھا　　دل دربار سے اٹکا دیکھا

---

ہاتھی دیکھے بھاری بھرکم　　ان کا چلنا کم کم تھم تھم
زرین جھولین نور کا عالم　　میلون تک وہ چم چم چم چم

---

پر تھا پہلوئے مسجد جامع　　روشنیان تھین ہر سو لامع
کوئی نہین تھا کسی کا سامع　　سب کے سب تھے دید کے طامع

---

سرخی سڑک پر کٹتی دیکھی　　سانس بھی بھیڑ مین گھٹتی دیکھی
آتشبازی چھٹتی دیکھی　　لطف کی دولت لٹتی دیکھی

---

چوکی اک چوکھی دیکھی　　خوب ہی چلھی پکھی دیکھی
ہر سو نعمت رکھی دیکھی　　شہد اور دودھ کی مکھی دیکھی

---

ایک کا حصہ من و سلوا　　ایک کا حصہ تھوڑا حلوا
ایک کا حصہ بھیڑ اور بلوا　　میرا حصہ دور کا جلوا

---

اوج برٹش راج کا دیکھا　　پرتو تخت و تاج کا دیکھا

---

رنگ زمانہ آج کا دیکھا  رُخ کرزن مہراج کا دیکھا

---

پہونچے چاند کے سات سمندر  تحت میں ان کے بیسیوں بندر
حکمت و دانش ان کے اندر  اپنی جگہ ہر ایک سکندر

---

اوج بخت ملاقی اُن کا  چرخ ہفت طباقی اُن کا
محفل اُن کی ساقی اُن کا  آنکھیں میری باقی اُن کا

---

ہم تو ان کے خیر طلب ہیں  ہم کیا ایسے سب کے سب ہیں
ان کے راج کے عمدہ ڈھب ہیں  سب سامانِ عیش و طرب ہیں

---

اگزیبیشن کی شان انوکھی  ہر شے عمدہ ہر شے چوکھی
اقلیدس کی ناپی جوکھی  من بھر سونے کی لاگت سوکھی

---

جشن عظیم اس سال ہوا ہے  شاہی فورٹ میں بال ہوا ہے
روشن ہر اک ہال ہوا ہے  قصۂ ماضی حال ہوا ہے

---

ہے مشہور کوچۂ و برزن  بال میں ناچیں لیڈی کرزن
طائر ہوش تھے سب کے پرزن  رشک سے دیکھ رہی تھی ہر زن

---

ہال میں چمکیں آکے یکایک  زریں تھی پوشاک جھکا جھک
محو تھا ان کا اوج سماتک  چرخ پہ زہرا انکی تھی گاہک

---

گو رقاصۂ اوج فلک تھی  اس میں کہاں یہ نوک پلک تھی
اندر کی محفل کی جھلک تھی  بزم عشرت صبح تلک تھی

---

کی ہے یہ بندش ذہن رسا نے  کوئی مانے خواہ نہ مانے
سنتے ہیں ہم تو یہ افسانے  جسنے دیکھا ہو وہ جانے

---

# غزل

(از جناب بابو حسن احمد صاحب حسن چھپروی)

جب سے جدا ہوں اُس بتِ گل پیرہن سے دور  فرقت سے ہو گئی ہے طاقت بدن سے دور
اپنی خوشی سے کون ہوا ہے وطن سے دور  خود عندلیب رہ نہیں سکتی چمن سے دور
تسکین ہو گئی ہے تجھے تو قلبِ زار کو  ہو اس خیال یار نہ مجھ خستہ تن سے دور
انداز جفا یار نے ثابت یہ کر دیا  ممکن نہیں کہ ہو کبھی خستہ بدن سے دور
عاشق سے کوئے یار چھٹے یہ محال ہے  ہستی نہیں ہے بلبل شیدا چمن سے دور
دیکھا جدا ہوئے کہ مری موت آگئی  وہ دور کیا ہوئے کہ ہوئی جان تن سے دور
دل میں ہو تیری یاد زباں پر رہے ترا نام  یارب ہماری روح ہو جب اس بدن سے دور
تیرِ قضا سے کم نہیں تیرِ نظر کی چوٹ  اے مرغ دل نشانۂ ناوک فگن سے دور
مر کر بھی اضطرابِ محبت نہ جائے گا  ہو گی تڑپ کے لاش ہماری کفن سے دور
گلچیں ہوئے باغباں کی بدولت ہزار حیف  بلبل بہار میں ہوئی اپنے چمن سے دور
دنیائے پرفریب کی اللہ ری دلکشی  رہتے نہیں جوان بھی اس پیرزن سے دور
کوشش ملاپ کی تو بہت کی گئی مگر  رہتا ہے وہ حسین ہمیشہ حسن سے دور

# غزلہائے مشاعرۂ انجمن معین الادب لکھنو

منعقدۂ ۲۶ جولائی ۱۹۲۶ء

(بحساب حروف تہجی تخلص)

## آثم۔ جناب ماسٹر چھوٹے لال صاحب لکھنوی

جس غنچے کو دیکھا وہ کانٹا نظر آتا ہے　　وحشت مین ہمین گلشن صحرا نظر آتا ہے

برگشتہ رہا کرتی ہے مجھسے مری قسمت　　آہون کا اثر میری الٹا نظر آتا ہے

اک جام مجھے دیدے قربان ترے ساقی　　گلشن پر ابھی بادل چھایا نظر آتا ہے

مرہم کی نہین حاجت میرے دل زخمی کو　　ہر داغ مرا دل پر بہتا ہا نظر آتا ہے

انداز مسرت کا ممکن نہین اے آثم

دیوانیکو جیب کوئی صحرا نظر آتا ہے

## آسی۔ جناب مولوی عبد الباری صاحب ایڈیٹر رسالہ خصوصی نظر لکھنؤ

دیوانہ کو جب تیرا جلوا نظر آتا ہے　　امروز مین آشوب فردا نظر آتا ہے

ذرہ بھی مصیبت مین صحرا نظر آتا ہے　　دریا کا ہر اک قطرہ دریا نظر آتا ہے

یان دیر سے ممکن ہے کعبہ کا بدل جانا　　تو حد تعین سے یا لا نظر آتا ہے

پہلو سے چلا تھا دل تو خون کا قطرہ تھا　　آنکھون مین پہونچتے ہی دریا نظر آتا ہے

رنگ چمن حسرت پھرتا ہے نگاہون مین　　جو خون کا دامن پر دہبا نظر آتا ہے

مستغرق وحدت ہے یہ عالم کثرت بھی　　ہر شخص بجائے خود تنہا نظر آتا ہے

اوہام مصیبت مین دشمن مری راحت کے　　ہر گل مجھے گلشن مین کانٹا نظر آتا ہے

طے جسنے کیا غم مین ہستی کے مراحل کو　　ہر نقش قدم اوسکا دنیا نظر آتا ہے

بے ہوش بھی کر دینا اے جلوۂ جانانہ　　اتنا تو سمجھنے دے جلوا نظر آتا ہے

حیرت نے مری پردہ ڈالا ہے زمانہ پر　　دنیا مین وہی مجھکو تنہا نظر آتا ہے

تھا کتنا جنون افزا یارب غم رسوائی　　اب مجھکو زمانہ بھر رسوا نظر آتا ہے

ہے عشق حقیقی تو ارمان کو جدا کر دے　　آغوش تجلی مین سایا نظر آتا ہے

حیرت مجھے اے آسی کس بزم مین لے آئی

پردہ نہین اور پھر بھی پردا نظر آتا ہے

## آشفتہ۔ جناب حکیم سید علی رضا صاحب لکھنوی

ہر ذرے مین اک محشر برپا نظر آتا ہے　　دل مٹ کے حقیقت کی دنیا نظر آتا ہے

خاموش ہین یہ عالم ہر خاک کے ذرے مین　　تم غور سے دیکھو تو کیا کیا نظر آتا ہے

اللہ وہی دل جو دنیا سے قیامت تھا　　تا دل یہ ستمگر کے دھبا نظر آتا ہے

اے ذوق وفا اتنا آہون کی حرارت سے　　خاموش بھی جب ہنا شکوہ نظر آتا ہے

کیا جانئے اس دل نے کیا کہدیا پیکان سے　　رگ رگ مین لہو بنکر پھرتا نظر آتا ہے

اللہ ری بربادی اللہ ری ویرانی　　ہر گوشۂ دل اب تو صحرا نظر آتا ہے

ہین ایک حقیقت مین ہستی و عدم دونون　　یہ بیچ مین پردا ہی پردا نظر آتا ہے

کب آئے ہو بالین پر جب ڈوب چلین نبضین　　بیمار محبت کو اب کیا نظر آتا ہے

جب غور سے دیکھا ہے ٹوٹی ہوئی قبرون کو　　اجڑی ہوئی دنیا کا نقشا نظر آتا ہے

کیونکر سے تھمین آنسو زہراب محبت سے　　دل تا بہ جگر خون کا دریا نظر آتا ہے

اک دھوم تھی آشفتہ ہنگامۂ محشر کی

دھندلا سا مرے دل کا نقشا نظر آتا ہے

## آفتاب جناب حکیم میرزا علی ظفر صاحب حکیم منے آغا صاحب پروفیسر تکمیل الطب کالج لکھنؤ

ہر حسن مین بینا کو یکتا نظر آتا ہے / وہ ساتھ کمالون کے تنہا نظر آتا ہے

دیوانہ کو وہ جلوہ ہر جا نظر آتا ہے / آباد ہر اک کوہ و صحرا نظر آتا ہے

آئینۂ طلسمی ہے یا جام ہے جمشیدی / دلمین مرے دنیا کا نقشا نظر آتا ہے

ناکامی قسمت مین سیراب ہو کیا تشنہ / ملتی ہے سراب اوسکو دریا نظر آتا ہے

بیمار محبت کو آئینہ دکھاؤ کیون / اب اور ہی کچھ اوسکو نقشا نظر آتا ہے

محرومی ساغر کا رندونکو گلہ اب کیا / ساقی کی خود آنکھونمین نشا نظر آتا ہے

مانع ہے حجاب اوسکا یا نور ہے خود حائل / کوئی دم نظارہ پردا نظر آتا ہے

گھر جب سے بنایا ہے اس عشق کی وحشت نے / ہر گوشۂ دل اپنا صحرا نظر آتا ہے

زندہ جسے دیکھے سے ہوتا ہے دل مردہ / قاتل ہی نکیون ہو وہ عیسا نظر آتا ہے

پر آب جو رہتی ہین آنکھین غم فرقت مین / عالم مجھے دریا ہی دریا نظر آتا ہے

کیون رونے پہ ہنستے ہو ہنسنے پہ تعجب کیا / دیوانہ کو کیا جانے کیا کیا نظر آتا ہے

سنکر مرے مرنیکو ہونے لگی آرائش / اب اوسکے اوٹھنے مین عرصا نظر آتا ہے

وہ کیا ہین خفا اونیا اندھیر ہے آنکھونمین / بگڑا ہوا عالم کا نقشا نظر آتا ہے

ارمانونکے مرنے نے ویران اگر ہو دل / دنیا مین جدہر دیکھو صحرا نظر آتا ہے

جس عاشق صادق کا مطلوب ہے طالب خود / معراج ہے اوسکی گر پردا نظر آتا ہے

موقوف نہین دل پر آنکھ جدہر اُٹھے / اک لفظ وفا خون سے لکھا نظر آتا ہے

جمعیّت خاطر ہے تمہید پریشانی / شیرازہ ہر اک گل کا بکھرا نظر آتا ہے

پھر یاد کوئی آیا پھر ٹھیس لگی دلکو / پھر دیدۂ خون بستہ رستا نظر آتا ہے

اے ہم قفسو شاید گلشن مین بہار آئی / تاریک بہت داغ سودا نظر آتا ہے

وہ اپنے ہی جلوون مین مستور ہوا ایسا / خود حسن حقیقت کا پردا نظر آتا ہے

اللہ ری کیفیت ساقی تری آنکھونکی / نظارہ بھی اک موج صہبا نظر آتا ہے

اُسوقت کوئی دیکھے جب نیند سے وہ اُٹھے / یہ نجم سحر آنکھین مَلتا نظر آتا ہے

افسانۂ و افسون ہے جلوون کی فراوانی / جب تو نظر آتا ہے تنہا نظر آتا ہے

کچھ بھی نہ نظر آئے یون محو تماشا ہو
پھر دیکھ اثر تجھکو کیا کیا نظر آتا ہے

---

## احسن جناب حکیم سید مہدی حسن صاحب لکھنوی

نشتر جو رگ دل تک ڈوبا نظر آتا ہے / کچھ اور ترقی پر سودا نظر آتا ہے

مشکل شب فرقت کا کٹنا نظر آتا ہے / کچھ آج عجب عالم دل کا نظر آتا ہے

ہر تار نفس احسن جلتا نظر آتا ہے / آہونکا اثر شاید اُلٹا نظر آتا ہے

جو اشک دُر افشان کا قطرا نظر آتا ہے / ٹوٹا ہوا گردون سے تارا نظر آتا ہے

واعظ کی نصیحت مین ہو کا نظر آتا ہے / یہ شخص گرفتار دنیا نظر آتا ہے

جو دل تھا جوانی مین پیمانۂ عشرت / وہ آج لہو کا اک دھبا نظر آتا ہے

بیرنگ ہے اے واعظ یہ تنگ سخن سازی / الفاظ کی شوکت مین ہو کا نظر آتا ہے

ہے ماہ سحرگاہی تصویر ندامت کی / اُترا ہوا قاتل کا چہرا نظر آتا ہے

خاطر شکنی کرکے تعریف کے خواہان ہین / یہہ طرز زمانہ سے اُلٹا نظر آتا ہے

نینداونکی اڑاتی ہے فکر ستم ایجادی / بیکار مرا نالہ رُسوا نظر آتا ہے

اے طاقت نظارہ کچھ اور بھی کر ہمت / باریک سا وحدت کا پردا نظر آتا ہے

ہے فکر تخیل کو زندان مین بھی آزادی / زنجیر کے حلقونمین صحرا نظر آتا ہے

---

## اثر جناب مرزا جعفر علی خان صاحب لکھنوی بی اے ڈپٹی کلکٹر

پھر دل سے وہی شعلہ اُٹھتا نظر آتا ہے / پھر چاک گریبان سے صحرا نظر آتا ہے

لب حسن خود آرا کا جلوا نظر آتا ہے / ہان ذوق نظر رسوا ہوتا نظر آتا ہے

بن مثل حباب اپنی ہستی کا ہون آئینہ / قطرہ مری آنکھون مین دریا نظر آتا ہے

دشت محبت سے کون آبلہ پا گزرا / ہر نقش قدم جس کا دریا نظر آتا ہے

سیر فقط اتنی اس گلشن ہستی کی / کچھ رنگ ہر اک جانب اُڑتا نظر آتا ہے

---

اے دلشکن فطرت اخلاق کی حد پر آ
پھر دیکھ کہ دنیا مین تو کیا نظر آتا ہے

اے ہمت مردانہ امداد کا ہے موقع
دل معرکۂ غم مین تنہا نظر آتا ہے

وا دیدۂ عبرت ہین پھر بھی ہی نظر بندی
یہ شعبدۂ ہستی کا دھوکا نظر آتا ہے

## احسنؔ جناب سید محمد حسن صاحب لکھنوی

دل سے مجھے اب پردہ اُٹھتا نظر آتا ہے
آنکھون کو مری اُنکا جلوا نظر آتا ہے

کب موسی عمران کو تنہا نظر آتا ہے
تا حد نظر سب کو جلوا نظر آتا ہے

ہر قطرہ مین اب مجھکو دریا نظر آتا ہے
ہر ذرہ مین خالق کا جلوا نظر آتا ہے

یاد آتی ہے مجنون کی آشفتہ سری مجھکو
صحرا مین بگولا جب اُٹھتا نظر آتا ہے

پیدا کیا الفت نے اک عالم نظارہ
ان آنکھون سے اب مجھکو کیا کیا نظر آتا ہے

پھر فصل بہار آئی پیغام جنون لائی
ہر برگ شجر وحشت افزا نظر آتا ہے

اعجاز تخیل سے زندان مین بھی وحشی کو
گلشن نظر آتا ہے صحرا نظر آتا ہے

آباد مرے دل مین دنیائے محبت ہے
اس قطرہ مین دریا کا جلوا نظر آتا ہے

کھلتے ہوئے پھولون مین چھلکے ہوئے ساغر مین
اللہ کی قدرت کا جلوا نظر آتا ہے

وصلت کی تمنا ہے تصفیہ فنا کو شی
ارمانون سے دل مجھکو مٹتا نظر آتا ہے

اندھیر ہوئی دنیا تاریکی زندان مین
دل شمع سحر اب ہے بجھتا نظر آتا ہے

کہتے ہین یہین ہوگی تربت مری وحشی کی
کچھ مجھکو غبار ایسا اُٹھتا نظر آتا ہے

ہر قبر شہیدان بھی گنجینۂ عرفان ہے
عبرت کا سبق یانسے ملتا نظر آتا ہے

حساد کے ہاتھون سے صد شکر مجھے احسنؔ
سامان مری بخشش کا ہوتا نظر آتا ہے

## اشہرؔ جناب مولوی سید منیر آغا صاحب لکھنوی

اللہ رے اثر پیر اکس کا نظر آتا ہے
سمٹا ہوا خلوت کا پردا نظر آتا ہے

تا ہون ابھی دلمین کچھ کیف جنون باقی
ابتک تو مری حد مین صحرا نظر آتا ہے

اور اس سے زیادہ کیا جوشش دل خون گشتہ
سینے مین لئے طوفان قطرا نظر آتا ہے

جابجا کے سایہ مین کچھ آنکھ جھپکتی ہے
ساغر نظر آتا ہے شیشا نظر آتا ہے

ہر رنگ یہ قدرت ہے اوس ذات کے جلوے کو
جو چاہتا ہے جیسا ویسا نظر آتا ہے

مُنہ دیکھتی ہے قدرت آئینہ گلشن مین
جب وقت سحر پانی ٹھہرا نظر آتا ہے

جب دل کوئی جلتا ہے یاد آتا ہے دل مجھکو
ذرہ جو چمکتا ہے ذرا نظر آتا ہے

جب تک کہ کوئی دلسے بھرتا نہین دم اوسکا
اشہرؔ یہ جہان سارا سونا نظر آتا ہے

## امیدؔ جناب ابوالکمال امید امیٹھوی

ہر رنگ مین گو تیرا جلوا نظر آتا ہے
قسمت کہ مجھے پھر بھی دھوکا نظر آتا ہے

مین سب سے جدا ہو کر خالی نہوا تجھسے
تو مجھسے جدا ہو کر تنہا نظر آتا ہے

اب حال مرے دلکا آئینہ ہوا تو کیا
وہ آپ ہی جب پناخید نظر آتا ہے

ویرانگی قسمت آباد رہے یارب
مجکو تو مرا گھر ہی صحرا نظر آتا ہے

طعنون سے بچا اپنے ناکام تماشہ کو
تجھکو بھی اگر تیرا جلوا نظر آتا ہے

اے پردہ نشین آخر اس پردے سے کیا حاصل
جتنا ہی تو چھپتا ہے اُتنا نظر آتا ہے

مینے تو جسے دیکھا تجھسا نہ نظر آیا
جسنے بھی تجھے دیکھا مجسا نظر آتا ہے

دیکھون تو بھلا تجکو جاتا ہے کہان چھپکر
تو دیکھ ذرا مجکو کیسا نظر آتا ہے

مین سب سے برا ہو کر اچھا نرہا تجھسے
تو مجھسے برا ہو کر اچھا نظر آتا ہے

ہر شاخ نشیمن پر چادر سی ہے پھولونکی
لٹکے تو گلستان ہی بدلا نظر آتا ہے

وہ تیغ نظر دیکھے اس کر ادب کو بھی
ہر زخم مرے دلکا ہنستا نظر آتا ہے

دنیا سے برا ہونا اچھا نہین اے نادان
جب خود وہ سے برا ہو تو اچھا نظر آتا ہے

اب تنگ مرا مجکو ممکن ہے نہ جینے دے
وہ ساتھ مرے مجکو تنہا نظر آتا ہے

بے مایگی دلکا رونا ہے کوئی رونا
تھا قطرہ کبھی اب تو دریا نظر آتا ہے

اُمیدؔ وہ اچھا ہے جو خود کو برا جانے
اچھونکو تو اچھا ہی اچھا نظر آتا ہے

## امین ۔ جناب امین سلونوی ایڈیٹر رسالہ نظر لکھنؤ

پردہ ہی فقط تیرا جلوا نظر آتا ہے ۔ جو پردہ اُٹھاتا ہوں پردا نظر آتا ہے
دربار محبت کے آئین نرالے ہیں ۔ محمود کہاں آکر بندا نظر آتا ہے
گلشن ہے نہ صحرا ہے کچھ گل ہیں نہ کانٹے ہیں ۔ سب حسن تخیل کا دھوکا نظر آتا ہے
تعریف کے قابل ہے حسن نظر عاشق ۔ اب سب کو ترا جلوہ جلوا نظر آتا ہے
زخم دل بلبل پر پڑتی ہے نظر پہلے ۔ جو پھول کہیں مجھکو ہنستا نظر آتا ہے
اے تمکنت حسن بے پردہ میں باز آیا ۔ انجام تمنا کا خاکا نظر آتا ہے
پھر دور تمنا نے بیتاب کیا دل کو ۔ پھر اشک کے قطروں میں دریا نظر آتا ہے
ایذا طلبی میری غالب ہے مسرت پر ۔ اب درد کا ہر پہلو اچھا نظر آتا ہے
ہے معنی بے صورت ہستی مرے مقصد کی ۔ نظارہ نہ دارد ہے جلوا نظر آتا ہے
پھر طور پر جاتا ہوں اب ارنی کہنے ۔ دیکھوں کہ وہاں جاکر اب کیا نظر آتا ہے
یا جذب محبت ہے یا اہل جہاں محسن ۔ چہرے سے مرے تیرا نقشا نظر آتا ہے
اے غم کے ادا فہمو انصاف سے بتلاؤ ۔ یہ زخم ہے دلبر کیسا نظر آتا ہے
صحرا میں بگولے جب کچھ خاک اڑاتے ہیں ۔ برباد شدہ دل کا نقشا نظر آتا ہے

## بلیغ ۔ جناب نواب سید عسکری مرزا صاحب خاں صاحب عرف جناب نواب ابن صاحب لکھنوی

مرکر بھی جنون افزا نقشا نظر آتا ہے ۔ ذرہ مری تربت کا صحرا نظر آتا ہے
حق بینوں کو بد بین کا دھوکا نظر آتا ہے ۔ تو جبکہ ہر اک دل میں تنہا نظر آتا ہے
انداز سے وحشت کا دھوکا نظر آتا ہے ۔ جسکو ترا دیوانہ تنہا نظر آتا ہے
اُس دست حنائی پر آنسو جو بہا میرا ۔ فرماتے ہیں خونابہ دریا نظر آتا ہے
یارب کسی دشمن کا بھی دل نہ جلے ایسا ۔ ہر آہ کے ساتھ اب تو شعلا نظر آتا ہے
کافی ہے زمانے میں طوفان اُٹھانے کو ۔ ہر قطرہ مرے خون کا دریا نظر آتا ہے
اے دشت جنون اتنے وحشت میں چبھے کانٹے ۔ اب گوشہ دامن بھی صحرا نظر آتا ہے
امید نے دل ایسا آئینہ بنایا ہے ۔ جسمیں کہ زمانے کا نقشا نظر آتا ہے
رکھے نہ قدم انساں گر چشم حقیقت ہو ۔ ہر ذرے میں خالق کا جلوا نظر آتا ہے
آخر دل سوزاں کی جلنے کی کوئی حد ہے ۔ اسوقت تو بجھتا سا شعلا نظر آتا ہے
تم نے کبھی وہ باتیں کیں ہمسے نہ خوش ہوکر ۔ جب دیکھا تو غصہ ہی غصا نظر آتا ہے

دل طور نہیں لیکن بجلی سی چمکتی ہے ۔ اللہ یہاں جلوہ کس کا نظر آتا ہے
مہمان کا لانے یوں اعزاز بڑھاتے ہیں ۔ تا جلوہ گہہ اک کچا جلسا نظر آتا ہے
آنے بھی تو کب آئے عجب نزع کا عالم ہے ۔ وہ وقت ہے دنیا پر پردا نظر آتا ہے
مشتاق تو نکی آنکھوں میں بجلی سی چمکتی ہے ۔ آتا ہے تو یوں تیرا سایا نظر آتا ہے

## بہار ۔ جناب سید محمد جعفر حسین صاحب عرف محمد صاحب سکریٹری انجمن معین الادب لکھنؤ

ادبار کا عالم بھی دھوکا نظر آتا ہے ۔ دل جب نظر آتا ہے تنہا نظر آتا ہے
ہر نقش زمانہ میں دھندلا نظر آتا ہے ۔ جو کچھ نظر آتا ہے وہ کیا نظر آتا ہے
مشتاق نگاہوں کی اللہ ری سرگرمی ۔ دیکھا اوسے یوں ہم نے گویا نظر آتا ہے
دیکھا تو مگر کچھ بھی گویا کہ نہیں دیکھا ۔ دفتر مری قسمت کا سادا نظر آتا ہے
حسرت زدہ دل ہے اور روتی ہوئی آنکھیں ہیں ۔ عالم ہیں پردا ہی پردا نظر آتا ہے
مشتاق نگاہیں اب یوں تک رہی ہیں ۔ جب کیا نظر آتا تھا اب کیا نظر آتا ہے

## ثروت ۔ جناب نواب احمد علی خاں صاحب عرف نواب تین صاحب لکھنوی

اے حسن ہر اک تیرا شیدا نظر آتا ہے ۔ پتھر مجھے مٹی کا پتلا نظر آتا ہے
اللہ ری تری وسعت اے قطرۂ خون دل ۔ ہر تیر حوادث پر دھبا نظر آتا ہے
وہ تیر ترا جس سے کانٹوں سے بھرا جنگل ۔ داماں نظر جسمیں الجھا نظر آتا ہے
آنکھوں میں مری جلوہ ہے طور کی بجلی کا ۔ اک موج سے بہا آتش دریا نظر آتا ہے
خاک اہل فنا کی ہے کچھ روح پسند ایسی ۔ ہر ذرہ نگاہوں میں تارا نظر آتا ہے
دنیا کی ادا انکا ہر ایک ہے دیوانہ ۔ ہشیار ہے وہ جسکو دھوکا نظر آتا ہے
ہے تم میں سواد شب اے شعشعۂ عالم ۔ نظر ہے چلے پھر او ٹھتی ہیں پردا نظر آتا ہے
آ قافلہ الفت ہے جادہ ہی پہ منزل ۔ ہر ایک رگ دل میں چھالا نظر آتا ہے
اللہ ری تری حسرت پھر غصب قاتل ۔ ملبوس کا رنگ اب تو پھیکا نظر آتا ہے
اوس کے مقابل میں جسمیں تری الفت ہے ۔ ویران قیامت کا صحرا نظر آتا ہے
اے آہ عبث نکلی دل سے کہ دھواں تیرا ۔ اک ضبط کے دامن پر دھبا نظر آتا ہے
ذرے نہ سمجھ دل کے اوراق پریشاں ہیں ۔ افسانہ مرا اُن پر لکھا نظر آتا ہے
اس باغ سے جاتا ہے اک دشت میں جنکے ۔ اب خط طلب پتا پتا نظر آتا ہے
میں صبح جو کرتا ہوں روئے دل مضطر کے ۔ انبوہ قیامت کا یکجا نظر آتا ہے
ہے شمع مری تن میں اک کاکل خرمائی ۔ اور سر نفس لے ثروت کانٹا نظر آتا ہے

مطبوعہ مقبول المطابع نظیر آباد لکھنؤ باہتمام مقبول حسین وصل بلگرامی

تا تو بیدار شوی نالہ کشیدم ورنہ
عشق کاریست کہ بے آہ و فغاں نیز کنند

(عطیۂ علامہ سر اقبال)

# مرقع

دار الادب لکھنؤ کا مقبول و جہان عزیز جریدہ

۱۳۴۴ھ


مرتبہ
سید مقبول حسین وصل بلگرامی

جہان مرقع تصویر حسن دوست تمام      بہ حیرتم بہ کہ بندم دل از کہ بردارم



# فہرست مضامین


قیمت سالانہ مع محصولڈاک صہ
پانچ روپیہ

نومبر ۱۹۲۶ع

نمونے کا پرچہ ۸
آٹھ آنے






نوٹ - مجھے افسوس کے ساتھ لکھنا پڑتا ہے کہ اس مہینہ مین بھی کاتب کی غلطی سے صفحہ ۴۱ پر عنوان مضمون تشنۂ الفت (فسانہ) بسلسلہ ماہ اکتوبر از جناب قیسی اجمیری درج ہونے سے رہگیا- جسکا ذکر اکتوبر کے مرقع مین بھی ہو چکا ہے- (اڈیٹر)

# حیاتِ حضرتِ رشید ۱۹۲۲

## تبصرہ

(از لسان الہند حضرت عزیز لکھنوی)

مغرب نے اپنے مردون کو زندہ کرنے کی کوشش کی اور کامیاب ہوا مشرق نے یہ سعی کی کہ اپنے زندہ افراد کو مردہ ثابت کرے - کوئی قوم ایسی غافل نہ ہوگی جیسے مسلمان اور مسلمانون مین مخصوص طبقۂ شیعان کے مساجد انکے امام باڑے ان کے بزرگون کے مقابر اونکی تصنیفات تالیفات انکے تبرکات سب ایسی حالت مین ہین جنکی طرف آنکھ اُٹھاکے دیکھنے کو نہین جی چاہتا یہ ہین ہماری قوم کے کارنامے اور انکی سعادت کے آثار فَاعْتَبِرُوْا يَا اُولِي الْاَبْصَار ایسے ناشناس عہد مین اگر کوئی شخص اپنا گرانمایہ وقت صرف کرکے کسی بزرگ قوم کو زندہ رکھنے کی کوشش کرے تو میرے نزدیک وہ بڑی قدر و منزلت کا مستحق ہے -

دور حاضر کے شعرا مین جناب رشید مرحوم ایک ممتاز صنف مین تھے بیشک ان کے واقعات زندگی آیندہ نسلون کے لیے سبق آموز ہین مجھے جناب سید میرزا آغا صاحب مشہر منشی فاضل کے سحر کار قلم نے یہ حق ادا کیا اور نہایت کوشش و جانفشانی سے جناب رشید کے حالات زندگی کو جمع کرکے کتابی صورت مین شایع کیا - اس کتاب کے خصوصیات حسب ذیل ہین - زبان اور واقعات کا انداز نہایت سادہ اور دلچسپ -

ایک مختصر مقدمہ کے بعد شاعری پر نہایت پر مغز مضمون لکھا ہے جسمین شاعری اور تاریخ مصوری و شاعری کا فرق دکھایا ہے - صحت خیال - قوت اظہار - تناسب الفاظ - اطلاع فن کے متعلق نہایت مفید باتین لکھی ہین اسکے بعد اصل کتاب سید ذوالفقار علی میرزا کے حالات سے شروع ہوتی ہے جو جناب رشید کے جدِ اعلیٰ تھے کشمیر سے دہلی آنا اور سلسلۂ اولاد سے لکھنؤ کا فیضیاب ہونا یہ باب تقریبًا دو جزو مین ہے جسمین رشید کے تمام بزرگون کے حالات اور نہایت دلچسپ واقعات ہین اسکے بعد حضرت رشید کے آخر عہد کا ایک عکس ہے اور سوانح عمری مین حسب ذیل عنوان ہین -

سال ولادت - وضع و لباس - استعداد علمی - اخلاق - اوقات ملاقات - زینت دنیوی سے احتراز - نازک مزاجی - مذہب - تقریر و تحریر - خودداری خاموشی - رشید اور اولاد - بجلی اور رشید - استغنا - رشید اور غزل - سلسلۂ تلمذ - لکھنؤ کے مشاعرے اور رشید - انصاف پسندی - رشید و شعرائے لکھنؤ - انتخاب غزلیات - رشید و مرثیہ - نفیس و رشید - رشید کی ترقی - بہار و ساقی نامہ - رشید و عارف - طرز مرثیہ خوانی - انتخاب مراثی - رشید اور قصیدہ - انتخاب قصائد - رباعیات و سلام رشید شیخ پورہ مین - رشید رامپور مین - رشید عظیم آباد مین - رشید حیدرآباد مین - رشید کلکتہ مین - رشید کانپور و سلیم پور مین - تلامذۂ رشید - وفات و دفن -

ان عنوانون کے ضمن مین بہت سے دلچسپ واقعات ہین جنکا لطف مطالعۂ کتاب پر منحصر ہے - کتاب پر اگر انتقادی حیثیت سے نظر کیجاے تو ایک بڑا حصہ مولف نے تنقید کلام کا نظر انداز کردیا ہے ایسی کتابون مین یہی ایک جزو ہوتا ہے جس سے مولف کی دماغی نشو و نما کا پتہ چلتا ہے لیکن میرا خیال ہے اور صحیح خیال ہے کہ شاید موجودہ طبایع کا رنگ اور یہاں کی آب و ہوا کا اختلاف دیکھکر مولف نے اس پہلو کو بچا یا - اسکے علاوہ مولف کو خود بھی صاحب ترجمہ سے فخر تلمذ حاصل ہے

غرضکہ مجموعی حیثیت سے یہ سوانح عمری مولف کے زور قلم اور جناب رشید کے کمالات کی مدعی ہے کتاب کی مقبولیت کے واسطے یہ بات کافی ہے کہ اسکا انتخاب الہ آباد یونیورسٹی کے انٹرنس کورس مین بھی شامل ہوگیا ہے - قابل مولف نے اسکو اسقدر دلچسپ بنایا ہے کہ چند سطرین پڑھنے کے بعد صاحب ذوق کتاب کو آخر تک پڑھنے پر مجبور ہین یہ کتاب ۱۵۲ صفحہ پر ختم ہوئی ہے ٹائٹل نہایت عمدہ کتابت و طباعت دیدہ زیب ۱۹۲۲ء کا یہ نادر تحفہ پڑھیے اور ضرور پڑھیے - تذکرۃ الاولین مواعظ الاخرین ہے

(عزیز - لکھنوی)

---

ملنے کا پتہ :- ۱ - خواجہ عبدالرؤف عشرت چوک لکھنؤ - ۲ - دفتر اودھ پنچ وکٹوریہ اسٹریٹ لکھنؤ - ۳ - بلگرامی بک ایجنسی نظیر آباد - لکھنؤ - قیمت فی جلد ایک روپیہ (عہ)




# لمعات صفی

(از لسان القوم جناب مولانا صفی لکھنوی)

مشکل ہے پھر آزادی دلبستگی آسان ہے
غفلت کدۂ ہستی اک بھول بھلیان ہے

جب دل نہ پریشان ہو جمعیت سامان ہے
ہر غنچۂ نورس کی مٹھی مین گلستان ہے

دل سوز تپ غم سے آتشکدہ سامان ہے
ہر آہ شرر افشان اک سرو چراغان ہے

افسانۂ یوسف مین تصویر کے دو رخ ہین
اک دست بدامان ہے اک سر بگریبان ہے

زنجیر نظر چلتی پھرتی ہوئی تصویرین
محویت نظارہ دل کے لیے زندان ہے

جو بوند لہو کی ہے اک نوک ہے نشتر کی
منظور نظر غم کو تشریح رگ جان ہے

ہر شعلۂ جوالہ ہمرنگ گل و لالہ
قدمون سے مرے دوزخ فردوس بدامان ہے

اک اوج تقرب ہے پستی مین یہان حاصل
معراج سر عاشق سنگ در جانان ہے

مایوس ہے ایفا سے اک منتظر وعدہ
مضمر خم گیسو مین طول شب ہجران ہے

تم وعدہ وفائی پر آمادہ سہی لیکن
انداز خود آرائی سنگ رہ پیمان ہے

مجنون کی رگ و پے مین لیلی کا اثر دوڑا
ناقہ پہ خدا جانے یہ کون حدی خوان ہے

داغون کا ہجوم اُس پر یہ نوحہ گری دل کی
اک شمع تنک پرتو اور گور غریبان ہے

آکر جو نہین جاتی وہ ہے شب تنہائی
جا کر جو نہین آتی وہ عمر گریزان ہے

توبہ کے برابر ہے توبہ شکنی میری
اک ہاتھ مین پیمانہ اک ہاتھ مین قرآن ہے

باتون مین صفی دل کی زنہار نہ آنا تم
باطن مین یہ کافر ہے ظاہر مین مسلمان ہے

# ادرنہ

(از جناب مولوی مسعود الرحمٰن خان صاحب ندوی)

اپنی گزشتہ یادگارون پر ایک سال مین ایک بار بھی ہم نظر ڈالتے رہین تو گئی ہوئی عزت و عروج کا صحیح احساس قلب مین موجود رہے۔ بہت سے خزینہ ہاے اقبال تھے جنکو ہم اپنی بدبختی سے کھو اور برباد کر چکے ان ہی خزینۂ اقبال مین سے ایک ادرنہ ہے۔ یورپ مین یوروپین ٹرکی اور یوروپین ٹرکی مین ادرنہ اُن مقامات مین ہے جن کے لیے قدرت نے اپنے فیوض کے سرچشمے وا کردیئے ہین۔ دامن ہاے کوہ لذیذ میوون، عطر بیز پھولون اور خوش منظر درختون کے کنج اور نظر کش و باصرہ افزا مرغزارون سے معمور ہین۔ پہاڑون سے گرنے والے لطف انگیز و نغمہ طراز آبشارون کے علاوہ شیرین خوشگوار اور شفاف پانی کی لہرون کا ایک روپہلی جال ہے۔ جو تمام صوبے مین بچھا ہوا ہے۔ اور ہر ہر گوشے کو سیراب و شاداب کرتا رہتا ہے ہوا بھی معتدل مگر لطیف و خوشگوار ہے۔ مختصراً یہ کہ یہان کے مناظر طبعی بے حد صحت پرور فرحت انگیز اور لطف آگین ہین۔

خاک ادرنہ جس طرح فرحت پرور اور نظر نواز ہے۔ اسی طرح مایہ دار و زر خیز بھی ہے۔ نباتات مین روئی، افیون۔ بادام۔ فندق۔ سیب۔ ناشپاتی خربزہ۔ اور جمادات مین پشمینہ۔ لوہا۔ اور سنگ مرمر پیدا ہوتا ہے۔

صنعت و حرفت کبھی اعلیٰ پیمانہ پر ہے۔ اصناف صنعت مین یہان پشمینہ و پنبہ بافی اور اسلحہ سازی زیادہ رائج ہین۔ تینون قسم کے کارخانون کی ایک تعداد وافر موجود ہے جو کامیابی کے ساتھ چل رہی ہے۔ یہان کے مصنوعات مین سے جانماز مین پرتے۔ اور عبائین اپنی گلکاری۔ خوش رنگی اور شانداری کیوجہ سے مشہور ہین۔ غرضکہ ادرنہ ایک شاداب و سرمایہ دار صوبہ ہے اسی لیے یوروپین ٹرکی مین قسطنطنیہ کے بعد اسی کا نمبر ہے قسطنطنیہ سے شمال و مغرب ۱۳۰ میل دور اول سنگم پر واقع ہے جہان ٹرکی کی مشہور نہرین مرچ طنجہ اور واردا واقع ہین۔ یہ منظر ایسا دلکش اور حسین منظر ہے جس سے ایک نظارہ باسطح آب پیدا ہوتی ہے تمام شہر دلکش باغون اسلامی و غیر اسلامی تاریخی عمارات سے معمور ہے جو زبان حال سے گزشتہ دورون کی داستان بیان کرتی ہین۔ ادرنہ مین چالیس سے زاید مساجد ہین جنمین ۹ خاص سلاطین عثمانیہ کی بنوائی ہوئی ہین یہین وہ بلند عظیم الشان قصر بھی ہے جو عوام کی اصطلاح مین سراے سے تعبیر کیا جاتا ہے جہان سلاطین عثمان متمکن رہتے اور مسیحیت کے خلاف جہادی ارادون کی تکمیل فرماتے تھے۔ مساجد مین سب سے زیادہ قابل دید و ذکر "جامع سلیم" ہے۔ اسکا بانی سلطان سلیم ثانی تھا جو خاندان عثمانیہ کا گیارھوان تاجدار تھا اور ۹۷۴ھ سے ۹۸۲ ہجری تک حکمران رہا۔

اس مسجد کی رفعت کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ یہ جامع ایاصوفیا سے ۲۰ قدم بلند تر ہے اسمین ایک عظیم الشان گنبد ہے جو سنگ سماق کے دو ستونون پر لگا ہوا ہے، چار مینارے ہین ہر منارے مین ایک زینہ ہے صحن کے تین گوشون مین قبے ہین جو مسجد کی عظمت و جلال کو افزون کرتے ہین۔

اپنی خوبصورتی۔ استحکام و مضبوطی کے لحاظ سے جامع سلیم کا شمار عثمانی فن تعمیر و تمدن کے بہترین نمونون مین ہے۔ ان مساجد کے علاوہ خوبصورت اور وسیع بازار ہین جنمین سے خوشنما اور بہتر بازار وہ ہے جو "علی پاشا" بازار کے نام سے موسوم ہے یہ اسقدر طویل ہے کہ ایک متوسط رفتار آدمی ۱۵ منٹ سے کم مین پورے بازار کا چکر نہین لگا سکتا۔ ادرنہ مین بڑے فندق (ہوٹل) ۵۲ ہین نہر طنجہ پر ایک پل بھی ہے ان عمارتون کے علاوہ متعدد حمام مدارس۔ قہوہ خانے اور شفاخانے ہین۔ ایک مطبع بھی ہے سرکاری پارچہ بافی کے متعدد کارخانے بھی ہین جسمین ریشمی و اونی کپڑے بنے جاتے ہین۔ زمین نہایت درجہ خوبصورت و زرخیز ہے۔ باغات کی یہ کثرت ہے کہ ادرنہ گلشن آباد معلوم ہوتا ہے صرف نہر مرچ کے ساحل پر ۵۰ باغات ہین۔ ان مین کے اکثر باغات صرف گلاب کے ہین۔ یہان کا عطر روح گلاب تمام دنیا مین بہترین مانا جاتا ہے۔ ادرنہ کی آبادی ۱۵۰۰۰ ہے

یہ ہے مختصر تاریخ ولایت ادرنہ کی جسکی چپہ چپہ زمین تاریخی اقبال و عروج کی حال اور مسلمانون کی گزشتہ عظمت و جلال کی سرمایہ دار ہے۔

(مسعود الرحمٰن خان ندوی۔ ساکن پیلی بھیت)

# کارِ ثواب

(فسانہ)

(عطیۂ حضرت نیاز فتحپوری اڈیٹر "نگار" بھوپال)

(خاص مرقع کے لیے)

شیخ محمد حسین پُرانے تعلیم یافتہ بزرگ تھے اور اپنے اخلاق کے لحاظ سے ایک مرنجان مرنج انسان، کامل تیس سال تک ججی گونڈہ میں ناظر کی حیثیت سے خدمات انجام دیں اور پنشن لیکر اپنے گانوں محبت پور میں آگئے جہاں چند بیگہ زمین موروثی شاہی زمانہ سے اُن کے خاندان میں چلی آتی تھی۔ انھوں نے جس خاموشی و سکون لیکن اسی کے ساتھ جس چلن کے ساتھ اپنی زندگی بسر کی اس کا ثبوت یہ ہے کہ افسروں نے ہمیشہ اُنھیں عزت کی نگاہ سے دیکھا اور اس قلیل تنخواہ پر انھوں نے اپنے دو بیٹوں میں سے ایک کو ایل۔ ایل۔ بی اور دوسرے کو زراعتی کالج میں تعلیم دلا کر قانونگو کرا دیا۔

اِس وقت اِن کی عمر ساٹھ سال سے متجاوز ہے لیکن قوا ر مضبوط ہیں جیسا کہ عام طور پر پُرانے لوگوں کے ہُوا کرتے ہیں اور اب بھی دن میں چھ گھنٹے کھیتوں پر بسر کرنا اور اِدھر اُدھر چل پھر کر ہرواہوں کی نگرانی کرنا ان کا معمول ہے۔ نماز روزہ کے ہمیشہ سے پابند تھے لیکن اب انحطاط عمر کی وجہ سے اس میں اور زیادہ شدت ہو گئی ہے، کوئی موسم ہو صبح صادق کے وقت اُٹھنا اور ضروریات سے فارغ ہو کر محلہ کی مسجد میں جا کر نماز پڑھنا، کلام مجید کی تلاوت کرنا اور سورج نکلتے نکلتے گھر واپس آکر کچھ ناشتہ کرنا اور پھر کھیتوں پر چلا جانا کبھی ناغہ نہ ہوتا تھا۔ دوپہر کو جب واپس آتے تھے اور کھانا کھا کر باہر کی نشستگاہ میں بیٹھتے تو محلہ کے کچھ لوگ جمع ہو جاتے اور مختلف باتوں میں وقت صرف کرتے یہاں تک کہ نماز ظہر کا وقت آجاتا اور یہ صحبت ختم ہو جاتی۔ شام کو نماز مغرب کے بعد پھر یہ صحبت قائم ہوتی تھی اور عشا کے وقت تک جاری رہتی تھی۔

شیخ صاحب کی ہمدردی اور آڑے وقت میں لوگوں کے کام آنا گانوں بھر میں مشہور تھا اور جب کسی شخص کو ہندو ہو یا مسلمان کسی مشورہ یا امداد کی ضرورت ہوتی تو وہ ضرور شیخ صاحب کے پاس آتا اور اُنکے خلوص سے فائدہ اُٹھاتا۔

اِن کا چھوٹا بیٹا احمد حسن کانپور میں قانونگو تھا اور اپنی خاموش زندگی کے لحاظ سے صحیح معنی میں اپنے باپ کا بیٹا تھا، محنت و دیانت سے خدمت ملازمت کو انجام دینا اور شام کو امن و سکون کے ساتھ بیوی بچوں میں زندگی بسر کرنے کے سوا اُسے کچھ خبر نہ تھی کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ بڑا بیٹا محمد حسن جو الٰہ آباد میں وکالت کر رہا تھا البتہ ایک باخبر اور تیز انسان تھا، وہ قومی تحریکات میں بھی حصہ لیتا۔ تقریریں بھی کرتا، اور کونسل کی ممبری کا بھی امیدوار تھا، اس کا کام اس کی ذہانت کی وجہ سے اچھا چل رہا تھا۔ دونوں بیٹوں کا معمول تھا کہ بقرعید میں وطن آتے تھے اور محرم کرکے اپنی اپنی جگہ واپس جاتے تھے

چنانچہ جس سال کا یہ واقعہ ہے اس سال بھی یہ دونوں مع بیوی بچوں کے بقرعید سے چار دن پہلے آ گئے تھے اور شیخ صاحب بھی کاشت وغیرہ کے کاموں سے فارغ ہو کر اطمینان سے گھر میں بیٹھے تھے۔

شام کا وقت تھا اور شیخ صاحب نشستگاہ کے سامنے چبوترہ پر مونڈھا بچھائے بیٹھے ہوئے حقہ پی رہے تھے سامنے ہی چارپائی پر ان کے دونوں بیٹے اور ایک بنچ پر محلہ کے دو تین معمر مسلمان بیٹھے ہوئے تھے۔ موضوع گفتگو یہ تھا کہ ہندو مسلمان کی موجودہ کشمکش کا سبب کیا ہے اور اسے کیونکر دور کر سکتے ہیں؟

**محمد حسن** الہ آباد کی حالت بیان کر رہا تھا اور شیخ صاحب نہایت غور سے سن رہے تھے۔ جب وہ اپنی تقریر ختم کر چکا تو شیخ صاحب نے کہا "**میاں ممدو**" (وہ محمد حسن کو اس کے بچپنے کے نام سے اب بھی پکارتے تھے) تم ماشاء اللہ تعلیم یافتہ ہو، ہم لوگوں سے زیادہ سمجھ رکھتے ہو اور خیر سے چھوٹے موٹے لیڈروں میں بھی تمہارا شمار ہوتا ہے مجھے یہ بتاؤ کہ اس سے قبل ہندو مسلمان کیوں اسقدر محبت وارتباط سے زندگی بسر کرتے تھے، اور اب وہ کون سی نئی بات پیدا ہو گئی ہے جس نے اتنی تفریق پیدا کر دی ہے"؟

**محمد حسن**۔ اس کا فیصلہ بہت دشوار ہے، لیکن بظاہر اس کا سبب یہی معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں میں اس امر کا احساس پیدا ہو گیا ہے کہ ملک اُنکا ہے، اور انھیں کا اقتدار یہاں قائم ہونا چاہیے برخلاف اس کے مردم شماری سے ثابت ہوتا ہے کہ ان کی آبادی گھٹ رہی ہے۔ وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ اگر آبادی کے گھٹنے بڑھنے کا بھی یہی اوسط رہا تو ایک زمانہ آئیگا جب ہندوستان میں مسلمان ہی مسلمان نظر آئیں گے اور ہندو بہت کم ہو جائیں گے۔ اس کا سبب اُنھوں نے یہ سمجھا ہے کہ ہندو زیادہ تعداد میں مسلمان ہوتے جاتے ہیں اور اسی لیے اُنھوں نے شدھی کے طریقہ کو رائج کیا تاکہ وہ مسلمان ہو جانے والے ہندوؤں کو پھر اپنے مذہب میں لے آئیں اور اسی کے ساتھ مسلمانوں کو بھی ہندو بنا سکیں جس طرح مسلمان ہندوؤں کو مسلمان بنا لیتے ہیں۔

**شیخ صاحب**۔ خیر ملک ان کا ہو یا نہ ہو لیکن اُن کی یہ خواہش کہ انکا اقتدار قائم ہو ناجائز نہیں ہے، جب کسی ملک میں کوئی غیر قوم حکمراں ہو گی تو محکوم قوموں میں سے ہر قوم کی یہی خواہش ہونی چاہیے کہ اس کا اقتدار بڑھے۔ لیکن ان کی آبادی کے گھٹنے اور مسلمانوں کی آبادی بڑھنے کا سبب میرے خیال میں وہ نہیں ہے جو اُنھوں نے سمجھا ہے، اس سے قبل مسلمانوں کے دور حکومت میں جتنے مسلمان بھی ہو گئے ہوں، ہو گئے ہوں، لیکن اب تو یہ بات ہرگز نہیں ہے۔ اگر سال میں ہزار دو ہزار ہندو مسلمان بھی ہو گئے تو کیا، میرے خیال میں اسکا بڑا سبب یہ ہے کہ ہندوؤں میں بیوہ کی شادی نہیں ہوتی اور مسلمانو میں ہوتی ہے، ہندو ایک سے زیادہ بیوی نہیں رکھتے اور مسلمان چار چار رکھ سکتے ہیں اور اگر ہمارا رمضانی (چرواہا) سچ کہتا ہے کہ اللہ مفلسی میں اولاد بھی زیادہ دیتا ہے تو تیسرا سبب اس کو بھی قرار دے لو کیونکہ مسلمان خیر سے مفلسی میں بھی کافی ہیں۔

بہرحال سبب جو کچھ بھی ہو، میں ایک بات پوچھتا ہوں کہ جتنے ہندو مسلمانوں پر حملہ کرنے کے لیے آتے ہیں کیا ان میں سے ہر شخص اس حقیقت سے واقف ہے کہ مسلمانوں کی آبادی بڑھ رہی ہے اس لیے ان کو مار کر کم کر دینا چاہیے؟"

**محمد حسن**۔ ایسا تو نہیں ہے کیونکہ عوام تو خود خواص کے ہاتھ میں ہیں اور بغیر سوچے سمجھے اُن کے احکام کی پیروی کرنے لگتے ہیں

**شیخ صاحب**۔ میرے نزدیک تم نے لفظ خواص صحیح استعمال نہیں کیا بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ عوام بعض شریر لوگوں کے کہنے میں آجاتے ہیں اور بغیر سوچے سمجھے لڑ بیٹھتے ہیں، حالانکہ اس سے پہلے قربانی بھی ہوتی تھی، باراتیں بھی نکلتی تھیں، باجہ بھی بجتا تھا، لیکن نہ کبھی ہندو مخالفت کرتے تھے اور نہ مسلمان برہم ہوتے تھے

جب سے یہ قومی تحریکیں شروع ہوئی ہیں اور تم سے نا تجربہ کار لوگ لیڈر بنے ہیں مصیبتیں نازل ہونی شروع ہوئی ہیں ورنہ اس سے پہلے ہندو مسلمان جس خلوص سے باہم زندگی بسر کرتے تھے، وہ اب خود مسلمانوں میں باہم کم نظر نہیں آتا، اس لیے ضرورت ہے کہ ایسے شریر لوگوں کا علاج کیا جائے تاکہ فساد کا عنصر ہی مٹ جائے"

**احمد حسن** (چھوٹا بیٹا) مگر مجھ سے شیخ تہور علی صاحب کہہ رہے تھے کہ ابکی بقرعید میں ہمارا گاؤں بھی فساد سے محفوظ نہ رہے گا۔ جب سے دھرمشالہ میں سوامی پرمانند اور پنڈت مدن موہن جی اور گھسیٹا قصائی کے ہاں اس کے پیر بسم اللہ شاہ آئے ہیں یہاں کے ہندو مسلمانوں میں بھی کشیدگی پیدا ہو گئی ہے۔ اُدھر سوامی جی اور پنڈت جی ٹھاکروں کو سکھا رہے ہیں کہ گئو ماتا کی قربانی نہونے دینا۔ اِدھر بسم اللہ شاہ قصائیوں سے کہہ رہے ہیں کہ گائے کا جلوس ضرور نکالنا، اِدھر کی خبریں اُدھر اور اُدھر کی خبریں اِدھر پہونچتی ہیں اور پروپیگنڈا کا استعمال بڑھتا جا رہا ہے"

**احمد خاں** (شیخ سے) آپ صرف اشتعال کہہ رہے ہیں، وہاں تیاریاں بھی ہو چکیں، الہ آباد سے دو تین سو لاٹھیاں پرسوں ہی آئی ہیں اور چاروں طرف کے گاؤں میں یہ پیغام جا چکا ہے کہ بقرعید کی شام کو سب لوگ تیار ہو کر یہاں آ جائیں۔ اِدھر گائے کے جلوس کے ساتھ نکالنے کا سارا سامان ہو چکا ہے اور باجے والوں کو بیعانہ دیا جا چکا ہے"

**شیخ صاحب**۔ ہاں یہ باتیں میرے کان میں بھی پڑ چکی ہیں اور میں فکر میں ہوں کہ کیونکر اس فتنہ کا انسداد کیا جائے کل شام کو ٹھاکر گھنشیام سنگھ مجھے ملے تھے اور میں نے ان سے ذکر کیا تھا، لیکن انھوں نے کہا کہ وہ خود فکرمند ہیں لیکن شریر لڑکے اور سوامی جی کے چیلے فساد پر آمادہ ہیں۔ بہرحال ابھی تین دن باقی ہیں اور کوئی تدبیر سوچنا چاہیے آج تک ہمارے ہاں یہ جھگڑا کبھی نہیں اُٹھا اور اگر ایک مرتبہ بھی اس کی بنیاد پڑ گئی تو پھر ہمیشہ کیلیے یہ آگ مشتعل ہو جائیگی محمدو میاں تمھاری کیا رائے ہے۔

**محمد حسن**۔ میری سمجھ میں تو یہی آتا ہے کہ ایک جلسہ کر کے پنڈت جی سوامی جی اور بسم اللہ شاہ کو بلایا جائے اور انھیں کے ساتھ گاؤں کے تمام بڑے آدمیوں کو اکٹھا کر کے آپس میں فیصلہ کر لیا جائے مجھے تو یقین ہے کہ یہاں کے مسلمان آپ کے کہنے کو مان لیں گے اور ہندوؤں پر بھی کچھ نہ کچھ اثر ضرور ہو گا"

تھوڑی دیر تک اور گفتگو ہوئی اور آخرکار دوسرے دن جلسہ کا انعقاد قرار پا گیا۔

(۲)

اس قسم کے جلسوں میں جو کچھ ہوا کرتا ہے، یہاں بھی ہوا، تقریریں ہوئیں، لوگوں کو امن و سکون کے برکات سے آگاہ کیا گیا، اور اُس زمانہ کی یاد دلائی گئی جب ہندو مسلمان باہم نہایت محبت و خلوص سے زندگی بسر کرتے تھے، سوامی جی اور پنڈت جی نے بھی ہاں میں ہاں ملائی، بسم اللہ شاہ نے بھی اتفاق کیا، لیکن شام کو جب اپنے اپنے گھروں میں پہونچے، تو شیطان بدستور سروں پر سوار تھا اور یہ امن شکن درندے اسی طرح اپنی خونخوارانہ تدابیر میں مصروف تھے،

جلسہ میں یہ امر قرار پایا تھا کہ نہ مسلمان گائے کا جلوس نکالیں اور نہ ہندو اُن قربانیوں کو روکیں جو ہمیشہ سے ہوتی چلی آ رہی ہیں لیکن نہ بسم اللہ شاہ نے اس پر عمل کیا اور نہ ہندوؤں نے، خفیہ تیاریاں جاری رکھیں اور بقرعید سے ایک دن پہلے دونوں جانب سے وہ تمام انتظام مکمل ہو گیا جو دو فوجوں کے مقابلہ کے لیے کیا جاتا ہے، شیخ صاحب کو بھی اس کی خبریں معلوم ہوئیں اور ان کی فکریں بہت بڑھ گئیں، اُن کے لیے ممکن تھا کہ وہ دو چار دن کے لیے گاؤں چھوڑ کر کسی اور جگہ چلے جاتے، لیکن اسے ان کی

